اسکا ہی اقرار کیا تو پھیر دیا جائیگا مشتری کی التماس سے اور اگر وجود عیب کا اپنی پاس انکار کیا تو مشتری سے گواہ طلب ہونگے اس پر کہ یہہ عیب بائع کے پاس
بھی موجود تھا سو اگر اوس نے گواہوں سے ثابت کیا تو پھیر دیا جائے گا اور اگر مشتری گواہ نہ لایا تو بائع سے قسم لیجائیگی کذا فی النہر واعلم ان العیب
انواع خفی کالاباق وقد علم حکمہ معلوم کر کہ عیب چند قسم ہیں ایک قسم کا عیب مخفی ہے چنانچہ بہاگنا اور اوسکا حکم معلوم ہو چکا ہم یوں معلوم ہو چکا کہ
گاہے متحقق ہونا عیب کا عاقدین کے پاس باوجود استحاد حالت شرط ہے اور گاہے شرط نہیں اور اوسکو اختیار ہے قبول اور رد میں مگر جب کہ دوسرا عیب
اوسکے پاس پیدا ہو کما تقدم گرنحتگی کی مانند وہ عیب ہے جو معلوم نہو بدون تجربہ اور آزمائش کے چنانچہ سرقہ اور بول فی الفراش اور جنون کذا فی الطحطاوی
وظاہر کالعور والصمم والاصبع زائدۃ او ناقصۃ فیقضی بالرد بلا یمین للتیقن بہ اذا لم یدع الرضی بہ اور دوسری قسم عیب ظاہر
ہی چنانچہ یک چشمی اور گنگی اور زیادہ یا کم انگلی تو قاضی رد بیع کا حکم کرے بدون قسم لینے بائع کے بسبب متیقن ہونے اس عیب کے مشتری اور بائع کے پاس
جب کہ بائع نے یہہ دعوی نکیا ہو کہ مشتری اس عیب سے راضی ہو گیا ہم اسیطرح اگر بائع نے دعوے کیا کہ مشتری اس عیب کا واقف تھا خرید کے وقت
یا اوس نے ابراء عیب کا دعوی کیا سو اگر اوسکا دعوی ثابت ہوا گواہوں سے یا مشتری کے اقرار سے تو حکم رد نہیں ہو سکتا والا مشتری سے قسم لیجائیگی پھر اوس نے
اگر قسم کہائی تو پھیرے اور اگر قسم سے انکار کیا تو رد ممتنع ہے کذا فی النہر وما لا یعرفہ الا الاطباء کالکبد فیکفی قول عدل وللاثبات عند بائعہ قول
عدلین اور تیسری قسم وہ عیب ہے جسکو کوئی نہیں جانتا سوای اطباء کے چنانچہ درد جگر تو کفایت کرتا ہے ایک عادل طبیب کا قول اور اوس عیب کے
ثابت کرنیکے واسطے اوسکے بائع کے پاس دو عادل طبیبوں کا قول کافی ہے ہم اور اگر قاضی خود طبیب ہو تو خود اوسکو دریافت کرے کذا فی النہر عن البدائع
وما لا یعرفہ الا النساء کالرتق فیکفی قول الواحدۃ ثم یحلف البائع یعنی اور چوتھی قسم وہ عیب ہے جسکو کوئی نہیں جانتا مگر عورتیں چنانچہ عورت کی
شرمگاہ کی بستگی تو ایک عورت کا قول کافی ہے پھر بائع سے قسم لیجائے کذا فی العینی ہم عینی میں یوں مذکور ہے کہ قیام عیب فی الحال میں ایک ثقہ عورت کا
قول کافی ہے پھر اگر یہہ اختلاف بعد قبض کے ہو تو رد بیع نہیں عورتوں کے قول سے بلکہ تحلیف بائع ضرور ہے کذا فی الطحطاوی قلت وبقی خامس ما لا ینظرہ
الرجال والنساء ففی شرح قاضی خان شری جاریۃ وادعی انہا خنثی حلف البائع میں کہتا ہوں باقی رہی پانچویں قسم عیب کی جسکو نہ مرد
دیکھیں نہ عورتیں سو قاضی خان کی شرح میں ہے کہ خرید کی لونڈی اور مشتری نے دعوی کیا کہ وہ خنثی ہے تو اس میں بائع سے قسم لیجائیگی یعنی جب اوسکو
نہ مرد دیکھ سکے نہ عورت تو بجز قسم بائع انفصال کا کوئی طریقہ نہیں استحق بعض المبیع فان کان استحقاقہ قبل القبض للکل خیر فی الکل لتفرق
الصفقۃ یعنی مبیع میں غیر بائع کی ملک کا استحقاق ثابت ہوا سو اگر استحقاق قبل قبض کرنے کل مبیع کے ہو تو مشتری ہر ایک قیمی اور مثلی میں مختار ہے
چاہے باقی میں بیع قائم رکھے چاہے پھیر دے بسبب متفرق ہونے صفقہ کے ہم کل ثانیہ سے کل مبیع مراد نہیں جیسا بعضوں نے سمجھا ہے اسواسطے کہ بعض مستحق
میں بیع باطل ہے بلکہ کل سے قیمی اور مثلی مراد ہے کذا فی الطحطاوی وان بعدہ خیر فی القیمی لا فی غیرہ لان تبعیض القیمی عیب لا المثلی کما سیجئ اور
اگر استحقاق بعد قبض کے ہو تو مشتری مختار ہے قیمی میں نہ غیر قیمی میں اسواسطے کہ تبعیض قیمی کی عیب ہے نہ مثلی کی چنانچہ آویگا ہم یعنی اگر استحقاق سے باقی میں
عیب پیدا ہو چنانچہ گہر یا زمین یا غلام تو مشتری باقی میں مختار ہے چاہے اوسکے حصے کے موافق ثمن دیکر لے چاہے پھیر دے اور اگر مبیع دو چیزیں ہوں جو بمنزلہ
شئ واحد کے ہیں حکم میں پھر ایک چیز مستحق نکلی تو بھی اوسکو باقی میں اختیار ہے اور اگر استحقاق سے عیب ثابت ہوتا ہو باقی میں چنانچہ مبیع دو کپڑے یا دو
غلام ہوں پھر ایک مستحق نکلے یا اناج کا ڈھیر ہو اور اوس میں بعض مستحق غیر ہو تو اوسکی تبعیض میں ضرر نہیں تو باقی کا لینا مشتری کو لازم ہے اوس میں اختیار
پھیرنے کا نہیں کذا فی النہر وان شری شیئین فقبض احدہما دون الاخر فحکمہ حکمہما قبل قبضہما فلو استحق او تعیب احدہما
خیر اور اگر دو چیزیں خریدیں سو ایک پر قبضہ کیا نہ دوسری پر تو اوسکا حکم وہ ہے جو ما قبل قبض کا حکم ہے یعنی اگر ایک میں استحقاق یا عیب ثابت ہو تو
مشتری مختار ہے وہو ای خیار العیب بعد ثبوت العیب علی التراخی علی المعتمد وما فی الحاوی غریب بحر اور وہ یعنی خیار العیب بعد دیکھنے
عیب کے تراخی پر ہے یعنی فی الفور نہیں بنا بر قول معتمد کے اور وہ جو حاوی میں ہے سو غریب ہے یعنی قول ضعیف ہے کذا فی البحر ہم حاوی میں ہے کہ اگر مشتری نے بعد

[illegible]

عیب دیکھنے کے باوجود قدرت علی الرد کے رکھ لیا تو یہ رضامندی ہے یعنی اب اوسکو پھیر دینے کا اختیار نہیں کذا فی الحلیۃ فلو خاصمہ ثم ترکہ ثم عاد و
خاصمہ فلہ الرد مالم یوجد مبطلہ کدلیل الرضی فتح تو اگر مشتری نے بسبب عیب کے جھگڑا کیا پھر جھگڑا چھوڑ دیا بعد مدت پھر آیا اور جھگڑا کیا تو
اوسکو پھیر دینے کا اختیار ہے تاوقتیکہ مبطل اختیار نہ پایا گیا ہو جیسا کہ دلیل رضامندی کی کذا فی الفتح وفی الخلاصۃ لو لم یجد البائع حتی ہلک رجع
بالنقصان اور خلاصہ میں ہے کہ اگر مشتری نے بعد اطلاع عیب کے بائع کو نہ پایا یہانتک کہ مبیع ہلاک ہو گئی تو بقدر نقصان ثمن سے پھیر لے واللبس والرکوب
والمداواۃ لہ وبہ علی رضی بالعیب الذی یداویہ فقط بالعیب نقصہ برجندی اور پہننا اور سوار ہونا رضامندی ہے عیب کی اور مبیع کی
دوا کرنا یعنی مبیع کو علاج میں صرف کرنا کذا فی العینی رضامندی ہے فقط اوسی عیب کی جسکی دوا کی تاوقتیکہ دوا سے اوسکو ناقص نکردیا ہو کذا فی البرجندی یعنی
اگر مبیع غلام ہو اور مشتری نے اوسکے عیب کی دوا کی تو یہ رضا ہے کیونکہ یہ دلیل ہے اوسکے رکھ لینے کی لیکن اگر غلام میں دو بیماریاں ہیں اور ایک
بیماری کی اوس نے دوا کی تو دوسری بیماری کے سبب سے اوسکو پھیر دینے کا اختیار ہے بشرطیکہ دوا سے نقصان زیادہ نہو گیا ہو چنانچہ غلام کے ہاتھ میں درد
تھا اور اوسکی دوا کی تو ہاتھ اوسکا شل ہو گیا یا آنکھ میں اوسکی سفیدی تھی اور دوا کرنے سے آنکھ پھوٹ گئی تو اب وہ مرد عیب کے سبب سے اوسکو پھیر نہیں
سکتا اسواسطے کہ مشتری کے پاس اوس میں دوسرا نقصان پیدا ہو گیا کذا فی العطاء وکذا کل مفید رضی بعد العلم بالعیب یمنع الرد والارش
اسی طرح ہر قول اور فعل جو مفید ہے رضامندی کا بعد دریافت کرنے عیب کے پھیر دینے کا اور بقدر نقصان ثمن پھیر لینے کا مانع ہے ومنہ العرض علی البیع
الا الدراہم اذا وجدہا زیوفا فعرضہا علی البیع فلیس برضی کعرض ثوب علی خیاط لینظر ایکفیہ ام لا او عرضہ علی
المقومین لیتقوم اور منجملہ دلائل رضامندی پیش کرنا ہے مبیع کا بیچنے کے واسطے سوای دراہم کے جبکہ انکو کھوٹا پایا پھر انکو بیع کے واسطے
پیش کیا تو یہ پیش کرنا رضامندی نہیں چنانچہ کپڑا سامنے کرنا درزی کے تاکہ وہ دیکھے کہ اوسکے قمیص وغیرہ کو کفایت کرتا ہے یا نہیں یا سامنے
کرنا قیمت لگانے والوں کے تا اوسکی قیمت ٹھہرائی جاوے رضامندی نہیں ہے اور منجملہ دلائل رضا کے اجارہ دینا اور رہن اور کتابت ہے بعد اطلاع
عیب کے اور مبیع سے دوسری بار کا خدمت لینا رضا ہے نہ اول بار کا استخدام کذا فی النہر ولو قال لہ البائع اتبیعہ قال نعم لزم ولو قال
لا لان نعم عرض علی البیع ولا تقریر لملکہ زاہدی اور اگر بائع نے مشتری سے کہا کیا تو اوسکو بیچتا ہے اوس نے کہا ہاں تو بیع لازم ہو گئی
اب خیار العیب سے نہیں پھیر سکتا اور اگر مشتری نے کہا کہ نہیں تو بیع لازم نہیں اسواسطے کہ ہاں کہنا بیع کے واسطے پیش کرنا ہے اور نہیں کہنا بائع کی ملک ثابت
رکھنا ہے کذا فی الزاہدی یعنی یہ چیز میری مملوک نہیں ہے اسواسطے کہ میں اسکو پھیر دونگا بلکہ یہ تیری ملک ہے لا یکون رضی الرکوب للرد علی البائع
او لشراء العلف لہا او للسقی لہا والحال ان المشتری لا بد لہ منہ ای الرکوب لعجزہ او صعوبتہا رضامندی نہیں سوار ہونا بائع کو پھیر دینے
کے واسطے یا جانور کے چارہ خرید کرنے کے واسطے یا اوسکو پانی پلانے کے واسطے اور حال آنکہ مشتری کو سواری کی ضرورت ہے بسبب اپنی عاجزی کے یا جانور
کی سرکشی کے ہم یعنی مشتری ناتوانی سے امور مذکورہ کے واسطے پیدل نہیں جا سکتا یا جانور سرکش ہے کہ بدون سوار ہونے کے نہیں ٹھہرتا تو ایسا سوار ہونا دلیل
رضامندی کی نہیں تو معلوم ہوا کہ سواری بلا ضرورت رضا ہے وہل ہو قید للاخیرین او للثلثۃ استظہر البرجندی الثانی واعتمد المصنف
تبعا للدرر والبحر والشمنی وغیرہم الاول اور کیا ضرورت سواری کی اخیرین یعنی چارہ خرید کرنے اور پانی پلانے کی قید ہے یا تینوں کی قید برجندی نے
ثانی کو قوی کہا ہے اور اسی پر مصنف نے اعتماد کیا ہے اپنی شرح میں درر اور بحر الرائق اور شمنی کا تابع ہو کر اور انکے غیر اور مصنفین نے اول کو قوی کہا ہے ہم
مصنف نے اپنی شرح منح الغفار میں کہا لا بد لہ منہ قید ہے اخیرین کی اور اسی پر ہمارے استاد نے بحر الرائق میں اعتماد کیا ہے انتہے تو اول سے اخیرین مراد ہیں
اور ثانی سے امور ثلثہ اور اگر شارح بجای اول ثانی کہتا تو بہتر تھا یعنی تا خلاف متبادر نہوتا خلاصہ یہ ہے کہ یہاں دو قول ہیں ایک قول میں اطلاق ہے اور
دوسرے میں تفصیل ہے کذا فی الطحطاوی ولو قال البائع رکبتہا لحاجتک وقال المشتری بل لاردہا فالقول للمشتری بحر اور بائع نے
مشتری سے کہا کہ تو جانور پر سوار ہوا اپنے کام کیواسطے اور مشتری نے کہا نہیں بلکہ اوسکے پھیر دینے کے واسطے تو مشتری کا قول معتبر ہے کذا فی البحر الرائق

الفخر وجدبها عیبا فی السفر فحملها فهو عذر اور فتح القدیر مین ہی کہ جانور مین عیب پایا حالت سفر مین پہراء سپر بوجھ لادا تو یہہ عذر ہی یعنی بعد سفر کے
اوسکو پہیر سکتا ہی ھ طحطاوی نے بزازیہ سی نقل کیا کہ بوجھ لادنے سے پہیر نہین سکتا ہی اگرچہ اسباب کے راہ مین ڈالدینے سے خوف تلف ہوجانیکا ہو اور
قول ضعیف یہہ ہی کہ پہیر سکتا ہی بقیاس اوسکے چارہ لادنیکے انتہے تو معلوم ہوا کہ روایت فتح القدیر کی ضعیف ہے اختلفا بعد التقابض فی عدد المبیع
او احکام متعدد کے لیتوزع الثمن علی تقدیر الخ او فی عدد المقبوض فالقول للمشتری لانہ قابض والقول للقابض مطلقا
قدرا او صفۃ او تعیینا اختلاف کیا بائع اور مشتری نے بعد تقابض بدلین کے مبیع کے عدد مین کہ ایک ہی یا چند عدد تا قیمت منقسم ہوجاوے پہیر نیکی
صورت مین یا اختلاف کیا مقبوض کے شمار مین تو مشتری کا قول معتبر ہے اسواسطے کہ وہ قابض ہی اور قابض ہی کا قول لائق اعتبار ہی ہر طرح مقدار مبیع مین
یا اوسکی صفت مین یا تعیین مین ھ عدد مقبوض کے اختلاف کی یہہ صورت ہی کہ دو غلام خرید کئے بائع نے مشتری سی کہا کہ تونے دونون غلام قبض کئے
اور مشتری نے کہا کہ مینے قبضہ نہین کیا مگر ایک غلام پر فلو جاء لیردہ بخیار شرط او رؤیۃ فقال البائع لیس ہو المبیع فالقول للمشتری
فی تعیینہ ولو جاء لیردہ بخیار عیب فالقول للبائع کما لو اختلفا فی طول المبیع وعرضہ فتح تو اگر مشتری آیا تا مبیعکو پہیرے بسبب خیار شرط کے
یا خیار الرؤیۃ کے اور بائع نے کہا کہ یہہ وہ مبیع نہین تو مشتری کا قول معتبر ہوگا اوسکی تعیین مین اور اگر آیا تا اوسکو پہیرے خیار العیب کے سبب سے تو بائع کا قول
معتبر ہوگا چنانچہ اگر دونون نے مبیع کے طول اور عرض مین اختلاف کیا تو بائع کا قول معتبر ہے کذا فی الفتح ھ اختلاف طول اور عرض کا اختلاف صفت مین
داخل ہے تو اسمین مشتری کا قول معتبر ہے چنانچہ نہر الفائق اور شرح حموی مین ہے ظہیریہ سی خلافا للشارح کذا فی الطحطاوی اشتری عبدین ای شیئین
ینتفع باحدہما وحدہ صفقۃ واحدۃ خرید کئے دو غلام یعنی وہ دو چیزین بصفقہ واحدہ خریدکین کہ اونمین سی فقط ایک چیز سے انتفاع متصور ہے
ھ شارح نے تصریح کردی کہ ذکر دو غلامون کا متن مین بطور مثال کے ہے نہ بطور قید کے اور اتحاد صفقہ کی یہہ صورت ہی کہ دونون کا ثمن جدا جدا ذکر نہین
کیا اور اگر جدا جدا ثمن ہر ایک چیز کا مذکور ہوگا تو مشتری کو عیب والی چیز کا پہیر دینا جائز ہے وقبض احدہما ووجد بہ او بالاخر عیبا لم یتعلم بہ
الا بعد القبض اخذہما او ردہما اور دو چیزون مین سے ایک پر قبضہ کیا اور اوسمین یا دوسری چیز مین وہ عیب پایا جسکا مشتری کو علم نہوا مگر
قبضہ کرنیکے بعد تو دونون کو لے یا دونون کو پہیردے ھ یعنی فقط عیب والی چیز کو پہیرنا یا رکھہ لینا اور بقدر نقصان ثمن کم کرنا جائز نہین ہی اسواسطے کہ
اسمین تفریق صفقہ ہی قبل تمام ہونے کے اسواسطے کہ تمامی قبضہ کرنے سے ہوتی ہے اور قبل قبض تفریق جائز نہین ولو قبضہما رد المعیب
بحصتہ سالما وحدہ لجواز التفریق بعد التمام اور اگر دونون چیزون پر قبضہ کرلیا تو فقط عیبدار چیز کو پہیردے مبیع سالم کے حصہ کے موافق
ثمن لیکر بسبب جائز ہونے تفریق صفقہ کے بعد تمام ہوجانے صفقہ کے اسواسطے کہ خیار العیب مین صفقہ قبض سے تمام ہوتا ہی کذا فی الطحطاوی
عن البحر لما لو قبض کیلیا او وزنیا او زوجی خف ونحوہ کزوجی ثور الف احدہما الآخر بحیث لا یعمل بدونہ ووجد ببعضہ عیبا
فان لہ ردکلہ او اخذہ بعیبہ لانہ کشیٔ واحد ولو فی وعائین علی الاظہر عنایہ وہو الاصح برہان چنانچہ اگر قبضہ کیا کیلی چیز پر
جیسے گیہون اور جو یا وزنی چیز پر چنانچہ گہی اور زعفران یا قبضہ کیا موزے کی جوڑی پر اور مانند اسکے چنانچہ بیلون کی ایسی جوڑی کہ ایک بیل
دوسرے بیل سے ایسا ہل گیا ہی کہ کام نہین کرتا بدون اوسکے اور بعض کیلی یا وزنی مین یا ایک موزی یا ایک بیل مین عیب پایا تو مشتری کو جائز ہی کہ
سب کو پہیردے یا عیبدار کو بہی رکہے اوسکے عیب کے ساتہہ اسواسطے کہ اشیاء مذکورہ شے واحد کی مانند ہین اگرچہ قول ناپ کی چیز دو برتنون مین ہو
بنابر قول اظہر کے کذا فی العنایہ اور یہی صحیح تر ہے کذا فی البرہان اشتری جاریۃ فوطئہا او قبلہا او مسہا بشہوۃ ثم وجد بہا عیبا لم
یردہا مطلقا ولو ثیبا خلافا للشافعی واحمد ولنا انہ استوفی ماءہا وہو جزءہا خرید کی لونڈی اور اوس سے قربت کی یا بوسہ لیا یا
اوسکو مساس کیا شہوت سی پہر اوسمین عیب پایا تو اوسکو نہ پہیرے کسیطرح اگرچہ وہ باکرہ نہو بخلاف امام شافعی اور احمد اور ہماری یہہ دلیل ہی کہ مشتری
نے بسبب قربت کے اوسکی منی نکالی اور منی اوسکا جزو بدن ہے ھ یعنی اگر اب پہیردے تو ایسا ہو کہ گویا اوس نے بعض مبیعکو لیا اور باقی کو پہیر دیا کذا فی الطحطاوی

من الشرنبلالیہ اور تقبیل اور مساس میں اگرچہ غرض منی نہو لیکن چونکہ مقدمہ ہے وطی کا لہذا حکم وطی میں ہے ولو الوطی زوجہا ان ثیبا ردہا وان بکرا لا
عہا اور اگر قربت کرے والا لونڈی کا زوج ہو اگر وہ ثیبہ ہو تو اوسکو پھیر دے اور اگر باکرہ ہے تو نہ پھیرے کذا فی البحر ورجع بالنقصان لامتناع
الرد یعنی اگر مشتری وطی کا عیب پاوے تو بقدر نقصان ثمن پھیرے بسبب نہ جائز ہونے پھیر دینے کے وفی المنظومۃ الجیبۃ لو شرط بکارتہا
فبانت ثیبا لم یردہا بل یرجع باربعین درہما نقصان ہذا العیب وفی الحاوی والملتقط الثیوبۃ لیست بعیب الا اذا شرط
البکارۃ فیردہا لعدم الملتزم اور منظومہ مجیبہ میں ہے کہ اگر مشتری نے لونڈی کی بکارت کی شرط کی پھر وہ ثیبہ ظاہر ہوئی تو اوسکو نہ پھیرے
بلکہ چالیس درم نقصان اس عیب کا پھیرے اور حاوی اور ملتقط میں ہے کہ ثیبہ ہونا عیب نہیں مگر جب کہ بکارت شرط کی ہو تو اوسکو پھیر دے اگر ثیبہ ہو بسبب نہ ہونے
شرط کے ہم منظومہ کی روایت میں مراد یہ ہے کہ اوسکا ثیبہ ظاہر ہونا مشتری کی وطی سے ہو تا ماقبل کے موافق ہو جاوے اور حاوی اور ملتقط کی روایت
اس پر محمول ہے کہ اوسکا ثیبہ ہونا بغیر وطی کے مشتری کو معلوم ہو جاوے تو اب دونوں روایتوں میں تعارض نہ رہا کذا فی الطحطاوی والا اذا قبلہا البائع
لان الامتناع لحقہ وقد رضی زال الامتناع ویعود الرد بالعیب القدیم بعد زوال العیب الحادث لعود الممنوع بزوال
المانع درر وینبغی المتبیع مع المنفصل علی الراجح نہر مگر جب کہ بعد وطی مشتری کے بائع نے اوس لونڈی کو قبول کر لیا تو پھیر دینا جائز ہے
اسواسطے کہ امتناع رد بسبب بائع کے حق کے تہا سو جب کہ وہ راضی ہو گیا تو امتناع زائل ہو گیا اور پھیر دینا پھر جائز ہو گیا بسبب عیب قدیم کے
بعد زائل ہونے عیب حادث کے اسواسطے عود کرنے ممنوع کے بسبب زائل ہونے مانع کے کذا فی الدرر تو جیسکو اب پھیر دے نقصان کے ساتھ بنا بر قول
راجح کے کذا فی النہر یعنی نقصان کے ساتھ پھیر دے یعنی جب کہ پھیرنا ممنوع تہا اور مشتری نے بقدر نقصان قدیم ثمن پھیر لیا تہا اوسقدر ثمن کو بھی پھیر دے
کذا فی الطحطاوی وظہر عیب بمشری البائع الغائب واثبتہ عند القاضی فوضعہ عند عدل فاذا ہلک ہلک علی المشتری الا
اذا قضی القاضی بالرد علی بائعہ لان القضاء علی الغائب بلا خصم ینفذ علی الاظہر درر ظاہر ہوا عیب اوس چیز میں جو خریدی گئی
ہتی بائع غائب سے اور مشتری نے عیب کو ثابت کیا قاضی کے پاس سو قاضی نے جسکو شخص معتمد کے پاس رکھوایا تو اگر وہ چیز ہلاک ہو گی تو مشتری کا مال
ہلاک ہوگا نہ بائع کا مگر جبکہ قاضی اوسکے پھیر دینے کا بائع پر حکم دے تو بائع کا مال ہلاک ہوگا اسواسطے کہ قضا علی الغائب بلا حضور خصم نافذ ہو جاتی ہے
بنا بر قول اظہر کے کذا فی الدرر ہم نفاذ قضا علی الغائب میں دو روایتیں ہیں کتاب المفقود میں نفاذ کی روایت کی تصحیح ہے اور کتاب القضا میں عدم نفاذ
کی روایت کی تصحیح ہے شرح حموی میں ہے کہ ظاہر کلام فقہا اس پر دلالت کرتا ہے کہ قاضی سے قاضی مجتہد یا قاضی غیر حنفی المذہب مراد ہے جسکے مذہب
میں قضا علی الغائب جائز ہے اور حنفی المذہب قضا علی الغائب کیونکر اپنی رای پر قرار دیگے حالانکہ اوسکے واسطے کوئی رای نہیں باوجود اعتقاد کرنے
اپنے امام کے مذہب کے کذا فی الطحطاوی ولو قتل العبد المقبوض او قطع بسبب کان عند البائع کقتل او ردۃ رد المقطوع او امسکہ
ورجع بنصف ثمنہ جمع واخذ ثمنہما ای ثمن المقطوع والمقتول مارا گیا غلام مقبوض مشتری کا یا اوسکا ہاتہ کاٹا گیا اوس سبب سے جو
واقع ہوا تہا بائع کے پاس چنانچہ قتل یا ارتداد یا سرقہ غلام کا تو مشتری غلام مقطوع کو پھیر دے اور دونوں کا ثمن پھیر لے یعنی مقطوع اور مقتول کا
ثمن یا مقطوع کو رکھ لے اور اوسکا نصف ثمن بائع سے پھیر لے کذا فی المجمع اور اگر غلام نے بائع اور مشتری دونوں کے پاس چوری کی اور مشتری کے
پاس اوسکا ہاتہ کاٹا گیا تو صاحبین کے نزدیک بقدر نقصان ثمن پھیر لے اور امام اعظم کے نزدیک ربع ثمن پھیر لے اور اگر بائع اوسکا پھیر لینا قبول کرے
تو پون ثمن پھیر لے کذا فی الطحطاوی عن البحر ولو تداولتہ الایدی فقطع عند الاخیر او قتل رجع الباعۃ بعضہم علی بعض وان علموا
بذلک لکونہ کالاستحقاق لا کالعیب خلافا لہما اور اگر اوسکی بیع چند بار دست بدست ہوئی پھر اخیر مشتری کے پاس اوسکا ہاتہ کاٹا گیا یا وہ
مقتول ہوا تو بعض بائعین بعض سے رجوع کریں یعنی ایک بائع دوسرے بائع سے ثمن پھیر لے اگرچہ اونکو اس قطع یا قتل کا سبب معلوم ہو بسبب ہونے اس قطع یا قتل کے
مانند استحقاق کے نہ مانند عیب بخلاف صاحبین کے ہم یعنی جیسے علم بالاستحقاق مانع رجوع نہیں ویسے ہی اس کا علم بھی مانع رجوع نہیں اور صاحبین کے نزدیک

مشتری اخیر اپنے بائع سے ثمن پھیر لے اور وہ اپنے بائع سے نہ پھیرے اسواسطے کہ وہ بمنزلہ عیب کے ہی کذا فی الطحطاوی وصح البیع بشرط البراءة
من کل عیب وان لم یسم خلافا للشافعی لان البراءة عن الحقوق المجهولة لا تصح عنده وتصح عندنا لعدم افضائه
الی المنازعة ویدخل فیه الموجود والحادث بعد العقد قبل القبض فلا یرده بعیب اور صحیح ہے بیع بشرط بری الذمہ ہونیکے
ہر عیب سے اگرچہ بائع نے عیب کو معین نہ مذکور کیا ہو بخلاف امام شافعی کے اسواسطے کہ بری الذمہ ہونا حقوق مجہولہ سے اونکے نزدیک صحیح نہین اور ہمارے
نزدیک صحیح ہے اسواسطے کہ عدم تعیین برارت مین منازعت کو نہین پہنچاتی اور اس شرط مین داخل ہی وہ عیب جو موجود ہی قبل عقد کے اور
جو پیدا ہو بعد عقد قبل قبض کے تو اب مشتری مبیعکو پھیر نہین سکتا ہے برارت عیب کی یہہ صورت ہی کہ بائع نے مشتری سے کہا کہ مین نے یہہ غلام تیرے
ہاتھہ بیچا اس شرط پر کہ مین بری الذمہ ہون ہر عیب سے کذا فی النہر تو اب مشتری کسی عیب قدیم یا حادث سے اوسکو پھیر نہین سکتا اسواسطے کہ غرض اس شرط
سی یہہ ہے کہ عقد لازم ہو جاوے اور مشتری کا حق درباب سلامت عیوب ساقط ہو اور یہہ حاصل نہین ہوتا اگر عیب قدیم اور حادث کی برارت سی خواہ بائع
عیب کا عالم ہو یا نہو اور مشتری اوسکا واقف ہو یا نہو اوسکے طرف اشارہ کیا ہو یا نکیا ہو وخصه محمد ومالک بالموجود کقوله من کل عیب به
اور محمد اور امام مالک نے برارت کو عیب موجود کے ساتھہ مخصوص کیا ہی نہ عیب حادث کے ساتھہ چنانچہ یون کہنا بائع کا کہ مین بری الذمہ ہون اسکے
ہر عیب سی عیب موجود کے ساتھہ بالاتفاق مخصوص ہے تو اسمین عیب حادث بالاجماع داخل نہین کذا فی البحر یعنی اگر بعد عقد قبل قبض عیب پیدا ہوگا تو اس
صورت مین مشتری پھیر سکتا ہی ولو قال مما یحدث صح عند الثانی وفسد عند الثالث اور اگر بائع نے کہا کہ مین بری الذمہ ہون اوس
عیب سی جو پیدا ہو تو صحیح ہے ابو یوسف کے نزدیک اور فاسد ہی یہہ بیع محمد کے نزدیک کذا فی النہر اسواسطے کہ ابرا محتمل اضافت کا نہین تو یہہ شرط
فاسد ہوئی اور ابو یوسف کی یہہ دلیل ہے کہ غرض اس سے ایجاب بیع ہی اسطرح پر کہ استحقاق سلامت عیوب اوسمین نرہے کذا فی الحلبی ابرأه
من کل داء فهو علی المرض وقیل علی ما فی الباطن واعتمده المصنف تبعا للاختیار والجوهرة لانه المعروف فی العادة
وما سواه فی العرف مرض کہ بائع نے ابرا کیا ہر داء سے تو وہ مرض پر محمول ہی اور بعضون نے کہا کہ باطن کے مرض پر محمول ہی اور اسی قول
ثانی پر مصنف نے اعتماد کیا ہی اختیار اور جوہرہ کا تابع ہو کر اسواسطے کہ لفظ داء عادت مین مرض باطنی مین مشہور ہی اور سوای بیماری باطن کے
عرف مین مرض مشہور ہی ہم مذہب مشہور یہی ہی کہ داء مطلق مرض ہے اسواسطے کہ لغت مین مرض ظاہر اور باطن دونون کو داء کہتے ہین لیکن
عرف مین پیٹ کی بیماری کو داء بولتے ہین چنانچہ تلی یا فساد حیض کی بیماری کذا فی النہر ولو ابرأه من کل غائلة فهی السرقة والاباق
والزنا اور اگر بائع نے ابرا کیا ہر غائلہ سے تو غائلہ سے مراد سرقہ اور گریختگی اور زنا ہے ہم ہر چند لغت مین غائلہ بمعنے شر اور بدی ہی لیکن یہہ
تخصیص عرف اس واسطے ہے کہ مدار احکام عرف پر ہی اشتری عبدا فقال لمن ساومه ایاه اشتره فلا عیب به فلم یتفق بینهما
البیع فوجد مشتریه به عیبا فله رده علی بائعه بشرطه ولا یمنعه من الرد علیه اقراره السابق بعدم العیب لانه
مجاز عن الترویج خرید کیا غلام کو پھر مشتری نے اوس سے کہا جو اوس خریداری کی گفتگو کرتا تھا کہ تو اس غلام کو خرید کر اس مین کوئی عیب نہین پھر
دونون مین بیع کا اتفاق نہوا پھر مشتری نے اوس غلام مین عیب پایا تو اوسکو پھیر دینے کا اختیار ہی اوسکے بائعکو ردبیع کی شرط کے موافق
اور پھیر دینے کا مانع نہو گا اوسکا اگلا اقرار عدم عیب کا اسواسطے کہ وہ مجاز ہی ترویج سے ہم یعنی آدمی عیب سے کمتر خالی ہوتا ہی تو قاضی یقین کریگا کہ
نفی کرنا مطلق عیب کا ظاہر مراد نہین لہذا اوسکا کلام ترویج مال پر محمول ہوگا چنانچہ مولی کا کہنا اپنی لونڈی سے یا زانیہ یا مجنونہ عیب کا اقرار نہین بلکہ
شتم پر محمول ہے اور ردبیع کی شرط گواہ ہین یا اقرار بائع کا یا انکار قسم کذا فی الطحطاوی ولو عینه ای العیب فقال لا عور به او لا شلل
لا یرده لاحاطة العلم به الا ان لا یحدث مثله کالاصبع الزائدة ثم وجدها فله رده للتیقن بکذبه اور اگر مشتری مذکور
نے عیب کا نام لیا اور یون کہا اوس شخص سے جو خریداری ظاہر کرتا ہی کہ اس غلام مین عیب یک چشمی یا بیکاری دست نہین اور اوس نے خرید نکیا

کلِّ حقٍّ لہ قِبَلہ دخل العیبُ لا الدَّرَکُ ام درخانیہ مین ہی کہ اگر مشتری نے اپنے ہر ایک حق سے جو قبل اوس کی برا رت کی تو اوس قول مین براءت عیب داخل
ہوگی نہ درک ھم یعنی اگر مشتری نے بائع سے کہا کہ مین نے اپنا ہر ایک حق چھوڑا تو اسمین عیب داخل ہے نہ درک یعنی اب وجود عیب سے پھیر نہین سکتا ہی اور اگر
مبیع مستحق غیر ثابت ہوگا تو ضمان ثمن مشتری ساقط نہوگا یعنی اگر یہہ قول کفیل بالدرک سے کہا ہوگا تو کفالت باطل نہوگی شاید اسواسطے کہ حق مشتری ہنوز متحقق (دوسری کا مال ہوجانا)
نہین ہوا اوسکی براءت سے ساقط ہوتا کذا فی الطحطاوی مشترٍ لعبدٍ او امۃٍ قال اَعتق البائعُ العبدَ او دبّرہ او استولد الامۃَ او ھی
حرّۃ الاصل وانکر البائعُ حلف لعجز المشتری عن الاثبات غلام یا لونڈی کے خریدار نے کہا کہ بائع نے غلام کو آزاد کر دیا یا مدبر کیا یا لونڈی کو
ام ولد بنایا یا وہ حرا صلی ہے اور بائع نے اسکا انکار کیا تو بائع سے قسم لیجاوی بسبب عاجز ہونے مشتری کے اس دعوی کے اثبات سے یعنی در صورت عدم شہادت قاضی
قسم لیگا فان حلف قضی علی المشتری بما قالہ من العتق ونحوہ لاقرارہ بذلک پھر اگر بائع نے قسم کہائی تو مشتری پر حکم ہوگا بموجب اوسکے
قول کے یعنی عتق اور مانند اوسکے اسواسطے کہ مشتری اوسکا اقرار کرچکا ھم یعنی عتق اور تدبیر غلام اور استیلاد اور حریت اصلی مملوک کی ثابت ہوجائیگی
مشتری کے اقرار کے سبب سے تو اب نہ ملک کا دعوی مشتری کرسکتا ہے نہ ثمن پھیر سکتا ہی ورجع بالعیب اِن عَلِمَ بہ لانّ المبطِل للرجوع ازالتہ عن
ملکہ الی غیرہ بانشائہ او باقرارہ ولم یوجد حتی لو قال باعہ وھو ملکُ فلانٍ وصدّقہ فلانٌ واخذہ لا یرجع بالنقصان
لازالتہ باقرارہ کانّہ وھبہ اور مشتری بقدر نقصان عیب بائع سے ثمن پھیرے اگر عیب کا ہونا اوس غلام یا لونڈی مین معلوم ہو اسواسطے کہ رجوع نقصان
مبطل مشتری کا ازالہ ہی اپنی ملک سے غیر کو مالک کرکے انشاء تملیک سے یا اپنے اقرار سے اور وہ موجود نہین یعنی رجوع نقصان اوس صورت مین درست ہوتا کہ اگر مشتری
نے غلام کو غیر کا مملوک کر دیا ہو تا بیع وغیرہ سے یا اقرار ملک غیر سے سو یہان کوئی بات حاصل نہین تو اگر مشتری نے اسکا دعوی کیا کہ بائع نے غلام کو بیچا
اور وہ فلان شخص کی ملک ہی اور فلان شخص نے بہی اوسکی تصدیق کی اور اوس غلام کو لیلیا تو مشتری بائع سے رجوع بالنقصان نہین کر سکتا بسبب ازالہ
اوسکی ملک کے خود مشتری کے اقرار سے گویا مشتری نے اوسکو ہبہ کر دیا وجد المشتری لغنیمۃٍ محرزۃٍ بدارنا او غیر محرزۃ لو البیعُ من الامام
او امینہ بحر قال المصنف فقید محرزۃ غیر لازمٍ عیبًا لا یردّ علیھما لان الامین لا ینتصب خصمًا عیب کو پایا اوس غنیمت کے خریدار نے
جو محفوظ ہوگئی دار الاسلام مین اگر یا غنیمت غیر محفوظ ہو اگر مشتری نے خرید کی امام سے یا اوسکے امین سے کذا فی البحر مصنف نے اپنی شرح مین کہا غنیمت مین محفوظ
ہونیکی قید لازم نہین تو مشتری بعلت عیب امام اور یا اوسکے امین کو نہ پھیرے اسواسطے کہ امین صاحب خصومت نہین ہو سکتا ھم امین سے عام مراد ہی تا دلیل
مدعا کی موافق ہوجاوے اسواسطے کہ خود امام بہی امانت دار ہی بیت المال کا کذا فی الطحطاوی بل ینصب لہ الامام خصمًا فیرد علی منصوب الامام
ولا یحلف ھو لان فائدۃ الحلف النکول ولا یصح نکولہ واقرارہ بلکہ اگر مشتری عیب غنیمت کا مدعی ہو تو امام اوسکے واسطے ایک شخص کو مدعا علیہ
بنا کر قائم کری اور مشتری مبیع کو منصوب پر رد کرے اور قسم نلے منصوب سے اسواسطے کہ فائدہ قسم کا نکول ہی یعنی انکار قسم اور حالانکہ نکول اور اقرار شخص منصوب کا
صحیح نہین ھم تو اب رد متصور نہین بدون گواہون کے کذا فی المنح فاذا ردّ علیہ المعیبُ بعد ثبوتہ یباع ویدفع الثمن الیہ ویردّ النقصُ
والفضلُ الی محلہ لان الغرم بالغنم درر پھر جب عیب والی چیز اوسکو پھیر دی بعد ثبوت عیب کے تو وہ دوبارہ بیچی جاوی اور ثمن مشتری کو دیا جاوی
اور کمی اور زیادتی پھیری جاوی اوسکے محل مین اسواسطے کہ نقصان مقابل منفعت کے ہے کذا فی الدرر ھم یعنی امام اوسکو بیچے اسلیے اگر ثمن ثانی ثمن اول
سے کم ہو تو اگر مبیع منجملہ چار خمس کے ہو تو اوسمین سے ثمن پورا کر دے اور اگر خمس مین سے ہو تو اوسمین سے ہی اور اسیطرح اگر ثمن ثانی ثمن اول سے زیادہ ہو
تو زیادتی کو بہی اوسمین رکہے جہان کی مبیع ہو کذا فی المنح وجد المشتری بمشتریہ عیبًا واراد الرد بہ فاصطلحا علی ان یدفع البائع الدراہم
الی المشتری ولا یردّ علیہ جاز ویجعل حطًّا من الثمن مشتری نے اپنی خریدی چیز مین عیب پایا اور دونون نے اس پر مصالحہ کیا کہ بائع
چند دراہم مشتری کو دے اور مشتری اوسکو نہ پہیرے تو جائز ہی اور یہہ مصالحہ ثمن کا گھٹا دینا قرار دیا جاویگا ھم بحر الرائق مین کہا کہ یہان تک ظاہر ہوگیا کہ خیار العیب
ساقط ہوتا ہی وقت بیع یا وقت قبض کے دریافت ہونے سے یا راضی ہوجانے سے بعد بیع اور قبض کے اور شرط براءت ہر عیب سے اور کسی چیز پر

ف ترجمہ مین غلط ترجمہ اسطرح ہوگا وری لیکن ظاہر یہ ہی کہ قبل کہ قائن ہو یعنی مشتری نے اپنا حق جو بائع کے طرف سے تھا اوس کی براءت کی اور نیز سبب تمام بیع کی قائل بری تھا بائع ہوا ور ضمیر لہ کی مشتری کے طرف اور قبلہ کی بائع کیطرف ۱۲

کہ مشتری سے دوبارہ بیع کرنا جائز ہے کیونکہ مبیع اوسکے پاس ہے اور منقول کی قید اسواسطے لگائی کہ اراضی کی بیع قبل قبض صحیح ہے وفی البزازیۃ شری عبدًا فضمن لہ رجل عیوبہ فاطلع علی عیب وردہ لم یضمن لانہ ضمان العہدۃ وضمنہ الثانی لانہ ضمان العیوب وان ضمن السرقۃ او الحریۃ او الجنون او العمی فوجد کذلک ضمن الثمن اور بزازیہ مین ہو کہ ایک غلام خریدکیا اور ایکمرد اوسکے عیوب کا ضامن ہوا پھر مشتری کسی عیب پر مطلع ہوا اور اوسنے غلام کو پھیر دیا تو وہ مرد ضامن نہین اسواسطے کہ یہ ضمانت عہدہ کی ہی اور ضمانت عہدہ امام کے نزدیک باطل ہے اور ابو یوسف نے اوسکو ضامن کہا ہو اسواسطے کہ یہ ضمانت عیوب ہی اور ضمان عیوب جائز ہی اور اگر وہ مرد دزدی یا آزادی یا دیوانگے یا نابینائی کا ضامن ہوا پھر مشتری نے اوسکو اسیطرح پایا تو وہ شخص ثمن کا ضامن ہو وفی جواہر الفتاوی شری ثمرۃ کرم ولا یمکن قطافہا بغلبۃ الزنابیر ان بعد القبض لم یردہ وان قبلہ فان انتقص المبیع بتناول الزنابیر فلہ الفسخ لتفرق الصفقۃ علیہ اور جواہر الفتاوی مین ہو کہ خریدکیے پہل انگور کے اور ممکن نہین اونکا توڑنا بھڑون کی کثرت کے سبب اگر بعد قبض غلبہ ہوا ہو تو نہ پھیرے کیونکہ یہ عیب مشتری کے پاس حادث ہوا اور اگر قبل قبض کے ہے اور پہل کم ہوگئے ہون بھڑون کے کہاجانے سے تو اوسکو فسخ بیع مین اختیار ہو بسبب متفرق ہونے صفقہ کے مشتری پر یعنی جس قدر پہل خرید کیئے تھے وہ پورے باقی نرہی بھڑون کے کہاجانے سے

## باب البیع الفاسد

یہہ باب ہی بیع فاسد کے احکام مین ہم بیع صحیح کو اسواسطے اول ذکر کیاکہ وہ مقصود کی موصل ہے کیونکہ مشروعیت عقود سے سلامتِ دین مقصود ہے تاتقالب مندفع ہو اور حاجات دنیویہ حاصل ہون اور بیع فاسد کو اسواسطے موخر کیاکہ مخالف دین ہو اور فاسد مشتق ہی فساد سے جو ضد صلاح ہی اور حاصل معنے لغوی تغیر وصف کیطرف راجع ہے اور اصطلاح شرع مین فاسد وہ ہی جسکی اصل مشروع ہو نہ وصف اوسکا اور مشروعیت اصل سے مراد یہہ ہے کہ مال متقوم ہو اور اوسکا جواز اور صحیح ہونا مراد نہین اسواسطے کہ فاسد ہونا اوسکی صحت کا مانع ہی کذافی الطحطاوی اور اس باب کو ملقب بفاسد کیا باوجودیکہ باطل کو بھی شامل ہے اسوجہ سے کہ فاسد کثیر الوقوع ہی بعدد اسباب کے سبب سے کذافی النہر المراد بالفاسد الممنوع مجازًا عرفیا فیعم الباطل والمکروہ وقد یذکر فیہ بعض الصحیح تبعًا فاسد سے مراد ممنوع ہے باعتبار مجاز عرفی کے تو اب فاسد بیع باطل اور مکروہ کو بھی شامل ہوگئی اور کاہی اسباب مین بعض اقسام بیع صحیح کی بھی بالتبع مذکور ہوتی ہین ہم مجاز عرفی کا قول بہتر ہے اشتراک کے قول سے اور عرف سے عرف فقہا مراد ہے کیونکہ اہل فقہ ایسے لوگ ہین جو تفرقہ کرتے ہین فاسد اور باطل مین بخلاف اہل لغت کے کہ اونکے نزدیک فاسد اور باطل مین کچھ فرق نہین کیونکہ لغت مین باطل بمعنے فاسد یا ساقط الحکم کے ہے اور فقہ مین بیع باطل وہ ہے جسکی اصل اور وصف دونون مشروع نہون اور حکم باطل عدم ملک ہی قبضہ ہوا ہو یا نہوا ہو اور مکروہ سے تحریمی مراد ہی مکروہ لغت مین ضد محبوب ہے اور اصطلاح فقہ مین مکروہ وہ ہے جسکی اصل اور وصف دونون مشروع ہون لیکن وہ منہی عنہ ہو بسبب مجاور کے چنانچہ بیع اذان جمعہ کے وقت کذافی الطحطاوی وکل ما اورث خللًا فی رکن البیع فہو مبطل وما اورثہ فی غیرہ فمفسد اور جو چیز خلل پیدا کرے بیع کی رکن مین وہ مبطل بیع ہو اور جو خلل پیدا کرے رکن کے سوا اور امور مین وہ مفسد بیع کا ہم شرح بدیعیہ ہے کہ رکن بیع یعنی ایجاب اور قبول اور محل بیع یعنی مبیع اگر ہر ایک خلل سے سالم ہو تو بیع صحیح ہے اور اگر سالم نہو اسطرح پر کہ ایجاب اور قبول مین خلل پڑے عدم اہلیت متصرف سے بسبب ہونے عاقد کے صبی غیر ممیز یا مجنون یا مبیع مین خلل پڑے بسبب اوسکے ہونیکے مردار یا خون یا شراب تو بیع باطل ہے بواسطے عدم اجتماع ارکان اور شرائط کے اور بیع فاسد وہ ہی جس کا رکن اور محل خلل سے سالم ہو لیکن اوسکے ثمن مین خلل واقع ہو اسطرح پر کہ ثمن شراب ہو یا سور یا یہہ خلل ہو کہ مبیع مقدور التسلیم نہو یا اوسمین ایسی شرط ہو جو مقتضای عقد کے مخالف ہو تو اسطرح کی بیع فاسد ہو نہ باطل کیونکہ رکن اور محل بیع خلل سے محفوظ ہے انتہے تو بہتر یہہ تہاکہ شارح یون کہتاکہ جو موثر خلل ہے رکن بیع اور اوسکے محل مین وہ مبطل ہے تو فقہا کی مقتضای کلام سے ظاہر ہواکہ اصل بیع عبارت ہو رکن بیع اور مبیع سے یعنے مال متقوم اسواسطے کہ بناء بیع انہین دونون چیزون پر ہو اور اصل شئے اوسیکا نام ہی جسپر اوس شئے کی بنا ہو اور یہہ ظاہر ہواکہ وصف بیع اوس سے عبارت ہے جو رکن اور محل بیع سے خارج ہو چنانچہ ثمن ہوناکہ یہہ صفت ہی عقد کی کیونکہ

متمسک تابع ہو اور چنانچہ شرط مخالف مقتضای عقد کذا فی الطحاوی تبطل بیع مالیس بمالٍ المالُ مایمیل الیہ الطبعُ ویجری فیہ البذلُ والمنعُ
درمیان فحیح الزاب وَالمیج باطل ہے بیع اوس چیز موجود کی جو مال نہین مال وہ ہے جسکے طرف طبیعت انسان کی مائل اور راغب ہو اور اوسین دینا
بطریق بیع یا ہبہ کے اور غیر کو منع کرنا اور اوسکے تصرف سے باز رکہنا جاری ہو کذا فی الدرر تو مال کی تعریف سے مٹی اور مانند اسکے چنانچہ کا ذرات خالصہ
نکل گئے ہم موجود کی قید درر کے موافق اسواسطے مترجم نے لگائی تاخارج ہو وہ معدوم جسکے طرف طبیعت مائل ہوتی ہے چنانچہ وہ مال جسکی آدمی
آرزو رکہتا ہے اور مٹی سے خالص مٹی مراد ہے تو اگر مٹی قاذورات سے ملکر نہایت ہوجاوے تو اوسکی بیع باطل نہین چنانچہ مذکور ہوگا کالدم المسفوح
فجاز بیع کبد وطحال غیر مال کی بیع باطل ہے چنانچہ خون جاری کی تو جاری کی قید سے کلیجی اور تلی کی بیع خارج ہوگئی باطل سے کیونکہ کبد اور
طحال اگرچہ اصل اونکی خون ہے لیکن جاری نہین والمیتۃ سوی سمکٍ وجرادٍ ولا فرق فی حق المسلمین التی ماتت حتف انفہا
او بالخنق ونحوہ اور چنانچہ مردہ جانور سوای مچھلی اور ٹڈی کے کہ اونکی بیع باطل نہین اور کچھ فرق نہین مسلمان کے حق مین اوس مردار جانور مین
جو خود بخود مرگیا یا کسی نے اوسکو گلا دابکے یا کسی اور سبب سے سوای ذبیح شرعی کے مردار کیا والحرّ والبیع بہ ای جعلہ ثمنا بادخال الباء
علیہ لان رکن البیع مبادلۃ المال بالمال ولم یوجد اور چنانچہ بیع حر کی اور حر سے کسی چیز کو خرید کرنا باطل ہے اسواسطے کہ رکن بیع
مبادلہ ہے مال کا دوسرے مال سے سو پایا نگیا حر سے خرید کرنا یعنی حر کو ثمن ٹہرانا اوسپر باء جارہ داخل کرکے ہم لغت عرب مین حر کو ثمن قرار دینا
اسطرح ہوتا ہے کہ بعتک الدار بہذا الحر یعنی بیچنے گہر بیچا بعوض اس حر کے تو حر اس مثال مین ثمن ہے نہ مبیع خلاصہ یہہ ہے کہ خون اور مردار اور حر کی بیع
باطل ہے خواہ یہہ چیزین مبیع قرار دیجاوین یا ثمن بسبب نہ پائے جانے رکن بیع کے والمعدوم کبیع حق التعلی ای علوٍ سقط لانہ
معدوم اور چنانچہ معدوم کی بیع جیسے حق تعلی کو بیچنا یعنی وہ بالاخانہ جسکی عمارت گر پڑی ہے تو اوس موضع کی بیع باطل ہے کیونکہ وہ معدوم
ہے ہم حق تعلی کی مثال یہہ ہے کہ ایک گہر دو منزلہ ہے نیچے کا مکان ایک شخص کا ہے اور اوپر کا مکان دوسرے شخص کا سو دونون درجے یا اوپر کا درجہ
گر پڑا اور نیچے کا درجہ باقی رہا اور صاحب علو نے موضع علو کو بیچا تو بیع باطل ہے اسواسطے کہ حق تعلی معدوم محض ہے اور اسواسطے کہ وہ متعلق
ہوا ہوا اور ہوا مال نہیں کیونکہ مال وہی جس کا رکہہ چھوڑنا حاجت کے وقت کے واسطے ممکن ہو اور ہوا مین یہہ امر حاصل نہین ومنہ بیع ما اصلہ
غائبٌ کجزرٍ وفجلٍ او بعضہ معدومٌ کوردٍ ویاسمینٍ وورقِ فرصادٍ جوّزہ مالکٌ لتعامل الناس وبہ افتی بعض
مشایخنا عملاً بالاستحسان وہذا اذا نبت ولم یعلم وجودہ فاذا علم جاز ولہ خیار الرؤیۃ وتکفی رؤیۃ البعض
عندہما وعلیہ الفتوی شرح مجمع اور معدوم کی بیع سے اوسکی بیع ہے جسکی جڑ نظر سے غائب ہو چنانچہ گاجر اور مولی یا بعض معدوم
چنانچہ گلاب اور چنبیلی کے پہول کہ بتدریج پیدا ہوتے ہیں اور توت کے پتون کی بیع امام مالک نے اس بیع کو جائز کہا ہے لوگون کے معمول کے سبب اور
ہمارے بعض مشایخ مانند امام فضلی وغیرہ نے اسکے جواز کا فتوی دیا ہے قیاس چھوڑ استحسان پر عمل کرکے اور یہہ اختلاف جواز اور عدم جواز کا اوس
وقت ہے جب کہ گاجر وغیرہ جمی ہو اور اوسکا موجود ہونا معلوم نہو پہر جبکہ معلوم ہوجاوے تو بیع جائز ہے اور مشتری کو خیار الرؤیۃ ثابت ہے اور بعض جیکا دیکہنا صاحبین
کے نزدیک کافی ہے اور اسی پر فتوی ہے کذا فی شرح المجمع والمضامین ما فی ظہور الآباء من المنی اور مضامین کی بیع باطل ہے مضامین جمع ہے
مضمونہ کی یعنی وہ منی جو نرون کی پیٹہون مین ہے یعنی جانور کا نطفہ بیچنا جو ہنوز اوسکی پشت سے جدا نہین ہوا باطل ہے معدوم ہونیکے سبب والملاقیح
جمع ملقوحۃ ما فی البطن من الجنین اور ملاقیح کی بیع باطل ہے ملاقیح جمع ہے ملقوحہ کی ملقوحہ وہ بچہ جو مادہ کے پیٹ مین ہے والنتاج بکسر النون
حبل الحبلۃ ای نتاج النتاج لدابۃ او آدمی اور باطل ہے بیع نتاج کی نتاج بکسر نون عبارت ہے حبل الحبلہ سے یعنی جانور یا آدمی کے بچے کا بچہ
ہم حبل الحبلہ اوس بچے کا بچہ جو ہنوز پیٹ مین ہے زمانہ جاہلیت مین دستور تہا کہ کابین اونٹنی کے بچے کے بچے کو خرید کرتے تہے یعنی مشتری یون کہتا تہا کہ
اگر یہہ کابین اونٹنی مادہ بچہ جنے تو اوسکے بچے کو مین نے خرید کیا رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے اسکو باطل کردیا کذا فی العینی ہم صحیحین اور سنن مین ابن عمر سے

روایت ہی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حبل الحبلہ کی بیع سے نہی فرمائی اور مؤطا مین بیع مضامین اور ملاقیح اور حبل الحبلہ کی نہی مروی ہی اس احتمال ہے کہ شاید اونٹنی نہ جنے یا مرجائے بچہ ہونے سے پہلے کذا فی الفتح **وبیع امۃ تبین انہ ذکر ای ظہر لتذکیر الخبر عبد و عکسہ بخلاف البہائم** اور اوس لونڈی کی بیع باطل ہی جسکا غلام ہونا ظاہر ہوا اور بالعکس اسکے یعنی اوس غلام کی بیع جسکا لونڈی ہونا ثابت ہوا باطل ہے بخلاف جانورون کے مصنف نے ضمیر مذکر لایا بسبب مذکر خبر کے **والاصل ان الذکر والانثی من بنی آدم جنسان حکما فیبطل وفی سائر الحیوانات جنس واحد فیصح ویتخیر لفوات الوصف** اور قاعدہ جواز اور عدم جواز کا یہہ ہے کہ نر اور مادہ بنی آدم مین دو جنسین ہین باعتبار حکم شرع کے تو دوسری جنس ہونے سے بیع باطل ہوگی اور باقی حیوانات مین نر اور مادہ ایک جنس ہین تو بیع صحیح ہوگی اور مشتری کو لینے نلینے مین اختیار ہوگا بسبب فوت ہونے وصف مرغوب فیہ کے ہم آدمی مین نر اور مادہ اسواسطے دو جنس ٹھہرے کہ مرد اور عورت کے خرید کرنیمین اغراض بکثرت متفاوت ہین بخلاف بہائم کے کہ اونمین بہت تفاوت اغراض نہین تو اگر بکرا خرید کیا اور وہ بکری نکلی تو بیع صحیح ہوگی **ومتروک التسمیۃ عمدا ولو من کافر بزازیۃ وکذا ما ضم الیہ لانہ منضمنۃ بالبعض** اور اوس ذبیحہ کی بیع باطل ہے جسکے ذبح کے وقت نام خدا عمدا متروک ہوا اگرچہ کافر کے ہاتھہ اوسکو بیچا ہو اور اسیطرح اوس چیز کی بھی بیع باطل ہی جو متروک التسمیہ کے ملاکر بیچے اسواسطے کہ متروک التسمیہ کا حرام ہونا نص قرآنی سے ثابت ہی ہم متروک التسمیہ عمدا امام شافعی کے نزدیک حلال ہی اگر ذابح اوسکا مسلم ہو اسواسطے کہ نام خدا ہر مسلم کے دل مین ہے تو اگر کوئی کہے جب کہ متروک التسمیہ عمدا مجتہد فیہ ہوا تو چاہیئے کہ اوسکے ساتھہ والی کی بیع جائز ہو جیسے مدبر کے ساتھہ والی کی بیع جائز ہے صاحب کافی نے اسکا جواب دیا کہ متروک التسمیہ کی حرمت نص قرآنی سے ثابت ہی اور مورد نص مین مساغ اجتہاد نہین تو یہہ اختلاف معتبر نہین اور بحکم قاضی بھی نافذ نہین **وبیع الکراب وکری الانہار لانہ لیس بمال متقوم بخلاف بیع بناء وشجر فیصح اذا لم یشترط ترکہا ولو الجیۃ** اور کہیت جوتنے اور نہر کہودنے کی بیع باطل ہی اسواسطے کہ یہہ موجود مال نہین بخلاف عمارت اور درخت کے کہ وہ مال متقوم ہی تو بیع اوسکی صحیح ہے بشرطیکہ اوسکے عدم ترک کے کذا فی الولوالجیہ ہم یعنی ایک شخص نے دوسرے شخص سے زمین اجارہ لی پہر اوس زمین کو زراعت کے واسطے جوتا اور اوسمین ہل چلایا اوسمین پانی کی نہر کہودی پہر اجارہ فسخ ہوگیا یا اوسکی مدت منقضی ہوگئی پہر مستاجر نے چاہا کہ اپنا یہہ عمل بیچے تو جائز نہین کیونکہ یہہ مال متقوم نہین کذا فی الطحطاوی **وما فی حکمہ ای حکم ما لیس بمال کام الولد والمکاتب والمدبر المطلق فان بیعہم باطل ای بقاء فلو ہلکوا بالقبض ابتداء فصح بیعہم من انفسہم وبیع قن ضم الیہم درر** اور جو چیز کہ حکم مذکور مین ہی یعنی جو چیز کہ مال نہین ہی جیسا کہ ام ولد اور مکاتب اور مدبر مطلق تو انکی بیع باطل ہی یعنی باعتبار انجام کار باطل ہی تو اشخاص مذکورین مملوک نہین ہوتے قبض مشتری کا سے اور باطل نہین انکی بیع باعتبار ابتدا کے تو انکو بیچنا خود اونکی ذات سے صحیح ہی اور اوس مملوک کی بیع صحیح ہے جو اونکے ساتھہ ملاکر بیچا گیا کذا فی الدرر ہم حر کی بیع ابتداء اور بقاء دونون طرح باطل ہے کیونکہ وہ کسیطرح محل بیع نہین اور ام ولد اور مکاتب اور مدبر مطلق کی بیع ابتداء باطل نہین کہ وہ فی الجملہ محل بیع ہین کیونکہ ... موجود نہین لیکن باعتبار انجام کار کے اونکی بہی بیع باطل ہے اسواسطے کہ استحقاق عتق ام ولد مین حدیث سے ثابت ہی کہ اوسکو اوسکے ... آزاد کر دیا اور بسبب حریت مدبر مین فی الحال متحقق ہے کیونکہ بعد موت اہلیت باطل ہے اور مکاتب کا استحقاق اپنے تصرف ذاتی سے ثابت ہی ... ثابت ہو تو یہہ سب حقوق باطل ہو جاوین کذا فی الطحطاوی **وقول ابن کمال بیع ہؤلاء باطل معنی موقوف ... فی البحر ... المکاتب قبل البیع وعدم نفاذ القضاء ببیع ام الولد وصحح فی الفتح نفاذہ قلت الا ان ... علی قضاء آخر ... فلیکن التوفیق** اور ابن کمال کے اس قول کی کہ انکی بیع باطل موقوف ہے تضعیف کی ہے اس قول کی بحر الرائق مین کہ مرجح اشتراط رضای مکاتب ہی قبل بیع کے نہ بعد بیع کے اور راجح عدم نفاذ قضا ہی ام ولد کی بیع مین اور فتح القدیر مین نفاذ قضا کی تصحیح ہے مین کہتا ہون کہ قوی تر یہہ ہے کہ قضا بیع ام ولد دوسرے قاضی کے حکم پر موقوف ہی حکم اول کے جاری رکہنے مین یا رد کرنے مین کذا فی العینی والنہر تو اسی قول کو دافع اختلاف قرار دینا چاہیے یعنی بحر الرائق کا قول عدم نفاذ اوس صورت پر محمول ہی جب دوسرے قاضی

قاضی اول کے موافق حکم نہ دیا ہوا اور فتح القدیر کے نفاذ کا قول اوس صورت پر محمول ہے جبکہ دوسری قاضی نے اوسکو جاری کر دیا ہو م بیع ام ولد کا مسئلہ صدر اول میں مختلف فیہ تھا عمر فاروق اوسکی بیع کے مجوز تھے اور حضرت مرتضے مجوز تھے پھر تابعین کا اجماع ہو گیا عدم جواز پر پھر اگر بعد اسکے قاضی جواز بیع کا حکم دے تو اوسکی ملاف سابق ہوگا یا نہیں بعضون کے نزدیک ان نہیں اور ہمارے نزدیک انع ہے خلاف کا فصول استروشی مین ہے کہ قضا بیع ام ولد مین دو روایتین ہین اظہر الروایتین یہ ہے کہ نافذ نہیں اور جامع مین یون ہے کہ قضاء قاضی دوسرے قاضی کے حکم پر متوقف ہے اگر وہ جاری کر دے تو نافذ ہو ورنہ باطل اور یہہ اوجہ الاقاویل ہے کذا فی الطحطاوی عن العینی وفی السراج ولا ذھولاً کمن و بہم مبتعض حرا اور سراج مین ہے کہ ام ولد اور مکاتب اور مدبر کی اولاد اونکے مانند ہے عدم جواز بیع مین اور عبد معتق البعض حکم مانند ہے بطلان بیع مین وبطل بیع مال غیر متقوم ای غیر مباح الانتفاع بہ ابن کمال فلیحفظ اور باطل ہے بیع مال غیر متقوم کی یعنی وہ مال جس سے فائدہ لینا مسلم کو شرعا جائز نہیں کذا صرح ابن کمال اسکو یاد رکھنا چاہیے م ابن کمال نے کہا کہ تلویح مین مذکور ہے کہ تقوم دو قسم ہے تقوم عرفی یعنی احراز اور غیر محرز جیسے شکار اور گھاس مال متقوم نہیں اور تقوم شرعی یعنی جس سے انتفاع مباح ہو وہی بیان مراد ہے کذا فی الطحطاوی کخمر وخنزیر ومیتۃ لم تمت حتف انفہا بل بالخنق ونحوہ فاما مال عند الذمی کخمر وخنزیر یا مال غیر متقوم چنانچہ شراب اور سور اور مردہ جانور جو خود بخود نہیں مرگیا بلکہ گلا دابنا اور مانند اوسکے چاہیے اور جیسے مرگیا کہ ایسا مردہ مال ہے کفار ذمیون کے نزدیک جیسے شراب اور سور وھذا ان بیعت بالثمن ای بالدین کدراھم ودنانیر ومکیل وموزون بطل فی الکل وان بیعت بعین کعرض بطل فی الخمر وفسد فی العرض فیملکہ بالقبض بقیمتہ ابن کمال اور یہہ یعنی شراب اور سور اور مردار اگر انکی بیع ہو ثمن سے یعنی بعوض دین کے چنانچہ دراہم اور دنانیر اور مکیل اور موزون ہے تو بیع اور ثمن ہر ایک مین بیع باطل ہے یعنی قبضہ کرنے سے بھی مملوک نہیں ہوتے اور اگر انکی بیع ہوئی بعوض عین یعنی متاع اور اسباب کے تو شراب وغیرہ مین بیع باطل ہے اور اسباب مین فاسد ہے تو متاع کا مالک ہوگا قبضہ کرنے سے اوسکی قیمت دیکر کذا صرح ابن کمال وبطل بیع قن ضم الی حر وذکیۃ ضمت الی میتۃ ماتت حتف انفہا قید بہ لتکون کالحر وان سمی ثمن کل ای فصل الثمن خلافا لہما اور باطل ہے بیع اوس مملوک کی جو ملا یا گیا آزاد سے اور اوس ذبیحہ کی بیع باطل ہے جو ملایا گیا اوس مردار کے ساتھہ جو خود بخود مرگیا اگرچہ ہر ایک کا ثمن سے ہو یعنی جدا جدا ثمن مذکور ہو بخلاف صاحبین کے مصنف نے خود بخود مرنے کی قید لگائی تا مردار آزاد کے مانند ہو جاوے عدم مالیت مین مسلم اور ذمی دونون کے نزدیک وبنی الخلاف ان الصفقۃ لا تتعدد بمجرد تفصیل الثمن بل لابد من تکرر لفظ العقد عندہ خلافا لہما وظاہر النہایۃ یفید انہ فاسد اور امام اور صاحبین کی بناء خلاف یہہ ہے کہ صفقہ یعنی عقد متعدد نہین ہوتا مجرد تفصیل ثمن سے بلکہ تعدد مین مکرر کہنا لفظ عقد کا ضرور ہے امام کے نزدیک بخلاف صاحبین کے کہ اونکے نزدیک تفصیل ثمن بلا تکرار لفظ عقد تعدد صفقہ مین کافی ہے اور نہایہ کا ظاہر اس کا مفید ہے کہ بیع عبد بضم حر اور بیع ذبیحہ بضم میتہ فاسد ہے بخلاف بیع قن ضم الی مدبر ونحوہ او قن غیرہ وملک ضم الی وقف غیر المسجد العامر فانہ کالحر بخلاف العامر بالمعجمۃ الخراب تکملۃ نعم اشباہ من قاعدۃ اذا اجتمع الحرام والحلال ای غلب الحرام بخلاف بیع غلام مملوک کے جو ملایا گیا مدبر اور اوسکے مانند ام ولد اور مکاتب کے ساتھہ یا غیر کے غلام ساتھہ اور بیع مال مملوک کی جو ملایا گیا وقف کے ساتھہ سوای مسجد آباد کے اسواسطے کہ جو ملک مسجد آباد کے ساتھہ مل کر بکیگی تو اوسکی بیع باطل ہے جیسے آزاد کے ساتھہ باطل ہے بخلاف ویران مسجد کے کہ اوسکے ساتھہ ملک کی بیع جائز ہے جیسے مدبر کے ساتھہ جائز ہے چنانچہ یہہ تقریر اشباہ مین ہے منجملہ اوس قاعدہ کے کہ جب حرام اور حلال مجتمع ہون تو حرام ہی غالب ہوتا ہے ولو محکوما بہ فی الاصح خلافا لما افتی بہ المنلا ابو السعود اگرچہ لزوم وقف پر قاضی کا حکم ہو گیا ہو تو بھی ملک کی بیع صحیح ہے قول اصح مین برخلاف ملا ابو السعود مفتی روم کے فتوی کے ہم مفتی مرحوم کا یہہ فتوی ہے کہ اگر لزوم وقف کا قاضی نے حکم کیا تو اوسکے ساتھہ ملک کی بیع فاسد ہے نہر الفائق مین اس قول کو رد کیا ہے اور

اور یہی وہ روم ہے میں گو گیا تو بالاتفاق جائز نہوگا اور اباحت مال حربی کی تعلیل سے معلوم ہوتا ہے کہ بیاج اُسوقت نہیں جبکہ زیادت مسلم کو حاصل ہو ورنہ لاکر بیاج
ہوسکتا ہے اور زیادت مسلم کیلئے شرط ہے حربی کی طرف سے اور جواب مسئلہ علت دونوں شرط کو متناول ہے کذا فی الفتح وفیہ تقدیم یہ ہے کہ ابو یوسف اور ائمہ
ثلثہ کی یہ دلیل ہے کہ نصوص حرمت ربوا مطلق ہیں خواہ دار الحرب میں لیا ہو یا دار الاسلام میں اور طرفین کی دلیل یہ حدیث ہے کہ لا ربوا بین المسلم والحربی فی دار الحرب
اور یہ حدیث مرسل ہے مبسوط میں کہا کہ یہ حدیث مکحول کی مرسل ہے اور مکحول ثقہ ہے اور ایسے شخص کی مرسل حدیث مقبول ہے اور دوسری دلیل یہ ہے کہ
قبل ہجرت جب سورۂ روم نازل ہوئی تو صدیق نے غلبۂ روم کی فارس پر شرط کی تھی مشرکین کے ساتھ اور بحکم صاحب شرع علیہ السلام شرط کا زیادہ کر دیا تھا پھر جب
اہل روم فارس پر غالب ہوئے تو صدیق نے مال شرط مشرکین مکہ سے لیا اور یہ بعینہ قمار ہے اور مکہ اسوقت دار الحرب تھا اور تیسری دلیل یہ ہے کہ مال اہل
حرب مباح ہے بشرط عدم غدر اور اطلاق نصوص کا مال محظور میں ہے نہ مال مباح میں اور علاوہ اسکے درس میں التزام کیا ہے کہ علت ربوا اور قمار سے فقہا کی
مراد وہ ہے کہ زیادت مسلم کو حاصل ہو اگرچہ اطلاق جواب اسکے مخالف ہے انتہی ملخصاً وحکم من اسلم فی دار الحرب ولم یہاجر کحربی فللمسلم
الربوا معہ خلافاً لہما لان مالہ غیر معصوم فلو ہاجر الینا ثم عاد الیہم فلا ربوا اتفاقاً جوہرۃ قلت ومنہ یعلم حکم من اسلم ولم یہاجر اور جو حربی مسلمان
ہوگیا دار الحرب میں اور اوسنے دار الاسلام کیطرف ہجرت نکی اوسکا حکم حربی کی مانند ہے تو مسلم کو اوسکے ساتھ بیاج درست ہے بخلاف ابو یوسف اور شافعی کے
اسواسطے کہ اوسکا مال قبل ہجرت کے معصوم نہیں اگر اوسنے ہجرت کی ہماری طرف بعد اسکے پھر گیا اہل حرب کی طرف تو ربوا بالاتفاق نہیں کذا فی الجوہرہ میں کہتا ہوں
مصنف کے قول سے معلوم ہوگیا حکم اون دونوں شخصوں کا جو دار الحرب میں مسلمان ہوئے اور دار الاسلام کیطرف انھوں نے ہجرت نکی کیونکہ دونوں حربیکے اسی
حکم میں ہیں یہ جو شارح نے جوہرہ سے نقل کیا کہ دو مسلمان اسلام و ہجرت ربوا نہیں سو غلط ہے کیونکہ اس صورت میں بالاتفاق ربوا جائز نہیں چنانچہ فتح القدیر
میں ہے کذا فی النہر اور اسیطرح بحر الرائق میں ایضاح کرلانی سے منقول ہے کہ جب اوسنے ہماری طرف ہجرت کی اور پھر گیا اونکے طرف تو اوسکے ساتھ بیاج جائز
نہیں والحاصل ان الربوا حرام الا فی ہذہ الست مسائل اور خلاصہ یہ ہے کہ بیاج حرام ہے مگر ان چھ مسئلوں میں حرام نہیں ہم جواب دیتا کہ شارح
نے کی جگہ پانچ کہتا مہاجر کو ساقط کرکے ۱ بیان کرانے غلام کے ساتھ ۲ دو شریک مفاوض ۳ دو شریک عنان ۴ مسلم کو حربی کے ساتھ دار الحرب میں
۵ مسلم کو اوسکے ساتھ جو دار الحرب میں مسلمان ہوا اور اوسنے ہجرت نکی اور اگر دو مسلم غیر مہاجر کو مسئلہ سادسہ قرار دیجئے تو صحیح ہے واللہ تعالیٰ اعلم کذا منہ

## باب الحقوق

فی البیع اخرہا لتعبیتہا وشبعتہ ترتیب الجامع الصغیر یہ باب ہے بیع کے حقوق میں مصنف اس باب کو مسائل
بیع کے پیچھے لایا بسبب تابع ہونے حقوق کے اور بسبب اتباع ترتیب جامع صغیر کے اور حقوق جمع ہے حق کی اور اصطلاح فقہ میں حق وہ ہے جو مبیع کا تابع ہو اور اسکے
واسطے ضروری ہو اور مقصود نہو کر مبیع کے سبب جیسے راہ وغیرہ چونکہ مصنف نے محمد کی جامع صغیر کی ترتیب کا التزام کیا ہے لہذا باب الحقوق کو بعد
مسائل بیع کے لایا ورنہ قیاس یہ چاہتا تہا کہ اول کتاب البیوع میں قبل خیارات کے اسکو ذکر کرتا اشتری بیتاً فوقہ آخر لا یدخل فیہ العلو ومالت البیع
ولو قال بکل حق ہو لہ او بکل قلیل وکثیر ہو فیہ ومنہ لان الشیء لا یستتبع مثلہ خرید کی کوٹھری جس پر دوسری کوٹھری ہے تو اس خرید میں بالا خانہ
داخل نہوگا اگرچہ بائع نے بیع کے وقت بکل حق ہو لہ یا بکل قلیل وکثیر کہا ہو تا وقتیکہ تصریح کرے بالاخانہ کی بیع کی اسواسطے کہ چیز اپنی برابر والی چیز کی تابع
نہیں ہوتی شارح نے کہا لعلہ محمول علی بعض سے یعنی عین پر حرکات ثلثہ جائز ہیں اور لام بہرحال ساکن ہے ہم دریافت کرنا چاہیے کہ یہاں تین چیزیں
معلوم کرنا ضروری ہیں بیت اور منزل اور دار کا بیت وہ ہے جسکی ایک چھت ہو اور شب باشی کیواسطے وہ بنا ہو اور بعضوں کے نزدیک بیت میں ڈیوڑھی کا ہونا
بھی شرط ہے اور حکم اوسکا یہ ہے کہ بیت کی بیع میں بالاخانہ داخل نہیں ہوتا اگرچہ بکل حق ہو لہ یا بکل قلیل وکثیر اوسنے کہا ہو اسواسطے کہ بالاخانہ بیت کی مانند ہی
مسقف ہوتے اور شب باشی میں اور شے اپنے مثل کی تابع ہوتی ہو نہ برابر کی اور منزل بیت سے فوق اور دار سے کمتر ہے یعنی وہ مکان جو دو تین بیوت پر مشتمل ہے
جسمیں باندن آدمی رہیں اور اسمیں باورچیخانہ اور پاخانہ بھی ہو مگر اوسکا صحن غیر مسقف نہیں اور اسمیں اصطبل نہیں اور دار نام ہے اوس ساحت کا جسکے گرد حدود ہوں
اور وہ مکان بیوت اور اصطبل اور صحن غیر مسقف پر مشتمل ہو کذا فی الفتح ولکن لا یدخل العلو فی شراء منزل ہو بیت تحتہ اصطبل فیہ الا بکل حق ہو لہ او نحو ذلک

اسکی حقوق یہ کہ طریق وغیرہ وعند الثانی المرافق المنافع اشباہ اور اسیطرح بالاخانہ داخل نہین منزل کی خرید مین منزل وہی جسمین اصطبل نہین مگر تحتی حق ہو گیا
بذکر مرافق البتہ بالاخانہ داخل خرید ہوگا مرافق سے مراد حقوق ہین چنانچہ راہ وغیرہ اور امام ابو یوسف کے نزدیک مرافق سے منافع مراد ہین کذا فی الاشباہ ۱۲ھ مرافق
جمع ہے مرفق کی بکسر میم و فتح فا مرافق ہے آخرین توابع سے چنانچہ شرب اور مسیل اور حق وہ ہے جو مبیع کا تابع ہو اور کل قلیل او رکثیر کا لفظ بطریق مبالغہ مذکور ہوتا ہے
تا بائع کا حق مبیع سے منقطع ہو جاوے اور اوسکی متصل چیزون سے اور جامع الفصولین مین ہے کہ حقوق عبارت ہین مسیل اور طریق وغیرہ سے بالاتفاق اور مرافق ابو یوسف کے نزدیک منافع
دار ہین اور ظاہر الروایہ مین مرافق حقوق ہین کذا فی النہر او بکل قلیل وکثیر ہو فیہ او منہ یا بالاخانہ منزل کی خرید مین داخل ہوتا ہے بکل قلیل وکثیر ہو فیہ او منہ
یعنی جو قلیل او رکثیر کہ منزل مین داخل ہے یا اوس سے متعلق ہے وہ مبیع ہے ۱۲ھ چونکہ منزل دار اور بیت دونون سے مشابہ ہے لہذا بالاخانہ بذکر توابع داخل ہوگا دار
کی مشابہت سے اور اگر ذکر توابع نہین تو داخل نہوگا بیت کی مشابہت سے ولا یدخل العلو بشراء دار وان لم یذکر شیئا ولو الابنیۃ بتراب او خیام او قباب
اور داخل ہوگا بالاخانہ دار کی خرید مین اگرچہ کچھ مذکور نہو یعنی بلا ذکر حقوق یا مرافق یا کل قلیل وکثیر بالاخانہ دار کی بیع مین داخل ہے اگرچہ مکانات دار کے مٹی کے ہون یا خیمے یا
قبے ۱۲ وھذا التفصیل عرف الکوفۃ وفی عرفنا یدخل العلو بلا ذکر فی الصور کلہا فتح وکافی سواء کان المبیع بیتا فوقہ علو او غیرہ الا دار الملک فتسمی
سرای خسرا اور یہہ تفصیل بیت اور منزل اور دار کی موجب رواج کوفہ کے ہے اور ہمارے عرف مین بالاخانہ داخل بیع ہو جاتا ہے بدون اوسکے ذکر کے سب صورتون
مین کذا فی الفتح والکافی خواہ بیت کے اوپر بالاخانہ ہو یا سوای اوسکے مگر دار السلطان سرای کہلاتی ہے کذا فی النہر ۱۲ھ استثنا کرنا دار الملک کا کلام سابق سے مرتبط نہین اور
یہہ خلل پیدا ہوا النہر الفائق کی عبارت کے حذف سے عبارت اوسکی یہہ ہے ۱۲ منہ وفی عرفنا یدخل من غیر ذکر فی الصور کلہا سواء کان البیع بیتا فوقہ علو او منزل کذلک
لان کل مسکن یسمی خانہ فی العجم ولو علوا سواء کان صغیرا کالبیت او غیرہ الا دار الملک فتسمی سرای انتہی اور چونکہ بنا احکام کی عرف پر ہے تو ہر اقلیم اور ہر زمین
وہان کے لوگون کا عرف معتبر ہوگا کذا فی الطحطاوی ۱۲ کما یدخل فی شراء الدار الکنیف وبئر الماء والاشجار التی فی صحنہا وکذا البستان الداخل وان لم
یذکر ۱۲ جیسے داخل ہوتا ہے دار کی خرید مین پاخانہ اور پانی کا کنواں اور وہ درخت جو گھر کے صحن مین واقع ہین اور اسیطرح داخل بیع ہے وہ باغ جو گھر کے اندر داخل
ہو اگرچہ اوسکی بیع کی تصریح نکی ہو لا البستان الخارج الا اذا کان اصغر منہا فیدخل تبعا ولو مثلہا او اکبر فلا الا بالشرط زیلعی وعینی داخل بیع نہین ہے باغ
گھر کے باہر کا مگر اسوقت داخل بیع ہے بطریق تبعیت کے جب کہ باغ گھر سے چھوٹا ہو اور گھر کی برابر ہو یا بڑا تو داخل نہین مگر شرط سے کذا فی الزیلعی والعینی والظلۃ
لا تدخل فی بیع الدار لبنائہا علی الطریق فاخذت حکمہ الا بکل حق ونحوہ مما مر وقالا ان مفتحہا فی الدار تدخل کالعلو اور چھتا داخل نہین
ہوتا گھر کی بیع مین اسواسطے کہ اوسکی بنا راہ پر ہوتی ہے تو اوسنے راہ کا حکم لیا مگر بذکر کل حق یا مانند اوسکے جو مذکور ہو چکا البتہ چھتا داخل ہوگا اور صاحبین نے کہا کہ اگر
چھتے کا دروازہ گھر کے اندر سے ہے تو گھر کی بیع مین داخل ہے بالاخانہ کی مانند ویدخل الباب الاعظم فی بیع بیت ودار مع ذکر المرافق لانہ من مرافقہا منہ
اور بڑا دروازہ داخل ہوتا ہے بیت اور دار کی بیع مین ذکر مرافق کے ساتھہ اسواسطے کہ دروازہ گھر کے مرافق مین داخل ہے کذا فی الخانیہ لا یدخل الطریق والمسیل
والشرب الا بنحو کل حق ونحوہ مما مر داخل بیع نہین راہ اور پانی بہنے کی جگہہ اور پانی لینے کی باری مگر مانند کل حق سے جو مذکور ہو چکا یعنے بذکر مرافق یا کل قلیل
وکثیر ۱۲ھ عدم دخول طریق سے طریق خاص مراد ہے جو انسان کی ملک مین ہے لیکن وہ راہ جو کوچۂ غیر نافذہ کی طرف ہے یا شارع عام کی طرف ہے وہ داخل بیع ہے چنانچہ
بحر الرائق مین معراج سے منقول ہے اور گھر کی راہ کا عرض اوس گھر کے دروازہ کے عرض کی برابر ہے اور طول اوسکا شارع عام تک ہے چنانچہ قہستانی مین ہے
اور مسیل وہ مکان ہے جسپر بارش وغیرہ کا پانی بہتا ہے اور شرب بکسر اول وسکون ثانی عبارت ہے پانی کے حصے سے کذا فی الطحطاوی بخلاف الاجارۃ للدار او
الارض فتدخل بلا ذکر لانہا تعقد للانتفاع لا غیر بخلاف گھر اور زمین کے اجارہ کے تو طریق اور مسیل اور شرب اجارہ مین داخل ہونگے بلا ذکر حقوق اور مرافق کے
اسواسطے کہ عقد اجارہ انتفاع کیواسطے ہے نہ سوا اسکے یعنی بلا طریق وغیرہ کے انتفاع حاصل نہین بخلاف بیع کے کہ اوسمین قطع نظر انتفاع کے ملک عین بھی مقصود ہے
والرھن والوقف خلاصہ اور بخلاف رہن اور وقف کے کذا فی الخلاصہ یعنی رہن اور وقف مین طریق اور مسیل اور شرب بلا ذکر حقوق داخل ہین ولو اقر
بدار او صالح علیہا او اوصی بہا ولم یذکر حقوقہا ومرافقہا لا یدخل الطریق کالبیع اور اگر ایک شخص نے گھر کا اقرار کیا کہ فلانے کا ہے یا اوسپر صلح کی یا اوس

البر کی وصیت کی کسی شخص کے واسطے اور اوسنے گھر کے حقوق اور مرافق ذکر نہ کئے تو راہ داخل ہو گی بیع کے مانند و لا یدخل فی القسمة وان ذکر الحقوق والمرافق لانہ متعین فی القسمة اور قسمت میں راہ داخل نہیں اگرچہ حقوق اور مرافق مذکور ہوں مگر صریح رضامندی سے کذا فی النہر عن الفتح قال المحشی الیعقوبیة ینبغی ان یکون الرہن کالبیع اذ لا ینتفع به الا بہا قلت هو حینئذ لو لا عدم قبضه للمنقول کما مر ولفظ الملاصقة و یدخل الطریق فی الرهن والصدقة تملیک فتکون کالاجارة وانما عدة المصنف تبعا للبحر اور حاشیہ یعقوبیہ میں ہے کہ لائق یوں ہے کہ رہن بیع کی مانند ہو اس واسطے کہ مرہون سے انتفاع مقصود نہیں ہوتا۔ میں کہتا ہوں کہ یہ کلام جید ہے اگر اوسکی مخالفت منقول سے نہ ہوتی چنانچہ خلاصہ سے مذکور ہو چکا اور عبارت خلاصہ یہ ہے اور داخل ہے طریق رہن اور صدقہ ہوتو وہ میں اجارہ کی مانند اور اس قول پر مصنف نے اعتماد کیا ہے بحر الرائق کا تابع ہو کر انتھی وینبغی ان تکون الهبة والنکاح والخلع والعتق علی مال کالبیع والوجه فیہ لا یخفی انتھی یعنی لائق یوں ہے کہ ہبہ اور نکاح اور خلع اور عتق بعوض مال بیع کی مانند ہو عدم دخول طریق میں اور وجہ اسکی مخفی نہیں انتھے ما فی النہر ثم ہبہ وغیرہ میں استحقاق ہے اوس ملک کا جو سابق میں نہ تھی تو شاید مذکور نہ تابع ہو گئیں تو مناسب ہے کہ اونمیں بیع کا حکم جاری ہو کذا فی الطحطاوی

## باب الاستحقاق

هو طلب الحق یہ باب ہے استحقاق کے احکام میں استحقاق لغت میں عبارت ہے طلب حق سے ہم اور اصطلاح فقہ میں استحقاق عبارت ہے ہو جانے شخص سے مستحق واسطے ایک شیء کے حق اس باب کا یہ کہ تمام ابواب بیوع کے بعد مذکور ہو تا کیونکہ عبارت ہے ظہور عدم صحت بیع سے بعد تمام ہونے بیع کے ولیکن چونکہ استحقاق حقوق سے مناسب ہے الفاظ معنے لہذا اوسکے بعد مذکور ہوا کذا فی الطحطاوی الاستحقاق نوعان احدهما مبطل للملك بالكلية کالعتق والحریة الاصلية ونحوها کالتدبیر والکتابة استحقاق دو قسم ہے ایک قسم مبطل ہے ملک کی بالکل چنانچہ عتق اور اصلی حریت ہو اور مانند اسکے چنانچہ مدبر اور مکاتب ہو جانا ہے جب کہ یہ ثابت ہو کہ جس غلام آزاد یا حر اصلی یا مدبر یا مکاتب ہے تو یہ استحقاق بائع اور مشتری کی ملک کا بالکلیہ مبطل ہے وثانیهما ما ینقل له من شخص الی آخر کالاستحقاق به ای بالملك بان ادعی زید علی عمرو ان ما فی یده من العبد ملك له و برهن اور قسم ثانی استحقاق کی ملک کی نقل کرنیوالی ہے ایک شخص سے دوسرے کی طرف چنانچہ ملک کے سبب سے مستحق ہوا اسطرح کہ زید نے بکر پر دعوی کیا کہ جو اوسکے قبضہ میں غلام ہے وہ میرا مملوک ہے اور اسپر گواہی گذرانی فالناقل لا یوجب فسخ العقد علی الظاهر لانه لا یوجب بطلان الملك تو استحقاق ناقل فسخ عقد کا موجب نہیں بنابر ظاہر الروایۃ کی اس واسطے کہ ناقل بطلان ملک کا موجب نہیں ہے سے عقد سابق مستحق کی اجازت پر موقوف رہیگا اور تا عدم رجوع مشتری کے فسخ عقد نہ ہوگا و المحکوم به حکم علی ذی الید و علی من تلقی ذو الید الملك منه ولو مورثه فیتعدی الی بقیة الورثة اشهل فلا تسمع دعوى الملك منهم للحکم علیهم اور استحقاق کا حکم کرنا یہ حکم ہے قابض پر اور اوس شخص پر جس سے قابض نے ملک حاصل کی اگرچہ وہ شخص قابض کا مورث ہو تو یہ حکم باقی وارثوں تک متعدی ہو گا کذا فی الاستیعاب تو مسموع نہو گا دعوی ملک کا اشخاص مذکورین سے کیونکہ اونپر حکم ہو چکا یعنی جب حکم استحقاق بقیہ ورثہ تک متعدی ہوا تو اب کوئی وارث من حیث الارث دعوی نہیں کر سکتا بل دعوی النتاج بلکہ دعوی نتاج کا مسموع ہو گا اسطرح کہ بائعین میں سے کوئی بائع کہے کہ میں نے نہیں بیچا تا کیونکہ مستحق کاذب ہے اس واسطے کہ یہ میری ملک میں جنی ہے یا میرے بائع کی ملک میں بواسطہ یا بلا واسطہ کذا فی الحلبی محشا ولا یرجع احد من المشترین علی بائعه ما لم یرجع علیه کالا علی الکفیل ما لم یغرم علی المکفول عنه لئلا یجتمع ثمنان فی ملك واحد لان بدل المستحق مملوك اور کوئی مشتری ثمن نہ پھیرے اپنے بائع سے جب تک اوس سے ثمن پھیر لیا جاوے یعنی مشتری اوسط رجوع ثمن نہ کر سکتا وقتیکہ مشتری اخیر اوس سے نہ رجوع کرے اور نہ ضامن سے ثمن پھیرے جب تک مکفول عنہ پر قاضی کا حکم نہو تاکہ دو ثمن ایک ملک میں مجتمع نہو جاویں اس واسطے کہ چیز مستحق کا بدل مملوک ہے ہم اتباع تمیں کی تعلیل غیر مشتری اخیر اور غیر بائع اول میں ظاہر ہے یعنی بائعین متوسطین میں اس واسطے کہ متوسطین میں سے ہر واحد کے پاس ایک ثمن ہے تو اگر یہ شخص متوسط ثمن پھیرے قبل پھیر دینے کے تو اسکی ملک میں دو ثمن مجتمع ہو جاویں اور حالانکہ یہ جائز نہیں ولو صالح بشیء قلیل او ابرأه عن ثمنه بعد الحکم له برجوعه علیه فلبائعه ان یرجع علی بائعه ایضا لزوال البدل عن ملکه اور اگر مشتری نے صلح کر لی بائع سے کمتر چیز پر یا ثمن سے بائع کو بری الذمہ کر دیا بعد اس بات کے کہ قاضی کا حکم ہو گیا مشتری کو بائع سے ثمن پھیر لینے کا تو مشتری کے بائع کو اپنے بائع سے ثمن پھیر لینا جائز ہے بسبب زائل ہونے بدل کے مشتری کی ملک سے یعنی جب مشتری نے بعد حکم رجوع کے ابرا کر دیا ثمن سے تو گویا اوسنے بائع سے لیلیا کذا فی الطحطاوی

ولو صالحہ المستحق فصالحہ المشتری لم یرجع لانہ بالصلح ابطل حق الرجوع وتمامہ فی جامع الفصولین اور اگر مستحق کیواسطے حکم ہوا اور مشتری سے
مستحق نے صلح کرلی کچھہ ثمن دیکر تو اب مشتری بائع سے ثمن نہ پہیر لے اسواسطے کہ مشتری نے صلح سے حق رجوع کو باطل کر دیا اور پورا بیان اسکا جامع الفصولین میں ہے
یعنی مستحق نے مشتری سے کہا کہ کچھہ تہوڑا ثمن مجھہ سے لے اور مبیع مجھکو دے تو اب مشتری اپنے بائع سے رجوع نہین کرسکتا والمبطل یوجبہ ای یوجب
فسخ العقود اتفاقا اور استحقاق مبطل موجب فسخ عقود کا بالاتفاق ہے یعنے جو عقود کہ بائعین مین جاری ہوئے ہین اونکے فسخ ہونیمین قاضی کے حکم کی کچھہ حاجت نہین کذا
فی الدرر فلکل واحد من الباعة الرجوع علی بائعہ وان لم یرجع علیہ تو ہر ایک مشتری کو ثمن کا پہیر لینا اپنے بائع سے جائز ہے اگرچہ اوس مشتری سے
ثمن نہ پہیر لیا گیا ہو وہ رجوع ہوا ایضا کذلک علی الکفیل ولو قبل القضاء علیہ لعدم اجتماع الثمنین اذ بدل الحر لا یملک اور مشتری اسیطرح اپنی
بائع کے ضامن سے بہی ثمن پہیر لے اگرچہ قاضی کا حکم ضامن پر پہیر دینے کا نہوا ہو بسبب عدم اجتماع ثمنین کے اسواسطے کہ آزاد کا بدلہ مملوک نہین ہوتا بخلاف استحقاق ناقل
کے چنانچہ مذکور ہوچکا والحکم بالحریة الاصلیة حکم علی الکافة من الناس سواء کان بالبینة او بقولہ انا حر اذا لم یسبق منہ اقرار بالرق
اشباہ اور اصلی آزادی کا حکم سب آدمیون پر حکم ہے خواہ ثبوت آزادی گواہی سے ہوا ہو یا خود اوسکے اس قول سے کہ مین آزاد ہون بشرطیکہ اس قول سے
پہلے اوس سے غلامی کا اقرار نہوگیا ہو کذا فی الاشباہ ہم صورت اوسکی یہہ ہے کہ زید نے خالد پر دعوی کیا کہ یہہ میرا غلام ہے خالد نے کہا کہ مین حر اصلی ہون اور
سابق مین اوسنے غلامی کا اقرار نہین کیا اور مدعی گواہی سے عاجز ہوا اور قاضی نے اوسکی حریت اصلیہ کا حکم کر دیا تو یہہ حکم حریت کا سب لوگونپر ہوگا کذا فی
الجلبی فلا تسمع دعوی الملک من احد تو جب حریت اصلیہ کا حکم سب لوگونپر ہوا تو کسی شخص کی ملک کا دعوی اوسپر مسموع نہوگا وکذا العتق وفرعہ بمنزلة
حریة الاصل اور اسیطرح عتق اور فروع عتق مانند حریت اصلیہ کے ہین ہم فروع عتق کتابت اور تدبیر اور استیلاد ہے اور عتق سے وہ عتق مراد ہے جو ملک
مطلق مین ثابت ہو واما الحکم بالعتق فی الملک المؤرخ فعلی الکافة من وقت التاریخ ولا یکون قضاء قبلہ کما بسطہ منلا خسرو ویعقوب باشا فاحفظ
فان اکثر الکتب عنہ ساکتة اور عتق کا حکم ملک مورخ مین سب خلق پر ہوتا ہے تاریخ کے وقت سے اور حکم نہین ہوتا قبل تاریخ کے چنانچہ اسکو ملا خسرو اور یعقوب باشا نے
مشرح بیان کیا ہے اسکو یاد رکہنا چاہیے کیونکہ اکثر کتب فقہ اس تفرقہ سے خالی ہین ہم خلاصہ یہہ ہے کہ عتق کا حکم ملک مطلق مین بمنزلہ حریت اصلیہ کے ہے کہ سب خلق پر
حکم ہے اور ملک مورخ مین عتق کا حکم سب خلق پر ہے تاریخ کے وقت سے یعنی قبل تاریخ سب پر حکم نہین تو اگر زید نے بکر سے کہا کہ تو میرا غلام ہے مین تیرا مالک ہون پانچ برس سے اور بکر نے کہا کہ مین محمود کا
غلام تہا چہہ برس سے سو اوسنے مجھکو آزاد کر دیا اور اوس نے اس دعوی پر گواہ گذرانے تو زید کا دعوی مندفع ہوگا پہر اگر حامد بکر سے کہے کہ تو میرا غلام ہے
مین تیرا مالک ہون سات برس سے اور تو اب تک میرا مملوک ہے اور اس دعوی کو اوسنے بگواہی ثابت کیا تو حریت کا حکم فسخ ہوگا اور بکر حامد کا مملوک ٹہر جائیگا کذا فی
المحتار حاشیہ من الدرر واختلفوا فی القضاء بالوقف قیل کالحریة وقیل لا فتسمع فیہ دعوی ملک آخر ووقف آخر وہو المختار وصححہ العمادی اور فقہانے
اختلاف کیا ہے وقف کے حکم مین بعضون نے کہا کہ حریت کے حکم کی مانند ہے اور بعضون نے کہا کہ وقف حریت کی مانند نہین تو وقف مین دوسری ملک اور دوسرے وقف کا
دعوی مسموع ہوگا اور یہی قول مختار ہے اور عمادی نے اسکو صحیح کہا ہے وفی الاشباہ القضاء یتعدی فی اربع حریة ونسب ونکاح وولاء وفی الوقف یقتصر
علی الاصح اور اشباہ مین ہے کہ قضا متعدی ہوتی ہے چار صورت مین حریت اور نسب اور نکاح اور ولا مین اور وقف مین قضا متعدی نہین مقصور ہے بنابر قول اصح کے
ہم یعنی جب قاضی عورت کے نکاح کا ایک آدمی سے حکم کرے یا نسب یا ولاء عتاقة کا حکم کرے پہر دوسری کا دعوی مسموع نہین ویثبت رجوع المشتری علی
بائعہ بالثمن اذا کان الاستحقاق بالبینة لما سیجیء انہا حجة متعدیة اور ثابت ہے ثمن پہیر لینا مشتری کا اپنے بائع سے جب کہ استحقاق گواہی سے ہو سیطرح معلوم
کرا دیگا کہ شہادت حجت متعدیہ ہے اما اذا کان الاستحقاق باقرار المشتری او بنکولہ او باقرار وکیل المشتری بالخصومة او بنکولہ فلا رجوع
لانہ حجة قاصرة اور اگر استحقاق مشتری کے اقرار سے ہوا یا اوسکے انکار قسم سے یا مشتری کے خصومت کے وکیل کے اقرار سے یا اوسکے انکار قسم سے تو ثمن پہیر لینا ثابت
نہین اسواسطے کہ اقرار حجت قاصرہ ہے نہ متعدیہ والاصل ان البینة حجة متعدیة تظہر فی حق کافة الناس لکن لا فی کل شیء کما ہو ظاہر کلام الزیلعی
والعینی بل فی عتق ونحوہ کما مر ذکرہ المصنف اور قاعدہ کلیہ یہہ ہے کہ شہادت حجت متعدیہ ہے جسکا ظہور سب آدمیونکے حق مین ہوتا ہے لیکن ہر چیز مین نہیں

لو یقبل للتناقض وان قال ابی او ابنی قبل اور اس اصل سے متفرع تناقض کی بہت فروع ہین جو کتاب الدعوی مین آویگی اور از آنجملہ یہہ ہی کہ دعوی کیا ایک شخص نے کہ یہہ میرا بہائی ہے اور اوسپر نفقہ کا دعوی کیا سو مدعا علیہ نے کہا کہ وہ میرا بہائی نہین پہر مدعی کچھہ متروکہ چہوڑ کر مر گیا تو مدعا علیہ آیا اور اوسکی میراث طلب کرنا اگر اوسنے کہا کہ وہ میرا بہائی تہا تو مقبول نہوگا بسبب تناقض کے اور اگر اوسنے کہا کہ میرا باپ یا بیٹا تہا تو مقبول ہوگا اھ شارح کے کلام سے معلوم ہوتا ہی کہ مدعی نے اول اخوت کا دعوی کیا اور اوسکے بعد مدعا علیہ نے ابوت یا بنوت کا دعوی کیا حالانکہ ایسا نہین ہے اور شارح کو سہو ہوا کہا صاحب بحر وغیرہ کے کلام کو پڑہ گیا بلکہ مطلب وہان کا یہہ ہے کہ اگر جانی اخوت اخوت مدعی بنوت یا ابوت کا دعوی کریگا تو دعوی مدعا علیہ کا مقبول ہوگا کیونکہ پہرل اور دعوی کا تناقض مقبول ہے بخلاف اخوت کے کذا فی الطحطاوی و مختصراً الا الحریۃ کلام کا تناقض دعوے حریت کا مانع نہین والاصل ان التناقض لا یمنع دعوی ما یخفی سببہ کالنسب والطلاق وکذا الحریۃ اور قاعدہ کلیہ یہہ ہے کہ تناقض اوسکے دعوی کا مانع نہین ہی جسکا سبب مخفی ہی چنانچہ نسب اور طلاق اور حریت ھم تناقض نسب کی یہہ صورت ہی کہ زید کے پاس ایک غلام پیدا ہوا اور اوسنے اوسکو بیچا اور مشتری نے دوسرے کے ہاتھہ بیچا پہر زید نے دعوی کیا کہ غلام اوسکا بیٹا ہی تو دعوی اوسکا مسموع ہوگا اور بیع اول اور ثانی باطل ہوگی اسواسطے کہ نسب کی بنا علوق پر ہی اور یہہ نطفہ رہنا امر مخفی ہے تو مدعی تناقض مین معذور ہی اور اسیطرح اگر بولا کہ مین اوسکا وارث نہین پہر بولا کہ مین اوسکا وارث ہون تو مسموع ہی اگر سبب تناقض مذکور کرے اور تناقض طلاق کی صورت یہہ ہی کہ زوجہ اپنے زوج سے خلع کیا پہر زوجہ گواہ لائی کہ زوج نے اوسکو قبل خلع کے طلاق دی تہی تو دعوی مقبول ہے اور خلع کا مال وہ پہیر لیگی اگرچہ کلام متناقض ہے اسواسطے کہ زوج ایقاع طلاق مین مستقل ہے اور اوسکی اطلاع زوجہ کو ضرور نہین کذا فی الطحطاوی عن المنح فلو قال عبد لمشتر اشترنی فانا عبد لزید فاشتراہ معتمدا علی مقالتہ فاذا ہو حر ای ظہر حرا فان کان البائع حاضرا او غائبا غیبۃ معروفۃ یعرف مکانہ فلا شیء علی العبد لوجود القابض تو اگر غلام نے کہا مشتری سے کہ مجکو خرید کر کہ مین زید کا غلام ہون سو اوسنے خرید کیا اوسکے کلام پر اعتماد کر کے اور وہ آزاد نکلا یعنے اوسکا آزاد ہونا ظاہر ہو گیا پس اگر بائع حاضر ہو یا بغیبت معروفہ غائب ہو یعنی مکان اوسکا معلوم ہو تو غلام پر کچھہ نہین بسبب موجود ہونے قابض کے یعنے قابض سے ثمن پہیر لینا متصور ہے والا رجع المشتری علی العبد بالثمن خلافا للثانی اور اگر بائع حاضر نہو یا مکان غیبت اوسکا معلوم نہو تو مشتری غلام سے ثمن پہیر لیگا بخلاف ابو یوسف کے ھم عدم رجوع ابو یوسف کا مذہب نہین بلکہ ایک روایت ہی اون سے کذا فی الطحطاوی عن البحر ولو قال اشترنی فقط او انا عبد فقط لا رجوع علیہ اتفاقا درر اور اگر اوسنے کہا کہ مجکو خرید کر فقط یا یون کہا کہ مین غلام ہون فقط تو اوسپر رجوع نہین بالاتفاق کذا فی الدرر ھم عدم رجوع کی وجہ پہلی صورت مین یہہ ہے کہ کبہی آزاد کی خرید اوسکی خلاصی کیواسطے ہوتی ہی چنانچہ مسلم اسیر کی خرید اہل حرب سے اور عدم رجوع کی وجہ دوسری صورت مین یہہ ہے کہ ایک شخص کا ہی غلام ہوتا ہی کسیکا اور اوسکا خرید کرنا صحیح نہین چنانچہ مکاتب کی خرید ورجع العبد علی البائع اذا ظفر بہ اور غلام ثمن پہیر لے بائع سے جب اوسکو پاوے بخلاف الرہن بان قال ارہنی فانی عبد لم یضمن اصلا والاصل ان الغرر لا یوجب الضمان الا فی ضمن عقد المعاوضۃ لا الوثیقۃ بخلاف رہن کے اسطرح کہ ایک شخص نے کہا مرتہن سے کہ مجکو رہن رکہہ لے کہ مین غلام ہون پہر ظاہر ہوا کہ وہ آزاد ہی تو ضامن نہوگا اصلا اور قاعدہ یہہ ہی کہ دہوکہا موجب ضمان ہے عقد معاوضہ کی ضمن مین نہ عقد وثیقہ کے ضمن مین یعنی بیع مین ضمان اسواسطے ہی کہ وہ عقد معاوضہ ہی اور رہن مین اسواسطے ضمان نہین کہ وہ وثیقہ ہی نہ عقد معاوضہ باع عقارا ثم برہن انہ وقف محکوم بلزومہ قبل والا لا لان مجرد الوقف لا یزیل الملک بخلاف الاعتاق فتح واعتمدہ المصنف تبعا للبحر علی خلاف ما صوبہ الزیلعی وتقدم فی الوقف وسیجیء آخر الکتاب ایک شخص نے زمین بیچی پہر شاہد لایا کہ وہ زمین موقوف ہی جسکے لزوم وقف قاضی کا حکم ہو گیا ہی تو یہہ تناقض مقبول ہی اور نہین تو نہین یعنے وقف غیر محکوم کا تناقض مقبول نہین اسواسطے کہ فقط وقف بلا حکم قاضی مزیل ملک نہین بخلاف اعتاق کے کذا فی الفتح اور اسی قول پر مصنف نے اعتماد کیا بحر الرائق کی پیروی کر کے برخلاف تصویب زیلعی کے اور اسکا ذکر کتاب الوقف مین ہو چکا اور آخر کتاب مین آویگا ھم شرائط حکم قاضی لزوم وقف مین امام کا قول ہے اور فتوی زوال ملک پر ہی مطلقا اشتری شیئا ولم یقبضہ حتی ادعاہ آخر انہ لا تسمع دعواہ بدون حضور البائع والمشتری للقضاء علیہما خرید کی ایک چیز اور اوسپر قبضہ نہین کیا تا اینکہ دوسرے شخص نے اوسکا دعوی کیا کہ وہ چیز میری ہی تو دعوی اوسکا مسموع نہین بدون حاضر ہونے بائع اور مشتری کے تا حکم قاضی اون پر جاری ہو ولو قضی لہ بحضرتہما ثم برہن احدہما علی ان المستحق باعہ من البائع ثم ہو باعہ من المشتری قبل ولزم البیع وتمامہ فی الفتح اور اگر مدعی کیواسطے بائع اور مشتری کے سامنے حکم قاضی ہو جاوے پہر بائع یا مشتری اسپر گواہ لائے کہ مستحق نے اوسکو بائع کے ہاتھ بیچا تہا پہر بائع نے اوسکو مشتری کے

اتہ بچا تو مقبول ہے اور بیع لازم ہوگی اور یوہا یان اسکا فتح القدیر میں ہے لا عبرۃ بتاریخ الغیبۃ بل العبرۃ لتاریخ الملک فلو قال المستحق عند الدعوی
غابت عنی ھذہ الدابۃ منذ سنۃ فقبل القضاء بالمستحق ۔ قال المستحق علیہ البائع عن الغصبۃ فقال البائع لی بینۃ انھا کانت ملکا لی منذ
سنتین مثلا وبرھن علی ذلک لا تندفع الخصومۃ بل یقضی بھا للمستحق لبقاء دعواہ فی ملک مطلق خالٍ عن التاریخ من الطرفین یعنی کچہ
اعتبار غائب ہونیکی تاریخ کا بلکہ مالک ہونے کی تاریخ کا اعتبار ہے تو اگر مستحق نے دعوے کے وقت کہا کہ میرے پاس سے یہ جانور غائب ہوگیا ایک برس سے تو قبل اسکے کہ قاضی مستحق
کے واسطے جانور کا حکم کرے مستحق علیہ نے اسحال کی بائع کو خبر کی سو بائع نے کہا کہ میرے پاس اسکے گواہ موجود ہیں کہ یہ جانور میرا مملوک ہے دو برس سے مثلا اور
اسپر گواہ لایا تو خصومت مندفع نہوگی بلکہ مستحق کیواسطے جانور کا حکم ہوگا بسبب باقی رہنے اسکے دعوے کے ملک مطلق میں جو خالی ہے تاریخ سے دونوں طرف
سے دونوں طرف سے یعنی دخول ملک اور خروج ملک کی تاریخ مذکور نہیں اگر کوئی کہے کہ بائع کے کلام میں تاریخ موجود ہے اسکا جواب یہ ہے کہ منح الغفار میں مستوفی ہے
کہ ایک شخص کا تاریخ ذکر کرنا امام کے نزدیک معتبر نہیں تو ذکر تاریخ ساقط الاعتبار ہے اور ملک مطلق کا دعوی باقی ہے لہذا مستحق کو جانور کا حکم ہوگا کذا فی الحطاوی والعلم بکونہ
ملک الغیر لا یمنع من الرجوع علی البائع عند الاستحقاق فلو اشتری امۃ مسترادہ یعلم غصب البائع ایاھا کان الولد رقیقا لانعدام الغرور ویرجع بالثمن
وان اقر بملکیۃ المبیع للمستحق دریں اسکا معلوم تھا کہ یہ غیر کی مملوک ہے بائع سے ثمن پھیر لینے کو استحقاق کے نزدیک منع نہیں تو اگر مشتری نے ام لڑکا یا اور حرمتی
لونڈی کو جسکو جانتا ہے کہ بائع نے اسکو غصب کیا ہے تو ولد غلام ہوگا اسکا سبب نہونے فریب کے اور مشتری ثمن پھیر لیگا بائع سے اگرچہ ملکیت مبیع کا واسطے مستحق کے اقرار
کرتا ہو یعنی مشتری حقیقت حال سے مطلع ہے تو بائع کا فریب ثابت نہیں کہ ولد آزاد رہتا وفی القنیۃ لو اقر بالملک للبائع ثم استحق من یدہ ثم لم یحکم لہ
فلو تصل الیہ بسبب اخر بتسلیمہ الیہ بخلاف ما اذا لم یقر لانہ محتمل بخلاف البیع اور قنیہ میں ہے کہ اگر مشتری نے ملک بائع کا اقرار کیا پھر مبیع مستحق ہو
مشتری کے قبضہ میں اور مشتری نے بائع سے ثمن پھیر لیا تو مشتری کا اقرار باطل ہوگا اور اگر مبیع مذکور مشتری کو کسی سبب سے یعنی خرید یا ہبہ یا وصیت سے پہونچی تو اوسکو حکم
ہوگا کہ مبیع بائع کو تسلیم کرے بخلاف اوس صورت کے جب کہ مشتری نے ملک بائع کا اقرار نکیا ہو کیونکہ وہ محتمل ہے بخلاف صریح اقرار کے یعنے اگرچہ خرید کرنا ملک بائع کا
اقرار ہے لیکن یہ محتمل ہے اور صریح اقرار محتمل نہیں لا یحکم القاضی بسجل الاستحقاق بشہادۃ انہ کتاب قاض کذا لان الخط یشبہ الخط فلو تحرز الاعتماد علی
نفس السجل بل لا بد من الشہادۃ علی مضمونہ لیقضی للمستحق علیہ بالرجوع بالثمن ۔ حکم کرے قاضی استحقاق کی سجل پر اس ثبوت سے کہ یہ نوشتہ ہے فلانی
قاضی کا اسواسطے کہ ایک خط دوسرے خط سے مشابہت رکھتا ہے تو فقط سجل پر اعتماد جائز نہیں بلکہ سجل کے مضمون پر شہادت کا ہونا ضرور ہے تا مستحق علیہ کے واسطے ثمن پھیر لینے
کا حکم دیا جاوے ھم ذخیرہ میں ہے کہ بخارا میں ایک شخص کے پاس ایک گدھا مستحق غیر کا نکلا اور مستحق علیہ نے اسکی سجل یعنی بیع نامہ لکھوا کر اوسنے سمرقند میں بائع کو پایا اور اوسکو سمرقند
کے قاضی کے پاس لیگیا اور ثمن پھیر لینے کا ارادہ کیا اور قاضی بخارا کی سجل ظاہر کی اور بائع نے بیع کا اقرار کیا لیکن استحقاق اور سجل کا منکر ہوا تو مستحق علیہ گواہ لاوے کہ
کہ یہ سجل قاضی بخارا کی سجل ہے تو سمرقند کے قاضی کو اس پر عمل کرنا اور ثمن پھیر لینے کا حکم دینا جائز نہیں تا وقتیکہ گواہ اسکی گواہی نہ دیں کہ بخارا کے قاضی نے مستحق کی
طرف سے گدھا نکال کر مستحق کو دلایا اور مستحق علیہ کے واسطے ثمن پھیر لینے کا اوس بائع سے حکم دیا کذا فی الحطاوی وکذا الحکم فیما سوی نقل الشہادۃ والوکالۃ من محاضر وسجلات
وصکوک لان المقصود بکل منہا الزام الخصم بخلاف نقل وکالۃ وشہادۃ لان ھا لتحصیل العلم للقاضی ولذا لزم اسلامھم دون الخصم کذا فی الحموی
اور یہی حکم ہے سوائے نقل شہادت اور وکالت کے سجلات محاضر اور صکوک کی اسواسطے کہ ان میں ہر ایک سے الزام خصم کا مقصود ہے بخلاف نقل وکالت اور شہادت کے
اسواسطے کہ دونوں قاضی کے علم حاصل کر دینے کیواسطے ہیں اور اسیواسطے اسلام شہود لازم ہے اگرچہ خصم کافر ہو یعنی نقل شہادت اور وکالت میں تو البتہ قاضی کا
نوشتہ کافی ہے اور محضر اور سجل اور صک بلا شہادت اوسکے مضمون کے معتبر نہیں نقل شہادت کی یہ صورت ہے کہ گواہوں نے خصم غائب پر گواہی دی تو قاضی اوپر
حکم نکرے بلکہ گواہی لکھکے تا قاضی مکتوب الیہ اوسپر حکم کرے اور مکتوب بہ شہود وطریق کو سپرد کرے اور نقل وکالت کی یہ صورت ہے کہ مثلا مدعی نے قاضی کے سامنے کسی کو اپنا
وکیل مقرر کیا تا وکیل ایک شخص پر دعوی کرے دوسرے قاضی کی حکومت میں اور قاضی وکالت نامہ لکھکر اوس قاضی کو وکالت سے مطلع کرے محضر وہ ہے جسمیں قاضی
خصوم جسمیں اور تداعی اور شہادت لکھی اور سجل وہ ہے جسمیں اسکی انفاذ لکھی اور صک وہ ہے جو مشتری اور شفیع وغیرہ کو لکھدے کذا فی الحطاوی

ولا رجوع في دعوى حق مجهول من دار صولح على شيء معين واستحق بعضها لجواز دعواه فيما بقي ولو استحق كلها رد كل العوض لدخول المدعى في المستحق
اور بدل صلح کا پھیر لینا نہیں ایک گھر کے حق مجہول کے دعوی مین جسکا مصالحہ ہو گیا شیء معین پر اور بعض گھر مستحق غیر نکلا ہو اسطے کہ جائز ہے کہ مدعی کا دعوی بقیے
مین ہو جو مستحق مین اور اگر تمام گھر مستحق غیر نکلا تو تمام عوض پھیرا جائیگا بسبب داخل ہونے مدعا کے مستحق مین واستفيد منه اي من جواب المسئلة امران احدهما
صحة الصلح عن مجهول على معلوم لان جهالة الساقط لا تفضي الى المنازعة والثاني عدم اشتراط صحة الدعوى لصحته لجهالة المدعى به حتى لو برهن
لم يقبل ما لم يدع اقرارا به اور اوس سے یعنے جواب مسئلہ مذکورہ سے دو امر حاصل ہوئے ایک صحیح ہونا صلح کا دعوی مجہول سے شیء معین پر ہو اسطے کہ نادانی شیء ساقط
کی منازعت کو نہیں پہونچاتی دوسرے نہ مشروط ہونا صحت دعوی کا واسطے صحیح ہونے صلح کے بسبب مجہول ہونے اوس چیز کے جسکا دعوی کیا تا اینکہ اگر دعوی مجہول پر گواہ
لاویگا تو مقبول نہونگے جب تک یہہ دعوی نکرے کہ مدعا علیہ نے حق مجہول کا اقرار کیا ہے یعنے اگر اس اقرار پر گواہ لاویگا تو گواہی مقبول ہوگی اور مقر سے زبردستی بیان کرایا
جاویگا کذا فی الطحطاوی ورجع المدعى عليه بحصته في دعوى كلها ان استحق شيء منها لفوات سلامة البدل اور سب گھر کے دعوی مین اگر کچھہ اسمین سے مستحق غیر نکلے
تو مدعا علیہ بقدر اوسکے حصے کے پھیر لے بسبب فوت ہونے سلامت بدل صلح کے یعنی تمام گھر کا مدعی نے دعوی کیا اور مدعا علیہ نے مال معین دیکر اوس سے صلح کرلی پھر بعضی
گھر مستحق غیر نکلا تو مدعا علیہ بقدر استحقاق مدعی سے پھیرے کیونکہ بدل صلح استحقاق کی جہت سے سلامت نہ رہا قيد بالمجهول لانه لو ادعى قدرا معلوما كربعها لم يرجع ما دام في يده ذلك
المقدار وان بقي اقل رجع بحساب ما استحق منه مصنف نے دعوی مجہول کی قید لگائی ہو اسطے کہ اگر مدعی قدر معین کا دعوی کریگا چنانچہ چوتہائی گھر کا دعوی تو بدل صلح کو
نہ پھیرلے جب تک اوسکے ہاتہہ مین اسقدر یعنی چوتہائی باقی رہے اور اگر اس مقدار سے کمتر باقی رہے تو استحقاق کے حساب کے موافق مدعی سے پھیرلے یعنی مثلا مدعی نے ربع کا
دعوی کیا اور استحقاق کے بعد مدعا علیہ کے پاس ثمن باقی رہا تو بقدر حصہ ثمن کے مدعی سے پھیر لے کذا فی الطحطاوی **فرع** مسئلہ ملحقہ شارح کا لو صالح من الدنانير
على دراهم وقبضها فاستحقت بعد التفرق رجع بالدنانير لان هذا الصلح في معنى الصرف فاذا استحق البدل بطل الصلح فوجب الرجوع درر وفيها
فروع اخر فلتنظر اگر دنانیر سے صلح کی دراہم پر اور اوسپر قبضہ کیا سو دراہم مستحق غیر نکلے بعد متفرق ہونیکے تو دنانیر کو پھیر لے ہو اسطے کہ یہہ صلح بمنزلہ صرف کے ہے پھر
جب بدل صلح مین استحقاق ثابت ہوا تو صلح باطل ہوگئی تو اصل یعنے دنانیر کا پھیر لینا واجب ہوگیا کذا فی الدرر اور اوسی کتاب مین اسطرح کئی چند فرع اور ہین انکو دیکھنا
چاہئے وفي المنظومة المحبية مهمة منها اور منظومہ محبیہ مین مسائل مہمہ ضروریہ ہین از انجملہ چند مسائل کو شارح ذکر کرتا ہے لو مستحقا ظهر المبيع + له على بائعه
الرجوع + بالثمن الذي قد دفعا + الا اذا البائع ههنا ادعى + بانه كان قديما اشترى + ذلك من ذا المشتري بلا مرا + اگر ایک مبیع مستحق ظاہر ہو تو مشتری کو اوسکے
بائع سے اوس ثمن کا پھیر لینا جو اوسکو دیا ہے جائز ہے مگر جبکہ بائع نے یہان یہہ دعوی کیا کہ مین نے اس مبیع کو زمان قدیم مین اسی مشتری سے خرید کیا تہا بلا شک یعنی اگر اس دعوی کو
بائع نے ثابت کیا تو رجوع نہیں بشرط اتحاد ثمن اور اگر ثمن زیادہ ہو تو رجوع بقدر زیادت جائز ہے کذا فی الطحطاوی ولو اشترى خرابة + وانفقا + شيئا على تعميرها وطفقا
ذاك يبني بعدها كاملها + ثم استحق رجل تمامها + فالمشتري في ذاك ليس راجعا + على الذي غدا لتلك بائعا + ولا على ذا المستحق مطلقا + بذا الذي كان
عليها انفقا + اگر ویران زمین خرید کی اور کچھہ اوسکی مرمت مین خرچ کیا اور اس مشتری نے بعد اسکے اوسکے ٹیلون کا برابر کرنا شروع کیا پہر ایک مرد اوس تمام زمین کا مستحق نکلا
تو مشتری اسمین پہیر لے نہیں سکتا اوسکے بائع سے اور نہ اس شخص مستحق سے مطلقا پہیر لیسکتا ہے اوس مال کو جو اوسکی درستی مین صرف کیا ہے مستحق سے مطلقا رجوع نہ پہیر
نہ ثمن کا نہ صرف التعمیر کا اور بائع سے رجوع صرف تعمیر جائز نہیں لیکن رجوع ثمن جائز ہے کذا فی الطحطاوی وان مبيع مستحقا ظهرا + ثم قضى القاضي على من اشترى
به فصالح الذي ادعاه + صلحا على شيء له اداه + يرجع في ذاك بكل الثمن + على الذي قد باعه فاستبن + اور اگر ایک مبیع مستحق غیر ظاہر ہوئی پھر قاضی نے مشتری
پر استحقاق کا حکم کیا سو مشتری نے اوسکے مدعی سے کچھہ اوسکے مال ہوتے پر صلح کرلی تو مشتری اس امر مین تمام ثمن اوسکے بائع سے پھیر لے یعنی ہو اسطے کہ گویا مشتری نے
مبیع کو مستحق سے خرید کرلیا کذا فی الطحطاوی وفي المنية شرى دارا وبنى فيها فاستحقت رجع بالثمن وقيمة البناء مبنيا على البائع اذا سلم النقض اليه يوم تسليمه
وان لم يسلم فبالثمن لا غير اور منیہ مین ہے کہ ایک گھر خرید کیا اور اسمین عمارت بنائی پہر وہ گھر مستحق غیر کا نکلا تو مشتری بائع سے ثمن اور بنی بنائی عمارت کی قیمت جو اوسکے
تسلیم کے دن قیمت ٹہیری پہیر لے بشرطیکہ منقوض یعنے لکڑی اور اینٹ وغیرہ بائع کو قبضے مین کردے اور اگر قبضہ نکر دادیا ہو تو فقط ثمن پہیر لے نہ کچھہ اور کما لو استحقت

تسلیمہ کما اذا ماادا کان الاستحقاق بمعنی ورد علی ملک المشتری لا یوجب الرجوع علی البائع بقیمۃ البناء مثلاً بنا ہوا گھر مستحق نکلا پس تمام عمارت گر
ساتھ تو رجوع ثابت نہیں مگر یہ کہ اس کو کتابت ہو چکا ہو کہ استحقاق جب کہ ملک مشتری پر وارد ہوا ہو تو بائع سے قیمت بنا کی پھیر لینے کا موجب نہیں ہوتا ولو
حفر بئرا وطوی البئر او رم من الدار شیئا ثم استحقت لم یرجع بشیء علی البائع لان الحکم یوجب الرجوع بالقیمۃ لا بالنفقۃ کذا فی مسائل
الحزا بہدی لو کتب فی الفتاوی وما انفق المشتری فیہا من نفقۃ او رم فیہا من مرمۃ فعلی البائع بقیمۃ البیع اور اگر مشتری نے کنواں کھودا یا اینٹ
کا ہو بچہ پاک کیا یا گھر میں کچھ مرمت کی پھر وہ گھر مستحق نکلا تو اس قسم کا صرف اسکے بائع سے کچھ پھیر لے اسواسطے کہ قاضی کا حکم استحقاق رجوع قیمت کا موجب
رجوع صرف کا چنانچہ ویران زمین کے مسئلے میں مذکور ہو چکا یہاں تک کہ اگر بائع نے بیعنامہ میں لکھدیا کہ جو مشتری اسکے گھر میں صرف کریگا اور اس میں کچھ مرمت کریگا
تو وہ بائع کے ذمہ ہے تو در صورت ظہور استحقاق تو بیع فاسد ہوگی ہم فساد بیع کی وجہ یہ ہے کہ یہ شرط ملائم تو نہیں اور عقد اسکو مقتضی نہیں ولو حفر بئرا وطواہا ثم
بقیمۃ الطی لا بقیمۃ الحفر فاذا شرطاہ فسد اور اگر کنواں کھودا اور اسکی بنائی تو منی کی قیمت پھیر لے یعنی بنائی کی قیمت تو اگر بائع اور مشتری دونوں قیمت کی
شرط کر لیں تو بیع فاسد ہوگی وکذا لو حفر ساقیۃ ثم تنفر علیہا رجع بقیمۃ بناء القنطرۃ لا بنفقۃ حفر الساقیۃ والجملۃ انما یرجع اذا اتی فیہا ای
حرس بقیمۃ ما یمکن نقضہ وتسلیمہ الی البائع فلا یرجع بقیمۃ تحصیص او طین تمامہ فی الفصل الخامس عشر من الفصول العمادی اور اسیطرح اگر
نہر کھودی تو اگر اس پر پل بنایا تو بنای پل کی قیمت پھیر لے نہ نہر کھودنے کی خرچ اور حاصل یہ ہے کہ پھیر لینا تو صرف جب ہے کہ اس میں کچھ عمارت بنادی یا درخت بو دیئے ہیں
چیز کی قیمت پھیرے جسکا توڑنا اور بائع کو اسے سپرد کر دینا ممکن ہو تو چونہ اور مٹی کی قیمت نہ پھیر لے اور پورا بیان اسکا فصولین کی پندرھویں فصل میں ہے وفیہ
شری کرما فاستحق نصفہ لہ رد الباقی ان لم یتعیب بہ ولو اکل من تمرہ درفصولین ہے کہ انگور کا باغ خرید کیا اور نصف باغ مستحق نکلا تو مشتری کو
باقی کا پھیر دینا جائز ہے اگر باغ اسکے اس سے معیوب نہ ہوا ہو اور اسکا پھل کھایا ہو ولو شری ارضین فاستحق احدھما ان قبل القبض خیر المشتری
وان بعدہ لزمہ فیما لم یستحق بحصتہ من الثمن بلا خیار اور اگر دو قطعہ زمین کے خرید کیے اور ایک قطعہ مستحق نکلا اگر استحقاق قبل قبض کے ہے تو مشتری کو اختیار ہے
چاہے دوسرے قطعہ کو لے چاہے پھیر دے اور اگر استحقاق بعد قبض کے ہے تو دوسرا قطعہ جو غیر مستحق ہے اسکی بیع لازم ہوگی اسکی قیمت کے حصے کے عوض بلا خیار ولو استحق
العبد او البقرۃ لم یرجع بما انفق ولو استحق ثیاب القن او نزع من الخادم لم یرجع بشیء وکل شیء یدخل فی البیع تبعا لا حصۃ لہ من الثمن وکل ما یجبر
المشتری فیہ قنیہ اور اگر غلام یا بیل مستحق نکلا تو اسپر جو خرچ کیا ہے اسکو نہ پھیر لے اور اگر غلام کے کپڑے یا گدھے کی پیٹھ پر کی گدی مستحق نکلی تو کچھ نہ پھیر لے اور جو چیز کہ
بیع میں تبعاً داخل ہوتی ہے قیمت میں سے اسکا کچھ حصہ نہیں ہوتا لیکن مشتری مختار ہے چاہے لے چاہے پھیر دے کذا فی القنیہ ولو استحق من ید المشتری الآخر کان
قضاء علی جمیع الباعۃ ولکن ان یرجع علی بائعہ بالثمن بلا اعادۃ بینۃ لکن لا یرجع قبل ان یرجع علیہ المشتری عند ابی حنیفۃ وقال ابو یوسف لہ ان
یرجع قال الا تری ان المشتری الثانی لو ابرأ الاول من الثمن کان للاول الرجوع کما لو وجد العبد حرا فللکل الرجوع فتاویٰ خانیہ اور اگر مبیع مشتری ثانی کے
مشتری کے ہاتھ سے تو بیع استحقاق کا حکم ہوگا جیسے بائعین پر تو ہر ایک کو جائز ہے کہ ثمن پھیر لے اپنے بائع سے بلا اعادہ گواہ لیکن نہ پھیرے قبل اسکے کہ اوسکا مشتری اوس سے
پھیرے امام ابو حنیفہ کے نزدیک اور امام ابو یوسف نے کہا کہ اوسکو پھیر لینا قبل رجوع بھی درست ہے ابو یوسف نے کہا کیا تو نہیں دیکھتا کہ مشتری ثانی اگر مشتری اول کو ثمن سے
بری کر دے تو مشتری اول کو رجوع درست ہے چنانچہ اگر غلام آزاد پایا جاوے تو ہر ایک مشتری کو رجوع جائز ہے قبل اسکے پھیر دینے کے کذا فی الخانیہ لکن فی الفصولین ما یخالفہ
فتنبہ لیکن فصولین میں اس روایت کے مخالف ہے تو خبردار رہنا ولو اشتری عبدا فاعتقہ بمال اخذہ منہ ثم استحق العبد رجع المستحق بالمال علی المعتق اور
اگر غلام خرید کیا پھر اوس سے مال لیکر آزاد کر دیا پھر غلام مستحق نکلا تو مستحق مال کو پھیر لے آزاد کرنے والے سے کیونکہ اسکو اوسکا بعینہ پورا مال مل گیا ولو شری دارا بعبد
واخذت بالشفعۃ ثم استحق العبد بطلت الشفعۃ ویاخذ البائع الدار من الشفیع لبطلان البیع الحقی اور اگر ایک گھر خرید کیا عوض غلام کے اور وہ
گھر شفیع نے بسبب شفعہ کے لیا پھر غلام مذکور مستحق نکلا تو شفعہ باطل ہو گیا اور بائع شفیع سے گھر لیگا بسبب باطل ہونے بیع کے

## باب السلم

یہ باب ہے سلم کے احکام میں ہم مصنف نے اس بیع کا ذکر شروع کیا جسمیں قبض احد العوضین یا دونوں عوض کا شرط ہے اور سلم کو صرف پر مقدم کیا اسواسطے کہ سلم بمنزلہ مفرد کی اور

حسین کیل جائز ہے نہیں وزن بھی جائز ہے اور نہیں وزن جائز ہو نہیں کیل جائز ہو بقول استاد کچی اینٹ میں کیل یا وزن جائز ہے کذا فی المحیط السرخسی فی البحر وینبغی
تحمائها بحر برقیقی ومالح لغۃ ذکرتہ اور مچھلی سے سلم خشک مچھلی نمک سود میں شارح نے کہا کہ سمک مالح لغت فصیح ہے اور سمک مالح کہنا لغت ردی ہے آفی طرح صاحب بحر نے
ذکر کیا ہے اور مالح بنانا توعا کہا ہے اور مچھلی سے سلم تازہ مچھلی میں اس وقت جبکہ وہ پائی جاتی ہے وزن سے اور اوسکی قسم بیان کرکے بیان وزن اور قسم خشک اور تازہ
دونوں کی قید سے ہم طحاوی نے کہا جواز سلم لوقت وجود ظاہر اتر مچھلی کی قید سے اسواسطے کہ خشک مچھلی بازاروں میں ہر وقت ملتی ہے ہان اگر بعضے وقت بازار
مین منقطع ہو تو سلم جائز نہیں اقسام مچھلی کی بکثرت ہین چنانچہ رہو اور چال اور پڑہین وزن اور بیان قسم اسواسطے مشروط ہوا تا یقین حاصل ہوجاوے ولا عددا
للتفاوت جائز نہیں سلم مچھلی میں باعتبار شمار کے بسبب تفاوت کے یعنے مچھلی یکسان نہیں جو شمار کفایت کرے اور نزاع واقع نہو وتوصغارا جاز وزنا وکیلا اور
اگر مچھلیاں چھوٹی ہون تو اوسمیں وزن اور پیمانہ دونوں جائز ہیں یعنے بعد ذکر نوع کے تا نزاع منقطع ہو وفی الکبار روایتان یعنی اور بڑی مچھلیوں میں دو روایتیں
ہین کذا فی المجتبی ہم جواز اور عدم جواز امام سے وزن میں مروی ہے اور کیل تو بروایت واحدہ جائز نہیں اور متون میں تو جواز ثابت ہے کذا فی الطحاوی ولا فی
حیوان اینما کان خلافا للشافعی سلم جائز نہیں کسی جاندار میں بخلاف امام شافعی کے ہم حیوان آدمی ہو یا غیر آدمی سلم اوسمیں جائز نہیں اسواسطے کہ حدیث میں نہی وارد ہے
سلف فی الحیوان سے اور اسواسطے کہ یہی حیوان منضبط نہیں ہوسکتا اگرچہ بسیط ظاہر ہر کسی سے کذا فی البحر واطرافہ کرؤسہ واکارعہ خلافا لمالک وجاز وزنا فی روایۃ
اور سلم جائز نہیں جانور کے اطراف میں چنانچہ اوسکے کلہ پایوں میں بخلاف امام مالک کے اور ایک روایت میں سلم جائز ہے تولکر ولا فی حطب بالحزم ورطبۃ بالجرز الا
اذا ضبطا بما لا یؤدی الی النزاع وجاز وزنا فیہما اور سلم جائز نہیں لکڑیوں میں گٹھے باندھکر اور رطبہ میں گٹھی باندھکر مگر جبکہ اسطرح ضبط اور تعیین ہوجاوے کہ باعث نزاع
نہو اور لکڑیوں اور رطبہ میں تولکر سلم جائز ہے کذا فی النہر ہم لتعیین قاطع نزاع کی یہ صورت ہے کہ جس رسی سے گٹھا باندھا جاتا ہو اوسکا طول مصرح ہوجاوے اور اسطرح کہ
مقام گفتگو باقی رہے حزم بضم حاء حطی وفتح زاء معجمہ جمع ہے حزمہ کی یعنے گٹھا اور جرز بضم جیم وفتح راء مہملہ جمع ہے جرزہ کی یعنی بقدر قبضہ کذا فی الطحاوی ولا فی جوہر وخرز اور
سلم جائز نہیں جواہرات اور پرونے کی چیزوں میں ہم خرز بالتحریک وہ چیز ہے جو تاگے میں پرودی جاوے مانند موتی وغیرہ کے ظاہرا جواہرات اور خرزیوں میں بطریق وزن
کے بھی سلم جائز نہیں اسواسطے کہ دو موتیوں میں تفاوت فاحش ہوتا ہے مالیت میں اگرچہ سدہ اور وزن میں اتفاق ہو کذا فی الطحاوی والا صغار لؤلؤ تباع وزنا
لانہا انما تباع اجرۃ مگر چھوٹے موتی جو بیچے جاتے ہین تولکر اسواسطے کہ اونکی قیمت تو تولنے ہی سے معلوم ہوتی ہے طحاوی نے بحر سے نقل کیا کہ یہی حکم ہے مقدار
جواہر کا ولا منقطع لا یوجد فی الاسواق من وقت العقد الی وقت الاستحقاق اور اوس نایاب چیز میں سلم جائز نہیں جو بازاروں میں نہیں ملتی عقد سلم کے
وقت سے استحقاق کے وقت تک ہم بازار کی قید سے معلوم ہوا کہ اگر ایک چیز بازار میں نہو اور گھروں میں ہو تو اوسکا اعتبار نہیں ولو انقطع فی اقلیم دون اخر لم یجز
فی المنقطع اور اگر منقطع ہوا ایک اقلیم میں نہ دوسری اقلیم میں تو سلم جائز نہیں منقطع میں یعنی اقلیم عدیم الوجود میں جو منقطع کی سلم جائز نہیں اسواسطے کہ اوسکا لانا دوسری جگہ سے
مسلم علیہ کے مقدور نہیں تو عجز من التسلیم لازم آیا ولو انقطع بعد الاستحقاق خیر رب السلم بین انتظار وجودہ والفسخ واخذ راس مالہ اور اگر مسلم فیہ منقطع ہوگیا
بعد استحقاق قبل ایفاء مسلم فیہ کے تو رب السلم کو اختیار ہے چاہے اوسکے پائے جانیکا انتظار کرے اور چاہے عقد سلم کو فسخ کرے اور اپنا راس المال لے ولحم ولو منزوع عظمہ
وجوز الا اذا بین وصفہ وموضعہ لانہ موزون معلوم وبہ قالت الائمۃ الثلثۃ وعلیہ الفتوی فی بحر وشرح مجمع اور گوشت میں سلم جائز نہیں امام کے نزدیک اگرچہ
بے ہڈیکا گوشت ہو اور صاحبین نے اوسکو جائز کہا ہے جبکہ اوسکا وصف بیان ہوگیا ہو یعنی موٹا یا دبلا اور گوشت کا مکان مصرح ہو یعنی دست کا گوشت یا ران یا پہلو کا
اسواسطے کہ گوشت موزون اور معلوم چیز ہے اور یہی قول ہے تینوں اماموں کا اور اسی پر فتوی ہے کذا فی البحر وشرح المجمع ہم اتقانی نے کہا کہ صاحبین کے نزدیک گوشت
میں سلم جائز ہے بشرطیکہ بیان جنس اور سن اور نوع اور صفت اور موضع اور مقدار کے یعنی گائے کا گوشت یا بکری کا جانور یکسالہ ہو یا کم و بیش نر ہو یا مادہ موٹا ہو یا دبلا پہلو کا
گوشت ہو یا اور موضع کا دس سیر یا کم و بیش کذا فی الطحاوی ولکن فی القہستانی انہ یصح فی المنزوع بلا خلاف انما الخلاف فی غیر المنزوع وفی فتنیۃ لکن قہستانی میں ہے
کہ بے ہڈی کے گوشت میں سلم جائز ہے بلا خلاف امام اور صاحبین کے خلاف تو اوس گوشت میں ہے جسکی ہڈی جدا نہیں ہے خبردار رہو لکن صحح خلافہ بالروایتین فتدبر
لیکن تنویر میں صحیح ہونا اوسکے خلاف کا تصریح کی ہے دونوں روایتوں کی سو تامل کرنا ہم یعنی امام سے دو روایتیں ہین ایک روایت میں مطلقا سلم جائز نہیں اور دوسری روایت میں تفصیل کر

یعنے دونوں کلمہ جو شارح کے کلام مین ہین

ہو مخطاوی نے کہا کہ استدراکین کا حذف کرنا بہتر تہا یعنی اسواسطے کہ جب فتوی صاحبین کے قول پر ہوا تو اب استدراک کی کیا ضرورت ہی فلو حکم بجوازہ صح اتفاقاً بجوازہ اور اگر قاضی
جواز سلم لحم کا حکم کرے تو بالاتفاق صحیح ہے کذا فی البزازیہ وفی العینی انہ قیمی عندہ مثلی عندہما اور عینی مین ہی کہ گوشت امام کے نزدیک قیمی ہے اور صاحبین کے نزدیک
مثلی ولا بمکیالٍ وذراعٍ مجہولٍ قید فیہما اور جائز نہین سلم پیمانہ مجہول اور گز مجہول سے شارح نے کہا مجہول دونون کی قید ہے نہ فقط ذراع کی ہم حلبی نے کہا پیمانہ معین اور
گز معین مراد ہی اسواسطے کہ وہ محتمل الہلاک ہے تو ایفا متعذر ہے مجہول کی قید اسواسطے لگائی کہ اگر پیمانہ یا گز معلوم المقدار ہوگا تو سلم جائز ہی وجوّزہ الثانی فی الماء قِرَبًا
للتعامل فتح اور ابو یوسف نے سلم کو جائز رکہا ہی پانی مین مشکون بہر کے بسبب دا ایجکے کذا فی الفتح ہم یعنے سقے سے چند مشکین پانی کی خرید کرنا معین مشک سے جائز ہے
ولا بُرّ قریۃٍ بعینہا او ثمر نخلۃٍ معیّنۃٍ الّا اذا کانت النسبۃ لتشریح او نخلۃ او قریۃ لبیان الصفۃ لا لتعیین الخارج کقمح مرجی او بلدیٍّ بدیارنا فانّہ لا یمنع و
المقتضی العرفی فتح اور جائز نہین سلم مخصوص گانون کے گیہون اور معین کہجور کے درخت کے پہل مین مگر جب کہ نسبت پہل اور کہجور کے درخت اور گانون کے بیان صفت کے
واسطے ہو نہ واسطے معین کرنے شئے خارج کے جیسے مرغزاری یا شہری گیہون کی نسبت ہمارے ملک مین بیان صفت کے واسطے ہوتی ہے تو مانع اور مقتضی سلم کا عرفی ہے
ہم یعنے اگر اسکا عرف ہو کہ نسبت کا ذکر کرنا بیان صفت کے واسطے ہوتا ہی تو جائز ہے والا غیر جائز قریہ معینہ کے گیہون یا درخت معین کے پہل مین سلم اسواسطے ناجائز ہے
کہ شاید کسی آفت سے گیہون اوس گانون مین یا پہل اوس درخت مین نہ پیدا ہون تو قدرت علی التسلیم نہ باقی رہے تو اسمین احتمال فسخ عقد کا ہی لہذا صحیح نہین علاوہ برین وہ چیز
فی الحال معدوم بہی ہے قریہ کی قید سے اقلیم سے احتراز ہو گیا کیونکہ اقلیم کیطرف نسبت کرنا صحیح ہے اور یہ احتمال کہ شاید اقلیم مین بہی گیہون نہ پیدا ہون احتمال
ضعیف ہم ولا فی حنطۃٍ حدیثۃٍ قبل حدوثہا لانہا منقطعۃ فی الحال وکونہا موجودۃ وقت العقد الی وقت المحل شرط فتح اور صحیح نہین سلم نئے گیہون مین قبل
اوسکے پیدا ہونیکے اسواسطے کہ وہ منقطع فی الحال ہے اور ہونا اوسکا موجود عقد سلم کے وقت سے تا وقت حلول مدت شرط ہے کذا فی الفتح ہم فتح القدیر مین ہے کہ مسلم فیہ کا
موجود ہونا عقد کے وقت سے تا وقت حلول مدت شرط ہی تو اگر عقد کے وقت منقطع ہوا اور حلول کے وقت موجود ہو یا بالعکس یا دونون وقتون کے مابین مین منقطع ہو
اور عقد اور حلول کے وقت موجود ہو تو سلم جائز نہین اور یہی قول ہے اوزاعی کا اور شافعی اور مالک اور احمد اور اسحق کے نزدیک وجود وقت حلول کافی ہی وفی
الجوہرۃ اسلم فی حنطۃٍ جدیدۃٍ او فی ذرۃٍ حدیثۃٍ لم یجز لانہ لا یدری ایکون فی تلک السنۃ شیء ام لا قلتُ وعلیہ ما یکتب فی وثیقۃ السلم
من قولہ جدیدٌ عامہ مفسدٌ لہ ای قبل وجود الجدید اما بعدہ فیصح کما لا یخفی اور جوہرہ مین ہی عقد سلم کیا نئے گیہون یا نئے چنے مین تو جائز نہین کیونکہ
معلوم نہین کہ اوس سال مین وہ پیدا ہوگا یا نہین مین کہتا ہون اور بموجب اسی روایت کے وہ جو وثیقہ سلم مین یہ قول لکہا جاتا ہی کہ اس سال کے نئے گیہون سو مفسد
سلم ہے یعنی مفسد ہی قبل پیدا ہونے جدید کے اور بعد پیدا ہو چکنے کے تو سلم صحیح ہے چنانچہ مخفی نہین وشرطہ ای شروط صحتہ التی تذکر فی العقد سبعۃ
بیان جنسٍ کبُرٍّ او تمرٍ وبیان نوعٍ کسقیٍّ وبعلیٍّ وصفۃٍ کجیدٍ وردیٍّ وقدرٍ ککذا کیلًا لا ینقبض ولا ینبسط اور شرط سلم کی یعنی صحت سلم کی وہ شروط جو عقد مین
مذکور ہوتی ہین سات ہین ۱ بیان ہی مسلم فیہ کی جنس کا چنانچہ گیہون یا کہجور ۲ بیان نوع کا چنانچہ آدمیون کی سینچی یا بارش کی سینچی ۳ بیان اوسکی صفت کا چنانچہ عمدہ قسم یا ناقص قسم ۴ اس گیہون یا کہجور
کا بیان مقدار مسلم فیہ کا کہ اتنی کیل ہوگی اس کیل سے جو سکڑتی اور پہیلتی نہین واجلٍ واقلّہ فی السلم شہر بہ یفتی ۵ بیان مدت کا اور کمتر مدت سلم مین ایک مہینہ ہی اسی پر فتوی ہے ہم مقدار مدت مین اختلاف ہے
اور اصح وہ ہی جو محمدؒ سے مروی ہے کہ ایک مہینہ ہی کیونکہ ادنی عاجل اور اقصی آجل ہے اور ماخوذ ہی مسئلہ یمین سے یعنی جو قسم کہائی کہ دین کو جلد ادا کریگا اور اوسنے قبل تمام
ہونے مہینہ کے ادا کر دیا تو حانث نہوگا تو معلوم ہوا کہ ما دون شہر حکم عاجل مین ہے اور شہر اور ما فوق اوسکے آجل ہے علمانے کہا اسی پر فتوی ہے کذا فی فتح القدیر وفی
الحاوی لا بأس بالسلم فی نوعٍ واحدٍ علی ان یکون حلول بعضہ فی وقتٍ وبعضہ فی وقتٍ آخر اور حاوی مین ہے کہ سلم کرنیکا کچہ مضائقہ نہین نوع واحد مین
اس شرط پر کہ حلول بعض کا ایکوقت مین ہو اور بعض کا دوسرے وقت مین ویبطل الاجل بموت المسلم الیہ لا بموت رب السلم فیاخذ المسلم فیہ من ترکتہ حالًا
لبطلان الاجل بموت المدیون لا الدائن ولذا شرط دوام وجودہ لتدوم القدرۃ علی تسلیمہ بموتہ اور باطل ہو جاتی ہی مدت مسلم الیہ کی موت سے نہ رب
السلم کی موت سے تو رب السلم مسلم فیہ کو مسلم الیہ سے لیگا بسبب باطل ہو جانے مدت کے مدیون کی موت سے نہ دائن کی موت سے اور اسیواسطے یعنے ترکہ سے مسلم فیہ کے لینے کیواسطے
دوام وجود مسلم فیہ مشروط ہوا ہی صحت سلم مین تا اوسکی تسلیم پر قدرت ہمیشہ رہے مسلم الیہ کی موت سے یعنی تا مسلم الیہ کا وارث بعد اوسکی موت کے تسلیم پر قادر رہے

لہ لعوہ کتقیف ازر عن عینی ۱۲

بیان شروط صحت سلم

سوگز ہون یا بقدر فرسخ یا زیادہ وساتھی چلے گئے ہون ھم مصنف اور شارح نے بیان شروط مین تغییر اسلوب اسواسطے کیا کہ یہ شروط ایسی نہین ہین جنکا ذکر کرنا شرط
ہو بلکہ انکا وجود بلاذکر کافی ہی ولو کان دخل لیخرج الله راهم ان توارى عن المسلم اليه بطل وان بحيث يراه لا اور اگر رب السلم مکان مین داخل ہوا تا درہم
نکال لاوے اگر مسلم الیہ سے چھپ گیا ہو تو سلم باطل ہوگیا اور اگر سطرح پر داخل ہوا ہو کہ اوسکو دیکھتا ہو تو سلم باطل نہین وصحت الكفالة والحوالة والارتهان برأس
مال السلم برازیہ اور ضمانت اور حوالہ اور گرو رکہنا سلم کے راس المال کے واسطے صحیح ہے ھم تو اگر مسلم الیہ نے رأس المال کو محتال علیہ یا ضامن یا رب السلم سے
قبض کیا تو عقد سلم تمام ہوا بشرط اتحاد مجلس اور اعتبار عاقدین کے مجلس کا ہی نہ محتال علیہ اور ضامن کی مجلس کا اور درصورت عدم قبض مذکور سلم اور ضمانت اور حوالہ
باطل ہین اور صحت کفالت اور حوالہ کی یہ ہی کہ فائدہ مطالبہ کفیل اور محتال علیہ کے طرف متوجہ ہوگا کذا فی الطحطاوی وهو شرط بقائه على الصحة لا شرط
انعقاده بوصفها فينعقد صحيحًا ثم يبطل بالافتراق بلا قبض اور قبض راس المال سلم کے صحیح باقی رہنے کی شرط ہی نہ شرط ہے انعقاد سلم کی بوصف صحت تو
درصورت عدم قبض سلم صحیح منعقد ہوگا پھر بلا قبض افتراق ابدان عاقدین سے باطل ہوجائیگا ولو ابى المسلم اليه قبض رأس المال أجبر عليه خلاصه اور اگر
مسلم الیہ قبض راس المال سے انکار کریگا تو اوسپر زبردستی کیجائیگی كذا في الخلاصه ويبقى من الشروط كون رأس المال منقودًا وعدم الخيار وان لا يشتمل البدلان
احدى علتى الربوا وهو القدر المتفق او الجنس لان حرمة النساء تتحقق به اور باقی رہا شروط سلم سے ہونا راس المال کا نقد اور خیار شرط کا نہونا اور
نہ شامل ہونا بدلین کا ایک علت کو ربوا کی دو علتون سے کہ وہ علت یا قدر متفق علیہ ہے یا جنس ہے اسواسطے کہ حرمت تاخیر ثابت ہوجاتی ہے ایک علت کی ہونے سے ھم
قدر متفق علیہ کی قید سے سلم نقود کا گیہون مین اور اسیطرح زعفران اور گہی مین صحیح ہوا اسواسطے کہ اگرچہ بدلین مین وزن متفق ہے لیکن کیفیت وزن مختلف ہی کہ
نقود کی باٹ علیحدہ ہین اور زعفران وغیرہ کے جدا چنانچہ باب الربوا مین ہدایہ سے اسکا ذکر ہوچکا وعدها العيني تبعًا للغاية سبعة عشر اور عینی نے باتباع
غایۃ التحقیق کے سلم کی شرطین سترہ شمار کی ہین ھم ازانجملہ چھہ شرطین رأس المال مین یعنی بیان جنس اور نوع اور صفت اور مقدار رأس المال اور اوسکا منقود اور مقبوض
ہونا اور نو شرطین مسلم فیہ مین یعنے بیان جنس اور نوع اور صفت اور مقدار اور مکان ایفا اور مدت اور عدم انقطاع اور ایسا مال ہونا جو متعین ہو تعیین سے اور منضبط ہو
وصف سے چنانچہ اجناس اربعہ جیسے مکیل اور موزون اور مذروع اور معدود متقارب اور ایک شرط عقد سے متعلق ہے یعنی عقد کا لازم ہونا جسمین خیار الشرط نہو اور ایک
شرط بنظر بدلین ہی یعنی ربوا کی دو علتون مین سے ایک علت کا نہونا كذا في الطحطاوی عن المنح وزاد المصنف وغيره القدرة على تحصيل المسلم فيه اور اپنی شرح
مین مصنف وغیرہ نے ایک شرط اور زیادہ کی ہے یعنے قادر ہونا مسلم فیہ کی تحصیل پر ھم قدرت کی شرط کرنے کی کچھہ حاجت نہین باوجود اشتراط عدم انقطاع کے
نہر الفائق مین کہا قدرت علی التحصیل یہ ہے کہ وہ چیز منقطع نہو نفرع على الشرط الثامن بقوله فان اسلم مائتى درهم في كر بضم فلتشديد بلا ستون
تعيزًا والقفيز ثمانية مكاليك والمكوك صاع ونصف عيني حال كون المائتين معسق مائة دينا عليه اى على المسلم اليه ومائة نقدًا نقدها
رب السلم وافترقا على ذلك فالسلم في حصة الدين باطل لانه دين بدين وصح في حصة النقد ولم يشع الفساد لانه طارئ حتى لو نقد الدين في
مجلسه صح في الكل پھر مصنف نے شرط ثامن یعنی قبض رأس المال پر اپنے اس قول کو متفرع کیا کہ اگر عقد سلم کیا دو سو درم کا ایک کر گیہون مین حالانکہ دو سو باینطرح
مقسوم ہین کہ ایک سو درم مسلم الیہ پر دین ہین اور ایکسو نقد جنکو رب السلم نے فی الحال دیا اور دونون عاقد اسی حال پر جدا ہوگئے تو دین کے حصے مین سلم باطل ہے کیونکہ
مبادلہ ہی دین کا دین سے اور یہہ جائز نہین اور سلم صحیح ہی نقد کے حصے ہین اور یہہ فساد تمام عقد مین شائع نہوا کیونکہ یہہ فساد پیچھے لگ گیا یعنی سلم کل مین صحیح واقع ہوا بعد
اوسکے بقدر دین باطل ہوگیا تا اینکہ اگر مجلس عقد مین دین کو ادا کریگا تو کل دو سو درم مین سلم صحیح ہوگا شارح نے کہا کر بضم کاف وتشدید را وملہ عبارت ہی ستائہ
قفیز سے اور قفیز آٹھہ مکوک کا ہوتا ہی اور ہر مکوک ڈیڑھ صاع کا ہوتا ہی ھم اور صاع آٹھہ رطل بغدادی ہے اور ہر رطل ایکسو تیس درم کا ولو اضاف العقد الى الدين
او على غير العاقد فسد في الكل اور اگر دو سو مین ایکسو دینار ہون اور ایکسو درم یا ایک سو درم غیر عاقد پر دین ہون تو سب دونون سو مین سلم فاسد ہی ولا
يجوز التصرف للمسلم اليه في رأس المال ولا لرب السلم في المسلم فيه قبل قبضه بنحو بيع وشركة ومرابحة وتولية ولو ممن عليه حتى لو وهبه منه
كان اقالة اذا قبل اور جائز نہین مسلم الیہ کو تصرف کرنا رأس المال مین اور نہ رب السلم کو مسلم فیہ مین اوسکے قبضہ کرنے سے پہلے نہ بیع اور شرکت اور مرابحہ اور

ف اور ایک مکوک نصف صاع کا ہوتا ہے ۱۲

تولیہ کے اگرچہ تصرفات مذکورہ کسی شخص سے کئے ہوں جسپر راس المال یا مسلم فیہ ہے یہانتک کہ اگر رب السلم مسلم فیہ مسلم الیہ کو ہبہ کر دی تو یہ اقالہ ہوگا سلم کا اگر مسلم الیہ
سے قبول کرے ہم راس المال میں اسواسطے تصرفات جائز نہیں کہ وہ مستحق القبض ہے مجلس عقد میں اور تصرف کرنا اوسمیں قبل قبض کے قبض کو فوت کرتا ہے اور
مسلم فیہ میں اسواسطے تصرف درست نہیں کہ وہ مبیع ہے اور مبیع منقول میں قبل قبضہ کے تصرف جائز نہیں شرکت کی یہ صورت ہے کہ رب السلم دوسرے شخص سے کہے کہ تو
مجکو بعوض راس المال کے نصف مسلم فیہ پر شریک کرلے اور مرابحہ اور تولیہ کی یہ صورت ہے کہ غیر شخص سے کہے کہ راس المال پر کچھ مجکو فائدہ زیادہ دیکے یا اوسکے
برابر دیکر مسلم فیہ بعوض راس المال لے لے وفی الظہیریۃ اقالۃ بعض السلم جائزۃ اور فتاوی ظہیریہ میں ہے کہ بعض سلم کا اقالہ کرنا جائز ہے یعنے بعض سلم میں اقالہ
کرنا اور بعض کو قائم رکھنا جائز ہے بشرطیکہ باقی معلوم ہو جیسے نصف وغیرہ خواہ بعد حلول اجل ہو یا قبل اوسکے کذا فی المحیط ولا یجوز ان یشتری
شیئا من المسلم الیہ براس المال بعد الاقالۃ فی عقد السلم الصحیح ولو کان فاسدا جاز الاستبدال کسائر الدیون اور جائز نہیں رب السلم کو خریدنا
مسلم الیہ سے بعوض راس المال کے بعد اقالہ کے صحیح سلم کے عقد میں اور اگر سلم فاسد ہو تو استبدال راس المال سے جائز ہے جیسے باقی دیون میں جائز ہے قبل قبضہ
بحکم الاقالۃ لقولہ علیہ الصلوۃ والسلام لا تاخذ الا سلمک او راس مالک ای الا سلمک حالۃ قیام العقد او راس مالک حالۃ انفساخہ
فامتنع الاستبدال کذا فی الہدایۃ اور جائز نہیں قبل قبضہ کرنے راس المال کے بحکم اقالہ بدلیل قول نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے کہ تو نہ لے مگر اپنا سلم یا اپنا راس المال یعنے
اپنا مسلم فیہ درصورت قیام عقد سلم یا اپنا راس المال بحالت انفساخ عقد تو بدلنا ممتنع ہوگیا ہم یہ حدیث مطلقا مذکور دارقطنی نے روایت کی ہے اور
اہل حدیث کو اسمیں گفتگو ہے لیکن یہ حدیث ابوداؤد و ابن ماجہ اور ترمذی میں بالمعنے ابی سعید خدری سے مروی ہے قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم من اسلم فی شیء فلا یصرفہ الی غیرہ یعنے جو ایک چیز میں سلم کرے وہ اوسکو دوسری چیز میں نہ پھیرے اور یہ مقتضی ہے اسکو کہ سوائے اوسی چیز کے نہ لے کذا فی البحر بخلاف
بدل الصرف حیث یجوز الاستبدال عنہ لکن بشرط قبضہ فی مجلس الاقالۃ لما جاز تصرفہ فیہ بخلاف السلم بخلاف بدل صرف کے کیونکہ اوسکا بدلنا جائز
ہے لیکن بشرط مقبوض ہونے بدل صرف کے اقالہ کی مجلس میں بسبب جائز ہونے اوسکے تصرف کے بدل صرف میں بخلاف سلم کے یعنے راس المال میں تصرف جائز نہیں ہم
یعنی اگر عاقدین نے عقد صرف کا اقالہ کیا تو صحت اقالہ کی شرط یہ ہے کہ بدل صرف پر قبضہ کر لیا ہو اقالہ کی مجلس میں اسواسطے کہ صرف میں تعیین حاصل نہیں ہوتی دراہم
کے کیونکہ اونکا استبدال جائز ہے تو اسمیں قبض نے مجلس تعیین کے واسطے ضرور ہوا بخلاف سلم کے کہ اوسکے اقالہ میں استبدال جائز نہیں تو اوسمیں تعیین
بالقبض کی حاجت نہیں لہذا اوسمیں نفس قبض واجب ہوا با رعایت مجلس اقالہ کذا فی المحیط ولو اشتری المسلم الیہ فی کر السلم کرا وامر المشتری رب السلم بقبضہ قضاء
عما علیہ لم یصح للزوم الکیل مرتین ولم یوجد اور جس مسلم الیہ نے سلم قبول کیا ایک کر گیہوں میں اگر اوسنے ایک کر گیہوں مثلا خرید کیا اور خریدار مذکور نے رب السلم کو
امر کیا اوسکے قبضہ کر لینے کا اپنی اوپر سے دین ادا کرنیکے واسطے تو صحیح نہیں کیونکہ لازم ہوئے کیل کے دوبارہ حالانکہ وہ یہاں پایا نہیں گیا ہم یہاں ناپا
دوبار اسواسطے واجب ہوا کہ دو عقد واقع ہوئے ایک عقد مسلم الیہ اور اوسکے بائع میں اور دوسرا عقد مسلم الیہ اور رب السلم میں اور دونوں عقد بشرط کیل
ہیں سو یہاں حاصل نہیں لہذا صحیح نہیں اور اصل اسمیں وہ حدیث ہے جسمیں بیع طعام سے نہی وارد ہے تاوقتیکہ اوسمیں دو صاع جاری نہوں ایک صاع بائع کا اور
دوسرا مشتری کا اور محل حدیث وہی ہے جب کہ دو عقد مجتمع ہوں اور ایک عقد میں تو ایکہی بار کا پیمانہ کرنا کافی ہے اور قید کیل کی اتفاقی ہے تو یہی حکم ہے موزون اور
معدود کا کذا فی المحیط وصح لو کان الکر قرضا وامر بقبضہ لان الاقراض اعارۃ لا استبدال اور اگر ایک کر قرض ہوا اور اپنے مقرض کو قبض کا امر کیا تو صحیح
ہے اسواسطے کہ قرض عاریت دینا ہے نہ بدلنا ہم صورت قرض یہ ہے کہ زید نے خالد سے ایک کر گیہوں قرض لئے پھر زید نے ایک کر گیہوں خرید کئے اور خالد کو اوسپر
قبضہ کرنیکا امر کیا ادای قرض کے واسطے اور دوسری صورت یہ ہو سکتی ہے کہ وہی اول سلم تہا پھر جب مدت اوسکی آئی تو مسلم الیہ نے ایک شخص سے ایک کر
گیہوں قرض لئے اور رب السلم کو امر کیا اوسپر قبضہ کرنیکا مقرض سے تو جائز ہے کذا فی البحر کما لو امر المسلم الیہ رب السلم بقبضہ منہ لہ ثم لنفسہ
ففعل واکتالہ مرتین لتوالی تمام جیسے قبض صحیح ہے اگر مسلم الیہ نے رب السلم کو امر کیا اپنی خریدی چیز کے قبض کا اوسکے بائع سے اپنی ذات کیواسطے بعد اسکے امر
کیا رب السلم کے واسطے قبض کرنیکا اور رب السلم نے ایسا ہی کیا اور اوسکو دوبار پیمانہ کیا یعنے ایکبار مسلم الیہ کے قبض کیواسطے اور دوسری بار رب السلم کیواسطے تو

قبض صحیح ہے بسبب دو وجہ ہونے مانع کے یعنی بائع قبض عدم کیل برتن تہا سو یہان دو بار پیمانہ کرنے سے زائل ہوگیا امرہ ای المسلم الیہ رب السلم ان
یکیل المسلم فیہ فی ظرفہ فکالہ فی ظرفہ ای فی وعاء رب السلم بغیبتہ اما حضرتہ فیصیر قابضا بالتخلیۃ وامر المشتری البائع بذلک فکالہ فی ظرف
البائع لم یکن قابضا لانہ بخلاف کیلہ فی ظرف المشتری بامرہ فانہ قبض لان حقہ فی العین والاول فی الذمۃ رب السلم نے مسلم الیہ کو کہا
مسلم فیہ کو ناپ کے میرے ظرف مین سو اوسنے ناپ یا اوسکے ظرف مین یعنے رب السلم کے برتن مین رب السلم کی غیبت مین اور اگر رب السلم کے سامنے ناپ یا تو وہ قابض
ہو جائیگا بسبب تخلیہ کے مشتری نے بائع سے کہا اسیطرح کے ناپنے کو سو اوسنے ناپدیا بائع کے ظرفین تو وہ یعنی رب السلم اور مشتری اپنے حق کا قابض نہوگا
بخلاف ناپنے بائع کے مشتری کی ظرف مین مشتری کے امر سے کہ وہ تو قبض ہے اسواسطے کہ حق مشتری کا عین حاضر مین ہے اور اول یعنے رب السلم کا حق ثابت فی الذمہ ہے
م خلاصہ یہ ہے کہ یہان سلم اور خرید مین فرق ہے کہ در صورت مذکورہ مشتری قابض ٹہیریگا اسواسطے کہ مشتری کا حق شی موجود عین ہے تو وہ مالک ہوگیا بمجرد عقد کی
تو بائع اوسکا وکیل ہوگیا امساک ظروف مین بخلاف سلم کے اسواسطے کہ رب السلم کا حق ثابت فی الذمہ ہے سو اوسکا مالک نہین ہو سکتا بدون قبضہ کے پہر جب
قبض صحیح نہ ٹہیرا تو مسلم الیہ مستعیر ظرف ہوگیا اپنی مملوک چیز کے رکھنے کیواسطے کیل العین المشتراۃ ثم کیل الدین المسلم فیہ وجعلہما فی ظرف المشتری
قبض بامرہ لتبعیۃ الدین للعین پیمانہ کرنا خریدی عین کا پہر پیمانہ کرنا دین مسلم فیہ کا اور دونون کا بہر دینا مشتری کے ظرف مین قبض ہے بامر مشتری بسبب تابع ہونے دین کے
عین کو م صورت مسئلہ یہ ہے کہ ایک شخص نے سلم کیا گیہون کے ایک کر مین پہر جب سلم کی مدت آئی تو رب السلم نے مسلم الیہ سے معین گیہون بقدر ایک کر کے خرید کئے پہر
رب السلم نے مسلم الیہ کو ایک برتن دیا کہ دونون قسم کے گیہون یعنے دین اور عین اسمین بہر دے تو اگر اوسنے پہلے عین گیہون کا پیمانہ کیا ظرف مین تو عین کا قابض
ہوا کیونکہ اسمین امر کرنا صحیح ہے اور دین مسلم فیہ کا بہی قابض ہوا باتباع عین کے اور اگر پہلے دین کا پیمانہ شروع کیا تو عین اور دین کسیکا قابض نہوگا دین کا تو اسواسطے
قابض نہوا کہ اسمین امر کرنا صحیح نہین اور عین کا اسواسطے قابض نہ ٹہیرا کہ ملک کا خلط ہوگیا قبل التسلیم کے اور خلط امام کے نزدیک استہلاک ہے کذا فی [illegible]
عکسہ وہو کیل الدین اولا لا یکون قبضا وخیرہ بین نقض البیع والشرکۃ اور اسکے بالعکس یعنے پہلے دین کا پیمانہ کرنا قبض نہین اور صاحبین نے مشتری کو مختار
کیا ہے نقض بیع اور شرکت مین م چونکہ خلط صاحبین کے نزدیک استہلاک نہین لہذا مشتری مختار ہے چاہے بیع کو توڑ ڈالے چاہے اوتنے مال مین بائع کا شریک ہو جاوے سلم
امۃ فی کر برّ وقبضت فتقایلا السلم فماتت قبل قبضہا بحکم الاقالۃ بقی عقد الاقالۃ وماتت فتقایلا صح لبقاء المعقود علیہ وہو المسلم فیہ
وعلیہ قیمتہا یوم القبض فیہما فی المسئلتین لانہ سبب الضمان لونڈی کا عقد سلم کیا ایک کر گیہون مین اور لونڈی پر قبضہ ہوگیا پہر رب السلم اور مسلم الیہ نے
سلم کا اقالہ کیا سو لونڈی مرگئی قبل اسکے کہ بحکم اقالہ وہ مقبوض ہو تو عقد اقالہ باقی ہے یا لونڈی پہلے مرگئی اوسکے بعد اقالہ کیا تو اقالہ صحیح ہے بسبب باقی رہنے معقود
علیہ یعنی مسلم فیہ کے اور مسلم الیہ پر لونڈی کی قیمت لازم ہے دونون صورتون مین وہ قیمت لونڈی کی جو یوم القبض تہی اسواسطے کہ قبض ہی سبب ہے ضمان کا لہذا
یوم القبض ہی کی قیمت معتبر ہوئی م صورت ثانیہ مین اقالہ اسواسطے صحیح ہوا کہ صحت اقالہ بقاء عقد پر معتمد ہے اور بقاء عقد مبیع کی بقا پر ہے تا اینکہ وہ مقبوض ہو اور اینجا
کچہہ شک نہین کہ مبیع یعنی مسلم فیہ مسلم الیہ کے ذمے باقی ہے تو ہلاک اور عدم ہلاک لونڈی کا مسلم فیہ کو معدوم نہین کرتا اور چونکہ لونڈی کا رد عین متعذر ہے لہذا اوسکی قیمت
واجب ہوئی کذا فی النہر کذا الحکم فی المقایضۃ اور اسیطرح سلم کی مانند حکم ہے مقایضہ مین م یعنی اقالہ صحیح ہے خواہ دونون عوض باقی ہون یا ایک ہلاک ہوگیا ہو
یعنے عین کی عین کے ساتہ
اسواسطے کہ بیع المقایضہ مین ہر عوض مبیع ہے من وجہ اور ثمن ہے من وجہ تو باقی مبیع قرار دیا جائیگا اور ہالک ثمن ٹہیریگا بخلاف الشراء بالثمن فہلاک الامۃ
اصل فی البیع بخلاف خرید کرنے کے ثمن سے دونون صورتون مین اسواسطے کہ لونڈی اصل ہے بیعین م یعنے اگر لونڈی کو مثلا ہزار درم سے خرید کیا پہر لونڈی مرگئی
بعد اقالہ قبل القبض ہے تو اقالہ باطل ہوگیا یا اقالہ ہوا اوسکی موت کے بعد تو صحیح نہین اسواسطے کہ اس صورت مین لونڈی اصل ہے بیعین کیونکہ وہ مبیع ہے اور مبیع کا ہلاک
قبل القبض مبطل اقالہ ہے بخلاف مسئلہ سلم کے کہ وہان لونڈی راس المال تہی نہ مسلم فیہ والحاصل جواز الاقالۃ فی السلم قبل ہلاک الجاریۃ وبعدہ بخلاف البیع
اور خلاصہ یہ ہے کہ اقالہ جائز ہے سلم مین قبل ہلاک ہونے جاریہ کے اور بعد ہلاک ہونیکے بخلاف بیع کے کہ اسمین اقالہ جائز نہین دونون طرحکے ہلاک مین تقایلا البیع فی
عبد فابق بعد الاقالۃ من ید المشتری فان لم یقدر علی تسلیمہ للبائع بطلت الاقالۃ والبیع بحالہ قنیہ بائع اور مشتری نے اقالہ کیا ایک غلام مین پہر غلام بہاگ

کیا بعد اقالہ کے مشتری کے ہاتھ سو سو اگر مشتری قادر ہوا اسکی تسلیم پر واسطے بائع کے تو اقالہ باطل ہے اور بیع بحال خود قائم ہے کذا فی التبیین والعینی ملخصاً

---

الرداءۃ او التاجیل لانہ ای الوصف وھو الرداءۃ او الاجل اور معتبر قول نقصان اور تاجیل کے مدعی کا ہے نہ وصف اور اجل کی نفی کرنے والے کا یعنی اگر
ایک شخص کہے کہ میں نے ردی یعنی ناقص شرط کیا ہے اور دوسرا کہے کہ میں نے کچھہ شرط نہیں کیا تو پہلے کا قول معتبر ہے نہ ثانی کا اور اسیطرح مدعی اجل کا معتبر ہوگا نہ نافی
کا اور رداوت یعنی نقصان یہاں بطور مثال کے ہے تو اگر ایک شخص مدعی ہوگا جودت کا اور دوسرا نافی ہوگا تو بھی ایسا ہی حکم ہوگا تاجیل عبارت ہے تقدیر اجل سے
لیکن یہاں تاجیل سے اجل مراد ہے اور اجل عبارت ہے خاتمہ وقت سے کذا فی النہر والطحطاوی والاصل ان من خرج کلامہ تعنتاً فالقول لصاحبہ بالاتفاق
وان خرج خصومۃ ووقع الاتفاق علی عقد واحد فالقول لمدعی الصحۃ عندہما وعندہ للمنکر اور مسئلہ سابقہ کا قاعدہ کلیہ یہہ ہے کہ جسنے اپنا کلام
بطریق تعنت کے نکالا تو دوسرے آدمی کا قول معتبر ہے باتفاق امام اور صاحبین کے اور اگر اوسنے اپنا کلام بطریق خصومت کے نکالا اور اتفاق واقع ہوگیا
ایک ہی عقد پر تو مدعی صحت کا قول معتبر ہے صاحبین کے نزدیک اور امام کے نزدیک منکر کا قول معتبر ہے ہم تعنت لغت میں اس سے عبارت ہے کہ انسان وان گرے جہاں سے
نکل نہ سکے لیکن یہاں تعنت سے مراد یہہ ہے کہ اوسکا منکر ہو جو اوسکے حق مین نافع ہے تعنت کی صورت یہہ ہے کہ رب السلم کہے کہ میں نے کچھہ شرط نہیں کیا تو یہاں
مسلم الیہ کا قول بالاتفاق معتبر ہوگا اور چونکہ مسلم فیہ راس المال پر عادت میں زائد ہوتا ہے تو رب السلم اپنی منفعت کا منکر ہوا اور اسیطرح مسلم الیہ کا یوں کہنا کہ
مدت نہتی اور رب السلم مدت کا قائل ہے تو رب السلم کا قول معتبر ہوگا اسواسطے کہ مسلم الیہ متعنت ہے اپنے حق کے انکار مین یعنی مدت مین اور خصومت کا کلام وہ ہے کہ جو
مضر چیز کا منکر ہو چنانچہ رب السلم کا یوں کہنا کہ میں نے ردی شرط کیا تہا اور مسلم الیہ نے کہا کہ میں نے کچھہ شرط نہیں کیا اور چنانچہ رب السلم نے کہا کہ اجل نہ تہی اور مسلم الیہ نے
کہا کہ اجل شرط تہی تو پہلی صورت مین رب السلم کا قول امام کے نزدیک معتبر ہے کیونکہ وہ مدعی ہے صحت کا اگرچہ دوسرا منکر ہے اور صاحبین کے نزدیک مسلم الیہ کا
قول معتبر ہے کیونکہ وہ منکر ہے اگرچہ صحت کا منکر ہے اور دوسری صورت مین امام کے نزدیک مسلم الیہ کا قول معتبر ہے کہ مدعی صحت ہے اگرچہ دوسرا منکر ہے اور صاحبین کے نزدیک
رب السلم کا قول معتبر ہے اگرچہ منکر صحت ہے صاحب درر نے کہا خلاصہ یہہ ہے کہ امام کے نزدیک دونوں صورتوں میں یعنے تعنت اور خصومت مین مدعی صحت کا قول معتبر ہے
اور صاحبین کے نزدیک منکر کا قول لائق اعتبار کے ہے اس تقریر سے معلوم ہوا کہ شارح کو یوں کہنا مناسب تہا فالقول لمدعی الصحۃ عندہ وعندہما للمنکر کذا فی الطحطاوی
یعنی شارح نے امام کا قول صاحبین کیطرف نسبت کیا اور صاحبین کا امام کے طرف نہر الفائق مین بھی امام اور صاحبین کا مذہب کی نسبت میں طحطاوی نے کہا عقد واحد
پر اتفاق ہونا چنانچہ ہم سلم میں ہے اسواسطے کہ سلم عقد واحد ہے کیونکہ سلم بلا اجل بھی سلم فاسد ہے دوسرا عقد نہیں بخلاف مضاربت کے کہ اگر وہ فاسد ہوگی تو اجارہ
ثابت ہوگا اور در صورت صحت شرکت متحقق ہوگی ولو اختلفا فی مقدارہ فالقول للطالب مع یمینہ لانکارہ الزیادۃ اور اگر عاقدین نے اختلاف کیا مدت کی مقدار
مین تو طالب یعنی مدعی اقل کا قول قسم کے ساتھ معتبر ہے کیونکہ وہ زیادت کا منکر ہے ہم طالب سے مراد رب السلم ہے جو اقل مدت کا مدعی ہے وای برہن قبل او
برہنا یعنی بینۃ المطلوب ای المسلم الیہ لاثباتہا الزیادۃ اور دونون میں سے جو گواہ لادیگا تو مقبول ہوں گے اور اگر دونون گواہ لاوینگے تو مطلوب یعنی مسلم الیہ کے
گواہوں پر قاضی کا حکم ہوگا بسبب ثابت کرنے زیادت کے یعنے زیادت اجل کے وان اختلفا فی مضیہ فالقول للمطلوب ای المسلم الیہ بیمینہ لانہ
ینکر توجہ المطالبۃ وان برہنا فبینۃ المطلوب اور اگر دونون نے اختلاف کیا مدت کے گذر جانے مین تو مطلوب یعنی مسلم الیہ کا قول قسم کے ساتھ معتبر ہے مگر جسوقت
دوسرا گواہ لاوے اور اگر دونون گواہ لادین تو مطلوب کے گواہ مقبول ہونگے ولو اختلفا فی السلم تحالفا استحسانا فتح اور اگر دونون سلم میں اختلاف کریں یعنے
ایک شخص عقد سلم کا مقر ہوا اور دوسرا مدعی تو دونون قسم کہائیں بطریق استحسان کے کذا فی الفتح والاستصناع ہو طلب عمل الصنعۃ اور استصناع عبارت ہے طلب عمل
صنعت سے یعنی کوئی چیز بنوانا ہم یہہ لغوی معنی ہین اور شرع میں استعمال یہہ ہے کہ صانع یعنی کاریگر چنانچہ موزہ گر کفش گر یا ٹہٹیرے سے کہے کہ مجہکو اتنا لنبا چوڑا موزہ
یا کفش بنادے یا کوئی برتن جسمین اتنا سماوے اور وزن اوسکا اتنا اور شکل ایسی ہو اتنی قیمت کو بنادو خواہ قیمت دی یا نہ دے اور صانع اسکو قبول کرے کذا فی البحر
بأجل ذکر علی سبیل الاستمہال لا الاستعجال فانہ لا یصیر سلما فتعتبر شرائطہ استصناع سلم ہے اگر اسمین مدت علی سبیل الاستمہال مذکور ہو بطور مہلت دینے کے نہ
بطریق استعجال کے اسواسطے کہ بطریق استعجال کے مدت ذکر کرنے سے استصناع سلم نہیں ہو جاتا پہر جب استصناع مؤجل سلم ہوگا تو شرائط سلم کی معتبر ہونگی یعنی

نبض قبل الافتراق اور عدم خیار وغیر ذلک ۱۲ھ اگر استصناع میں سلم کی مانند مدت ہو چنانچہ ایک مہینہ یا زیادہ تو وہ امام کے نزدیک سلم ہے بلا تفصیل اور اگر مدت سلم
کے لائق نہین تو وہ استصناع ہی اگر اوسمین تعامل خلق جاری ہوا ور اگر تعامل نہین تو وہ استصناع فاسد ہو اگر مدت علی سبیل الاستمهال مذکور ہوا ور اگر مدت علی وجہ
الاستعجال مذکور ہو اسطرح پر کہ اوسنے کہا ہو کہ صانع اپنے عمل سے کل فراغت کرے یا پرسون تو یہ استصناع صحیح ہوگا کیونکہ یہ مدت فراغت کے واسطے ہی نہ تاخیر مطالبہ کیواسطے
شرح زیلعی وغیرہ مین ایسا کچھہ مذکور رہے اور مصنف کا کلام اس مدت مین موضوع ہی جو سلم کے لائق ہے تو معلوم ہوا کہ شارح کا کلام اپنے محل پر نہین کذا فی الطحطاوی
دریافت کرنا چاہیئے کہ استصناع بطریق قیاس جائز نہین اور یہی قول ہے زفر اور شافعی کا اسواسطے کہ وہ اجارہ نہین ہوسکتا کیونکہ استیجار اس عمل پر جو اجیر کی ملک
مین ہو جائز نہین چنانچہ اگر ایک شخص نے دوسرے سے کہا کہ تو اپنا طعام اوٹھا لیچل اس مکان سے وہان تک اتنی اجرت پر یا اپنا کپڑا رنگین کر اتنی مزدوری پر تو صحیح نہین
اور نہ استصناع بیع ہوسکتا ہی کیونکہ بیع معدوم کی جائز نہین ولیکن علماء حنفیہ نے اسکو بطریق استحسان کے جائز رکھا ہی بسبب تعامل اور رواج کی جو راجع ہے
اجماع عملی کیطرف زمانہ رسالت سے ابتک بلا انکار اور اسطرحکا تعامل اس حدیث مین مندرج ہی کہ لا یجتمع امتی علی الضلالۃ یعنی میری امت گمراہی پر مجتمع نہوگی اور ثابت ہوا ہے
کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے انگوٹھی بنوائی تھی لہذا تعامل اس پر استصناع مقصور ہوا اور جسمین تعامل نہین اوسمین عدم جواز بہ نظر قیاس مذکور کے چنانچہ
جولاہی سے بنوانا اوسکے سوت سے قمیص سلوانا درزی سے اوسکو سوت سے کذا فی فتح القدیر جری فیه تعامل ام لا وقالا الاول ۲ استصناع ہم استصناع مؤجل اجل
معلوم سلم ہے خواہ اسمین تعامل جاری ہو یا نہ جاری ہو اور صاحبین نے کہا کہ اول یعنی جسمین تعامل جاری ہے وہ استصناع ہی نہ سلم وبلا مدة ای الاجل فیما فیه
تعامل الناس کخف وقمقمة وطست بمهملة وذکره فی المغرب بالشین المعجمة وقد یقال طسوت صح الاستصناع اور بدون مدت کے جسمین معمول
لوگون کا جاری ہی چنانچہ موزہ اور آفتابہ اور طاس مین استصناع صحیح ہے شارح نے کہا طست بسین مہملہ ہی اور مغرب مین اوسکو بشین معجمہ ذکر کیا ہی اور کاہی اسکو طسوت
بھی بولتے ہین ۱۲ھ طست لغت طی مین طس بسین مشدد تھا ایک سین کو تاء مثناۃ فوقانیہ سے بدل ڈالا اور طسوت جمع ہے طست کی تو اگر شارح یون کہتا ویقال
فی جمعہ طسوت تو ٹھیک ہوتا کذا فی الطحطاوی وبیعا لا عدة علی الصحیح لتفرع علیه بقوله استصناع صحیح ہے بطریق بیع نہ بطریق وعدہ بقول صحیح پھر مصنف نے
اوسکے بیع ہونے پر تفریع کی اپنے آئندہ قول سے فیجبر الصانع علی عمله ولا یرجع الآمر عنه ولو کان عدة لما لزم تو کاریگر پر زبردستی کیجائیگی اوسکے بنانے پر اور بنوانے
والا اوس سے پھر نہین سکتا اور اگر استصناع وعدہ ہوتا نہ بیع تو صانع پر جبر اور آمر پر عدم رجوع لازم نہوتا والمبیع هو العین لا عمله خلافا للبردعی اور استصناع مین
بیع خود وہ شئ مصنوع ہی نہ عمل اوسکا برخلاف ابو سعید بردعی کے فان جاء الصانع بمصنوع غیره او بمصنوعه قبل العقد فاخذه صح ولو کان المبیع عمله
لما صح تو اگر کاریگر اپنے غیر کی بنائی چیز لایا یا اپنا مصنوع لایا جسکو قبل عقد کے بنایا تھا سو آمر نے اوسکو لیا تو صحیح ہے اور اگر کاریگر کا عمل مبیع ہوتا تو اوسکا لینا صحیح نہوتا
ولا یتعین المبیع له ای للآمر بلا رضاه فصح بیع الصانع لمصنوعه قبل رؤیة آمره ولو تعین له لما صح بیعه اور مبیع متعین نہین ہوجاتی آمر کے واسطے
بدون اوسکی رضامندی کے تو صحیح ہی بیچ ڈالنا کاریگر کا اپنی بنائی چیز کو قبل دیکھنے آمر کے اور اگر مبیع اوسکے واسطے متعین ہوتی تو اوسکا بیچنا درست نہوتا
وله ای للآمر اخذه وترکه بخیار الرؤیة ومفاده انه لا خیار للصانع بعد رؤیة المصنوع له وهو الاصح نهر اور اسکو یعنی آمر کو اوسکے لینے نہ لینے مین اختیار
ہی بسبب خیار الرؤیۃ کے اور مفاد اس کلام کا یہ ہی کہ صانعکو اختیار نہین بعد دیکھنے اوس شخص کے جسکے واسطے وہ چیز بنائی گئی اور یہی قول اصح ہی کذا فی النہر ولو قال
یصح فیما لا یتعامل فیه کالثوب الا باجل کما مر اور استصناع صحیح نہین اوسمین جسکو بنوانیکا لوگون مین رواج نہین چنانچہ کپڑے ہین مگر مدت ٹھیرا کر چنانچہ باب السلم
مین مذکور ہو چکا یعنی جسمین تعامل نہین اوسمین فرمائش صحیح نہین بلا ذکر مدت پھر جب مدت مذکور ہوئی تو وہ عقد سلم ٹھیریگی تو اب مراعات جمیع شروط سلم کی لازم
ہوگی کذا فی الطحطاوی ۱۲ھ بفعل ہندوستان مین طبع کتب بکثرت رائج ہے اور اکثر سوداگر اور اہل عقد در کتابین چھپواتے ہین تو ظاہرا یہ استصناع صحیح ہے خواہ کل
قیمت پیشگی دیجاوے یا بعض یا کچھہ نہ دیجاوے مگر فرمائش مین یہہ کر ضرور ہو کہ ایسا کاغذ ہوا اور اوراق کا عرض وطول اتنا اور خط ایسا اور تعیین اعداد نسخ اور تعیین مقدار
منقول عنه وغیر ذلک اور صاحب فرمائش کو بعد رؤیت کے اخذ وترک مین اور چھاپنے والیکو قبل رؤیت صاحب فرمائش کے بیع کتب مین اختیار ہی اور اگر شرائط
سلم اسمین مرعی ہون تو اوس صورت مین عقد سلم منعقد ہوگا واللہ تعالی اعلم فان لم یصلح فسخه ان ذکر الاجل علی وجه الاستمهال وان للاستعجال کعلی ان

۱ه مترجم کہتا ہی قمقمہ کا ترجمہ آفتابہ کیا ہی مگر صراحین لکھا ہی لوٹا ہی یعنی کلسہ جس مین اور فارسی مین آبریز ہے ۱۲
۲ه برنج اوسکی جمع مین طسوت ... ۱۲

تعرّفه عدداً كان حيثئذٍ اور گرمت سلم کی لائق نہو یعنی مہینے سے کم مدت ہو تو استصناع فاسد ہوگا اگر مدت علی وجہ الاستعمال تاخیر المطالبہ مذکور ہوا اور اگر استعجال کے واسطے مدت مذکور ہو چنانچہ آمر کا صانع سے یوں شرط کرنا کہ عمل سے کل تک فراغت ہونا تو یہ استصناع صحیح ہوگا طحطاوی نے کہا یہ تو بیع ہوگی نہ وعدہ الی آخر ما تقدم کیونکہ یہ مدت بمنزلہ مال کے ہے **فرع** مسئلہ تحفہ شارح کا السلم فی الدبس لا یجوز لانہ کان ایجارۃ جواہر الفتاوی لو جعل الدبس اجرۃ لا یجوز لانہ لیس مثلیاً لان النار عملت فیہ وللا یجوز السلم فیہ فلا یجب فی الذمۃ حتی لو کان عینا جاز عقد سلم و شاید ربّ میں جائز نہیں ہو اسواسطے کہ جواہر الفتاوی کی کتاب الاجارہ میں مذکور ہے کہ اگر دو شاب مذکور کو اجرت قرار دے تو جائز نہیں ہو اسواسطے کہ وہ مثلی نہیں کیونکہ آگ نے اسمیں اپنا عمل کیا ہے اور اسکے واسطے سلم اسمیں جائز نہیں تو واجب فی الذمہ نہوگا تا اینکہ اگر معین ہو یعنی بعینہ حاضر ہو تو جائز ہے کیونکہ بعد معاینہ اسمیں دو کچھ نہیں هـ ولیس الاکثر عبارت ہو مسئلہ تحفہ سے سلم اسمیں اسواسطے جائز نہیں کہ آگ کا اثر مختلف ہوتا ہے کہ کبھی جلنے سے بہت گاڑھا ہو جاتا ہے اور کبھی پتلا تو اوسکی صفت کا ضبط کرنا ممکن نہیں بخلاف کہی کے کہ اسمیں تاثیر آگ کی بجہ معلوم ہولی تسے اگر زیادہ اور کم ہو تو کچھ بگڑ جاوے کذا فی الطحطاوی قلت وسیجیٔ فی الغصب ان الرب والقطر والسمن والعصیر والآجر والصابون والعصفر والسرقین والجلود واللحم ... قیمی فلیحفظ میں کہتا ہوں اور آگے آویگا کتاب الغصب میں کہ رب اور قطار اور گوشت اور کوئلا اور کچی اینٹ اور صابون اور کسم اور گوبر اور چمڑی اور کھال اور گیہون جو مٹی قیمت والی چیزین ہیں مثلی نہیں اسکو یاد رکھنا چاہیے هـ شارح کا مطلب یہ ہے کہ جب اشیاء مذکورہ قیمتی ہوئیں تو انمیں عقد سلم جائز نہیں طحطاوی نے کہا باب السلم میں کہ رب وہ چیز ہے جو تر و رب سے نکلے اور قطر ایک قسم کا عسل قصب ہے اور مجتبی مذکور نے کتاب الغصب میں کہا کہ رب عبارت ہے ہر پھل کے نچوڑی ہوئی پانی کا بعد جوش کے اور قطر مصر کے عرف میں وہ ہے جو شکر سے ٹپکے بحر الجواہر میں کہا کہ مصطلح اطباء میں رب عبارت ہے اوس پانی سے جو نباتات اور ثمرات سے نچوڑا جاوے پھر گاڑھا کیا جاوے آگ سے یا جوش کر کے یا آفتاب میں رکھکر

## باب المتفرقات

من ابوابہا ومتفرق الکتاب مسائل منثورۃ وفی الدرر مسائل شتی والمعنی واحد یہ باب ہے ان مسائل کے ذکر میں جو اپنے ابواب سے متفرق ہیں اور کنز میں اس باب کو مسائل منثورہ اور درر میں مسائل شتی سے تعبیر کیا ہے اور تعبیر ہا شتہ کا مطلب ایک ہی ہے عادت فقہا یہ ہے کہ جو مسائل کہ ابواب متقدمہ میں چھوٹ گئے اور اپنے مواضع میں مذکور نہوئے تو اون سبکو یکجا مذکور کر دیتے ہیں اور اوسکو ہا مثلثہ کسی ایک اسم سے مسمی کرتے ہیں اشتری ثوراً او فرساً من خزف لاجل استیناس الصبی لا یصح ولا قیمۃ له ولا یضمن متلفہ وقیل بخلافہ یصح ویضمن قنیہ خرید کیا بیل یا گھوڑا یا مثل مٹی کا لڑکے کے جی لگنے کے واسطے تو یہ بیع صحیح نہیں اور اوسکی کچھ قیمت نہیں اور اوسکے تلف کرنے والے پر تاوان نہیں اور قول ضعیف اسکے برخلاف ہے یعنی بیع صحیح ہے اور متلف پر ضمان ہے کذا فی القنیہ هـ جب کہ بقول صحیح اسکی بیع صحیح نہیں تو اوسکا خرید کرنا حرام ہوا اور متلف پر ضمان ہوا اسواسطے نہیں کہ یہ آلات لہو ہیں وفی آخر حظر المجتبی عن ابی یوسف یجوز بیع اللعبۃ وان یلعب بہا الصبیان اور مجتبی کی کتاب الحظر کے آخر میں ابو یوسف سے روایت ہے کہ کھلونے کی بیع اور لڑکون کا اوس سے کھیلنا جائز ہے هـ طحطاوی نے کہا کہ طرز بیان اسپر دلالت کرتا ہے کہ یہ قول بھی ضعیف ہے ویصح بیع الکلب ولو عقوراً والفہد والفیل والقرد والسباع بسائر انواعہا حتی الہرۃ وکذا الطیور عُلِّمت او لا سوی الخنزیر وہو المختار للانتفاع بہا وبجلدہا کما قدمناہ فی البیع الفاسد اور صحیح ہے بیع کتے کی گرچہ قابل تعلیم نہو اور چیتے اور ہاتھی اور بندر اور درندون کی بیع اونکی باقی اقسام کے ساتھ یہانتک کہ بلی کی بھی بیع جائز ہے اور اسیطرح درندون پرندون کی خواہ وہ معلم ہوں یا نہوں سوای سور کے اور یہی قول صحت بیع کا مختار ہے بسبب فائدہ لینے کے ان سے اور انکی کھالون سے چنانچہ ہم اسکو بیع فاسد میں پہلے ذکر کر چکے ہیں هـ امام شافعی کے نزدیک بیع کلب مطلقاً جائز نہیں بدلیل حدیث صحیحین کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہی فرمائی ثمن کلب اور زانیہ کی خرچی اور کاہن کی شیرینی سے لیکن ابو حنیفہ نے اپنی مسند میں ہیثم سے عن عکرمہ عن ابن عباس روایت کی قال رخص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی ثمن کلب الصید یعنی حضرت نے رخصت دی کلب شکاری کے ثمن میں اور سند اس حدیث کی جید ہے اسواسطے کہ ابن حبان نے ذکر کیا ہے کہ ہیثم ثقات تابعین سے ہے وتمامہ فی فتح القدیر والمنتفع بالقرد ولو کان حراماً لا یمنع بیعہ بل یکرہ کبیع العصیر خمر وہبانیہ اور سخرانی کرنا بندر سے اگرچہ حرام ہو مانع اوسکی بیع کا نہیں بلکہ اوسکی بیع مکروہ ہے چنانچہ انگور کا نچوڑا ہوا پانی بیچنا شراب بنانیوالے سے کذا فی شرح الوہبانیہ **فرع**

مسئلہ ملحقہ شارحکا لا ینبغی اتخاذ کلب لا لخوف لص او غیرہ فلا بأس و مثلہ سائر السباع یعنی لائق نہین کتے کا پالنا اور رکھنا مگر چور وغیرہ کی خوف سے
تو کچھ مضائقہ نہین اور کتے کی مانند باقی درندے ہین کذا فی العینی ھ یعنے کتے کا گہر مین رکھنا جائز نہین مگر چور وغیرہ کے خوف سے بدلیل حدیث صحیح من اقتنی کلبا الا کلب
صید او ماشیۃ نقص من اجرہ کل یوم قیراطان کذا فی الفتح یعنے جو کتا رکھیگا سوای شکار اور مواشی کے کتے کے تو اوسکے ثواب سے ہر روز دو قیراط گہٹتے جاتے ہین
وجاز اقتناءہ لصید و حراسۃ ماشیۃ و زرع اجماعا اور جائز ہے کتے کا پالنا شکار اور بہیڑ بکری اور کہیت کی حفاظت کیواسطے بالاتفاق کا صح بیع خرء
حمام کثیر جیسے کبوتر کی بہت بیٹ کی بیع صحیح ہے طحطاوی نے کہا کہ بہت بیٹ سے شاید مراد یہ ہے جسکی قیمت ایک پیسہ ہو اسواسطے کہ یہہ اقل قیمت بیع سے وھبتہ
قنیہ اور صحیح ہوا اوسکا ہبہ کرنا کذا فی القنیۃ واذنی القیمۃ التی تشترط لجواز البیع فلس اور کمتر وہ قیمت جو جائز ہونے بیعکی شرط ہے ایک پیسہ ہے ولو کانت
کسرۃ خبز لا یجوز قنیہ اور قیمت اگر ٹکڑا ہو روٹی کا تو جائز نہین کذا فی القنیۃ ھ یعنے اگر ٹکڑا روٹی کا پیسے کے مساوی نہو تو بیع جائز نہین کذا فی
الطحطاوی کما لا یجوز بیع ھوام الارض کالخنافس والقنافذ والعقارب والوزغ والضب چنانچہ جائز نہین زمین کے کیڑونکا بیچنا مانند خنافس کے یعنی
اور بچہو اور چہپکلی اور گوہ کے ھ خنافس جمع ہے خنفسا کی بضم خاء معجمہ و سکون نون و فتح فا کہ سیاہ کیڑا ہے گندہ بو سوا گبریلے کے فارسی مین اوسکو خبزدوک کہتے ہین طحطاوی نے
کہا محیط مین ہے کہ علق یعنی کیڑی اور جونک کی بیع جائز ہے بقول صحیح اسواسطے کہ لوگ اسکو مال جانتے ہین اور خون نکالنے کے معالجے مین اُسکے طرف حاجت ہے ولا
ھوام البحر کالسرطان اور جائز نہین دریا کے کیڑونکی بیع مانند کیکڑے وغیرہ کے ھ چونکہ جواز بیعکا مدار حلت انتفاع پر ہے اور کیڑون سے فائدہ لینا حرام ہے
لہذا اونکی بیع جائز نہوی کذا فی الطحطاوی عن القہستانی وکل ما فیہ سوی سمک وجوز فی القنیۃ بیع ما لہ ثمن کسقنقور وجلود خز وجمل الماء لو حیا و اطلق
الحسن الجواز اور جو جانور کہ دریا مین ہین سوای مچھلی کے اونکی بیع جائز نہین اور قنیہ مین جائز کہا ہے اوسکا بیچنا جو ثمن والی چیز ہے چنانچہ سقنقور اور کہال
خز کی اور پانی کا اونٹ بشرطیکہ زندہ ہو اور حسن نے اُسکے جواز بیعکو مطلق کہا ہے یعنی بلا قید حیات ھ سقنقور جانور ہے گوہ کی مانند دریای نیل کے کنارہ پیدا ہوتا ہے تقویت
باہ مین بے مثل ہے اور خز بفتح خاء معجمہ اور زاء معجمہ مشدد وہ دریائی جانور ہے اُسکے صوف سے کپڑا بنا جاتا ہے بحر الجواہر مین ہے کہ صاحب ذخیرہ نے کہا کہ خز جانور ہے
جسکا خصیہ جند بیدستر ہے صاحب مغرب نے کہا خز جانور کا نام ہے پھر یہہ نام اوس کپڑے کا ہو گیا جو اوسکے صوف سے بنا جاتا ہے وجوز ابو اللیث بیع الحیات
ان انتفع بہا فی الادویۃ والا لا وردہ فی البدائع بانہ غیر سدید لان المحرم شرعا لا یجوز الانتفاع بہ للتداوی کالخمر فلا تقع الحاجۃ الی شرع
البیع اور فقیہ ابو اللیث نے سانپون کی بیعکو جائز کہا ہے اگر اون سے فائدہ حاصل ہو دواؤن مین چنانچہ تریاق فاروق وغیرہ مین اور اگر فائدہ نہین تو بیع
جائز نہین اور اس قول کو بدائع مین رد کیا ہے اسطرح کہ یہہ کلام راست اور درست نہین ہو اسلیے کہ جو چیز شرعا حرام ہے اوس سے فائدہ لینا بطریق دوا کے
جائز نہین مانند شراب کے تو اوسکی بیعکے مشروع کرنیکی حاجت واقع نہین ہوتی ھ کتاب الطہارۃ مین مذکور ہو چکا کہ حرام چیز سے اسوقت علاج کرنا جائز ہے جب
اوسی مین شفا معلوم ہو اور کوئی دوا اوسکے قائم مقام نہو سکے تو توفیق بین القولین یہہ ہو سکتی ہے کہ قول فقیہ ممدوح اس صورت پر محمول ہے جب کہ شفا
سانپ کے استعمال مین منحصر معلوم ہو اور بدائع کا قول اس صورت پر محمول ہے جب کہ سانپ کا بدل دوسری دوا ہو سکتی ہو واللہ تعالی اعلم وجوز بیع دہن نجس ای
متنجس کما قدمنا فی البیع الفاسد اور جائز ہے بیع نجس تیل کی نجس سے مراد متنجس ہے کہ بالذات نجس نہین نجاست کے پڑنے سے ناپاک ہو گیا چنانچہ ہم اوسکو مسائل
بیعین بیع فاسد کے باب مین مقدم ذکر کر چکے ہین ھ متنجس کی قید سے مردار اور سور کے تیل سے احتراز ہو گیا و ینتفع بہ للاستصباح فی غیر مسجد کما مر اور فائدہ
لیا جاوے روغن متنجس سے چراغ روشن کرنا اوس مکان مین جو مسجد کے سوا ہے چنانچہ کتاب الطہارۃ مین گذر گیا والذمی کالمسلم فی بیع کصرف و سلم وربوا و تمام
اور کافر ذمی مسلم کی مانند ہی بیعین چنانچہ صرف اور سلم اور ربوا وغیرہ مین ھ ذمی مسلم کی مانند اسواسطے ہوا کہ مکلف حاجتمند ہے تو جو بیاعات مسلم کو جائز ہین وہ ذمی کو
بہی جائز ہین اور جو مسلم کو جائز نہین وہ اوسکو بہی جائز نہین سوای مستثنیات آئندہ کے غیر الخمر والخنزیر و میتۃ لم تمت حتف انفہا بل بخنق او ذبح مجوسی
فانہا لغیرہم وکما امرنا بترکہم وما یدینون بیع مین ذمی مسلم کے مانند ہے سوای شراب اور سور اور اوس مردار جانور کے جو خود بخود نہین مرگیا بلکہ گلا دابنے یا مجوسی
کے ذبح کرنیسے مرا کہ وہ سور کی مانند ہے اور ہم مامور ہین اونکے عدم تعرض پر اور اونکے معتقدات کے ترک پر ھ شارح اس قول سے اشارہ کیا کہ اہل اسلام کا عدم

ترمیں ان اشیاء میں ہو اسواسطے نہیں کہ یہہ چیزیں اوسکے حق میں شرعًا مباح ہیں چنانچہ بعضی چیزوں میں جواز اونکی حق میں بھی ثابت ہی کیونکہ بقول صحیح کفار مخاطب
باحکام شرعیہ ہیں لیکن وہ اشیاء مذکورہ کی بیع سے روکے نہیں جاتے کیونکہ وہ اونکی حرمت کے معتقد نہیں اور ہم مامور ہیں اونکو اعتقادیات کے عدم تعرض
وصح شراء الذمی الکافر کتابا ای المصحف جاز البیع الفاسد عبدا مسلما او صحیحا او شقصا منہما اور صحیح ہے کافر کو خریدنا مسلمان غلام کا اور مصحف شریف کا
یا دونوں میں سے کچھ حصہ مول لینا جیسے ربع نصف غلام یا مصحف چنانچہ ہم اسکو بیع فاسد میں ذکر کر چکے ہیں وجبر علی البیع اور کافر پر زبردستی کیجائیگی بیچ ڈالنے پر
یعنی اگر کافر غلام مسلم یا مصحف مجید کو خرید کریگا تو مالک ہوگا لیکن حاکم زبردستی اوس سے بکوا ڈالے کیونکہ خدمت سے غلام مسلم کی ذلت ہوگی اور مصحف کی بے ادبی کا خوف ہی
ولو المشتری صغیرا اجبر علیہ ولیہ فان لم یکن اقام القاضی لہ ولیا اور اگر وہ مشتری صغیر ہو تو بیع پر اوسکا ولی جبر کیا جاوے اور اگر صغیر کا کوئی
ولی نہو تو قاضی اوسکے واسطے ولی قائم کرے تاکہ اوسپر بیعین زبردستی کیجاوے وکذا لو اسلم عبدا و ذمیۃ طفلہ اور اسیطرح جبر کیا جائیگا بیعین اگر کافر
کا غلام مسلمان ہوجاوے اور غلام کا اوسکا غلام کا تابع ہوگا اسلام میں ولو اعتقہ او کاتبہ جاز فان عجز اجبر ایضا اور کافر نے غلام مسلم کو آزاد کر دیا یا اوسکو
مکاتب کیا تو جائز ہے پھر اگر مکاتب ادای بدل کتابت سے عاجز ہوگیا تو اوسکے مالک پر بھی جبر کیا جائیگا بیچ ڈالنے کے واسطے ولو دبرہ او استولدہا
سعیا فی قیمتہما اور اگر کافر نے مسلمان غلام کو مدبر کیا یا مسلمان لونڈی کو اپنا ام ولد بنایا تو دونوں محنت مزدوری کریں اپنی قیمت ادا کرنے میں ویوجع
ضربا الیما لوطئہ مسلمۃ وذلک حرام اور ذمی سزا دیا جاوے اور تاکید کیجاوے اوسکو مسلمان لونڈی کے جماع کرنے سے اور یہہ وطی حرام ہی **فرع** مسئلہ
المحرم شارح کا من عادتہ شراء المرد ان یجبر علی بیعہ دفعا للفساد ذخیرہ وکذا المحرم احد صیدا ارسلہ لونڈوں کا خرید کرنا جسکی عادت
ہو تو اوسپر امر دینی پر جبر کیا جائے دفع فساد کے واسطے کذا فی الذخیرہ وغیرہ اور اسیطرح جس محرم نے شکار لیا تو اوسکے چھوڑ دینے کا حکم کیا جاوے ولو اسلم المقرض
الخمر سقطت ولو المستقرض فروایتان اور اگر شراب کا قرض دینیوالا مسلمان ہوگیا تو شراب ساقط ہوگئی یعنے اسواسطے کہ شراب کا قبضہ کرنا مسلم کو
متعذر ہی اور اگر قرض لینے والا مسلمان ہوگیا تو دو روایتیں ہیں ایک روایت امام سے سقوط شراب کی ہی اور دوسری روایت ادای قیمت کی الدینی قول محمد
کذا فی الحاوی وطی زوج الامۃ المشتراۃ التی انکحہا مشتریہا قبل قبضہا قبض لمشتریہا لحصولہ بتسلیطہ فصار فعلہ کفعلہ جس لونڈی کے شوہر
جس خریدی لونڈی کا نکاح کر دیا اوسکے مشتری نے اوسپر قبضہ کرنے سے پہلے قبضہ ہو اوسکے مشتری کا بسبب حاصل ہونے جماع کے مشتری کے مسلط کرنے سے
تو اوسکے شوہر کا فعل مشتری کے فعل کے مانند ہو الا مجرد نکاحہا استحسانا انہ فقط اوسکا نکاح کر دینا بلا وطی زوج قبض ہی مشتری کا بطریق استحسان کے فان انفسخ
البیع قبل القبض بطل النکاح فی قول الثانی وہو المختار تو اگر بیع ٹوٹ گئی قبض سے پہلے تو نکاح باطل ہوگیا ابو یوسف کے قول میں اور یہی مختار ہے
وقیدہ الکمال بما اذا لم یکن بطلانہ بموتہا فلو قبل القبض لم یبطل النکاح وان بطل البیع فیکون المہر للمشتری انتہی اور بطلان نکاح کو کمال الدین نے
مقید کیا ہی اوس قید سے جبکہ بطلان بیع لونڈی کی موت سے نہوا اور اگر بیع کا باطل ہوجانا اوسکی موت سے ہو قبل قبضہ کرنیکے تو نکاح باطل نہوگا اگرچہ بیع باطل ہوگئی
تو اوسکے زوج پر مہر دینا مشتری کا لازم ہوگا ہم مشتری کیواسطے مہر کا لازم ہونا فتح القدیر میں مذکور نہیں اور شیخ شاہین نے اسپر اعتراض کیا ہی کہ یہہ کیونکر ہوگا
کہ لونڈی تو ہلاک ہو بائع کے مال سے اور مہر کا مالک مشتری ہو حالانکہ قول فقہا ہے کہ نفع بدلے نقصان کی ہی کذا فی البحر واستدرکہ شیخنا متغیر لا ذکرہ العقار لا یبیعہ

القاضی وغاب المشتری قبل القبض ونقد الثمن غیبۃ معروفۃ فاقام بائعہ بینۃ انہ باعہ منہ لم یبع فی دینہ لامکان ذہابہ الیہ وان جہل مکانہ بیع
المبیع ای باعہ القاضی او مامورہ لنظر للغائب واذی الثمن وما فضل یمسکہ للغائب وان نقص تبعہ البائع اذا ظفر بہ خرید کی چیز منقول اور مشتری
قبل قبض اور قبل ادای ثمن کے غائب ہوا بغیبت معروفہ یعنے اوسکا مکان معلوم ہے اور اوسکے بائع نے گواہ قائم کئے اسپر کہ اوسنے اسکو بیچا ہے تو شخص غائب کی
تو وہ چیز اوسکے دین میں نہ بیچی جائیگی اسواسطے کہ بائع کا جانا مشتری کے پاس ممکن ہے اور اگر مشتری غائب کا مکان معلوم نہو کہ کہاں ہے تو مبیع بیچی جاویگی یعنی
قاضی اوسکو بیچے یا حاکم کا مامور بیچے برعایت حال غائب کے اور ثمن بائع کا ادا کرے اور جو ثمن سے زیادہ ہو تو اوسکو غائب کیواسطے رکھہ چھوڑے اور اگر ثمن سے
کم ہو تو بائع اوسکا پیچھا کرے جب کہ اوسکو پاوے شارح نے کہا چیز منقول کی قید اسواسطے لگائی کہ زمین کو قاضی نہ بیع کریگا ہم اور اگر مشتری غائب ہوا بعد قبض کے

تو قاضی بائع کی نالش نہ سنے گا کیونکہ بائع کا حق مبیع سے متعلق نہ رہا اور مبیع کے ثمن مرہون ہے یعنی اگر راہن بغیبت منقطعہ غائب ہو گیا اور مرتہن نے اپنے دین کے واسطے بیع مرہون کی نالش کی قاضی کے پاس تو لائق یہ ہے کہ بیع اوسکی جائز ہے کذا فی الخلاصہ وعن جامع الفصولين فان اشترى اثنان شيئا وغاب احدهما فللحاضر دفع كل ثمنه ويجبر البائع على قبول الكل ودفع الكل للحاضر اور اگر دو شخصوں نے ایک چیز خرید کی اور دونوں میں سے ایک شخص غائب ہوا یعنی اس طرح پر کہ اوسکا مکان معلوم نہیں کذا فی البحر تو شخص حاضر کو اوسکا کل ثمن دینا جائز ہے اور بائع پر زبردستی کیجائیگی کل ثمن کے قبول کرنے پر اور حاضر کو کل مبیع کے دینے پر وله قبضه وحبسه عن شريكه اذا حضر حتى ينقد شريكه الثمن بخلاف احد المستأجرين اور حاضر کو جائز ہے مبیع پر قبضہ کرنا اور اوسکا روک رکھنا اپنے شریک سے جبکہ وہ سفر سے آوے یہان تک کہ اوسکا شریک ثمن ادا کرے بخلاف احد المستاجرین کے یعنے اگر ایک مستاجر غائب ہوا قبل نقد اجرت کے سو دوسرے مستاجر حاضر نے سب اجرت دیدی تو اوسکو حبس کرنا اوائے اجرت جائز نہیں والفرق ان للبائع حبس المبيع لاستيفاء الثمن فكان مضطرا بخلاف المؤجر اور فرق بیع اور اجارہ میں یہ ہے کہ بائعکو حبس کرنا مبیعکا پورا ثمن لینے کے واسطے جائز ہے تو مشتری حاضر مضطر ٹھہرا بخلاف موجر کے ہم یعنی جب کہ بائعکو حبس مبیع کا اختیار ہوا تو مشتری حاضر کو اپنی ملک سے فائدہ لینا ممکن نہیں بدون ادا کرنے جمیع ثمن کے تو حاضر مضطر ٹھیرا اور مضطر کو رجوع ثمن اور حبس مبیع میں اختیار ہے بخلاف احد المستاجرین کے غائب ہونیکے کہ اگر مستاجر حاضر سب اجرت دیگا تو وہ متبرع ہوگا نہ مضطر اسواسطے کہ موجر کو حبس دار کا استیفاے اجرت کے واسطے جائز نہیں کذا فی النہر اللهم الا اذا شرط تعجيل الاجرة هذا دندا اگر جب کہ تعجیل اجرت مشروط ہو یعنی در صورت شرط تعجیل اجرت اجارہ در حکم بیع ہو گا یہہ بحث ہے صاحب نہر الفائق کی نہ روایت مذہب باع شيئا بالف مثقال ذهب وفضة نصفا به اى بالمثقال فيجب خمسمائة مثقال من كل منهما لعدم الاولوية کوئی چیز بیچی سونے اور چاندی کے ہزار مثقال سے تو سونا اور چاندی نصفا نصف ہونگے مثقال سے تو پانسو مثقال ہر ایک سے واجب ہونگے بسبب عدم اولویت کے ہم مثقال چاندی اور سونے دونوں کی ہوئی ہے تو جب مثقال کی اضافت دونون کی طرف برابر ہوئی تو پانسو مثقال سونا اور پانسو مثقال چاندی واجب ہوئی مشتری پر بسبب عدم ترجیح کے نہر الفائق میں کہا لیکن اس صورت میں بیان صفت جودت وغیرہا شرط ہے اور اگر یون کہا کہ ہزار دراہم اور دنانیر سے بیچا تو بیان صفت شرط نہیں کہ وہان جید ہی مراد ہونگے وفي بيعه شيئا بالف من الذهب والفضة نصفا والصرف للوزن المعهود فالنصف من الذهب مثاقيل والنصف من الفضة دراهم اور کسی چیز کی بیع بعوض ہزار کے سونے اور چاندی کے ہو تو سونا اور چاندی نصفا نصف ہونگے اور ہر ایک کا وزن متعارف مراد ہوگا تو سونے کے نصف سے مثقال مراد ہونگے اور چاندی کے نصف سے درہم مراد ہونگے ہم یعنے پانسو دینار مثقالی اور پانسو درم چاندی کے مراد ہونگے کیونکہ یہی متعارف ہے کذا فی النہر ومثله له علي كر حنطة وشعير وسمسم لزم من كل ثلث كر وهذا قاعدة في المعاملات كلها كمهر ووصية ووديعة وغصب واجارة وبدل خلع وغيرها في موزون ومكيل ومعدود ومذروع عيني اور مانند بیع کے اقرار ہے چنانچہ یون کہنا کہ اوسکا میرے اوپر ایک کر گیہون اور جو اور تل ہیں تو ہر ایک اشیا ثلثہ سے کر کی تہائی تہائی لازم ہوگی اور یہی تفصیل اور انقسام قاعدہ کلیہ ہے جمیع معاملات میں مانند مہر اور وصیت اور امانت اور غصب اور اجارہ اور بدل خلع وغیرہ کے موزون اور مکیل اور معدود اور مذروع میں کذا فی العینی ہم مہر کی صورت یہہ ہے کہ ایک عورت کا مہر ہزار مثقال ذہب اور فضہ سے معین کیا تو پانسو مثقال ذہب کے اور پانسو فضہ کے واجب ہونگے اور اگر ہزار معین کئے سونے اور چاندی کے تو ہر ایک کا وزن معہود مراد ہوگا یعنی پانسو دینار مثقالی اور پانسو درم فضہ کے علے ہذا القیاس وصیت اور امانت وغیرہا موزون کی مثال جیسے کہ گھی اور شہد اور زیت کے ایک قنطار کا اقرار کیا تو ہر ایک میں سے ثلث قنطار واجب ہوگا اور مکیل کی صورت خود شارح بیان کر چکا اور معدود کی صورت یہہ ہے کہ سو انڈے اور انار اور سیب کا اقرار کیا اور مذروع کی مثال یہہ ہے کہ سو گز کتان اور ریشم اور خز کا اقرار کیا کذا فی الطحطاوی وقوله وزن سبعة تقدم في الزكوة اور مصنف کا یہہ قول وزن سبعہ کتاب الزکوۃ میں مذکور ہو چکا ہم وزن سبعہ سے مراد یہہ ہے کہ دس درم سات مثقال کے وزن کے برابر ہیں اور ہر مثقال بیس قیراط اور ہر درم چودہ قیراط اور ہر قیراط پانچ جو وافاد الكمال ان اسم الدراهم ينصرف للمتعارف في بلد العقد ففي مصر ينصرف للفلوس اور کمال الدین نے فائدہ بیان کیا ہے کہ درم کا نام پھرتا ہے اوسکے طرف جو مشہور ہو عقد کے شہر میں تو مصر کے شہر میں درم فلوس مراد ہونگے وافاد في النهر ان قيمته تختلف باختلاف الازمان فافتى اللقاني بانه يساوي نصفا وثلثة فلوس فلو اطلق

واقف الذہب او الفضۃ زمنہ لمن یعرف والاشبہ بالفضۃ لانہ الاصل کما لو بنی المدرسۃ کی توقف الشیخونیۃ والصرغتمشیۃ ونحوہما قیمۃ درہم
مصطفی اور نہر الفائق میں تصریح کی ہے کہ درہم کی قیمت مختلف ہے چنانچہ بسلطانی اس زمانہ کے سو تقدلی ہے فتویٰ دیا کہ درہم برابر ہے ساٹھ ہی تین فلوس کے تو اگر وقف
کرنیوالا درہم کو مطلق کہے مادی چاندی کی قید نہ لگادے تو اوسکے سکے کا اعتبار ہوگا اگر اوسکے سکے کا عرف معلوم ہوا اور نہیں تو درہم چاندی کے درہم کیطرف
منصرف ہوگا کیونکہ وہی اصل ہے چنانچہ اگر درہم کو نقرہ کے ساتھ مقید کیا ہے یوں کہا کہ نقرہ کا درہم تو چاندی کا درہم مراد ہوگا چنانچہ شیخونیہ اور صرغتمشیہ
اور انکے مانند میں درہم نقرئی کی قید لگائی ہے تو اوسکے درہم کی قیمت دو نصف ہے لقانی سے مراد علامہ ناصرالدین لقانی مالکی ہے کذا فی النہر لعطاء الحموی
حموی سے نقل کیا کہ درہم کی قیمت دو نصف ہونا یہ کلام ہے صاحب نہر کا اور یہ اوس وقت مسلم ہے کہ دراہم مذکورہ صاحب نہر متغیر ہوگئے ہوں مادہ اسکے
ساتھ جو ذکر کیا ہے کہ رسالہ واقفین کا اعتبار ہے تو اوس سے عدول کرنا بیجا ہے واما کلام المصنف ان المعز تعلق علی الفضۃ والذہب علی الفلوس النحاس فہذہ
معرالان ولاندری مرجح فان لم یوجد فالعمل علی الاستنادات القدیمۃ للوقف کما حقق لو اسلفنا فی نظائرہ کسیر تحرابیج ونحوہ قال ذمہ آفندی
المنلا ابو السعود آفندی اور مصنف نے اپنی شرح میں تصریح کی ہے کہ نقرہ بولا جاتا ہے چاندی اور سکے اور فلوس مسمی پر مصر کے اہل کے عرف میں تو درہم
نقرئی کی قید میں بھی مرجح ضرور ہوا سو اگر مرجح پایا جاوے تو وقف کی عطایای قدیمہ پر عمل ہوگا چنانچہ فقہا نے نظائر وقف میں اسپر اعتماد کیا ہے چنانچہ
موقوفہ خراج اور اوسکی شہادت میں مصنف نے کہا اور ایسا ہی فتوی دیا ہے ملا ابو السعود نے ہم مرجح آفندی وہ ہے جو صاحب نہر نے بیان کیا ہے یعنی اعتبار رسالہ
واقفین اگر معلوم ہو سکے والا بقول مصنف اسنادات قدیم معتبر ہوگا اسنادات سے مراد عطایا قدیم ہے کذا فی الطحطاوی ولو قبض زیفا بدل جید کان لہ
علی احد عالما بہ ولم یعلم والنفقہ کان قضاء انفاقا وان نفق او انفقہ ولم یعلم فہلو قہا ادہ انفاقا فہو قضاء لحقہ اور اگر ایک شخص نے کھوٹے درم واقفی سے
قبض کئے عوض کھرے درموں کے جو دوسرے شخص پر اوسکے تھے اور درم خرچ ہوگئے یا اوسنے خرچ کر ڈالے تو یہ اوسکے حق سے ادا ہو جانا ہے طرفین کے نزدیک
سواگر کھوٹا ہونا اسکو معلوم ہوا اور اوسنے خرچ کر ڈالا تو ادائی حق باتفاق طرفین اور ابو یوسف ہے اور اگر اوسکے قبضے سے کھوٹے درم لئے اور وہ بعینہ موجود ہیں تو اونکو
بالاتفاق پھیرے گا ہم بحر الرائق میں کہا ابو نصر نے کہا درہم زیف عبارت ہے درہم مغشوش سے نہر الفائق میں ہے کہ درم زیف وہ ہے جو بیت المال میں داخل ہو وقال
ابو یوسف ادام یعلم برد مثل زیفہ ویسترد جیدہ استحسانا کما لو کانت ستوقۃ او بہرجۃ واختارہ للفتوی ابن کمال وتبعہ فی البحر والنہر
والشرنبلالیہ وبہ یفتی اور ابو یوسف نے کہا کہ صاحب حق کو درم کا کھوٹا ہونا معلوم نہ ہو تو بعد خرچ ہو جانے کے اسکی مثل کھوٹے درم پھیر دے اور کھرے
درم اوس سے پھیر لے بطریق استحسان کے جیسے اگر ستوقہ اور نبہرجہ درم ہوں تو یہی حکم جائز ہے اور اسی قول کو پسند کیا ہے ابن کمال نے فتوی دینے کیواسطے
میں کہتا ہوں اور اسی قول کو ترجیح دی ہے بحر الرائق اور نہر الفائق اور شرنبلالیہ میں تو اسکا فتوی دیا جاوے ہم ستوقہ وہ درم جسپر چاندی کا تیز ہو اور نبہرجہ وہ
درم جو دار الضرب سلطانی میں ردی ہو ولو فرخ او باض طیر فی ارض رجل او تکسر فیہا ظبی ای انکسر رجلہ بنفسہ فلو کسرہا رجل کان لہ کما سیأتی
لا للآخذ فہو للآخذ لسبق یدہ المباح اور اگر چڑیا نے بچہ یا انڈا دیا ایک مرد کی زمین میں یا ہرن کا پاؤں اسمیں خود بخود ٹوٹ گیا تو وہ اوسکا مملوک ہے جس
نے اسکو پایا اور لیا کیونکہ اوسکا قبضہ مباح چیز پر پہلے ہو گیا تو اگر کوئی مرد اوسکے پاؤں کو توڑیگا تو ہرن توڑنے والے کا ہوگا نہ پکڑنے والے کا الا اذا ہیا
رضہ لذالک فہو لہ مگر جب کہ مالک زمین نے اپنی زمین کو اسیکے واسطے مہیا کر رکھا ہو تو صاحب زمین اوسکا مالک ہوگا نہ آخذ وکذا ان کان صاحب الارض قریبا من
الصید بحیث یقدر علی اخذہ لو مدیدہ فہو لصاحب الارض لانہ متمکن منہ فلو اخذہ غیرہ لم یملکہ نہر یا زمین کا مالک شکار سے قریب ہو اسطرح کہ اگر
اوسکے پکڑ لینے پر اگر اپنا ہاتھ پہیلاوے تو وہ شکار زمین کے مالک کا ہو بسبب اوسکے قادر ہونے کے شکار پر تو اگر شکار غیر مالک پکڑ لیگا تو اوسکا مالک ہوگا کذا فی النہر
وکذا الحکم ما وقع صید تعلق بشبکۃ نصبت للجفاف او دخل دار رجل ودرہم او سکر نثر فوقع علی ثوب لم یعد لہ ساقطا ولم یکف لاحقا لو
اصلا او کفہ ملکہ فہذا الفعل اور اسیطرح مسئلہ مذکورہ کی مانند ہے وہ شکار جو پھنس گیا اوس جال میں جو پہیلایا گیا تہا خشک کرنے کے واسطے یا شکار داخل
ہوگیا ایک مرد کے گہر میں اور درم شکر پر جو اوچھالے گئے تہے یعنی والوں کے واسطے سو اوس کپڑے پر جو سابق سے درم شکر لینے کیواسطے مہیا نہیں کر رکھا اور نہ گرا

سیئا کیا بعد اسکے تو اگر درم اور شکر لینے کیواسطے کپڑا مہیا کیا ہو یا کپڑا اسیطرح لیا ہو لیعد پڑنے درم اور شکر کے تو کپڑا کا مالک درم اور شکر کا مالک ہوگا اس فصل
سے **فروع** مسائل ملحقہ شارح کے عسل النحل فی ارضہ ملکہ مطلقا لانہ صار من انزالھا شہد کبھی کا ہو اوسکی زمین مین تو وہ اوسکا مالک ہوگا مطلقا خواہ
زمین شہد کیواسطے مہیا ہو یا نہو اسواسطے کہ شہد زمین کی زیادت پیدایشی سے ہو گیا ھم انزال النحل جمع ہی نزل بفتحتین کی بمعنے ریع و زیادت مزروع کذا فی
الطحطاوی و شرنبلالی اشتری دارا فطلب المشتری ان یکتب له البائع صکا لا یجبر علیه ولا علی الاشہاد والخروج الیه الا اذا جاء بعدول و صک فلیس
له الامتناع من الاقرار گھر خرید کیا اور مشتری نے بائع سے بیعنامہ لکھانا چاہا تو اوسپر زبردستی نکیجائیگی اور نہ گواہ کرنے پر اور نہ مکان سے باہر نکل کر شاہد
کرنے پر مگر جب کہ مشتری بائع کے پاس شاہد عدول اور بیعنامہ لایا تو بائع کو اب اقرار بیع سے امتناع جائز نہیں ھم صک وثیقہ ہی جسمین اقرار بیع اور قبض ثمن کا
اقرار ہو بائع پر بیعنامہ اور اشہاد کے واسطے جبر اسلئے جائز نہیں کہ یہ مقتضائے عقد بیع سے نہیں ہے اور شاہد عدول کی قید بنظر مشتری کے ہی اسواسطے کہ
مشتری عدول ہی شاہدون کو لاویگا مزید اعتماد کے واسطے والا اگر مشتری فاسق گواہون کو لاویگا تو بائع پر اشہاد ضرر ہی کذا فی الطحطاوی و شرح
قطنا فغزلته امرأته فکفله له رد ہی خرید کی سو اوسکی زوجہ نے اوسکا سوت کاتا تو سب سوت مرد کا ہی ھم چون کہ زوجہ نے اجرت کاتنے کی شرط نہیں کی تو ظاہرا
زوج پر اجرت لازم نہوگی المرأة اذا کفنت بلا اذن الورثة کفن مثله رجعت فی الترکة زوجہ نے جب کہ بلا اذن ورثہ کے زوج کو کفن مثل دیا تو متروکہ
زوج سے پھر لے ولو اکثر لا ترجع بشئ قال رحمه الله ولو قیل ترجع بقیمة کفن المثل لا یبعد اور اگر کفن زائد ہو کفن مثل سے تو زوجہ کو رجوع متروکہ سے
جائز نہیں قائل رحمۃ اللہ علیہ نے کہا اور اگر یون کہا جاوے کہ کفن مثل کی قیمت متروکہ سے پھر لے تو بعید نہیں طحطاوی نے کہا کہ مرجع ضمیر قال پر مین مطلع نہیں ہوا
ھم ظاہر امرجع ضمیر ملتقط کا مصنف ہے جہان سے شارح نے یہ فروع نقل کی ہین اور بعید نہین کہ خود شارح مرجع ضمیر ہو واللہ اعلم اکتسب حراما واشتری به او بالدراہم المغصوبة
شیئا قال الکرخی ان نقد قبل البیع تصدق بالربح والا لا وھذا قیاس وقال ابو بکر کلاھما سواء ولا یطیب له کسب حرام سے کچھہ پیدا کیا اور اوس سے
یا دراہم مغصوبہ سے کوئی چیز خرید کی کرخی نے کہا کہ اگر ثمن دیا قبل بیع کے تو بیع کے فائدہ کو خیرات کرے اور اگر قبل بیع ثمن نہیں دیا تو خیرات نکرے اور یہہ قول قیاس ہے
اور ابو بکر نے کہا کہ قبل بیع اور بعد بیع کے دینا دونون برابر ہین اور اسکو فائدہ لینا حلال نہیں ھم تصدق کرنا منفعت کا دراہم مغصوبہ کے ضمان کے بعد مراد ہے اور
ظاہرا قول ابو بکر کا استحسان ہے تو وہی معتمد ہوگا اور کسب حرام کی ایک صورت یہہ ہے کہ غلام کو غصب کیا اور اسکو بعوض دوسرے غلام کے بیچا پھر دوسرے غلام کو بعوض عرض کے
بیچا پھر عرض کو دراہم سے بیچا تو امام کے نزدیک قیمت عبد مغصوب کی ضمان سے جسقدر زیادہ منفعت حاصل ہوئی اسکو تصدق کرے کذا فی الطحطاوی عن العالمگیریۃ و
کذا لو اشتری ولم یقل بھذہ الدراہم واعطی من الدراہم اور اسیطرح اگر کوئی چیز خرید کی اور یہہ کہا کہ بعوض ان دراہم کے خرید کی اور ثمن دیا دراہم سے
یعنی دراہم مغصوبہ سے ھم فتاوی عالمگیری مین محیط سے منقول ہے کہ اگر مال غصب کیا یا ودیعت اور مضاربت مین مخالف مالک کی عمل کیا اور فائدہ حاصل ہوا تو
امام کے قول مین زائد مال کو تصدق کرے اور ابو یوسف نے کہا کہ زائد مال اوسکو حلال ہے اور اگر کوئی چیز بغیر غصب خرید کی اور غصب کا ثمن دیا یا بعوض غصب خرید کی
اور غیر غصب سے ثمن دیا تو وہ بھی اسیطرح ہی ابو یوسف کی قول مین اور امام نے کہا کہ اسمین تصدق نکرے کذا فی الطحطاوی دفع ماله مضاربة لرجل جاهل جاز اخذ ربحه
ان لم یعلم انه اکتسب الحرام اپنا مال بطریق مضاربت کے اوس مرد کو جو مسائل مضاربت سے جاہل ہے تو اوسکی منفعت لینا جائز ہی جب تک معلوم نہو کہ اوسنے کسب حرام سے
حاصل کیا ھم طحطاوی نے کہا مناسب تمام وہ مسئلہ ہی جو خانیہ مین مذکور ہے کہ ایک مرد نے کچھہ خرید کیا تو اوسپر یون سوال کرنا کہ وہ حلال ہے یا حرام ہے لازم ہی یا نہین تو تامل
کرنا چاہیے کہ اگر بائع اوس شہر اور اوس زمانے مین ہو جسکے بازارون مین اکثر مال حلال ہے تو مشتری پر پوچھنا لازم نہین اور بنا و حکم ظاہر پر رکھے اور اگر غالب مال
حرام ہو یا بائع حلال حرام دونون بیچتا ہو تو احتیاط کرے اور سوال کرے من رعی ثوبه لا یحل لاحد اخذه ما لم یقل حین رمی لیاخذه من اراد جسنے اپنا کپڑا
پھینکدیا تو کسی کو اوسکا لینا جائز نہین جب تک کہ اوسنے اپنا کپڑا پھینکتے وقت یون نکہا ہو کہ اسکو لے جسکا جی چاہے ھم یہہ قول ظاہر آیا ہے نہ ہبہ کیون کہ موہوب لہ
معین نہین اور مباح لہ کو استہلاک مباح کا مبیح کی ملک پر جائز ہے اور جب آیا ہے اباحت کا قول معلوم نہو تو ظاہرا لینا جائز نہین کیونکہ بقاء ملک اصل ہے کذا فی
طحطاوی باع الاب ضیعة طفله والاب مفسد فاسق لم یجز بیعه الا استحسانا باپ نے اپنے طفل کی زمین بیچی اور حالانکہ باپ مفسد فاسق ہے تو اوسکی

ف بر بائع لازم نیست بیعنامہ لکھ دادن و گواہ کردن مگر در صورتیکہ مشتری قبالہ و گواہان عادل آرد

جب کہ منشوش کو وہ خرچ کرتی جاتی ہو جبکہ شری فلوسًا بدرهم فدفعها الیه وقال هی بدرهمك لا ینفقها حتی یعدها پیسے خریدی درم سے سو بائع نے انکو پیسے
دیئے اور کہا کہ یہہ تیرے درم کے عوض ہین تو انکو خرچ نکر جب تک کہ شمار نکرے ھ ظاہرا شمار کرنا اس صورت پر محمول ہے جب کہ بیع بطریق عدد کے ہوئی ہو
نہ بطریق وزن کے شمار کرنا اس احتمال سے ضرور ہوا کہ شاید درم باعیب ہو تو فلوس کے خرچ کر ڈالنے کے بعد معلوم نہو کہ کتنے پیسے تھے شری بالدرهم الزیف ورضی بائعه
بما یشتری بالجید حل له کوئی چیز خرید کی کھوٹے درم سے اور جسقدر کھرے درم سے مول لیتے ہین اوسکے کترسے راضی ہوگیا تو اوسکو حلال ہے یعنی ایک چیز کھرے
درم سے مثلا سیر بھر بکتی تھے اور اوسکو کھوٹے درم سے آدہ سیر لی راضی ہوکر لیا تو اوسکے واسطے حلال ہے شری شیًا ببغداد علی ان یوفی ثمنه بسمرقند لم یجز الا الی
الاجل کر کے خرید کی بغداد مین اس شرط پر کہ اوسکا ثمن سمرقند مین ادا کریگا تو جائز نہین بسبب مجہول ہونے مدت کے باع نصف ارضه بشرط خراج کلها علی
المشتری فهو فاسد ایک شخص نے اپنی نصف زمین بیچی اس شرط پر کہ ساری زمین کا خراج مشتری پر ہے تو بیع فاسد ہے اسواسطے کہ اس شرط کو
عقد مقتضی نہین اور اسمین بائع کا فائدہ ہے اخذ الخراج من الاکار له ان یرجع علی الدهقان استحسانا خراج لیا گیا کاشتکار سے تو اوسکو زمیندار سے پھر لینا بطریق
استحسان جائز ہے شری الکرم مع الغلة وقبضه ان رضی الاکار اجاز البیع وله حصته من الثمن وان لم یرض لم یجز بیعه انگور کے درخت خرید
کئے پہلون کے ساتھ اور اسپر قبضہ کیا اگر کاشتکار راضی ہو تو بیع جائز ہے اور کاشتکار کو بقدر اوسکے حصے کے ثمن ملیگا اور اگر وہ راضی نہین تو اوسکی بیع جائز نہین ھ مراد
وہ کاشتکار ہے جسکا پہلون مین حصہ ہے قضاه درهما وقال انفقه فان لم یرُج فردّه علیّ فقبله ولم ینفقه له ردّه استحسانا بخلاف جاریة وجد بها عیبا فقال اعرضها
او بعها فان نفقت والا ردّها فعرضها علی البیع سقط الرد مشتری نے بائع کو درم دیا اور کہا اسکو خرچ کر اور اگر خرچ نہو تو مجکو پھیر دو سو بائع نے اسکو قبول کیا
اور خرچ نکئے تو اوسکو پھیر دینے کا اختیار ہے بطریق استحسان کے بخلاف اوس لونڈی کے جسمین مشتری نے عیب پایا سو بائع نے کہا کہ اسکو بیچنے کے واسطے پیش کر یا بیچ ڈال
سو اگر بک جاوے تو بہتر ہے والا مجکو پھیر دے سو مشتری نے اسکو بیچنے کے واسطے پیش کیا تو پھیر دینا ساقط ہوگیا ھ دونون صورتون مین فرق یہہ ہے کہ درم مقبوض عین حق
قابض نہین بلا تجوز بخلاف تصرف فی المعین کہ وہ عین ملک قابض ہے لہذا اوسمین اختیار باطل ہے کذا فی الطحطاوی ملخصا قال ابو حنیفة رحمه الله اذا وطی رجل
امته ثم زوجها مکانه فللزوج وطیها بلا استبراء وقال ابو یوسف استقبح ولا یقربها حتی تحیض حیضة کما لو اشتراها کما سیجیء فی الحظر والکل من الملتقط
امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ نے کہا جب کہ ایک مرد نے اپنی لونڈی سے وطی کی پہر اوسکا نکاح کر دیا وہین تو زوج کو اوسکی وطی بلا استبرا جائز ہے اور ابو یوسف نے کہا کہ مین اسکو قبیح
جانتا ہون اور زوج اوسکا قربت نکرے جب تک اسکو ایک حیض نہ آوے جب سی اسکو خرید کرے تو استبرا لازم ہے چنانچہ آویگا کتاب الحظر مین اور یہہ فروع ملتقط سے
ملتقط ہین ھ امام کے نزدیک زوج پر ہرچند استبرا لازم نہین مگر مالک پر استبرا واجب ہے چنانچہ شارح نے کتاب النکاح مین ذخیرہ سے نقل کیا ہے اور یہہ جو کتاب الحظر کا حوالہ ہے
شاید ملتقط کی عبارت مین ہوگا والا درمختار مین مذکور نہین کذا فی الطحطاوی وما یبطل بالشرط الفاسد ولا یصح تعلیقه به جو باطل یعنے فاسد ہوتا ہے کذا فی الطحطاوی شرط
فاسد سے اور اوسکی تعلیق شرط سے صحیح نہین وہ بیع ہے اور قسمت اور اجارہ اور اجازت اور رجعت اور صلح عن المال اور ابراء دین سے اور عزل وکیل اور اعتکاف اور مزارعہ اور
معاملہ اور اقرار اور وقف اور تحکیم ہے ههنا اصلان احدهما ان کل ما کان مبادلة مال بمال یفسد بالشرط الفاسد کالبیع وما لا فلا کالقرض یہان
دو قاعدے ہین ایک قاعدہ یہہ ہے کہ جو مال کا مبادلہ ہو مال سے وہ شرط فاسد سے فاسد ہوجاتا ہے چنانچہ بیع وغیرہ اور جو مبادلہ مال کا مال سے نہین وہ شرط فاسد سے فاسد
نہین ہوتا چنانچہ قرض وغیرہ ھ جو مبادلہ مال کا مال سے نہین اوسکی دو صورتین ہین ایک یہہ کہ مبادلہ ہو مال کا غیر مال سے یا تبرعات سے ہو تو وہ شرط سے فاسد نہین ہوتا
اسواسطے کہ شروط فاسدہ بیاج سے متعلق ہین اور بیاج معاوضات مالیہ سے ملحق ہے نہ اوسکے غیر سے تو وہان فقط شرط ہی باطل ہو جاویگی ثانیهما ان کل
ما کان من التملیکات او التقییدات کرجعة یبطل تعلیقه بالشرط فلا یصح دوسرا قاعدہ یہہ ہے کہ جو تصرف کہ تملیکات یا تقییدات سے ہین چنانچہ رجعت
تو اوسکا معلق کرنا شرط سے باطل ہے اور اگر تملیکات و تقییدات سے نہین بلکہ اسقاطات یا اطلاقات یا ولایات یا تحریضات سے ہو تو اوسکی تعلیق شرط سے صحیح ہے ھ رجعت تقیید
کی مثال ہے نہ تملیک کی لکن فی الاسقاطات والالتزامات یحلف بها کحج وطلاق یصح مطلقا لیکن اون اسقاطات اور التزامات مین جنسے قسم کہا جاتی
ہے چنانچہ حج اور طلاق تو اوسکی تعلیق شرط سے مطلقا صحیح ہے یعنی خواہ شرط مناسب ہو یا غیر مناسب ھ حج اور طلاق مین لف و نشر غیر مرتب ہے یعنے حج التزام کی مثال

صاحب بحر نے کہا اوسنے صورت نزاع کو مخالفت کی صورت مین مذکور کیا والشّفعۃ عن مال بمال درر وغیرہا اور صلح مال کی بعوض مال ۔ کذا فی الدرر وغیرہ وفی النھر الظاہر الاطلاق حتی لو کان عن سکوت او انکار کان فداءً فی حق المنکر و لا یجوز تعلیقہ اور نہر الفائق مین ہو کہ ظاہر اطلاق صلح مراد ہے یعنی جسکی تخصیص نہین بیان کی گئی کہ اگر صلح سکوت یا انکار سے ہو تو بھی فدا ہو گا حق منکر مین اور اسکی تعلیق جائز نہین ہم مترجم نے کہا کہ حق تنقید ہے یہ اطلاق کیونکہ یہان گفتگو اوس کی ہو جو شرط فاسد سے باطل ہوتا ہو یعنی معاوضات مالیہ اور سکوت اور انکار کی صلح معاوضات مالیہ نہین اور ہر چند ایسی تعلیق صحیح نہین لیکن کلام ہے اوسکے بطلان مین شرط فاسد سے والابراء عن الدین لانہ تملیک من وجہ اور دین سے بری الذمہ کر دینا کیونکہ وہ تملیک ہو ایک راہ سے ہم مترجم کہتے ہین کہ منح الغفار مین ہے کہ ابراء عن الدین ایک وجہ سے تملیک ہی لہذا بھرجاتا ہے رد کرنے سے اگرچہ اسمین معنے اسقاط ہے انتہے جیسے کسی نے کہا کہ ابراء عن الدین مین مثل وہ مال کا مال سے نہین تو لازم یہ ہے کہ شرط سے باطل نہو اور تملیک مین اسکا معتبر کرنا دلالت نہین کرتا کہ مثل اسکے بطلان پر تو اس صورت مین مناسب تھا کہ قسم ثانی مین مذکور ہوتا الّا اذا کان الشرط متعارفاً فان تعلیق الابراء صحیح نہین مگر جب شرط مشہور ہو چنانچہ شوہر نے زوجہ سے کہا کہ اگر تو نے مجکو بری الذمہ کیا مہر سے بشرطیکہ تو مجھ سے نکاح کرے بعوض مہر کے اور اوسکا مہر مثل سو درم ہے تو وہ بری الذمہ نہو گا بدون شرط کے کذا فی المحیط او علّقہ بامرٍ کائنٍ کان اعطیتہ شریکی فقد ابرأتک وقد اعطاہ صحّ یا ابراء کو معلق کرے امر ماضی محقق پر چنانچہ طالب کا یون کہنا کہ اگر تو فلان چیز میرے شریک کو دی تو البتہ مین نے تجکو بری الذمہ کیا اور حالانکہ مدیون اوسکے شریک کو دے چکا ہو تو تعلیق مذکور صحیح ہے وکذا بموتہ ویکون وصیۃً ولو للوارث علی ماجتہ فی النھر اور اسیطرح تعلیق صحیح ہے طالب کی موت سے اور تعلیق مذکور وصیت ہو گی اگرچہ اوسکے وارث کیواسطے ہو چنانچہ صاحب نہر الفائق نے اسکو بطریق بحث کے ذکر کیا ہے وعزل الوکیل والاعتکاف اور معزول کرنا وکیل کا اور اعتکاف ہم چنانچہ یون کہنا اپنے وکیل سے کہ مین نے تجکو معزول کیا بشرطیکہ تو مجکو تحفہ دے یا فلانا شخص آوے اور حق تعالی کے واسطے مجپر اعتکاف واجب ہے اگر مین بیمار صحت پاؤن یا فلانا شخص آوے لانھما لیسا مما یحلف بہ فلم یجز تعلیقھما بالشرط یہ اسواسطے کہ عزل وکیل اور اعتکاف اوس جنس سے نہین جنسے قسم کہاتے ہون تو انکی تعلیق شرط سے جائز نہو گی وھذا فی احدی الروایتین کما بسطہ فی النھر اور یہ یعنی عدم جواز تعلیق دو روایتون مین سے ایک روایت ہے چنانچہ اسکو شرح بیان کیا ہے نہر الفائق مین ہم نہر الفائق مین مذکور ہے کہ سرخسی کی روایت مین تعلیق بشرط جائز ہے اور عدم جواز تعلیق اعتکاف منافی ہے اس حکم کو جو اعتکاف مین مذکور ہو چکا بلکہ خانیہ سے اعتکاف معلق کے جواز پر اجماع ثابت ہوتا ہے اور جب اوکی تعلیق صحیح ہوئی تو شرط فاسد سے باطل نہین ہو سکتا جامع الفصولین مین ہے کہ جسکی تعلیق بشرط جائز ہے وہ شرط فاسد سے باطل نہین ہوتا انتہے والصحیح الحاق الاعتکاف بالنذر اور ملحق کرنا اعتکاف کا نذر سے یعنی عبادات مندوبہ سے صحیح قول ہے ہم طحطاوی نے کہا یون کہنا واضح تہا کہ صحت تعلیق اعتکاف صحیح ہے کیونکہ وہ عبادات سے ہے اور اسکی صحت تعلیق منصوص ہے اسواسطے کہ وہ عبادات سے ہے نہ یہ کہ وہ ملحق بعبادات ہے والمزارعۃ اور مزارعت چنانچہ یون کہنا کہ مین نے اپنی زمین تجکو بطریق مزارعت دی اس شرط پر کہ تو مجکو اتنا قرض دے یا فلانا شخص آوے والمعاملۃ ای المساقاۃ لانھما اجارۃ اور معاملہ یعنے درختون کی سینچائی چنانچہ یون کہنا کہ مین نے تجکو اپنا باغ بطور مساقات کے دیا بشرط قرض مزارعت اور مساقات کی تعلیق اسواسطے صحیح نہین کہ دونون اجارہ ہین والاقرار اور اقرار اسطرح کہ زید کے مجپر ہزار درم ہین اگر وہ مجکو قرض دے یا فلانا شخص آوے بحر الرائق مین کہا کہ اقرار ہر چند معاوضات مالیہ سے نہین لیکن اوسکی تعلیق صحیح نہین اور وہ باطل ہو جاتا ہے شرط فاسد سے الّا اذا علّقہ بمجیء الغد او بموتہ فیجوز ویلزمہ للحال یعنی اقرار باطل ہوتا ہے شرط سے مگر جب اسکو کل کے آنے یا اپنی موت پر معلق کرین تو جائز ہے اور فی الحال اسپر لازم ہو جاتا ہے کذا فی العینی ہم اقرار کیا کہ مجپر ہزار درم ہین جب کہ مہینہ پورا ہو یا لوگ صوم سے افطار کرین تو یہ اقرار جائز ہے اور دعوی مدت کا باطل مگر جب مدت شہادت یا طالب کے اقرار سے ثابت ہو اقرار کیا کہ گواہ رہیو کہ فلانے شخص کے مجپر ہزار درم ہین اگر مین مر جاؤن تو اسپر ہزار درم ثابت ہوئے خواہ وہ زندہ رہے یا مر جائے کذا فی التحاوی والوقف اور وقف کی تعلیق صحیح نہین چنانچہ یون کہنا کہ مینے اپنا گھر وقف کیا اگر فلانا شخص سفر سے آوے والرابع عشر التحکیم لقول المحکمین اذا اھلّ الشہر فاحکم بیننا لانہ صلح معنیً فلا یصحّ تعلیقہ ولا اضافتہ عند الثانی وعلیہ الفتوی کما فی قضاء الخانیۃ اور چودہوین حکم مقرر کرنا چنانچہ محکمین کا یون کہنا کسی شخص سے کہ جب مہینہ کا چاند نمود ہو تو پنچایت کر دے ہمارے درمیان اسواسطے کہ تحکیم صلح ہے فی الحقیقت تو اوسکی تعلیق اور زمان مستقبل کیطرف اضافت کرنا صحیح نہین ابو یوسف کے نزدیک اور اسی پر فتوی ہے چنانچہ خانیہ کی کتاب القضاء مین ہے ہم توضیح اوسکی یہ ہے کہ تحکیم صورۃً تولیت اور معنے صلح ہے تو باعتبار صلح کے تعلیق اور اضافت صحیح نہین اور باعتبار تولیت کے صحیح ہے تو شک اور

اسطرح پر کہ مین نے تجکو وکیل کیا بشرطیکہ تو آپنے دین سے مجکو بری الذمہ کرے ولا فالثمن ۱۰۔ اقالہ اسطرح پر کہ عاقدین اقالہ کرین اس شرط پر کہ ثمن زائد ہو ادلے
یا کمتر تو اقالہ صحیح ہے اور شرط لغو کذا فی الطحطاوی والکتابۃ ۱۹ کتابت اسطرح کہ کوئی شخص اپنے غلام سے کہ مین نے تجکو مکاتب کیا ہزار درم پر بشرطیکہ تو شہر سے
باہر نہ نکلے یا فلانے سے معاملہ نکرے یا تو فلانی قسم کی سوداگری کرے تو کتابت صحیح اور شرط باطل ہے کذا فی المنح الا اذا کان الفساد فی صلب العقد ای
نفس البدل ککتابتہ علی خمر فیتفسد بہ وعلیہ یحمل اطلاقہم کما حررہ ناتصرف مگر جب کہ فساد صاحب عقد مین یعنی نفس بدل کتابت مین ہو چنانچہ اوسکا مکاتب
کرنا شراب پر تو اس سے کتابت فاسد ہو جاتی ہے اور اسی پر اطلاق فقہا محمول ہے چنانچہ اسکو ملا خسرو و درر مین تحریر کیا ہے عمادی اور استروشنی وغیرہما نے کہا کہ
کتابت کی تعلیق شرط سے جائز ہے اور شرط فاسد سے کتابت باطل ہوجاتی ہے ملا خسرو نے کہا کہ یہہ اطلاق اوس فساد کے بطلان پر محمول ہے جو صلب عقد مین ہو لیکن بزازیہ کی یہہ
روایت اس حمل کے مخالف ہے کہ حاملہ لونڈی کو مکاتب کیا اس شرط پر کہ اوسکا حمل داخل کتابت نہین تو کتابت فاسد ہے اسواسطے کہ کتابت شرط فاسد سے باطل
ہوجاتی ہے انتھے تو اگر اختلاف روایت پر حمل کیا جاوے تو اشکال زائل ہو کذا فی الطحطاوی واذن العبد فی التجارۃ ۲۰ غلام کو اذن دینا تجارت مین چنانچہ یون کہنا
کہ مین نے تجکو تجارت کا اذن دیا اس شرط پر کہ تو ایک مہینہ تک تجارت کرے یا فلانے امر مین تو یہہ اذن جمیع تجارات اور اوقات کو عام ہوگا اور شرط باطل ودعوۃ الولد کہذا
الولد منی ان رضیت امرأتی ۲۱ ولد کے نسب کا دعوی کرنا چنانچہ یہہ لڑکا میرا ہے اگر میری عورت راضی ہو یعنی نسب ثابت ہے اور شرط باطل والصلح عن دم العمد
۲۲ قتل عمد سے صلح کرنا یعنی جو شخص عمدا مقتول ہوا اوسکا ولی قاتل سے کسی شی پر صلح کرے اس شرط پر کہ قاتل اسکو قرض دے یا تحفہ تو صلح صحیح ہے اور شرط فاسد اور قصاص
ساقط کیونکہ اسقاطات ہیں اور شرط کا محتمل نہین کذا فی المنح وکذا الابراء عنہ ولم یذکروہ اکتفاء بالصلح درر ۲۳۔ اور اسیطرح قتل عمد سے ابرا کرنا شرط فاسد سے
باطل نہین ہوتا اور فقہا نے ابرا کو مذکور نہین کیا صلح پر کفایت کرکے کذا فی الدرر ہم وجہ کفایت یہہ ہے کہ صلح اور ابرا مین چندان فرق نہین اسواسطے کہ جب ولی نے
قاتل عمد سے کہا کہ مین نے تجکو بری الذمہ کیا اس شرط پر کہ تو اس شہر مین نرہے یا اوس سے صلح کرلے تو ابرا اور صلح صحیح ہے کذا فی الطحطاوی عن الدرر وعن الجراحۃ التی فیہا
القود والا کان من القسم الاول ۲۴ صلح کرنا اوس زخم سے جسمین قصاص لازم ہے اور اگر ایسا زخم ہے جسمین دیت لازم ہو تو وہ قسم اول سے ہوگا یعنی دیت
مین اموال کا طریقہ جاری ہے تو گویا وہ معاوضات مالیہ مین ہے تو وہ شرط فاسد سے باطل ہوگا وعن جنایۃ غصب و فی ودیعۃ و عاریۃ اذا ضمنہا رجل و شرط فیہا حوالۃ
او کفالۃ درر ۲۵ صلح کرنا جنایت غصب سے یعنی جنایت مغصوب سے ۲۶ صلح کرنا جنایت ودیعت سے ۲۷ صلح کرنا جنایت عاریت سے جبکہ کوئی مرد جنایات ثلثہ کی صلح کا ضامن
ہو اور انمین حوالہ یا ضمانت شرط کرے کذا فی الدرر ہم یعنی غاصب مغصوب مین اور امانت دار امانت مین اور مستعیر عاریت مین جنایت کرے اور کچھ مال پر صلح کرے
اور ادای بدل صلح مین کوئی شخص جانبین کا ضامن ہو اور ضامن حوالہ یا ضمانت انمین شرط کرے اسطرح کہ مغصوب یا امانت یا عاریت کی جنایت کی بدل صلح کا مین ضامن ہوا بشرطیکہ تصحیح کنندہ ۱۲
فلانا شخص کفیل ہو یا فلانے شخص پر حوالہ ہو تو صلح صحیح ہے اور شرط باطل کذا فی الطحطاوی عن الدرر وجامع الفصولین والنسب والحجر للماذون درر ۲۸ النسب ۲۹ عبد ماذون
پر تصرف کا روکنا کذا فی النہر ہم نسب دعوۃ ولد مین مذکور ہو چکا لیکن وہ ولد مین خاص ہے اور یہہ عام ہے تو شرط فاسد سے باطل نہوگا والغصب وامان النفس اشباہ ۳۰ غصب ۳۱ امان
نفس کذا فی الاشباہ ہم یعنی حربی کو امان دینا بشرط فاسد صحیح ہے اور شرط باطل بعض نسخون مین بجای امان نفس امان القن مذکور ہے طحطاوی نے کہا کہ غصب سے شاید ضمان ذات مغصوب بشرط مراد ہے
الاس غصب مین اشتراط شرط بلا وجہ ہے وعقد الذمۃ ۳۲ عقد ذمہ اسطرح پر کہ بادشاہ کہے اوس کافر حربی سے جو دار الاسلام کی اقامت کا ارادہ کہتا ہے
کہ مین نے تجھپر جزیہ مقرر کیا بشرطیکہ تو مجکو کچھ تحفہ دے کذا فی الطحطاوی عن الحموی وتعلیق الرد بالعیب ۳۳ رد بالعیب کو معلق کرنا اسطرح پر کہ اگر مین بیع مین عیب پاؤن
گا تو تجکو پھیر دونگا بشرطیکہ تو مجکو بعض ثمن سے بری الذمہ کرے طحطاوی نے کہا یہہ مثال نامناسب ہے بخلاف عینی وغیرہ کی مثال کے وتعلیقہ بخیار
الشرط ۳۴ رد بخیار شرط کو معلق کرنا اسطرح پر کہ اگر مین بیعکو تین دن مین جاری نکر دون تو تجکو پھیر دون بشرطیکہ مین تجکو تحفہ دون یا تو مجکو تحفہ دے
طحطاوی نے کہا یہی مثال نامناسب ہے وعزل القاضی کعزلتک ان شاء فلان فینعزل ویبطل الشرط لما ذکرنا انہا کلہا لیست بمعاوضۃ مالیۃ
لا تؤثر فیہا الشروط الفاسدۃ ۳۵ قاضی کا معزول کرنا چنانچہ بادشاہ کا یون کہنا قاضی سے کہ مین نے تجکو معزول کیا اگر فلانا شخص چاہے تو قاضی معزول ہوگا اور شرط
باطل ہوگی اسواسطے کہ ہمنے ذکر کیا ہے کہ جمیع تصرفات مذکورہ یعنی تعرض سے عزل قاضی تک معاوضہ مالیہ نہین تو انمین شرط فاسد اثر نہین کرتین ہم

اور اسمین کتاب الصرف واقع ہے صرف انواع بیع سے اسطرح ہی کہ بیع کی چار قسمین ہین چنانچہ کتاب البیوع کے شروع مین مذکور ہوچکا یعنے یا بیع العین بالعین یعنے یا بیع العین بالدین ہے یا بیع الدین بالعین ہے یا بیع الدین بالدین ہے اور بیع الدین بالدین عبارت ہی بیع صرف سے اور دین سے مراد احد النقدین ہے **هو لغة الزيادة** صرف لغت مین بمعنے زیادت کے ہے ھ واسطے حدیث شریف مین نفل کو صرف فرمایا چنانچہ ارشاد ہوا کہ جو اپنے باپ کے سوا غیر سے اپنا نسب لگاوے تو حق تعالے اوسکا صرف اور عدل قبول نکریگا صرف سے مراد نفل ہے کیونکہ وہ فرض سے زائد ہے اور عدل سے مراد فرض ہے اور لغوی معنے شرعی معنے مین موجود ہین اسلئے کہ شرع مین تقابض بدلین شرط ہی تو یہہ زیادتی ہے غیر صرف پر کیونکہ اور بیع مین تقابض بدلین شرط نہین **وشرعا بيع الثمن بالثمن اى ما خلق للثمنية ومنه المصوغ جنسا بجنس او بغير جنس كذهب بفضة** اور شرع مین ثمن کا بیچنا ثمن سے صرف ہی خواہ بیع جنس کی جنس سے ہو چنانچہ چاندی کی چاندی سے اور سونے کی سونے سے یا غیر جنس سے بیع ہو جیسے سونے کی بیع چاندی سے اور ثمن سے مراد وہ ہے جو ثمن ہونیکے واسطے مخلوق ہوا ہو یعنے چاندی یا سونا اور چاندی سونے کا زیور اور برتن بھی اسمین داخل ہے یعنے اونکی بیع بھی صرف مین داخل ہے خواہ زیور اور برتن کی بیع زیور اور برتن سے ہو خواہ نقد سے لیکن زیور اور برتن بسبب صنعت کے ثمن صریح باقی نرہا ولہذا عقد مین متعین ہوجاتا ہی کذا فی النہر فتح القدیر مین ہے کہ ثمن وہ ہی جو ثابت فی الذمہ ہو بطریق دین کے مقابلہ کے وقت اور نقود مستحق بالعقد نہین ہوتے مگر بطریق دین کے **ويشترط عدم التأجيل والخيار والتماثل اى التساوى وزنا** اور شرط ہے عدم تأجیل اور عدم خیار اور تماثل یعنے دونون عوضونکا برابر ہونا وزن مین ھ عدم تأجیل وخیار مکرر ہے کہ خود ماتن بیان کریگا **والتقابض بالبراجم لا بالتخلية قبل الافتراق** اور شرط ہے باہم قبض کرنا عوضین کا انگلیون کے جوڑون سے قبل افتراق عاقدین کے نہ تقابض بالتخلیہ یعنے تقابض بالتخلیہ کافی نہین جب تک ہاتھ سے قبض نہو اور ظاہر اسمین سے قبض تقابض بالبراجم مین داخل ہے کذا فی الطحطاوی **وهو شرط بقائه صحيحا على الصحيح** اور تقابض صرف کی صحیح باقی رہنے کی شرط ہے بنابر قول صحیح کے ھ تو اگر احد البدلین کی مدت معین ہوئی پہر مدت معین کرنیوالے عاقد نے مدت باطل کردی قبل افتراق کے اور عوض کو نقد دیا پہر افتراق واقع ہوا بعد تقابض جانبین کے تو عقد منقلب بصحیح ہوگا اور بعد افتراق کے صحیح نہین **ان اتحد جنسا و ان وصلية اختلفا جودة وصياغة لما مر فى الربوا** تماثل اور تقابض شرط ہے اگر دونون عوض ایک ہی جنس ہون اگرچہ عمدگی اور صنعت زرگری مین مختلف ہون اسواسطے کہ باب الربوا مین مذکور ہوچکا کہ مال ربوا مین جید اور ردی برابر ہے ھ جب عمدگی اور صنعت شرعا ساقط الاعتبار ہوئی تو یہہ جو معمول ہے کہ عمدہ چاندی بنارسی وغیرہ زیادہ روپئے دیکر خرید کرتے ہین یا چہلا یا آرسی بسبب صنعت سادہ کاری کے برابر کے روپیے سے مول لیتے ہین سو عین ربوا اور حرام قطعی ہے مسلمانون کو اوس سے احتراز واجب ہے اور تدبیر اسطرح کی خرید کی یہہ ہے کہ جنس بدل ڈالے یعنی چاندی کو اشرفیون یا پیسون سے خرید کرے **و الا بان لم يتجانسا شرط التقابض لحرمة النسأ** اور اگر دونون عوض ہمجنس نہون چنانچہ چاندی کا بیچنا سونے سے تو فقط باہم قبض کرنا شرط ہے بسبب حرام ہونے تاخیر کے ھ یعنے درصورت اختلاف جنس کے تقابض البدلین شرط ہی تماثل شرط نہین طحطاوی نے کہا کہ صرف نقدین مین جب تقابض البدلین شرط ہوا تو معلوم ہوا کہ اگر چاندی کو فلوس سے یا سونے کو فلوس سے بیچے تو اوسمین قبض احد البدلین قبل افتراق شرط ہے نہ دونون عوض کا قبض **فلو باع النقدين احدهما بالآخر جزافا او بفضل وتقابضا فيه اى المجلس صح** تو اگر نقدین یعنے چاندی سونے مین سے ایک کو بیچا دوسرے سے بلا وزن بطور تخمین اور اٹکل کے یا زیادہ کرکے بیچا اور عاقدین نے عوضین کو باہم قبض کیا مجلس عقد کے اندر تو صحیح ہے ھ یہہ تفریع ہی تقابض پر یعنی جب اختلاف جنس مین فقط تقابض شرط ہوا بلا تماثل تو بیع تخمینی اور فضلی دونو درست ہین اگرچہ ایک اشرفی سے ہزار روپئے خرید کرے یا ایک روپئے سے ہزار اشرفی مول لے بشرط تقابض فی المجلس اور اگر سونے کو سونے سے یا چاندی کو چاندی سے بیچا بطور تخمین بلا وزن تو جائز نہین پہر اگر اسی مجلس مین تساوی عوضین معلوم ہوگئی اور تقابض طرفین واقع ہوا تو بیع صحیح ہوجائیگی **والعوضان لا يتعينان حتى لو استقرضا فاديا قبل افتراقهما او امسكا ما اشار اليه فى العقد وأديا مثلهما جاز** اور دونون عوض متعین نہین ہوتے بیع الصرف مین یہان تک کہ اگر عاقدین نے عوضین کو ایکدوسرے سے قرض لیا پہر قرض ادا کیا اپنے جدا ہونے سے پہلے یا رکھ چھوڑا اوس نقد کو جسکے طرف عقد مین اشارہ کیا تہا اور مثل عوضین کو ادا کیا تو بیع جائز ہی ھ اسیطرح اگر ہر عوض مستحق غیر نکلا اور ہر عاقد نے بدل اوسکا ہم جنس مستحق ادا کیا تو جائز ہے کذا فی النہر **ويفسد الصرف بخيار الشرط والأجل**

ہوگی اسواسطے کہ اس قول نے احتمال کو دور کر دیا یعنے ایسطرح گنجایش نرہی کہ زیور کو تلوار مین داخل کیجے فَاِن افترقا من غیرِ قبضٍ بَطَلَ فی الحلیۃ
فقط وصحّ فی السیف اِن تخلّص بلاضررٍ کطوقِ الجاریۃ واِن لم تخلّص الا بضررٍ بطل اصلاً سو اگر بیع مذکور مین عاقدین کا افتراق ہوا بدون
قبض ثمن تو بیع فقط زیور مین باطل ہے اور تلوار مین صحیح ہے اگر زیور بلاضرر جدا ہوسکتا ہو جیسا کہ طوق جاریہ اور اگر جدا نہو سکتا ہو بدون ضرر کے تو بالکل بیع
باطل ہے یعنے نہ زیور مین بیع صحیح ہے نہ تلوار مین اسواسطے کہ زیور کا حصہ قبل الافتراق واجب القبض ہے پہر جب قبض واقع نہوا تا افتراق تو زیور کی بیع باطل ہوئی
بوسطہ فقدانِ شرط اور اسیطرح تلوار کی بھی باطل ہے کیونکہ تسلیم اسکی بلاضرر متعذر ہے بخلاف طوق وغیرہ کے جسکے جدا کرنے مین ضرر نہین کہ وہان فقط جاریہ یا
تلوار کی بیع صحیح ہے کیونکہ تسلیم پر قدرت حاصل ہے بلاضرر والاصل انّہ متی بیعَ نقدٌ مع غیرِہٖ کمفضّضٍ ومزرکشٍ بنقدٍ مِن جنسہٖ شرطَ زیادۃُ الثمن
فلو مثلہ او اقلّ او جُہِلَ بطل ولو بغیرِ جنسہٖ شرطُ التقابض فقط اور مسائل مذکورہ کا قاعدہ کلیہ یہ ہے کہ جب نقد غیر نقد سے ملکر جیسا کہ مفضض اور مزرکش[عہ]
بیچا جاوے بعوض اوس نقد کے جو اوسکے ہم جنس ہو تو زیادہ ہونا ثمن کا شرط ہے تو اگر ثمن نقد مبیع کے برابر ہو یا کمتر ہو یا کمی بیشی معلوم نہو تو بیع باطل ہے اور اگر نقد کی بیع
ہوا وس نقد سے جو اوسکا غیر جنس ہے تو فقط تقابض شرط ہے مفضض وہ ہے جسپر چاندی کا پتر ہو جیسا کہ لکڑی کا زین یا کرسی یا پلنگ کے پائے چاندی کے پتر سے مڑھے ہے اور
مزرکش جیسا کہ کمخاب یا زردوزی کی چیز تو مفضض کے ثمن مین بالیقین زیادت لازم ہے تاکہ چاندی کے مقابل اوسکے برابر چاندی واقع ہو اور باقی ثمن مثلاً اوس لکڑی
کے مقابل ہو جسپر چاندی کا پتر ہے اور درصورت تساوی ثمن اسواسطے بیع فاسد ہے کہ مثلاً لکڑی کے عوض مین کچہہ ثمن نہین رہتا اور درصورت عدم علم کمی بیشی کے
اسواسطے بیع فاسد ہے کہ اسمین شبہہ ہے فضل کا اور شبہہ ربوا ملحق بحقیقت ربوا ہے اور اگر مفضض کی بیع مثلاً اشرفیون سے کی تو یہان زیادت اور قلت اور مساوات کچہہ
شرط نہین اختلاف جنس کے سبب سے ہان تقابض البدلین البتہ شرط ہے ومَن باعَ اناءَ فضّۃٍ بفضّۃٍ او بذہبٍ ونقدَ بعضَ ثمنہٖ فی المجلس ثمّ افترقا صحّ
فیما قبضَ واشترکا فی الاناءِ لانّہ صرفٌ اور جسنے چاندی کا برتن چاندی یا سونے سے بیچا اور اوسکا کچہہ ثمن ادا کیا مجلس عقد مین یعنی بشرط قبض طرفین پہر دونون
مین جدائی واقع ہوئی تو بیع صحیح ہے اسقدر مین جسمین قبض ہوا اور دونون شخص برتن مین شریک ہوگئے کیونکہ یہہ صرف ہے ولا خیارَ للمشتری لتعیّبہٖ مِن
قِبَلِہٖ بعدمِ نقدِہٖ اور اسمین اختیار نہین مشتری کا بسبب عیبدار ہوجانے برتن کے مشتری کی جانب سے پورا ثمن نہ دینے سے ہے یعنے بوجہ عیب شرکت مشتری دبیع
نہین کرسکتا کہ یہہ عیب اوسکی طرف سے ہوا نہ بائع کیطرف سے بخلافِ ہلاکِ احدِ العبدین قبلَ القبض فیخیّرُ لعدم صنعہٖ بخلاف ہلاک احد العبدین کے قبل از قبض
کہ اسمین مشتری مختار ہے کیونکہ یہہ عیب مشتری کے فعل سے نہین وان استُحِقّ بعضُہ ای الاناءِ اخذَ المشتری ما بقیَ بقسطہٖ او ردّ لتعیّبہٖ بغیرِ
صنعہٖ قلتُ ومُفادہٗ تخصیصُ استحقاقِہٖ بالبیّنۃِ لا بالاقرار فلیحرّر اور اگر بعض ظرف یعنی نصف یا ثلث برتن مستحق غیر نکلا تو مشتری مابقی کو بقدر
اوسکے حصے کے خرید کرے یا رد بیع کرے مختار ہے بسبب معیوب ہوجانے مبیع کے بلا فعل مشتری مین کہتا ہون اور مفاد تعلیل مذکور استحقاق کے مخصوص ہونیکا ہے
شہادت سے نہ اقرار سے تو اوسکی تلاش اور تنقیح کرنا چاہیے ہم جب علت خیار مشتری عدم صنعت مشتری ٹہیر الو درصورت استحقاق اوسوقت مشتری کو اختیار ہوگا جبکہ
استحقاق مستحق کے گواہون سے یا بائع کے انکار قسم سے ثابت ہو نہ مشتری کے اقرار سے کیونکہ اسوقت ثبوت عیب مشتری کیجانب سے ہوگا تو اب بائع سے ثمن کو
نہین پہیر لیسکتا کیونکہ اقرار حجت قاصرہ ہے فَاِن اجازَ المستحقُّ قبلَ فسخِ الحاکمِ العقدَ جازَ العقدُ اختلفوا متی ینفسخُ البیعُ اذا ظہرَ الاستحقاقُ
وظاہرُ الروایۃِ انّہ لا ینفسخُ ما لم یُفسخ وہو الاصحّ ثم پہر اگر مستحق بیع کا اجازت دے قبل اسبات کے کہ حاکم عقد کو فسخ کرے تو عقد جائز ہے فقہا نے اختلاف
کیا ہے کہ بیع کب فسخ ہوجاتی ہے جب کہ استحقاق ظاہر ہوا اور ظاہر الروایۃ یہہ ہے کہ وہ فسخ نہین ہوتی جب تک فسخ نکیجائے اور یہی اصح ہے کذا فی الفتح وکانَ الثمنُ لہ
یأخذہٗ البائعُ من المشتری ویُسلّمہٗ لہ اذ لم یتقیّد قابضُہٗ الاجازۃَ ویصیرُ العاقدُ وکیلاً للمجیزِ فتتعلّقُ احکامُ العقدِ بہٖ دون المجیز حتّی یبطلَ
العقدُ بمفارقۃِ العاقدِ وانّ المستحقّ یجیءُ ہر کا اور ثمن مستحق کا ہوگا بائع ثمن لے مشتری سے اور مستحق کو سپرد کرے عقد مذکور اوسوقت صحیح ہے جب کہ بائع اور مشتری
متفرق نہو گئے ہون بعد اجازت مستحق کے اور اس صورت مین عاقد یعنی بائع وکیل ہوجائیگا اجازت دینے والے کا تو عقد کے احکام عاقد سے متعلق ہونگے مجیز
سے تا اینکہ عقد باطل ہوگا عاقد کی مفارقت سے مستحق کی جدائی سے کذا فی الجوہرہ ولو باعَ قطعۃَ نقرۃٍ فاستُحقَّ بعضُہا اخذَ المشتری ما بقیَ بقسطہٖ

[عہ] یعنی زرکش سے بنا ہوا ۱۲

نہین خالص چاندی اور سونے کی بیع غالب الفضہ والذہب سے اور نہ بیع اوسکی بعض کی بعض سے مگر برابر تولا کر کیونکہ غالب بحکم خالص ہے وکذا لا یصح
الاستقراض بہا الا وزنا کما مر فی بابہ اور اسیطرح غالب الفضہ والذہب کا قرض لینا صحیح نہین مگر وزن کر کے خالص کے مانند چنانچہ باب القرض مین مذکور ہو چکا و
الغالب علیہ الغش منہما فی حکم عروض اعتبارا للغالب اور جسمین غش یعنے تانبا یا سیسا غالب ہے چاندی سونے سے وہ اسباب اور اجناس کے
حکم مین ہے غالب کو معتبر جانکر ہم اعتبار بالغالب مسئلہ سابقہ اور لاحقہ دونون کی علت ہے فصح بیعہ بالخالص ان کان الخالص اکثر من المغشوش
لیکون قدرہ بمثلہ والزائد بالغش کما مر تو صحیح ہے بیع غالب الغش کی خالص چاندی یا سونے سے اگر خالص زیادہ تر ہو مغشوش سے تا مقدار مثل مقابل مثل ہو
اور زیادہ بمقابل غش واقع ہو چنانچہ مسئلہ جاریہ اور سیف مین مذکور ہو چکا وبجنسہ متفاضلا وزنا وعددا بصرف الجنس بخلافہ اور صحیح ہے بیع مغشوش
کی اپنی جنس سے زیادہ کر کے تول اور شمار مین بسبب پھیرنے جنس کے مخالف جنس کیطرف ہم مثلا ایک مغشوش مین تو لہ بھر چاندی ہے اور دو تولہ تانبا اور دوسرے
مغشوش مین دو تولہ چاندی ہے اور ایک تولہ یا زیادہ تانبا تو ان دونون کی بیع باہم جائز ہے اسکی چاندی اسکے تانبے کے طرف پھیر کر اور تانبے کو چاندی کے
مقابل کر کے بشرط التقابض قبل الافتراق فی المجلس فی الصورتین لضرر التمییز بیع مذکور صحیح ہے بشرطیکہ عاقدین کا قبض واقع ہو جدا ہونے سے پہلے
مجلس مین دونو صورتون مین بسبب مضر ہونے تمیز کے ہم دونون صورتین یعنے بیع خالص کی مغشوش سے اور بیع مغشوش کی مغشوش سے تقابض قبل الافتراق
سواسطے شرط ہوا کہ صرف فی البعض ہے کیونکہ چاندی یا سونا دونون جانب مین موجود ہے اور غش مین تقابض سواسطے شرط ہوا کہ اوسکے جدا کرنے مین
چاندی یا سونے سے ضرر ہے وان کان الخالص مثلہ ای مثل المغشوش او اقل منہ او لا یدری فلا یصح البیع للربوا فی الاولین ولاحتمالہ فی الثالث
اور اگر خالص برابر ہو مغشوش کے یا اوس سے کمتر ہو یا معلوم نہو کہ کتنا ہے تو بیع صحیح نہین بسبب بیاج کے پہلی دو صورتون مین یعنے درصورت تساوی اور قلت اور بسبب
محتمل ہونے بیاج کے تیسری صورت مین یعنے در صورت عدم علم مقدار خالص کیونکہ شبہہ ربوا بجای حقیقت ربوا ہے اور درصورت تساوی اسواسطے ربوا ہے کہ چاندی مثلا چاندی کے
کے مقابل رہی اور غش خالی عن العوض باقی رہا وھو ای غالب الغش لا یتعین بالتعیین ان راج لثمنیتہ حینئذ اور وہ یعنے غالب الغش متعین نہیں
ہوتا معین کرنے سے اگر اوسکا چلن ہو گیا ہو بسبب اوسکے ثمن ہوجانے کے اوس وقت مین ہم غالب الغش مروج اسواسطے ثمن ہو گیا کہ ثمنیت اصطلاح اور چلن پر موقوف ہے
تو جبتک اوسکا چلن باقی رہیگا تو ثمنیت باطل نہین یعنی اگر غالب الغش ہلاک ہو جائیگا قبل قبض تو عقد باطل نہوگا چنانچہ خالص روپیہ یا اشرفی کی ہلاکی سے بطلان
عقد نہین بلکہ اوسکا مثل دیا جائیگا والا یتعین بہ کسلعۃ اور اگر غالب الغش مروج نہین تو معین کرنے سے متعین ہو جائیگا مانند قماش اور جنس کے ہم متعین
اسواسطے ہوگا کہ وہ اصل مین منجملہ اسباب اور قماش کے ہے اور ثمن ہو گیا تھا بسبب اصطلاح اور رواج کے پھر جب اوس سے معاملہ کرنا لوگون مین متروک ہو گیا تو اوس نے
اپنی اصل پر رجوع کیا تو اب اوسکے ہلاک قبل القبض سے عقد باطل ہوگا یہ صورت مین ہے جب کہ متعاقدین اوسکا حال جانتے ہون اور ہر عاقد یہ جانتا ہو کہ دوسرا
عاقد بھی اسکو جانتا ہے سو اگر دونون اس حال سے خبردار نہون یا خبردار ہون مگر ہر ایک یہ نہ جانتا ہو کہ دوسرا عاقد جانتا ہے تو دراہم رائجہ سے بیع متعلق ہوگی گو
جب کہ دراہم غیر مروجہ کیطرف اشارہ کر دیا ہو کذا فی الحقائق عن النہر وان قبلہ البعض فکزیوف فیتعلق العقد بجنسہ زیفا ان علم البائع بحالہ و
الا فبجنسہ جیدا اور اگر غالب الغش کو بعض لوگ لیتے ہون اور بعضے نہ لیتے ہون تو وہ ناقص درمون کے برابر ہے تو اوسکے ہمجنس ناقص درم سے عقد متعلق ہوگا اگر
بائع اوسکا حال جانتا ہو اور اگر نجانتا ہو تو اوسکے ہمجنس عمدہ درم سے تعلق عقد ہوگا وصح المبایعۃ والاستقراض بما یروج منہ عملا بالعرف فیما لا نص فیہ
اور صحیح ہے باہم خرید فروخت کرنا اور قرض لینا اوس غالب الغش سے جسکا رواج ہو عرف پر عمل کر کے اسمین جسمین نص صریح نہین فان راج وزنا فیہ او عددا
فیہ او بہا فبکل منہما سو اگر اسمین وزن رائج ہو یا شمار مروج ہو یا وزن اور شمار دونون جاری ہون تو وزن اور عدد ہر ایک سے بیع اور استقراض صحیح
ہے والمتساوی غشہ وفضتہ وذہبہ کغالب الفضۃ والذہب فی تبایع واستقراض فلم یجز الا بالوزن الا اذا اشار الیہما کما فی الخالص
اور جسمین غش اور چاندی یا سونا برابر ہے وہ غالب الفضہ یا غالب الذہب کے مانند ہے خرید فروخت اور قرض لینے مین تو بیع اور استقراض اسمین جائز نہین مگر تول کر لیکن
جب کہ دونون کیطرف اشارہ کر دیا تو وزن کرنا لازم نہین چنانچہ دراہم یا دنانیر خالصہ مین ہم ستثنا فقط تبایع کیطرف راجع ہے یعنے استقراض بہرصورت بلا وزن صحیح

نہیں اور مراد وہ بیع ہے جو صرف کے سوا ہو اسواسطے کہ صرف کا حکم بعد اسکے مذکور ہوگا آسانی ... شش فیصح باعتبار المال اور بیع النہر
... نہر کے مانند ہو تو صرف صحیح ہوگی اعتبار گذشتہ سے یعنے اگر بجنسہ خالص سے بیع الصرف ہوئی ہے تو ضرور ہے کہ خالص اوس سے اکثر ہو والاجاز
اور اگر بغیر جنس سے ہو تو تفاضل جائز ہو اور خلاف جنس سے بھی جائز ہے باوجود قبض کے دونوں صورتوں میں کذا فی الطحطاوی اشتری شیئا به بغالب
الغش وهو نافق او بفلوس نافقة فكسدت قبل التسليم للبائع بطل البيع كما لو انقطعت عن ايدي الناس فانه كالكساد خریدی کوئی چیز ساتھ غالب
الغش سے اور حالانکہ وہ رائج ہے یا فلوس رائجہ خریدی کی پھر اوسکا رواج جاتا رہا قبل تسلیم بائع کے تو بیع باطل ہوگئی چنانچہ اگر وہ منقطع ہوگئے ہوں لوگوں
کے ہاتھوں سے تو انقطاع کساد کے مانند ہے وكذا الحكم للدراهم لو كسدت او انقطعت بطل اور یہی حکم ہے دراہم کا اگر اونکا رواج جاتا رہے یا منقطع ہو
جاویں تو بیع باطل ہے وصححاه بقيمة المبيع وبه يفتى رفقا بالناس بحر وحقائق اور صاحبین نے بیع کی قیمت سے بیع کو صحیح کہا ہے اور اسیکا فتوی ہے لوگوں
کی آسانی کے واسطے کذا فی البحر والحقائق هم بجای قیمت بیع قیمت کا لفظ کہنا صواب تھا علامہ نوح نے کہا کہ درمنتقی بقاء جہد قیمت کا سد واجب ہو ابو یوسف کے
نزدیک یوم البیع کی قیمت اور محمد کے نزدیک یوم الکساد کی قیمت معتبر ہے صاحب ذخیرہ اور خلاصہ اور عینی نے شرح کنز میں کہا کہ ابو یوسف کے قول پر فتوی ہے
اور صاحب محیط او رتتمہ اور حقائق نے کہا کہ محمد کے قول پر فتوی ہے لوگوں کی آسانی کیواسطے انتہی توجہ اجمال کہ شارح کے کلام میں ہے اس تقریر سے معلوم ہوگیا
کذا فی الطحطاوی وحد الكساد ان تترك المعاملة بها في جميع البلاد فلو راجت في بعضها لم يبطل بل يتخير البائع لتعيبها اور کساد یعنی عدم رواج کی حد
یہ ہے کہ اوس سے معاملہ کرنا تمام بلاد میں متروک ہو جاوے تو اگر بعضے بلاد میں رائج ہوں تو بیع باطل نہیں بلکہ بائع مختار ہے بسبب اونکے عیبدار ہوجانے کے هم یعنے اگر بائع
کے شہر میں رائج نہوں تو اوسکو اختیار ہے چاہے اونکو لے چاہے اونکی قیمت لے کذا فی البحر وحد الانقطاع عدم وجوده في السوق وان وجد في ايدي الصيارفة
وفي البيوت كذا ذكره العيني وابن الملك بالعطف خلافا لما في شرح المصنف وقد عزاه للهداية ولم اره فيها والله اعلم اور انقطاع کی حد موجود نہ
بازار میں اگرچہ صرافوں کے پاس اور گھروں میں موجود ہے اسکو ذکر کیا ہے عینی نے اور ابن ملک نے بحذف عطف یعنی في البيوت کا لفظ بواو عاطفہ ذکر کیا ہے
بخلاف شرح مصنف کے نسخوں کے کہ اونمیں عطف مذکور نہیں اور مصنف نے عدم عطف کو ہدایہ کیطرف منسوب کیا ہے اور میں نے ہدایہ میں اسکو نہیں دیکھا واللہ اعلم
طحطاوی نے کہا کہ یہ عبارت ہدایہ میں اس مسئلہ کے بیان میں مذکور نہیں شاید کسی اور محل میں مذکور ہو وفي البزازية لو راجت قبل فسخ البائع البيع عاد جائزا
لعدم انفساخ العقد بلا فسخ وعليه فقول المصنف بطل البيع اي ثبت للبائع ولاية فسخه والله الموفق اور بزازیہ میں ہے کہ اگر دوسرے
بار رواج ہوگیا قبل اسکے کہ بائع بیع کو فسخ کرے تو جائز ہوگی بیع پھر کے سبب فسخ نہونے بیع کے بدون فسخ کرنیکے اور بموجب اسکے تو مصنف کا یون کہنا
کہ قبل تسلیم کے عدم رواج سے بیع باطل ہوگئی اوسکا مطلب یہ ہے کہ بائع کو اوسکے فسخ کی ولایت اور اختیار ثابت ہوا اور حق تعالے توفیق دینے والا ہے وقيد
بالكساد لانه لو نقصت قيمتها قبل القبض فالبيع على حاله اجماعا ولا يتخير البائع اور بطلان بیع میں مصنف نے کساد کی قید لگائی ہے اسواسطے کہ اگر غالب
الغش کی قیمت کم ہو جاوے قبل قبض کے تو بیع بحال خود قائم رہے بالاجماع اور بائع فسخ میں مختار نہیں هم حسب غالب الغش کی ارزانی اور گرانی قیمت کا حکم معلوم ہوا تو
غالب النقد کا حکم بطریق اولی ثابت ہوگیا وعكسه لو غلت قيمتها وازدادت فكذلك البيع على حاله ولا يتخير المشتري ويطالب بنقد ذلك العيار
الذي كان وقت البيع فتح اور بالعکس اسکے اگر غالب الغش کی قیمت گران ہوگئی اور زیادہ ہوئی تو اسیطرح بیع بحال خود قائم ہے اور مشتری مختار نہ
اور مشتری سے نقد کا مطالبہ ہوگا جو بیع کے وقت تھا کذا فی الفتح هم عیار سے مراد وہ مقدار ہے جو وقت عقد کے مقرر ہوئی اور بعد اوسکے قیمت زیادہ ہو
جانے کا اعتبار نہیں کذا فی الطحطاوی وقيد بقوله قبل التسليم لانه لو باع دلال وكذا فضولي متاع الغير بغير اذنه بدراهم معلومة واستوفاها
فكسدت قبل دفعها الى رب المتاع لا يفسد البيع لان حق القبض له بحر وغيره اور مصنف نے بطلان بیع میں کساد وقبل التسلیم کی قید لگائی ہے اسواسطے کہ
دلال اور اسیطرح فضولی نے غیر کی متاع کو بدون اوسکے اذن کے دراہم معلومہ کو بیچا اور دراہم مذکورہ مشتری سے پورے پورے لیے پھر اونکا رواج موقوف ہوگیا
صاحب متاع کے دینے سے پہلے تو بیع فاسد نہوگی اسواسطے کہ حق قبض کا دلال اور فضولی کے واسطے ثابت ہے کذا فی العینی وغیرہ کیونکہ عاقد وہی ہے نہ صاحب

محتاج ہیں اسیطرح اگر موکل نے ایک مرد کو وکیل کیا کہ دراہم سے فلوس خرید کرے سو اوسنے فلوس خرید کیے اور اون پر قبضہ کیا پھر اونکا رواج جاتا رہا تو وہ
فلوس موکل کے ہین اور اگر کساد قبل قبض وکیل ہوا تو فلوس مذکورہ وکیل کے ہین کذا فی الظہیریۃ عن المکی **وصح البیع بالفلوس النافقۃ وان لم تتعین کالدراہم**
اور صحیح ہے بیع فلوس رائجہ سے اگرچہ وہ متعین نہین ہوتے ہون جیسے کہ نہین ہوتے ہین فلوس سے بیع اسواسطے صحیح ہے کہ وہ منجملہ انواع مال ہین دراہم کی مانند تا اینکہ اگر ہلاک ہوجاوین
قبل قبض تو عقد منفسخ نہین اور بائع اگر فلوس بدل کردے تو جائز ہے اور فلوس رائجہ متعین اسواسطے نہین ہوتے کہ اثمان مین داخل ہین اور ثمن نقد کی تعیین واجب نہین
بائع اپنی ثمن کو متعین کردے تو بھی متعین نہین ہوتا مگر جب کہ عاقدین یون کہین کہ ہمنے تعلیق حکم کا فلوس بعینہا سے ارادہ کیا تو اب البتہ تعلق عقد کا بعینہا فلوس سے ہوگا کذا
فی النہر **وبالکاسدۃ لا حتی یعینہا کسلع** اور فلوس کاسدہ غیر رائجہ سے بیع صحیح نہین تاوقتیکہ اونکو معین نکردے جیسے قماش اور اسباب کے بیع بلا تعیین صحیح
نہین ہے تعیین اسواسطے ضرور ہے کہ درحالت عدم رواج فلوس مبیع ہین نہ ثمن اور مبیع کا معین ہونا ضرور ہے کذا فی النہر **ویجب علی المستقرض رد مثل
الفلس المقرض اذا کسدت واوجب محمد قیمتہا یوم الکساد وعلیہ الفتوی** بزازیہ اور قرض لینے والے پر قرض کے فلوس کے مانند کا پھیر دینا واجب ہے
جب کہ فلوس کا رواج جاتا رہا ہو اور محمد نے فلوس کی قیمت یوم الکساد واجب کہی ہے اور اسی قول پر فتوی ہے کذا فی البزازیہ ہم محل خلاف اوس صورت مین ہے
کہ جب بعد قرض کے فلوس ہلاک ہوگئے ہون پھر اونکا رواج موقوف ہوگیا ہو اور اگر مستقرض کے پاس فلوس باقی ہون تو بعینہا اونکو پھیر دینا چاہیے بالاتفاق کذا فی
الحموی عن الشرنبلالیہ عن شرح المجمع **وفی النہر تاخیر صاحب الہدایۃ دلیلہما ظاہر فی اختیار قولہما** اور نہر الفائق مین ہے کہ پیچھے لانا صاحب ہدایہ کا صاحبین
کی دلیل کو ظاہر ہے صاحبین کے قول کے مختار ہونے مین کیونکہ صاحب ہدایہ کی عادت ہے کہ قول مختار کی دلیل کو پیچھے ذکر کرتا ہے **اشتری شیئا بنصف درہم مثلا
فلوس صح بلا بیان عددہا للعلم بہ وعلیہ فلوس تباع بنصف درہم وکذا بثلث درہم او ربعہ** خرید کی کوئی چیز مثلا نصف درہم کی فلوس سے تو خرید
صحیح ہو بدون بیان کرنے فلوس کے شمار کے اوس سبب سے کہ معلوم ہے اور مشتری پر تعداد فلوس واجب ہین جو نصف درہم کو بکتے جاتے ہین اسیطرح ثلث درہم یا ربع
درہم کے فلوس سے خرید کرنا صحیح ہے ہم زفر کے نزدیک یہ مذکور صحیح نہین کیونکہ فلوس عددی چیز ہین تو بلا بیان عدد ثمن مجہول ہوگا جواب اوسکا یہ ہے کہ ثمن مجہول
نہین بلکہ معلوم ہے کیونکہ جب نصف درہم کو ذکر کیا پھر نصف کو موصوف بفلوس کیا اور حالانکہ نصف درہم کا فلوس ہونا ممکن نہین تو معلوم ہوگیا کہ قول مذکور سے اوتنے فلوس کا
وشخص ارادہ کیا ہے جو نصف درہم کے بکتے جاتے ہین اور یہ معلوم ہے تو ذکر عدد فلوس کی کچھ حاجت نرہی کذا فی النہر **وکذا لو اشتری بدرہم فلوس او بدرہمین
فلوس جاز عند الثانی وہو الاصح للعرف** کافی اور اسیطرح اگر خرید کی کوئی چیز ایکدرم کے فلوس سے یا دو درم کے فلوس سے تو جائز ہے امام ابو یوسف کے نزدیک اور یہی صحیح ہے بسبب
عرف کے کذا فی الکافی **ومن اعطی صیرفیا درہما کبیرا فقال اعطنی بہ نصف درہم فلوسا** بالنصب صفۃ لنصف **ونصفا من الفضۃ صغیرا الا حبۃ
صح ویکون النصف الا حبۃ بمثلہ وما بقی بالفلوس** اور جسنے صراف کو درم کبیر یعنے درم کامل دیا پھر بولا کہ دے مجھکو بعوض اوسکے نصف درم فلوس اور نصف
چاندی کا درم صغیر مگر بقدر حبہ یعنی وہ درم صغیر جو وزن مین بقدر نصف درم کبیر ہو ایک حبہ کم کذا فی النہر تو عقد صحیح ہے اور ہوگا نصف درہم کم حبہ بمقابل اپنی مثل کے
اور باقی بمقابلہ فلوس کے شارح نے کہا لفظ فلوس منصوب صفت ہے نصف کی **ولو کرر لفظ نصف بطل فی الکل للزوم الربوا** اور اگر نصف کا لفظ دوبار کہا
مثلا کہ اعطنی بنصفہ فلوسا وبنصفہ نصفا الا حبۃ یعنے دے مجھکو بعوض نصف درم کبیر کے فلوس اور بعوض نصف دوسرے کے درم صغیر جسکا وزن بقدر نصف درم کبیر کم
مگر حبہ تو فلوس اور درم صغیر سب مین بیع باطل ہے بسبب لازم آنے بیاج کے ہم بیاج اسواسطے لازم آیا کہ نصف درم کبیر بقدر حبہ زائد ٹھہرا درم صغیر سے تو بقدر
حبہ خالی عن العوض رہا نہر الفائق مین ہے کہ عقد مذکور امام کے نزدیک باطل ہے اور صاحبین کے نزدیک فلوس مین عقد صحیح ہے اور جو مقابل ہے چاندی کے اوس مین
باطل ہے اور اگر لفظ اعطا کو مکرر کہا یعنے اسطرح کہ اعطنی بنصفہ فلوسا واعطنی بنصفہ نصفا الا حبۃ تو فلوس مین بیع جائز اور چاندی مین باطل ہے وہکذا فی الطحطاوی
**وبما تقرر ظہر ان الاموال ثلثۃ الاول ثمن بکل حال وہو النقدان صحبہما الباء او لا قوبلا بجنسہما او لا** اور جو ثابت اور مذکور ہوچکا اول کتاب
البیوع سے یہان تک کہ اوس سے ظاہر ہوا کہ سب مال تین قسم پر ہین قسم اول وہ مال ہے جو ثمن ہو ہر حال مین وہ چاندی اور سونا ہے خواہ اوسپر باء جارہ آوے یا نہ
آوے خواہ اپنے جنس سے مقابل ہو یا نہو ہم سابق مذکور ہوچکا کہ ثمن وہی چیز ہے جو واجب فی الذمہ ہو بلا تعیین **والثانی مبیع بکل حال کالثیاب والدواب** اور قسم ثانی وہ مال ہے

دعویٰ کیا اور دوسرے نے اوسکا انکار کیا تو مدعی تلجیہ کا قول اوسکی قسم کے ساتھ معتبر ہے ھ طحطاوی نے کہا شاید یہ اسواسطے ہے کہ جد اصل ہے یعنی ہزل خلاف
اصل ہے لہذا اوسکا قول معتبر نہوا ولو برهن احدهما قبل ولو برهنا فالتلجئة اور دونون مین سے اگر کسی نے گواہ اپنے دعوے پر لائے تو گواہی مقبول ہوگی
اور اگر دونون گواہ لاوین تو مدعی تلجیہ کی گواہی مقبول ہوگی یعنے اسواسطے کہ شبہہ خلاف ظاہر کی اثبات کیواسطے ہے ولو تبايعا في العلانية ان اعترفا
ببنائه على التلجئة فالبيع باطل لاتفاقهما انهما هزلا به والا فلازم ولو لم تحضرهما نية بطل على الظاهر منية اور اگر دونون نے علانیہ
بیع کی اگر دونون اقرار کرین کہ بناء بیع تلجیہ پر تہی تو بیع باطل ہے بسبب متفق ہونے دونون کے اسپر کہ اظہار بیع کا ہزل کے طور تہا اور نہین تو بیع لازم
ہے یعنی اگر دونون اعراض پر متفق ہوئے یا بناء و اعراض مین مختلف ہوئے تو بیع لازم ہے اور اگر دونون کو بیع کے وقت کوئی نیت حاضر نہوئی نہ بنا کی نہ
اعراض کی تو بیع باطل ہے قول ظاہر پر کذا فی النہر ھ منار مین مصرح ہے کہ درصورت عدم حضور نیت عقد صحیح ہے اور منیہ سے معلوم ہوا کہ باطل ہے تو شاید
یہان دو قول ہین کذا فی الطحطاوی بالیقین اس مسئلہ مین دو قول ہین چنانچہ قول منیہ یعنے علی الظاہر اوس پر دلالت کرتا ہے واللہ تعالیٰ اعلم قلت مستفادہ انما
لو تواضعا على الوفاء قبل العقد ثم عقدا خاليا عن شرط الوفاء فالعقد جائز ولا عبرة للمواضعة مین کہتا ہون کہ منیہ کے قول سے مستفاد ہوا
کہ اگر عاقدین وفا و ثمن ٹہرالین قبل عقد کے پھر بیع منعقد کرین خالی شرط وفا سے تو عقد جائز ہے اور کچہ اعتبار نہین مواضعت یعنی ٹہرا رکہنے کا ھ وجہ افادہ
یہہ ہی کہ بیع التلجیہ اسوقت باطل ہے جب کہ دونون اسکا اعتراف کرین کہ بناء علانیہ تلجیہ پر تہی والا بیع لازم ہے تو معلوم ہوا کہ اگر اسکا صدور وعدہ
وفا پر ہو تو بیع باطل نہین جائز ہے وبيع الوفاء ذكرته هنا تبعا للدرر اور بیع الوفا کو مین نے یہان ذکر کیا درر کا تابع ہوکر وصورته ان يبيع العين
بالف على انه اذا رد عليه الثمن رد عليه العين وسماه الشافعية بالرهن المعاد ويسمى بمصر بيع الامانة وبالشام بيع الاطاعة او
بیع الوفا کی صورت یہہ ہی کہ کوئی جنس بیچے کسی ہزار درم سے مثلا اس شرط پر کہ جب بائع مشتری کو ثمن پہیر دے تو مشتری اوسکو جنس مبیعہ پہیر دیگا اور شافعی مذہب
اسکو رہن معاد کہتے ہین اور مصر مین بیع الامانۃ بولتے ہین اور شام مین بیع الاطاعۃ کہتے ہین ھ رہن معاد کے تسمیہ کی وجہ یہہ ہے کہ اوسکا عود اونہین کے طرف
ہوتا ہی ایفاء مقبوض کے وقت اور بیع الامانۃ کی وجہ یہہ ہے کہ معہود اس بیع کا امانت پر مبنی ہے کہ صاحب درم نے بائع کو امین جان کر درم دئے اور بائع
نے صاحب درم کو امین سمجہ کر بیع دی کہ جب مین اسکو درم دونگا تو وہ بلا تکرار مبیع کو پہیر دیگا اور یہی وجہ ہے بیع الاطاعۃ کی کہ ایک دوسرے کی اطاعت
معتقد ہے بعد وجود شرط کے قيل هو رهن فتضمن زوائده اور بعضون نے کہا کہ بیع الوفا فی الحقیقۃ رہن ہے تو زوائد اوسکے مضمون ہین یعنی مشتری کو
منافع بیع حلال نہین جیسے مرہون کے وقيل بيع يفيد الانتفاع به اور بعضون نے کہا کہ بیع الوفا درحقیقت بیع ہے کہ بیع سے فائدہ لینے کی مفید ہے و
في اقالة شرح المجمع عن النهاية وعليه الفتوى اور شرح مجمع کے باب الاقالہ مین نہایہ سے منقول ہے کہ اسی پر فتوی ہے یعنے بیع ہونے پر وقيل ان
بلفظ البيع لم يكن رهنا اور بعضون نے کہا کہ بیع الوفا بلفظ بیع ہو تو رہن نہوگی ھ اسواسطے کہ بیع اور رہن ہر واحد عقد مستقل ہے شرعا اور ہر ایک کے
احکام مستقل ہین کذا فی الدرر ثم اذا ذكرا الفسخ فيه او قبله او زعماه غير لازم كان بيعا فاسدا پہر جب کہ عاقدین نے بیع الوفا کے اندر یا قبل اوسکے
فسخ کو ذکر کیا یعنے شرط کیا یا دونون نے اسکو بیع غیر لازم گمان کیا تو بیع فاسد ہوگی ولو بعده على وجه الميعاد جاز ولزم الوفاء به لان
المواعيد قد تكون لازمة لحاجة الناس وهو الصحيح كما في الكافي والخانية واقره خسرو هنا والمصنف في باب الاكراه وابن الملك
في باب الاقالة بزيادة اور اگر فسخ کو بعد بیع الوفا کے بطریق وعدہ مذکور کیا تو بیع جائز ہے اور اس وعدہ کا وفا کرنا لازم ہے اسواسطے کہ مواعید
کبہی لازم الایفاء ہو جاتے ہین لوگون کی حاجت کے واسطے اور یہی قول صحیح ہے کذا فی الکافی والخانیہ اور ثابت رکہا ہے اس قول کو ملا خسرو نے یہان اور مصنف
نے باب الاکراہ مین اور ابن ملک نے باب الاقالہ مین زیادہ بیان کے ساتہہ وفي الظهيرية لو ذكرا الشرط بعد العقد يلتحق بالعقد عند ابي حنيفة
ولم يذكر انه في مجلس العقد او بعده اور ظہیریہ مین ہے کہ اگر شرط مذکور ہوئی بعد عقد کے تو وہ شرط عقد کے ساتہہ لاحق ہوگی اور صاحب ظہیریہ نے
یہہ ذکر نہین کیا کہ ذکر شرط مجلس عقد مین ہوا یا بعد اوسکے ھ جب شرط فسخ امام کے نزدیک ملحق عقد سے ہوئی تو بیع فاسد ہوگی اگرچہ شرط بعد مجلس ہو کذا فی

ف یعنی جو دعویٰ کرے کہ دونون مین بیع ہزل تہی ۱۲

در ذکر بیع الوفا

منیہ سے منقول ہے کہ اگر سوت دیا جولاہے کو تا اوسکو بنے آدہے کپڑے کی مزدوری لینے پر اسکو مشائخ بخارا نے جائز کہا ہے بسبب عرف اور عادت کے پر جسنا
اشباہ نے اوسی قاعدہ کے آخر مین بزازیہ کی کتاب الاجارہ سے نقل کیا کہ اسکے جواز کا فتوی دیا ہے مشائخ بلخ اور خوارزم اور ابو علی نسفی نے بہی کہا صاحب
اشباہ نے اور صحیح فتوی تو مسئلہ طحان کے جواب پر ہے جو کتاب یعنی قدوری مین مذکور ہے تسلیم عدم جواز اسواسطے کہ مسئلہ طحان کا جواب منصوص علیہ ہے
تو جواز مسئلہ حائک سے ابطال نص لازم آتا ہے ہم مفتی ابو سعود نے کہا کہ فقہا کے عرف مین کتاب سے مراد عند الاطلاق قدوری ہے اور حلبی محشی نے کہا کہ شیخ
محمد مراد ہے جسکو مہل بولتے ہین کیونکہ اول عبارت اشباہ مین مبسوط مذکور ہے بالجملہ مسئلہ طحان یہہ ہے کہ اگر آٹا پیسنے کا اجارہ کرے کچہہ آٹے کو اجرت مقرر کرکے
تو جائز نہین اور چونکہ مسئلہ حائک مسئلہ طحان کے مانند ہو تو وہ بہی جائز نہین کذا فی الطحطاوی ملخصا بتصرف وفیہا من البیع الفاسد القول السادس فی بیع الوفاء
انہ صحیح لحاجۃ الناس فرارا من الربوا وقالوا ما ضاق علی الناس امرا الا اتسع حکمہ صاحب اشباہ نے کہا اور بزازیہ مین بیع الفاسد سے قول
سادس بیع الوفا مین یہہ ہے کہ بیع الوفا صحیح ہے بسبب حاجت آدمیون کے بیاج سے بہاگنے کیواسطے اور فقہا نے کہا ہے کہ کوئی امر لوگون پر تنگ نہین ہوا مگر
اوسکا حکم کشادہ ہوجاتا ہے ثم قال والحاصل ان المذہب عدم اعتبار العرف الخاص ولکن افتی کثیر باعتبارہ فاقول علی اعتبارہ ینبغی
ان یفتی بان ما یقع فی بعض الاسواق من خلو الحوانیت لازم ویصیر الخلو فی الحانوت حقا لہ فلا یملک صاحب الحانوت اخراجہ منہا
ولا اجارتہا لغیرہ ولو کانت وقفا پہر صاحب اشباہ نے کہا کہ البتہ ظاہر مذہب عدم اعتبار عرف خاص ہے ولیکن بہت فقہا نے عرف خاص کے معتبر رکہنے کا
فتوی دیا ہے تو مین کہتا ہون بموجب اعتبار عرف خاص کے یون فتوی دینا لائق ہے کہ جو بعضے بازارون مین واقع ہوتا ہے دوکانون کا خلو[1] وہ لازم ہے
اور دوکانون کا خلو اوسکا حق ہوجاتا ہے تو صاحب دوکان اوسکے نکالنے کا دوکان سے مالک نہین اور نہ اوسکے کرایہ دینے کا اوسکے غیر کو اگرچہ دوکان
وقف ہو ہم تحقیق خلو اول کتاب البیوع مین مذکور ہوچکی وکذا اقول علی اعتبار العرف الخاص قد تعارف الفقہاء النزول عن الوظائف بمال
یعطی لصاحبہا فینبغی الجواز واللہ لو نزل لہ وقبض منہ المبلغ ثم اراد الرجوع لا یملک ذلک ولا حول ولا قوۃ الا باللہ اور ایسا ہی مین کہتا ہون
عرف خاص کے اعتبار کرنے پر کہ البتہ فقہا مین متعارف ہے نزول عن الوظائف یعنی باز رہنا وظائف معینہ سے بعوض اوس مال کے جو صاحب وظیفہ کو دیا جاوے
تو لائق یہہ ہے کہ یہہ نزول جائز ہو اور لائق یہہ ہے کہ اگر صاحب وظیفہ اپنا وظیفہ چہوڑ دے اور طالب وظیفہ سے مبلغ قبض کرے پہر اپنے وظیفے کے لینے کا ارادہ
کرے تو وہ اوسکا مالک نہین ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم فی زواہر الجواہر ہنا فی واقعات الضریری رجل فی یدہ دکان فغاب فرفع
المتولی امرہ للقاضی فامرہ القاضی بفتحہ واجارتہ ففعل المتولی ذلک وحضر الغائب فہو اولی بدکانہ وان کان لہ خلو فہو اولی بخلوہ
ایضا ولہ الخیار فی ذلک فان شاء فسخ الاجارۃ وسکن فی دکانہ وان شاء اجازہا ورجع بخلوہ علی المستاجر ویؤمر المستاجر باداء
ذلک ان رضی بہ ولا یؤمر بالخروج من الدکان انتہی بلفظہ شارح کہتا ہے مین کہتا ہون زواہر الجواہر مین قول اشباہ کی تائید کی ہے اوس
روایت سے جو واقعات ضریری مین ہے کہ ایک مرد ہے کہ اوسکے ہاتہہ مین دوکان ہے منجملہ دکاکین وقف کے سو وہ غائب ہوگیا اور متولی وقف نے اوسکا
حال قاضی کے روبرو پیش کیا قاضی نے دوکان کہولنے اور اوسکے اجارہ دینے کا دوسرے شخص کو حکم دیا سو متولی نے ایسا کیا اور شخص اول حاضر ہوا تو شخص
غائب ہی اپنی دوکان لینے کا سزاوار تر ہے یعنی اسواسطے کہ اوسکی مدت اجارہ ہنوز باقی ہے اور اگر غائب کا خلو ثابت ہو دوکان مین تو وہ اپنی خلو کے لینے
مین بہی اولے ہے اور اوسکو اسمین اختیار ہے سو اگر وہ چاہے تو اجارہ ثانیہ کو فسخ کرے اور رہے اپنی دوکان مین اور اگر چاہے دوکان کے اجارہ کو جائز
رکہے اور اپنا خلو مستاجر سے پہیر لے اور مستاجر ثانی کو حق خلو کے ادا کرنیکا حکم ہوگا اگر صاحب دوکان راضی ہو اوسکے باقی رکہنے سے اور اوسکو دوکان سے
خارج ہوجانیکا حکم نہوگا یعنے بعد دینے حق خلو کے انتہی بلفظ الزواہر کذا فی حاشیۃ الدر

## كتاب الكفالة

یہہ کتاب ہے کفالت یعنی ضمانت مین مناسبتہا
للبیع لکونہا فیہ غالبا ولکونہا بالامر معاوضۃ انتہاء مناسبت کفالت کی بیع سے بسبب ضمانت کے بیع مین اکثر اور بسبب ضمانت بالامر کے معاوضہ آخر کار
مین ہے چونکہ اکثر ضمانت بائع کی ہوتی ہے یا بیع کی لہذا اسمین ضمانت غالب الوقوع ہے تو یہہ مناسبت ہوئی بیع سے عموما اور بیع الصرف سے مناسبت یہہ ہے کہ ضمانت آخر کار

[1] یعنی دوکان منضم کرنے پگڑی روپیہ کے بعوض تاکہ اوسکا نفع اوسکو حاصل ہو سے اور اسکا بیان کامل اسی جلد کے صفحہ ۹-۱۰ اور ۱۲۱ مین گذرا

مال ضامنی کی قید اسواسطے لگائی کہ صغیر کو اپنے ولی کی حاضر ضامنی کرنا درست نہیں اسواسطے کہ ضمان دین صغیر پر بلا شبہہ لازم ہے تو شرط سے کوئی چیز
زیادہ نہوگی سوای اسکے کہ صغیر متبرع نہ ٹھہرا بخلاف ضمان نفس کے اور یہی حکم ہے وصی اور یتیم کا کذا فی البحر ومفادہ ان الصبی یطالب بھذا المال
بموجب الکفالۃ ولولاھا لطولب الولی نہر اور صحت ضمانت صغیر کا مفاد یہہ ہے کہ صغیر سے اس مال کا مطالبہ ہوگا بموجب ضمانت کے اور اگر ضمانت نہوتی تو ولی سے
مطالبہ ہوتا کذا فی النہر ولا من مریض الا من الثلث اور ضمانت نافذ نہیں مریض سے مگر ثلث مال سے یعنی ضمانت تبرع ہے اور مریض کا تبرع صحیح نہیں
مگر اوسکے ثلث مال میں کیونکہ دو ثلث میں وارثوں کا حق متعلق ہوگیا ولا من عبد لو ماذونا فی التجارۃ ویطالب بعد العتق الا اذا اذن له
المولی اور ضمانت نافذ نہیں غلام سے اگرچہ غلام ماذون ہو تجارت کرنے میں اور غلام سے بعد آزاد ہونیکے مطالبہ ہوگا مگر جب کہ اسکو اوسکے مولے نے ضامن ہونیکا
اذن دیا ہو تو درحالت مملوکیت بھی لیا جاویگا ضمانت میں بشرطیکہ غلام مدیون نہو کذا فی البحر ھ اس روایت سے معلوم ہوا کہ حریت نفاذ ضمانت کی شرط ہے
نہ انعقاد ضمانت کی ولا من مکاتب ولو باذن مولاہ اور ضمانت نافذ نہیں مکاتب سے اگرچہ مولے نے اسکو اذن دیا ہو ھ اصیل اور مکفول لہ کی شرط باقی رہ گئی
سو اصیل کی شرط یہہ ہے کہ قادر ہو مکفول بہ کی تسلیم پر تو مفلس میت سے ضامن ہونا صحیح نہیں اور یہہ کہ اصیل معلوم ہو تو غیر معلوم سے ضمانت جائز نہیں اور اسکا
آزاد اور عاقل بالغ ہونا شرط نہیں اور مکفول لہ کی شرط یہہ ہے کہ معلوم ہو اور مجلس میں موجود ہو اور یہہ انعقاد ضمانت کی شرط ہے اور اوسکا عاقل ہونا
شرط ہے نہ آزاد ہونا کذا فی المحیط عن البحر والمدعی وھو الدائن مکفول له اور مدعی یعنی صاحب دین کو مکفول لہ کہتے ہیں یعنے جسکے نفع کیواسطے ضمانت ہوئی
والمدعی علیه وھو المدیون مکفول عنه ویسمی الاصیل ایضا اور مدعا علیہ یعنی مدیون مکفول عنہ ہے یعنی جسکے طرف سے ضمانت ہوئی اور اسکو اصیل
بھی بولتے ہیں والنفس او المال مکفول به اور نفس یا مال مکفول بہ ہے یعنی جس چیز کی ضمانت ہوئی ومن لزمته المطالبة کفیل اور جسپر کفالت سے مطالبہ لازم
ہوا وہ کفیل ہے ھ کفیل کو زعیم اور ضامن اور حمیل اور قبیل بھی کہتے ہیں ودلیلھا الاجماع وسندہ قوله علیه الصلوة والسلام الزعیم غارم اور صحت ضمانت
کی دلیل اجماع امت ہے اور سند اجماع کی حدیث ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی کہ الزعیم غارم یعنی ضامن صاحب تاوان ہے ھ یہہ حدیث سنن ابو داؤد اور جامع ترمذی میں
ہے ترمذی نے کہا کہ یہہ حدیث حسن ہے ورکنھا مکتوب فی التوریة الزعامة اولھا ملامة واوسطھا ندامة واخرھا غرامة مجتبی اور ضامنی کرنے میں
زیادہ تر احتیاط ہے توریت میں لکھا ہے کہ ضامنی کے اول میں ملامت ہے اور درمیان میں ندامت اور اوسکے آخر میں ڈانڈ دینا ہے کذا فی المجتبی ھ ضمانت کے اول
میں ملامت ہے یعنے خلق اسکو ملامت کرتی ہے کہ کیوں پرایا بوجھ اپنے اوپر لیا اور درمیان میں ندامت ہے یعنی بعد ضامنی کے آدمی سوچتا ہے کہ دین یا احضار نفس مجھپر
لازم ہوگیا اور شاید مجھسے نہوسکے تو سخت بلا میں گرفتار ہوا اور غرامت سے تاوان مال مراد ہے اور یہہ اکثر ضمانت میں ہوتا ہے یا غرامت سے لزوم ضرر مراد ہے
اور یہہ ہر ضامنی کو شامل ہے شارح نے ضمانت کی برائیاں ذکر کیں اور اسکی خوبیوں سے سکوت کیا حالانکہ اسمیں عمدہ خوبیاں بھی ہیں از انجملہ یہہ ہے کہ ضامن ہونیسے
طالب خائف کا غم تشویش دور ہوتا ہے اور جو مطلوب کہ اپنی ذات پر خائف ہے اسکی تشویش دور ہوتی ہے چنانچہ حدیث شریف میں وارد ہے کہ جو مومن کی تشویش اور
مصیبت دنیا میں رفع کرے حق تعالی اسکی مصائب کو روز قیامت کے دور کریگا وکفالة النفس تنعقد بکفلت بنفسه ونحوه مما یعبر به عن بدنه
کالطلاق وقد منا تمامه انھم لو تعارفوا الطلاق بالید علی الجملة وقع به الطلاق فکذا فی الکفالة فتح اور کفالت نفس یعنے حاضر ضامنی منعقد
ہوتی ہے یوں کہنے سے کہ میں نے ضمانت کی اوسکی ذات کی اور بنفسہ اوسکے وہ لفظ ہے جس سے بدن انسان تعبیر کیا جاتا ہے مانند طلاق کے اور ہم پہلے ذکر کر چکے
ہیں وہاں کتاب الطلاق میں کہ اگر ایک قوم میں بولنا ہاتھہ کا تمام بدن پر معروف اور مروج ہو تو اوس سے طلاق واقع ہوگی تو اسیطرح کفالت میں کذا فی
الفتح یعنے اگر یہہ بجای کل بدن بولتے ہوں تو اگر ایک شخص کہے کہ میں اسکے ہاتھہ کا ضامن ہوں تو ضمانت منعقد ہوتی ہے وبجزء شائع ککفلت بنصفه
او ربعه اور انسان کے جزو شائع سے کفالت منعقد ہوتی ہے جیسے یوں کہے کفالت کی اوسکے نصف یا ربع کی ھ نصف یا ثلث یا ربع مکفول عنہ کا مراد ہے تو
اگر کفیل اپنے جزو شائع کیطرف اضافت کرے اسطرح کہ تیرے واسطے میرا نصف یا ثلث ضامن ہوا تو جائز نہیں کذا فی المحیط وعن السراج وتنعقد بضمنته او علی او
الی او عندی او انا به زعیم ای کفیل او قبیل به ای بفلان او غریم او حمیل بمعنی محمول بدائع اور منعقد ہوتی ہے حاضر ضامنی ان الفاظ

کرین اوسکا ضامن ہوا یعنی یالی یا منہ ہی سہی یا مین اوسکا زعیم یعنی ضامن ہون یا اوس کا قبیل یعنی فلانے شخص کا ضامن ہون یا اوس کا غریم حمیل ہون یعنی
محمول کذا فی البدائع ھم قولہ علیّ یعنی مجھپر اسکی ضمانت لازم اور واجب ہو اسواسطے کہ علی کلمہ وجوب کا ہو یہہ صیغہ التزام ہوا قولہ الیّ یعنی چھوڑو سکو میری
طرف کذا فی التاتارخانیہ قولہ عندی یعنی یہہ شخص میرے پاس یعنی کوئی میرے پاس حاضر کر دیگا اور قبیل یعنی کفیل یعنی قابل ضمان ہی طحطاوی کما ظہر یہہ ہی کہ
حمیل یعنی فاعل ہی کیونکہ وہ حامل ہے کفالت کا ولا تنعقد بقولہ انا ضامن حتی تجتمعا او حتی یلتقیا ویکون کفیلا الی الغایۃ تتارخانیہ اور منعقد ہوتی
ہی کفالت اس قول سے کہ مین ضامن ہون یہان تک کہ طالب اور مطلوب جمع ہون یا یہان تک کہ دونون ملین اور ہوگا قائل اس کا ضامن غایت تک کذا فی
التاتارخانیہ ھم یعنی یہہ ضمانت دائمی نہین بلکہ ضمانت موقت ہے تا اجتماع والتقاء طرفین وقیل لا تنعقد لعدم بیان المضمون بہ اھو نفس او مال کما
نقلہ فی الخانیۃ عن الثانی اور قول ضعیف یہہ ہے کہ انا ضامن حتی یجتمعا سے ضمانت منعقد نہین ہوتی بسبب نہ بیان ہونے مضمون بہ کے یعنی جس چیز کی ضمانت
ہوئی اوس کا بیان نہین کہ وہ کیا ہے ذات ہو یا مال ہے چنانچہ یہہ قول خانیہ مین ابو یوسف سے مروی ہو قال المصنف والظاہر انہ لیس لمذھب لکنہ
استنبط منہ فی فتاواہ انہ لو قال الطالب ضمنت بالمال وقال الضامن انما ضمنت بنفسہ لا یصح مصنف نے اپنی شرح مین کہا اور ظاہر یہہ
انعقاد ابو یوسف کا مذہب نہین لیکن صاحب خانیہ نے قول مذکور سے اپنے فتاوی مین استنباط کیا ہو کہ اگر طالب کہے کہ تونے مال کی ضمانت کی ہو اور ضامن کہے کہ مینے
جان ضامنی کی ہے تو ضمانت صحیح نہین ھم مصنف نے کہا ہو اسواسطے ضمانت صحیح نہین کہ دونون کا اتفاق ایک امر پر نہین ہوا طحطاوی نے کہا کہ یہہ استنباط منافی ضعف
نہین تو بقول مستند قول مذکور کفالت نفس ہے ثم قال وینبغی انہ اذا اعترف انہ ضمن بالنفس ان یؤاخذ باقرارہ فلیراجعہ پھر مصنف نے کہا کہ
لائق یون ہو کہ جب ضامن اقرار کرے کہ وہ ضامن ہوا ہے اسکی ذات کا کہ وہ ماخوذ ہے اپنے اقرار سے تو اس روایت کو تلاش کر کتب معتمدہ مین کما لا تنعقد
فی قولہ انا ضامن او کفیل لمعرفتہ علی المذھب خلافا للثانی لانہ یلتزم المطالبۃ بل المعرفۃ یعنی منعقد نہین ہوتی ضامنی اس قول سے کہ مین ضامن
یا کفیل ہون اوسکی معرفت اور شناخت کا بوجہ مذہب کے بخلاف ابو یوسف کے ضمانت اسواسطے منعقد نہین ہوتی کہ قائل نے مطالبہ کا التزام نہین کیا بلکہ شناخت
اور پہچان کا واختلف فی انا ضامن لتعریفہ او علی تعریفہ والوجہ اللزوم فتح اور خلاف ہو اس قول مین کہ مین ضامن ہون اسکی تعریف کا یا اوسکی تعریف
یعنی اوسکے پہچوا دینے کا ضامن ہون اور دلیل قوی لزوم ضمانت ہو کذا فی الفتح ھم اسواسطے کہ تعریف صیغہ متعدی ہو تو قائل نے التزام کیا کہ طالب کو
مطلوب کے طرف دلالت کرے بخلاف معرفت کے کہ اوس سے ثابت نہین ہوتا اگر پہچانتا کفیل کا مطلوب کو کذا فی الحموی کانا ضامن لوجہہ لانہ یعبر بہ عن
الجملۃ مدارلسم چنانچہ اس قول مین لزوم ضمانت ہو کہ مین اوسکے چہرہ کا ضامن ہون اسواسطے کہ چہرہ سے ساری بدن کی تعبیر ہوتی ہے کذا فی السراج وفی معرفۃ
فلان علیّ یلزمہ ان یدل علیہ خانیہ ولا یلزم ان یکون کفیلا بھا اور اس قول مین کہ فلانے شخص کی معرفت مجھپر ہے اسپر بتا دینا لازم ہو اور بتا دینے کا
ضامن ہونا لازم نہین کذا فی النہر واذا کفل الی ثلاثۃ ایام مثلا کان کفیلا بعد الثلثۃ ایضا ابدا حتی یسلمہ لما فی الملتقط وشرح المجمع لو سلمہ للحال
بریٔ وانما المدۃ لتاخیر المطالبۃ اور جب کہ ضامن ہوا تین دن تک مثلا تو وہ ضامن ہوگا تین دن کے بعد بھی ہمیشہ تا وقتیکہ اوسکی تسلیم کرے اسواسطے کہ ملتقط
اور شرح مجمع مین ہے کہ اگر قول مذکور مین کفیل مطلوب کو تسلیم کرے تو ضامنی سے بری ہوگا اور مدت کا بیان تو مطالبہ کی تاخیر کے واسطے ہو ھم یعنی ذکر مدت انقطاع
ضمانت کیواسطے نہین بلکہ تاخیر مطالبہ کے واسطے ہو تو تا تسلیم مطلوب یہہ دائمی ضمانت ہو طحطاوی نے کہا کہ ابتدا ضمانت کے حذف سے اشارہ کیا کہ اگر یون کہے کہ مین ضامن
ضامن ہون آج سے دس دن تک تو وہ فی الحال ضامن ہو جائیگا اور جب دس دن گذر جاینگے تو وہ ضامن باقی رہیگا کذا فی الشرنبلالیہ ولو زاد وانا بری بعد ذلک لم
یکن کفیلا فی ظاہر الروایۃ وھی الحیلۃ فی کفالۃ لا تلزم درر واشباہ اور اگر اتنا زیادہ کہا کہ مین بری ہون بعد اسکے یعنی یون کہا کہ تین دن تک ضامن
ہون اور بعد اسکے بری ہون تو پہلا ضامن نہوگا ظاہر الروایۃ مین اور یہہ حیلہ ہو اوس کفالت مین جو لازم نہو۔ ھم اصلا ضامن نہوگا یعنی مطلقا ضامن نہوگا نہ مدت
کے اندر نہ بعد اسکے اسواسطے کہ اعتبار ہوتا ہی آخر کلام کا اور حالانکہ آخر کلام مین وہ ضمانت سے بری ہو گیا تو اول کلام سے معلوم ہوا کہ وہ مطالب ہوگا بعد مدت کے
کیونکہ مذکور ہو چکا کہ ذکر مدت تاخیر مطالبہ کے واسطے ہو اور پھر اوسنے ذکر کیا کہ بعد مدت وہ ضمانت سے بری ہو تو گویا اوسپر مطالبہ نہوا تو ضمانت بھی نہوئی کذا فی

الطحاوي قلت وكذا في لسان الحكام عن أبي الليث وأن عليه الفتوى ثم نقل عن الواقعات أن الفتوى أنه يصير كفيلا انتهى
لكن تقوى الأول بأنه ظاهر المذهب قنية مین کہتا ہون کہ صاحب اشباہ نے لسان الحکام مین ابواللیث سے نقل کیا کہ اسی پر فتوی ہے یعنے عدم
کفالت پر پھر واقعات سے نقل کیا کہ اسکا فتوی ہے کہ وہ کفیل ہوجاتا ہے انتہے کلامہ لیکن قول اول یعنے عدم ضمانت کا فتوی قوی ہوتا ہے اس وجہ سے کہ وہ
ظاہر مذہب ہے سو آگاہ رہنا ہم یعنے درصورت تعارض افتا ظاہر الروایۃ کے طرف رجوع لازم ہے ولا يطالب بالمكفول به في الحال في ظاهر الرواية
وبه يفتى وصححه في السراجية اور جب مثلا تین دن کی مدت سے ضمانت ہوئی تو ضامن سے مکفول بہ کا مطالبہ فی الحال نہوگا بعد دن گذرجانے تین دن کے
ظاہر الروایۃ مین اور اسیکا فتوی ہے اور اسیقول کو صحیح کہا ہے سراجیہ مین وفي البزازية كفل على أنه متى ما طلب فله أجل شهر صحت وله
أجل شهر من طلبه فإذا تم الشهر فطالبه لزم التسليم ولا أجل له ثانيا اور بزازیہ مین ہے کہ ایک شخص نے ضامنی کی اس شرط پر کہ جسوقت اور جبار کہ
اوس سے مطالبہ ہو تو اوسکے واسطے ایک مہینے کی مدت ہے تو ضامنی صحیح ہے اور اسکو ایک مہینے کی مدت ہوگی جبسے کہ طالب ضامن سے طلب کریگا یعنی طلب
اول کے بعد پھر جب مہینہ پورا ہوگا پھر طالب اوس سے مطالبہ کریگا تو ضامن کو حاضر کرنا مکفول بہ کا لازم ہوگا اور ضامن کے واسطے دوسری بار مدت مقرر نہوگی ہم کہتے
مطالبہ سے ایک مہینے کے بعد تعلیق باطل ہوگی کیونکہ اگر باطل نہو تو ابطال ضمانت لازم آوے عدم مطالبہ سے مطلقا ثم قال وكفل على أنه بالخيار عشرة
أيام أو أكثر صح بخلاف البيع لأن مبناها على التوسع پھر صاحب بزازیہ نے کہا کہ ضامن نے ضامنی کی اس شرط پر کہ دس دن یا زیادہ اوسکو اختیار رہے یعنی چاہے
مدت مین ضامنی کرے یا نکرے تو صحیح ہے بخلاف بیع کے کہ اوسمین تین دن سے زیادہ خیار شرط صحیح نہین ہے اسواسطے کہ ضمانت کی بنا کشادگی پر ہے وإن شرط تسليمه
في وقت بعينه أحضره فيه إن طلبه كدين مؤجل حل اور اگر شرط ہوگئی ہو مکفول بہ کی تسلیم معین وقت مین تو ضامن اسکو اوس وقت مین حاضر کردے اگر
مکفول لہ طلب کرے جیسے اوس دین مؤجل کا ادا کرنا لازم ہے جسکی مدت ہوچکی ہم طحطاوی نے کہا کہ لفظ شرط کو مجہول پڑھنا چاہیے تا کفیل اور مکفول لہ دونون کی شرط کو شامل
ہو فإن أحضره فيها وإلا حبسه الحاكم حتى يظهر مطله پھر اگر کفیل مکفول بہ کو حاضر کرے مدت مشروطہ مین تو خوب ہے اور نہین تو حاکم اسکو قید کرے جب تک کہ اسکا
ٹالنا ظاہر ہو ہم شارح کو یون کہنا بہتر تھا کہ إذا ظهر مطله اسواسطے کہ بحرالرائق مین ہے کہ ضامن کو حاکم قید نکرے تا وقتیکہ اوسکا ٹالنا ظاہر نہو کیونکہ حبس ظلم کی
جزا ہے اور وہ ٹالنے ہی سے ظالم نہین انتہے اور بعضے نسخون مین حين يظهر مطله ہے اور یہہ ظاہر ہے خانیہ اور بزازیہ مین ہے کہ حبس اوسوقت ہے جب کہ ضامن مقر ہو اور
اگر ضمانت کا منکر ہو اور گواہون سے اسکی ضمانت ثابت ہو تو اوسوقت اوسکی حبس مین جلدی کرے کذا في الطحطاوي ولو ظهر عجزه ابتداء لا يحبسه عيني اور اگر
ضامن کی عاجزی حاضر کرنے مین شروع سے ظاہر ہو تو اسکو قید نکرے کذا في العيني فإن غاب أمهله مدة ذهابه وإيابه ولو لدار الحرب عيني وابن ملك
پھر اگر مکفول بہ غائب ہو تو ضامن کو اوسکے پاس جانے اور آنے کی مدت تک مہلت دے اگرچہ مکفول بہ دارالحرب مین ہو کذا في العيني وابن ملك ولو لم يعلم مكانه
لا يطالب به لأنه عاجز إن ثبت ذلك بتصديق الطالب زيلعي زاد في البحر أو ببينة أقامها الكفيل مستدلا بما في القنية اور اگر ضامن مکفول بہ کا
مکان نجانتا ہو کہ کون شہر مین وہ گیا ہے تو اوس سے مطالبہ کیا جاوے کیونکہ وہ عاجز ہے بشرطیکہ عدم علم مکان کا طالب کے تصدیق کرنے سے ثابت ہوا ہو کذا في الزيلعي
بحرالرائق مین اتنا زیادہ کہا ہے یا ضامن کے گواہون سے ثابت ہوا ہو قنیہ کی عبارت سے استدلال کرکے ہم طحطاوی نے کہا اسمین یہہ خلل ہے کہ یہہ گواہی اوس چیز کی نفی پر ہے
جس پر علم شاہد محیط نہین غاب المكفول به فللدائن ملازمة الكفيل حتى يحضره مکفول بہ غائب ہوگیا تو صاحب دین کو ملازمت کفیل جائز ہے تا وقتیکہ
اسکو حاضر کرے وحيلة دفعه أن يدعي الكفيل عليه أن خصمك غائب غيبة لا تدري فبين لي موضعه فإن برهن على ذلك اندفع
عنه الخصومة اور دفع ملازمت کا حیلہ یہ ہے کہ دعوی کرے ضامن طالب پر کہ تیرا خصم بغیبت غیر معلومہ غائب ہے سو اوسکا مکان مجھسے بیان کرو پھر اگر ضامن
اپنے اس دعوی پر گواہی گذرانے تو طالب کی خصومت اوس سے مندفع ہوجاویگی ولو اختلفا فإن له خرجة للتجارة معروفة أمر الكفيل بالذهاب إليه
وإلا حلف أنه لا يدري موضعه اور اگر طالب اور ضامن مین اختلاف ہو یعنی ضامن کہتا ہو کہ مین مکفول بہ کا مکان نہین جانتا اور طالب کہتا ہو کہ تو جانتا ہے
تو اگر مکفول بہ سوداگری کیواسطے جاتا ہو اور وہ مکان مشہور ہو تو ضامن کو اوس تک جانیکا حکم ہوگا اور نہین تو اوس سے قسم لیجاوے کہ وہ اوس کا مکان نہین جانتا

ان العبد مال فاذا تعذر تسليمه لزمه قيمته وسيجيء مالو كفل برقبته اور بری الذمہ ہوجاتا ہی ضامن مکفول بہ کی موت سے اگرچہ مکفول غلام
ہو مصنف نے غلام کے ذکر کرنے سے اس وہم کو دفع کیا کہ غلام تو مال ہے پھر جب اوسکی تسلیم متعذر ہوئی تو اوسکی قیمت ضامن پر لازم ہوئی اور آگے آویگا رقبہ
غلام کی ضمانت کا مسئلہ وبموت الكفيل وقيل يطالب ورثته باحضاره سراجيه اور برات حاصل ہوتی ہے ضامن کی موت سے اور قول ضعیف یہ ہے
کہ ضامن کے وارث سے مکفول بہ کے حاضر کرنے کا مطالبہ ہوگا كذا في السراج لا بموت الطالب بل وارثه او وصيه يطالب الكفيل وقيل بكر او قيمت
والمذهب الاول اور ضامن بری الذمہ نہیں ہوتا طالب کی موت سے بلکہ طالب کا وارث یا اوسکا وصی ضامن سے مطالبہ کریگا اور قول ضعیف یہ ہے کہ غلام
کی موت سے ضامن بری الذمہ ہوجاتا ہی كذا في الاصلاح اور قوی مذہب پہلا ہے وبدفعه الى من كفل له حيث اي في موضع يمكن مخاصمته
سواء قبله الطالب او لا وان لم يقل وقت التكفيل اذا دفعته اليك فانا بريء وبرأ بتسليمه مرة قال سلمته اليك بجهة الكفالة او لا
ان طلبه منه والا لا بد ان يقول ذلك اور بری الذمہ ہوجاتا ہی ضامن مکفول لہ کو سپرد کر دینے سے ایسے مکان میں جہاں اسکو مخاصمت ممکن ہو خواہ طالب
اسکو قبول کرے یا نکرے اگرچہ ضامن نے ضمانت کیوقت یون نکہا ہو کہ جب میں مکفول بہ کو تیرے سپرد کروں تو میں بری الذمہ ہوں اور بری الذمہ ہوجاتا ہی ایکبار
کی تسلیم سے خواہ ضامن نے طالب سے یون کہا ہو کہ میں نے اسکو سپرد کیا تیری طرف کفالت کی جہت سے یا نہ کہا ہو یہ اوس شرط سے ہے جب کہ طالب نے اوس مکفول بہ
طلب کیا ہو اور اگر طلب کیا ہو تو یہ کہنا ضرور ہے کہ میں نے اسکو بجہت کفالت تجھکو سپرد کیا ہے مکان ممکن المخاصمت کی قید اسواسطے لگائی کہ اگر جنگل یا دریا میں تسلیم ہوگی
تو ضامن بری الذمہ نہوگا کیونکہ طالب اس خصومت پر قادر نہیں ولو شرط تسليمه في مجلس القاضي سلمه فيه ولم يجز تسليمه في غيره به يفتى في زماننا
لتهاون الناس في اقامة الحق اور اگر تسلیم مکفول بہ کی مجلس قاضی میں شرط ہو تو ضامن وہیں اسکو حاضر کرے اور اوسکی تسلیم غیر مجلس قاضی میں جائز نہیں ہمارے
موجودہ زمانہ میں بسبب سستی کرنے لوگوں کے امر حق کی مددگاری میں ہم یہی فتوی دیتے ہیں ولو سلمه عند الامير او شرط تسليمه عند هذا
القاضي فسلمه عند قاض آخر جاز ذخيرة اور اگر در صورت شرط مجلس قاضی ضامن نے اوسکو امیر کے پاس حاضر کیا یا اوسکی تسلیم اس قاضی کے پاس شرط تھی سو اوسکو
دوسرے قاضی کے پاس سپرد کیا تو جائز ہے كذا في البحر ولو سلمه في السجن لو سجن هذا القاضي او سجن امير البلد في هذا المصر جاز ابن ملك اور اگر
اسکو قیدخانہ میں سپرد کیا تو اگر اس قاضی کا قیدخانہ ہی یا حاکم شہر کا قیدخانہ ہو اسی شہر میں تو جائز ہے كذا صرح ابن ملك في شرح المجمع وكذا يبرأ الكفيل بتسليم
المطلوب نفسه عن كفالته لحصول المقصود وبتسليم وكيل الكفيل لقيامه مقامه ورسوله اليه لان رسوله الى غيره كالاجنبي اور ایسے ہی ضامن بری الذمہ
ہوتا ہی مطلوب کی تسلیم سے اپنی ذات کو یعنے اگر مکفول بہ خود حاضر ہوا تو ضامن بری ہوگیا بسبب حاصل ہونے مقصود کے اور ضامن بری الذمہ ہوجاتا ہی اپنے وکیل کی
تسلیم سے بسبب قائم ہونے وکیل کے مقام اوسکے اور بری الذمہ ہوتا ہے ضامن فرستادہ کی تسلیم سے طالب کی طرف ...
انه هو تسليم مطلوب ... ضامن بری الذمہ ہوتا ہے کہ جب کفالت بامر مطلوب ہو اور اگر اسکے بغیر امر ...
کی یہ صورت ہے کہ ضامن نے ایک شخص سے کہا کہ میرے اسکو اور طالب کے شخص کو سپرد کر آ طالب کو سپرد کر دے پھر رسول نے خود طالب کو سپرد کیا تو یہ اجنبی کی مانند ہے
اور تسلیم اجنبی کی یہ صورت ہے کہ شخص اجنبی نے مطلوب کو طالب کی طرف سپرد کیا اور کہا کہ میں اسکو تیرے پاس ضامن کیجانب سے سپرد کرتا ہوں سو اگر طالب نے قبول
کیا تو ضامن بری الذمہ ہوگیا اور اگر چپ رہے تو ضامن بری نہیں كذا في الحلبي وفيه كشرط قبول الطالب وكشرط ان يقول كل واحد من
هؤلاء سلمت اليك عن الكفيل ولهمس كفالته اي بحكم الكفالة عيني والا لا ابن كمال فليحفظ اور تسلیم رسول میں قبول کرنا طالب کا شرط
نہیں اور یہ شرط ہے کہ ہر شخص ان تینوں مذکورین سے یعنی مطلوب اور ضامن کا وکیل اور ضامن کا رسول طالب سے کہے کہ میں نے تجھکو سپرد کیا ضامن کیجانب سے كذا في الدرر
اور اوسکی ضمانت سے یعنی بحکم ضمانت سپرد کیا كذا في العيني اور اگر اس طرح نکہیگا تو ضامن بری الذمہ نہوگا كذا صرح ابن كمال تو اسکو یاد رکھنا چاہیے فان قال ان لم اواف

اى اتى به غدا فهو ضامن لما عليه من المال فلم يواف به مع قدرته عليه فلو عجز لحبس او مرض لم يلزمه المال الا اذا عجز بموت المطلوب او جنونه كما افاده بقوله پہر اگر حاضر ضامن نے کہا کہ اگر مین مطلوب کو کل نہ لے آؤن تو مین ضامن ہون اوس مال کا جو اوسپر ہے سو وہ مطلوب کو نہ لایا باوجودیکہ لانے پر قادر تہا تو اگر ضامن لانے سے عاجز ہو بسبب قید یا بیماری کے تو اوسپر مال لازم نہین مگر ہو قت جب کہ مطلوب کی موت یا دیوانگی سے حاضر نکر سکے چنانچہ مصنف نے اسکو اپنے آیندہ قول مین بیان کیا ہے ہم اور اگر ضامن عاجز ہو طالب کے غائب ہو جانے سے تو مال لازم ہوگا خلاصہ مین ہے کہ جب طالب غائب ہو تو قاضی اوسکے طرف سے وکیل قائم کرے کذا فی الطحطاوی ملخصا او مات المطلوب فی الصورة المذکورة ضمن المال فی الصورتین لانه علق الکفالة بالمال بشرط متعارف فصح یا مطلوب گیا صورت مذکورہ مین تو ضامن ہوگا مال کا دونون صورتون مین یعنی نہ حاضر کرنیمین باوجود قدرت اور مطلوب کے مرجانے مین ہو اسواسطے کہ حاضر ضامن نے مال ضامنی کو شرط متعارف پر معلق کیا تو تعلیق صحیح ہے ہم مطلوب کی موت سے ضمانت درحق تسلیم باطل ہو گئی نہ درحق مال ولا یبرأ عن کفالة النفس لعدم التنافی اور ضامن مال ضامنی سے حاضر ضامنی سے بری الذمہ نہوگا بسبب عدم مخالفت کے یعنے مال ضامنی اور حاضر ضامنی مین تخالف نہین جو جمع نہو سکین فلو ابرأہ عنها فلم یواف به لم یجب المال لفقد شرطه سو اگر در صورت مذکورہ طالب نے ضامن کو حاضر ضامنی سے بری الذمہ کر دیا پہر ضامن نے مطلوب کو حاضر نکر دیا تو اوسپر مال واجب نہوگا بسبب پائے جانے اوسکی شرط کے یعنے شرط وجوب مال علیم تسلیم مطلوب تہی در صورت بقای حاضر ضامنی سو ابراء طالب سے وہ باقی نرہی قید بموت المطلوب لانه لو مات الطالب طلب وارثه ولو مات الکفیل طولب وارثه درر مصنف نے موت طالب کی قید لگائی اسواسطے کہ اگر طالب مرگیا تو اوسکا وارث طلب کریگا اور اگر ضامن مرجائیگا تو اوسکے وارث سے مطالبہ ہوگا کذا فی الدرر فان دفعه الوارث الطالب بری وان لم یدفعه حتی مضی الوقت کان المال علی الوارث یعنی من ترکة المیت عینی پہر اگر ضامن کے وارث نے مطلوب طالب کو سپرد کیا تو وارث بری الذمہ ہو گیا اور اگر اسکو نہ دیا یہانتک کہ وقت گذر گیا تو مال لازم ہوگا ضامن کے وارث پر یعنے میت کے متروکہ سے مال دینا لازم ہوگا کذا فی العینی ولو اختلفا فی الموافاة وعدمها فالقول للطالب لانه منکرها وحینئذ فالمال لازم علی الکفیل خانیه اور اگر دونون نے مطلوب کی موافات اور عدم موافات مین اختلاف کیا تو طالب کا قول معتبر ہوگا کیونکہ وہ منکر ہے اور اسصورت مین تو مال لازم ہوگا ضامن پر کذا فی الخانیه وفیها لو اختفی الطالب فلم یجده الکفیل نصب القاضی وکیلا اور خانیہ مین ہے کہ اگر چہپ رہا طالب سو ضامن نے اسکو نہ پایا تو قاضی اوسکے طرف سے ایک وکیل قائم کریگا یعنے تا مطلوب اسکو سپرد کیا جاوے ولا یصدق الکفیل علی الموافاة الا بحجة اور ضامن کی تصدیق نکیجائیگی موافات پر یعنے مطلوب کے حاضر کر دینے پر بدون گواہی کے ادعی علی آخر حقا معینا او مائة دینار ولم یبینها ابجیدة ام ردیة ام اشرفیة لتصح الدعوی ایک شخص نے دوسرے پر غیر معین حق کا دعوی کیا کذا فی العینی یا سو دینار کا دعوی کیا اور اسکی صفت کا بیان نکیا کہ دینار عمدہ یا ناقص یا اشرفی ہی تا کہ دعوی صحیح ہوتا فقال رجل للمدعی دعه فانا کفیل بنفسه وان لم اواف به غدا فعلی المائة فلم یواف الرجل به غدا فعلیه المائة ای التی بینها المدعی اما بالبینة او باقرار المدعی علیه سو مدعی مذکور سے ایک مرد نے کہا کہ مدعا علیہ کو چہوڑ دے مین اوسکا حاضر ضامن ہون اور اگر وہ کل ادا نکریگا تو مجہپر سو دینار ہین سو اوسنے کل ادا نکیا تو ضامن پر سو واجب ہونگے یعنے وہ سو دینار جنکو مدعی نے بیان کیا ہو یعنی ثابت کیا ہو یا گواہی سے یا مدعا علیہ کے اقرار سے وتصح الکفالتان لانه اذا بین التحق البیان باصل الدعوی فتبین صحة الکفالة بالنفس فترتب علیها الثانیة اور صحیح ہونگی دونون ضامنیاں یعنی حاضر ضامنی اور مال ضامنی ہو اسواسطے کہ جب دعوی کا بیان ہو گیا تو یہہ بیان اصل دعوی سے ملحق ہو گیا تو حاضر ضامنی کی صحت ظاہر ہو گئی تو اوسپر دوسری ضامنی یعنی مال ضامنی مترتب ہو گئی یعنی ہر چند اول دعوی مجہول غیر مبین تہا لیکن جب آخر کار اوسکا بیان ہو گیا تو جہالت مرتفع ہو گئی اور حاضر ضامنی صحیح ہو گئی پہر جب حاضر ضامنی صحیح ہوئی تو اوسپر مال ضامنی کی بہی صحت مترتب ہو گئی والقول له ای الکفیل فی البیان لانه یدعی صحة الکفالة اور بیان مین اسکا قول معتبر ہے یعنی کفیل کا کیونکہ وہ صحت کفالت کا مدعی ہے ہم شارح ارجاع ضمیر له مین صاحب درر کا تابع ہو گیا اور حالانکہ صواب یہہ ہے کہ مرجع ضمیر مذکور مکفول له ہو جیسا کہ منح الغفار مین ہے ہو اسواسطے کہ اس تصویب پر تعلیل مذکور دال ہے یعنی بانه یدعی الصحة کیونکہ ضمیر یدعی کی مکفول له کیطرف بالقطع راجع ہے کذا فی الطحطاوی وکلام السراج یفید اشتراط اقرار المدعی علیه بالمال فلیحرر اور سراج کا کلام مال کے مدعا علیہ کے اقرار کے مشروط ہونیکا مفید ہے تو اسکی تنقیح کرنا چاہیے ہم طحطاوی نے کہا اعتماد کے لائق وہ ہے

انا ملوٰلیہ فحینئذٍ برأ الکفیل اشباہ میں کے بری الذمہ کر دینے سے ضامن بھی بری الذمہ ہو جاتا ہے مگر حاضر ضامن بری الذمہ نہیں ہوتا لیکن صورت
مین جب کہ طالب یون کہے کہ اسکے جانب میرا کوئی حق نہیں اور نہ میرے موکل کا حق اور نہ اوس یتیم کا جسکا مین وصی ہون اور نہ اوس وقف کا جسکا مین
متولی ہون تو اب ضامن بری الذمہ ہوگا کذا فی الاشباہ واما ثانیا المال فتصح بہ ولو المال مجہولاً اذا کان ذلک المال دیناً صحیحاً الا اذا کان
الدین مشترکاً کما سیجیٔ لان قسمۃ الدین قبل قبضہ لا تجوز ظہیریہ اور مال ضامنی تو صحیح ہے اگرچہ مال مجہول غیر معین ہو بشرطیکہ یہ مال دین صحیح
ہو مگر جب کہ دین مشترک ہو تو ضامنی صحیح نہیں چنانچہ عنقریب اسکا ذکر آویگا اسواسطے کہ دین کا قسمت کرنا اوسکے قبضہ کرنے سے پہلے جائز نہیں کذا فی الظہیریۃ
دین مشترک کی ضمانت کی یہہ صورت ہے کہ حامد اور محمود کا دین زید پر ثابت ہے سو حامد نے زید سے تقاضا کیا محمود اوسکے حصے کا ضامن ہوا تو یہہ ضامنی صحیح نہیں
اگرچہ دین صحیح ہی کیونکہ اسمین قسمت دین قبل قبض لازم آتی ہے اور وہ صحیح نہیں والا فی مسئلۃ النفقۃ المقررۃ فتصح مع انہا تسقط بموت
وطلاق اشباہ وکانہم اخذوا فیہا بالاستحسان للحاجۃ لا بالقیاس سوای دین صحیح ضمانت صحیح نہیں مگر نفقہ مقررہ کے مسئلے مین تو ضامنی
صحیح ہی باوجودیکہ نفقہ موت اور طلاق سے ساقط ہو جاتا ہو کذا فی الاشباہ اور گویا کہ فقہا نے مسئلہ نفقہ مین استحسان پر عمل کیا ہو حاجت کی سبب سے نہ قیاس پر
یعنی اگرچہ نفقہ دین صحیح نہین مگر ضامنی اسکی صحیح ہے تو یہہ صحت استحسانی ہوگی نہ قیاسی والا فی بدل السعایۃ عندہٗ بزازیۃ وکانہ الحق ببدل الکتابۃ
والا فہو لا یسقط لانہ لا یقبل التعجیز فیلغز ای دین صحیح ولا تصح الکفالۃ بہ وای دین ضعیف وتصح بہ دین صحیح مین ضمانت صحیح ہی مگر بدل
سعایت مین اگرچہ وہ دین صحیح ہی اسکی ضامنی صحیح نہین امام کے نزدیک اور گویا کہ امام نے بدل سعایت کو بدل کتابت کے ساتھ ملحق کیا اور اگر بدل سعایت کو بدل کتابت سے ملحق نہ کیجیے
بلکہ اسکو دین غیر صحیح قرار دیجیے تو صحیح نہین کہ وہ ساقط نہیں ہوتا اسواسطے کہ وہ تعجیز کو قبول نہین کرتا تو بطریق چیستان اور پہیلی کے پوچھتے ہین کہ کون صحیح
دین ہو جسکی ضامنی صحیح نہین تو جواب اسکا یہہ ہے کہ بدل سعایت ہو اور کون دین ضعیف ہے جسکی ضمانت صحیح تو جواب یہہ ہے کہ نفقہ ہو ھم دین مشترک اور بدل سعایت
استثنا بنظر علم صحت ضمانت کے ہو اور نفقہ کا استثنا بنظر صحت کرے ہے والدین الصحیح ھو ما لا یسقط الا بالاداء او الابراء ولو حکما بفعل یلزمہ
سقوط الدین فیسقط دین المھر بمطاوعتہا لابن الزوج للابراء الحکمی ابن الکمال اور دین صحیح وہ ہو جو ساقط نہو کسیطرح بدون ادا یا ابراء کے
اگرچہ ابراء حکمی ہو اوس فعل سے جسکو سقوط دین لازم ہو تو ساقط ہوگا عورت کا دین مہر ابن زوج کی مطاوعت سے یعنی اگر زوجہ اپنی زوج کے فرزند کی وطی
سے راضی ہو تو مہر اوسکا ساقط ہو جاویگا بسبب ابراء حکمی کے کذا صرح ابن کمال فلا تصح ببدل الکتابۃ لانہ یسقط بدونہما بالتعجیز ولو کفل وادّی
رجع بما ادّی بحر یعنی لو کفل بامرہ وسیجیٔ قید آخر تو ضامنی صحیح نہین بدل کتابت کی کیونکہ بدل کتابت بدون ادا یا ابراء التعجیز مکاتب سے ساقط ہو جاتا ہے
اور اگر کوئی شخص مکاتب کا ضامن ہوا اور اوسنے بدل کتابت ادا کیا تو مکاتب سے پھیر لے جتنا اوسنے دیا یعنے اگر وہ ضامن ہوا ہو مکاتب کے امر سے اور آگے دوسری قید
آویگی ھم قید آیندہ یہہ ہے کہ ضامن ادا کرے اس گمان سے کہ مجھپر ادا کرنا لازم ہے ضمانت کے سبب بکفلت متعلق بتصح عنہ بالف مثال للمعلوم ضامنی صحیح ہی
اس لفظ سے کہ مین اوسکا ضامن ہوا ہزار درم کا یہہ مثال ہے دین معین کی ضمانت کی شارح نے کہا بکفلت کا لفظ تصح کے لفظ سے متعلق ہو ومثال المجہول بالدرک
امثلۃ بما لک علیہ وبما یدرکک فی ھذا البیع وھذا یسمّٰی ضمان الدرک اور مصنف نے دین مجہول کی چار مثالین ذکر کین پہلی مثال یہہ ہو کہ مین ضامن
ہوا اوس مال کا جو تیرا اوسپر ہے دوسری مثال یہہ ہو کہ مین ضامن ہوا اوتنے مال کا جو تجھکو دینا پڑے اس بیع مین اور اسکو ضمان الدرک کہتے ہین ھم درک بفتحتین وبسکون ثانی
عبارت ہی ثمن پھیر لینے سے جب مبیع مین استحقاق ثابت ہو کذا فی الطحطاوی اور ضمان درک کو ضمان استحقاق بھی کہتے یعنی ثمن پھیر دینے کی مشتری سے ضمانت کرے اگر
بیع کا کوئی شخص مستحق نکلے کذا فی شرح الوقایۃ طحطاوی مین سراج سے منقول ہے کہ جب مبیع مستحق غیر ہو تو مشتری کو چاہیے کہ اول بائع سے خصومت کرے پھر جب
استحقاق ثابت ہو تو مشتری کو اختیار ہی چاہے بائع سے ثمن پھیر لے چاہے ضامن سے اور ظاہر الروایۃ مین ضامن سے پہلے خصومت کرنا مشتری کو جائز نہیں وما بایعت
فلانا فعلیّ وکذا قول الرجل لامرأۃ الغیر کفلت لک بالنفقۃ ابدًا ما دامت الزوجیۃ خانیہ تیسری مثال دین مجہول کی ضمانت کی یہہ ہو کہ جو تو نے بیچا
فلانے شخص سے سو مجھپر ہے اور اسیطرح مرد کا کہنا غیر کی عورت سے کہ مین تیرے نفقہ کا ضامن ہوا ہمیشہ جبتک کہ زوجیت قائم رہے کذا فی الخانیہ وما غصبک فلان

مسائل

تعلیق بالضمان شرطیة ای لما بایعته فعلی او ما اشتریته منه فعلی ای الکفالة بالمبیع لا تجوز اور جو غصب کر لیا تجھ سے فلانے شخص نے وہ مجھ پر ہے لفظ ما کا مثال ثالث اور ہدایہ میں شرطیہ ہے یعنے اگر تو بیچیگا فلانے سے تو وہ مجھ پر ہے نہ وہ چیز جو تو خرید کرے اوس سے اسواسطے کہ آگے آویگا کہ مبیع کی ضامنی صحیح نہیں ہم کہتے ہیں لفظ کہ لزوم پر دلالت کرے وہ ضمانت کی مانند ہے چنانچہ یون کہنا کہ جو تیرا اوسپر ہو وہ مجھ پر ہے یا مجھ پر یہ ہے کہ میں ادا کرون جو اوسپر ہے یا میں نے لازم کر لیا جو تیرا دین اوسپر ہو تاتارخانیہ سے معلوم ہوتا ہے کہ فقہا کے نزدیک ایک قسم ضمانت کی ضمان تقاضا بھی ہے چنانچہ ایک شخص نے دوسرے سے اپنا دین طلب کیا سو ایک مرد نے طالب سے کہا کہ میں تیرے دین کا ضامن ہوں کہ اوس سے لیکر تجھکو دونگا تو یہ مال کا ضامن نہیں بلکہ ضمان تقاضا ہے کذا فی الخلاصہ وشرط فی الکل القبول ای ولو دلالة کما بایعه او غصب الخلاصة یعنی ان ضمانت کی سب صورتوں میں قبول کرنا شرط ہے یعنی اگرچہ قبول باعتبار دلالت حال کے ہو اس طرح پر کہ اوسنے بیع کی ہو یا اوس سے غصب کیا ہو کذا فی النہر ھ یہ قبول غیر صریح بحث ہے صاحب نہر کی ہے زید نے خالد سے کہا کہ جو تو عمرو سے خرید کریگا یا جو تجھ سے عمرو غصب کریگا وسکا میں ضامن ہوں پھر خالد نے [illegible] بیع یا غصب واقع ہوا تو ضمانت صحیح ہو گرچہ قبول ضمانت صریح نہیں ولو باع ما لم یکن الکفیل الا فی کلما وقیل یلزم الاولی رد اعلیه القهستانی والشرنبلالی بالمحفظ اور اگر دوسری بار بیع کریگا تو ضامن پر ضمانت لازم نہوگی مگر کلما کے لفظ میں لازم ہوگی اور قول ضعیف یہ ہے کہ لازم ہوگی مگر اوسکے لفظ میں لازم نہیں اور اسی قول پر قہستانی اور شرنبلالی ہے تو اسکو یاد رکھنا چاہیے ھ عینی نے بحر سے نقل کیا کہ امام محمد نے کہا کہ اگر ضامن نے کہا کہ ما بایعت فلانا فعلی پھر اوسنے چند بار بیچی تو اوسپر ضمانت لازم نہیں مگر اول بار کی انتہے اور قول ضعیف میں لفظ کلما مفید ہوگا کذا فی البحر ولو رجع عنه الکفیل قبل المبایعة صح بخلاف الکفالة بالذائب اور اگر ضامن ضامنی سے رجوع کریگا قبل خرید فروخت کے تو رجوع صحیح ہے بخلاف ضمانت بلفظ ذوب ھ یعنے اگر ضامن اسطرح کہا کہ ما بایعت فلانا فعلی پھر قبل بیع اوسنے ضمانت سے انکار کیا تو صحیح ہے اور اگر یون کہا کہ ما ذاب لک علیه فعلی یعنے جو تیرا دین اوسپر واجب اور ثابت ہو وہ مجھ پر ہے تو رجوع ضمانت سے صحیح نہیں کیونکہ یہ ضمانت ہے دین مستقبل کی [illegible] بخلاف ما غصبک الناس او من غصبک من الناس او بایعک او قتلک او من غصبه او قتله فانا کفیل فانه باطل اور اگر ضامن نے کہا کہ جو تجھسے غصب کریگا کوئی شخص لوگون میں سے یا جو شخص تجھکو قتل کرے یا جسکا تو غصب کرے یا قتل کرے تو میں اوسکا ضامن ہوں تو یہ ضامنی باطل ہے ھ اسواسطے باطل ہے کہ اشخاص مذکورہ میں مکفول عنہ کی جہالت ہے مکفول بہ کی کقوله ما غصبک اهل هذه الدار فانا ضامن فانه باطل [illegible] بعینه چنانچہ یون کہا کہ جو تجھسے غصب کرین اس گھر کے لوگ تو میں ضامن ہوں سو یہ ضامنی باطل ہے جب تک ایک انسان کا نام نہ لے ھ بخلاف اسکے کہ جماعت حاضرین سے کہا کہ جو تم لوگ اوسکے ہاتھ بیچوگے تو میں ضامن ہوں تو یہ ضامنی درست ہے پھر جو شخص اوسکو بیچیگا تو ضامن پر ضمانت لازم ہوگی کذا فی النہر او علقت بشرط صریح ملائم ای موافق للکفالة باحد امور ثلثة یا ضامنی کی تعلیق بہ شرط صریح ملائم یعنے وہ شرط جو موافق اور مناسب ہو ضامنی کے واسطے کسی امر کے امور ثلثہ سے ھ اور صفت مطلب ہی کا ان پر یعنی کفالة المال تصح اذا کان المال دینا صحیحا او معلقة بشرط ملائم شرط الکن [illegible] الحق نحو قوله ان استحق المبیع او جحدک المودع او غصبک کذا او قتلک او قتل ابنک او صیدک فعلی الدیة ورضی به المکفول جاز خلاف ان اکلک سبع یعنی شرط کا مناسب ہونا اس طور پر ہو کہ وہ لازم ہونے حق کی اصل پر شرط ہو یعنی وہ شرط وجوب حق کا سبب ہو چنانچہ یون کہنا ضامن کا کہ اگر مبیع کا حقدار نکلے یا امانت دار تیری امانت کا انکار کرے یا کوئی چیز تجھسے غصب کرے یا تجھکو یا تیرے فرزند کو یا تیرے شکار کو قتل کرے تو مجھ پر دیت ہے اور مکفول یعنی مکفول لہ اس سے راضی ہو تو جائز ہے بخلاف اس شرط کہ اگر تجھکو درندہ کھا جائے تو میں ضامن ہوں ھ بعضے نسخہ میں بجای صید کے صبیک لکھا ہے اور دیت سے مراد وہ ہے جو بسبب کشتن کی لازم ہو اور قتل خطا سے قتل مراد ہے اسواسطے کہ قتل عمد میں حنفیہ کے نزدیک قصاص ہے نہ خون بہا اکل سبع کی شرط اسواسطے صحیح نہیں کہ درندہ مکفول عنہ ہونیکی صلاحیت نہیں رکھتا اور اسواسطے کہ اوسکا فعل ہدر ہے او شرطا لامکان الاستیفاء نحو ان قدم زید فعلی ما علیه من الدین وهو ای زید مکفول عنه او مضاربه او مودعه او غاصبه جازت الکفالة المعلق به لتوسله للاداء بشرط [illegible] یا امکان استیفا کی یعنے ضامن کو وصول حاصل کرنا ممکن ہو چنانچہ اگر زید آوے تو مجھ پر ہے وہ دین جو اوسپر ہے اور یہی مطلب مصنف کے

اس قول کا اور حالانکہ وہ یعنی زید مکفول عنہ ہی یا ضامن کا مضارب یا امانت دار یا اوسکا غاصب ہے تو وہ ضامن ہے جو اوسکے آنے سے متعلق ہے جائز ہی بسبب قادر ہونے
ضامن کے ابراء دین پر او شرط لتعذرہ ای الاستیفاء نحو ان غاب زید عن المصر فعلیّ وامثلتہ کثیرۃ فہذہ جملۃ الشروط التی یجوز تعلیق الکفالۃ
بہا یا شرط ہو کسکے تعذر کی یعنی استیفاء دین کے تعذر کی چنانچہ یون کہا کہ اگر زید شہر سے غائب ہو تو اوسکا دین مجہپر ہے اور تعذر کی مثالین بہت ہین سو یہہ بالکل وہ شرطین
ہین جن پر معلق کرنا ضمانت کا جائز ہے ھ منجملۂ امثلۂ کثیرہ مذکورہ کے یہہ مثالین ہین کہ اگر تیرا مال جو فلانے پر ہی تلف ہو یا وہ مرجاوے یا تیرے دین کا وعدہ آوے اور وہ
نہ دی یا تیرا دین چہہ مہینے تک نہ دے تو مین ضامن ہون ولا تصح ان علقت بغیر ملائم نحو ان ہبت الریح او جاء المطر لانہ تعلیق بالخطر فتبطل ک
ولا یلزم المال وما فی الہدایۃ سہو کما حررہ ابن الکمال اور ضمانت صحیح نہین اگر اوسکی تعلیق ہو شرط غیر موافق سے چنانچہ اگر ہوا چلے یا مینہہ آوے تو مجہپر ہے
کیونکہ یہہ تعلیق خطر پر ہے یعنی وجود اوسکا بالیقین معلوم نہین تو ایسی شرط باطل ہوگی اور مال لازم نہوگا ضامن پر اور جو ہدایہ مین ہے وہ سہو ہی چنانچہ اسکو ابن الکمال
نے تحریر کیا ہی ھ خلاصہ ہدایہ یون ہی کہ تعلیق بہبوب ریح ومجئ مطر اگرچہ صحیح نہین مگر ضمانت صحیح ہی کیونکہ جب کفالت کی تعلیق شرط پر صحیح ہوئی تو شروط فاسدہ سے
باطل نہوگی مانند طلاق اور عتاق کے فتح القدیر مین کہا خلاصہ یہہ ہے کہ شرط غیر ملائم کے ساتہہ کفالت اصلا صحیح نہین ہوتی اور اجل غیر ملائم کے ساتہہ فی الحال
صحیح ہوتی ہی اور مدت باطل ہو جاتی ہے اور اس مقام مین بہت گفتگو ہے اوسکا کچہہ ثمرہ نہین سوای اس خلاصہ کے کذا فی الطحطاوی نعم لو جعلہ اجلا صحت ولزم
المال للحال فلیحفظ ہان اگر شرط غیر ملائم کو ضمانت کی مدت ضمان قرار دے تو ضمانت صحیح ہوگی اور مال فی الحال لازم ہوگا تو اسکو یاد رکہنا چاہیے ھ مدت قرار دینا اس
طرح کہ ضامن کہے کہ مین ضامن ہون تا ہبوب ریح ومجئ مطر ولا تصح ایضا بجہالۃ المکفول عنہ فی تعلیق واضافۃ لا تخییر کفلت بمالک علی فلان او
فلان تصح ذالتعیین للمکفول لہ لانہ صاحب الحق اور صحیح نہین ضامنی مکفول عنہ کی جہالت سی بہی تعلیق اور اضافت مین نہ تخییر مین چنانچہ مین ضامن ہون
تیرے اوس مال کا جو فلانے پر ہی یا فلانے پر تو تخییر مین یہہ ضمانت صحیح ہے اور ایک کا معین کر لینا مکفول لہ کے اختیار مین ہی کیونکہ وہ صاحب حق ہی ھ تعلیق کی مثال یہہ ہی کہ
اگر تجہسی کوئی انسان کوئی چیز غصب کرے تو مین ضامن ہون اور اضافت کی مثال یہہ ہے کہ جو لوگون پر تیرا دین ثابت ہو اوسکا مین ضامن ہون کذا فی الحلبی والطحطاوی
کہا کہ اس مثال کو اضافت کی مثال ٹہیرانا بلا وجہ ہے اور جو حلبی نے تعلیق کی مثال دی اسکو عمادیہ مین اضافت کی مثال مین ذکر کیا ہی اور حالانکہ یہہ بہی اضافت نہین
تو شاید اضافت سے زمان مستقبل کی اضافت مراد ہی واللہ تعالی اعلم ولا بجہالۃ المکفول لہ وبہ مطلقا اور صحیح نہین ضامنی مکفول لہ اور مکفول بہ کی جہالت سے
ہر طرح خواہ تعلیق ہو یا اضافت ھ مکفول بہ سے مراد یہان نفس ہے نہ مال اسواسطے کہ سابق مذکور ہو چکا کہ جہالت مال مانع ضمانت نہین نعم لو قال کفلت رجلا عرفہ
بوجہہ لا باسمہ جاز ای رجل اتی بہ وحلف انہ ہو بری بزازیہ ہان اگر ضامن کہے کہ مین ضامن ہوا ہون اوس مرد کا جسکا مونہہ پہچانتا ہون نہ نام اسکا
تو ضامنی جائز ہی اور جس مرد کو لا دیگا اور قسم کہا دیگا کہ یہی شخص مکفول بہ ہی تو وہ بری الذمہ ہوگا ضمانت سے کذا فی البزازیہ وفی السراجیۃ قال لضیفہ وہو
یخاف علی دابتہ من الذئب ان اکل الذئب حمارک فانا ضامن فاکلہ الذئب لم یضمن اور سراجیہ مین ہی کہ صاحب خانہ نے اپنے مہمان سے کہا اور حالانکہ
مہمان اپنے جانور پر بہیڑیے سے ڈرتا ہی کہ اگر بہیڑیا تیرا گدہا کہا جاوے تو مین ضامن ہون سو اسکو بہیڑیا کہا گیا تو وہ ضامن نہین ھ علت عدم ضمان اکل ذئب کل سبع مین مذکور
ہو چکی نحو ما ذاب ای ما ثبت لک علی الناس او علی احد منہم فعلی مثال للاول ونحو ما بایعت احدا من الناس معین المفتی چنانچہ جو ثابت ہو تیرا ان
لوگون پر یا کسی شخص پر سو مجہپر ہے یہہ مثال ہی اول کی یعنی مکفول عنہ کی جہالت کی اور مانند اوسکے یہہ ہی کہ جو تو بیع کرے کسی سے لوگون مین سے وہ مجہپر ہے کذا فی معین المفتی
او ما ذاب علیک للناس او لاحد منہم علیک فعلی مثال للثانی یا جو ثابت ہو لوگون کا تجہپر یا کسیکا لوگون مین سے تجہپر سو مجہپر ہے یہہ ثانی کی مثال ہی یعنی مکفول لہ
کی جہالت کی ولا تصح بنفس حد وقصاص لان النیابۃ لا تجری فی العقوبات اور صحیح نہین ضمانت نفس حد اور قصاص کی اسواسطے کہ نیابت جاری نہین
ہوتی عقوبات مین ولا بحمل دابۃ معینۃ مستاجرۃ لہ وخدمۃ عبد معین مستاجر لہا ای للخدمۃ لانہ یلزم تغییر المعقود علیہ اور نہ ضمانت صحیح ہی معین
جانور کی باربرداری کی جسکو کرایہ لیا باربرداری کیواسطے اور نہ ضمانت خدمتگذاری غلام معین کی جسکو کرایہ لیا خدمت کے واسطے اسواسطے کہ ضمانت مین معقود
علیہ کا تغییر لازم آتا ہے ھ تغییر معقود علیہ سو اسواسطے لازم آتا ہی کہ جب جانور معین ہوا تو ضامن اسکی تسلیم سے عاجز ہی کیونکہ اسکو قدرت نہین غیر کے جانور پر اور اگر

ضامن اپنا جانور تسلیم کرے تو مستحق اجرت ہوگا اسواسطے کہ وہ جانور لایا جسپر عقد اجارہ منعقد ہوا کذا فی البحر بخلاف ضمان المعین لوجوب مطلق الفعل لا التسلیم یعنی کفالت غیر معین جانور کے ایسا کیونکہ اس میں ضمانت صحیح ہے بسبب واجب ہونے مطلق فعل کے نہ تسلیم کے ہم کہتے ہیں کہ غیر معین جانور میں مطلق باربرداری واجب ہے اور ضامن بھی اسپر قادر ہے اسطرح سے کہ اپنے جانور پر لادے اور تسلیم اسپر واجب نہیں بخلاف معین جانور کے کہ وہاں تسلیم واجب ہے نہ باربرداری اور شارح کی عدم وجوب تسلیم سے تعلیل اس کی طرف اشارہ ہے جسکو ابو نصر اقطع نے ذکر کیا ہے اسطرح پر کہ ضمانت حمل دابۂ معینہ اسواسطے جائز نہیں کہ جب جانور معین ہوا تو موجر پر تسلیم جانور واجب ہے نہ باربرداری پھر جب باربرداری کی ضمانت کریگا تو اوسکا ضامن ہوا جو مکفول عنہ پر واجب نہیں لہذا صحیح نہیں اور اگر جانور غیر معین ہو تو وہاں ایسا نہیں کیونکہ وہاں موجر پر باربرداری واجب ہے تو اسکا حاصل ہونا ضامن سے متصور ہے لہذا اسکی ضمانت صحیح ہے کذا فی البحر۔ ولا بالمبیع قبل قبضہ والمرہون والامانۃ یا عنیہا اور صحیح نہیں ضمانت مبیع کی قبل اوسکے قبضہ کے اور نہ مرہون اور نہ امانت کی ہم امور مذکورہ کی ضمانت صحیح نہیں بسبب فقدان شرط ضمانت وہ یہ ہے کہ مکفول مضمون ہو اصیل پر اسطرح کہ عین مکفول دے یا اوسکے بدل کو اور یہاں ایسا نہیں کیونکہ مبیع مضمون بغیرہ اور مرہون مضمون بالدین ہے اور امانت کا عدم ضمان خود ظاہر ہے کذا فی البحر ولو بتسلیمہا صح فی الکل درر وصححہ الکمال تو اگر ضمانت ہوا امور مذکورہ کی تسلیم کی تو سب میں ضمانت صحیح ہے کذا فی الدرر اور تصحیح دی ہے اس قول کو کمال الدین نے ہم کہتے ہیں کہ تسلیم امور مذکورہ اصیل پر واجب ہے تو اسکا التزام ضامن کو ممکن ہے کذا فی البحر فلو ہلک المستاجر مثلاً لا شیء علیہ ای الکفیل بالنفس تو اگر تسلیم کی ضمانت کی صورت میں اجارہ کا جانور یا غلام وغیرہ مثلاً ہلاک ہو جائے تو ضامن پر کچھ واجب نہیں جیسا کہ ضامن نفس پر ہم کہتے ہیں مستاجر یہاں بمعنی مبیع ہے وجہ عدم لزوم یہ ہے کہ جانور وغیرہ کے ہلاک ہونے سے اجارہ فسخ ہو گیا تو اصیل سے مطالبہ تسلیم نہ رہا اور واجب تو یہاں اجرت پھیر دینا ہے اور ضامن اوسکا ضامن نہیں اور یہی حکم ہے ہلاک مبیع اور مرہون کا کذا فی الفتح۔ وہو ایضاً لو المکفول بہ ثمناً فالکفالۃ دیناً صحیحاً علی المشتری الا ان یکون صبیاً محجوراً علیہ ولا یلزم الکفیل تبعاً للاصیل حاویہ اور یہ بھی ضمانت صحیح ہے اگر مکفول بہ ثمن ہو بسبب ثمن کے دین صحیح مشتری پر مگر اس وقت دین صحیح نہیں جب کہ مشتری صغیر محجور علیہ ہو تو اب ضامن پر بھی ثمن لازم نہ ہوگا اصیل کی تبعیت سے کذا فی الحاویہ یعنی جب صبی محجور علیہ پر ثمن مضمون نہ ہوا تو اوسکے ضامن پر کیونکر لازم ہوگا وکذا لو مغصوباً او مقبوضاً علی سوم الشراء ان سمی الثمن والا فہو امانۃ کما مر اور اسیطرح ضمانت صحیح ہے اگر مکفول بہ مغصوب یا مقبوض ہو خریداری کی طلب پر بشرطیکہ ثمن معین ہو گیا ہو اور نہیں تو مقبوض مذکور امانت ہے چنانچہ مذکور ہو چکا یعنی در صورت عدم تسمیہ ثمن ضمانت اوسکی صحیح نہیں کیونکہ امانت میں ضمانت نہیں ومبیعاً فاسداً وبدل صلح عن دم عمد وخلع ومہر خانیہ اور اسیطرح ضمانت صحیح ہے اگر مکفول بہ مبیع فاسد یا بدل صلح کا جو کسی دم عمد کا عوض ہو یا خلع کا یا مہر ہو کذا فی الخانیہ ہم وجہ صحت اشیاء مذکورہ کی ضمانت کی یہ ہے کہ یہ چیزیں بالذات مضمون ہیں ہو جاتیں ہلاک ہوا عین کیونکہ ضمان قیمت اشیاء مذکورہ انکے قائم مقام ہو جاتا ہے تو ایجاب ضمان ضامن پر ممکن ہوا مصنف نے کہا اسلئے یہ ہے کہ لفظ مہر منصوب ہو یعنی بدل پر عطف ہو کیونکہ خلع پر عطف اوسکا بے معنی ہے والاصل انہا تصح بالاعیان المضمونۃ بنفسہا لا بغیرہا ولا بالامانات اور مسائل مذکورہ میں قاعدہ کلیہ یہ ہے کہ ضمانت صحیح ہے اعیان مضمونہ بنفسہا کی نہ اعیان مضمونہ بغیرہا کی اور نہ امانات کی ہم دریافت کرنا چاہئے کہ اعیان اصیل پر مضمون ہیں یا غیر مضمون تو بیان غیر مضمونہ چنانچہ ودیعت اور مال مضاربت اور شرکت اور عاریت اور مستاجر بعینہ جیسے مستاجر کے پاس اور اعیان مضمونہ یا مضمون بغیرہا ہیں یعنی در صورت ہلاک انکی قیمت واجب نہیں چنانچہ مبیع قبل القبض کہ وہ مضمون بالثمن ہے اور چنانچہ رہن کہ وہ مضمون بالدین ہے سو کفالت اعیان مضمونہ بغیرہا کی صحیح نہیں یا اعیان مضمونہ بنفسہا ہیں یعنی انکی قیمت واجب ہے در صورت ہلاک چنانچہ مغصوب اور بیع فاسد کا مبیع اور مقبوض علی سوم الشراء اور تو اوسکی کفالت صحیح ہے اور ضامن پر وہ واجب ہے جو اصیل پر واجب ہے یعنی دفع عین اور اگر عاجز ہو تو قیمت اوسکی یا مثل اوسکا ضامن پر واجب ہے کذا فی الفتح والنہر ملخصاً ولا تصح الکفالۃ بنوعیہا بلا قبول الطالب او نائبہ ولو فضولیاً فی مجلس العقد اور دونوں قسم کی ضامنی یعنی نفس کی ضامنی اور مال کی ضامنی صحیح نہیں ہیں بدون قبول کرنے طالب کے مجلس عقد میں یا قبول کرنے اوسکے نائب کے اگرچہ نائب وکیل نہ ہو فضولی ہو ہم تو اگر اصیل راضی ہو جاوے ضمانت سے طالب کے قبول کرنے سے تو ضمانت کا مال اصیل سے ضامن ہو لے اور اگر وہ راضی ہو بعد اوسکے قبول کرنیکے تو نہیں لے سکتا اور اگر فضولی عقد ضمانت کی مجلس میں ضامنی

قبول کریں تو وہ طالب کی اجازت پر موقوف ہے اور ضامن ہونے سے آپکو کال سکتا ہو ضامن قبل اجازت کے کذا فی الطحطاوی وجوّزها الثانی بلا قبالٍ و
به یفتی درر وبزازیه واقرّه فی البحر وبه قالت الائمة الثلاثة لکن نقل المصنّف عن الطرسوسی ان الفتوی علی قولهما واختاره الشیخ
قاسم هذا حکم الانشاء اور ابو یوسف نے جائز کہا ہی ضامنی کو بدون قبول کرنے طالب کے اور اسیکا فتوی ہے کذا فی الدرر والبزازیه اور ثابت رکھا ہی اسکو
بحر الرائق میں اور یہی قول ہے تینون اماموں کا لیکن مصنف نے اپنی شرح میں طرسوسی سے نقل کیا ہو کہ فتوی امام اور محمد کے قول پر ہی اور شیخ قاسم نے
اس قول کو پسند کیا ہی یہہ یعنی عدم صحت ضمانت بلا قبول طالب انشا وضمانت کا حکم ہے ولو اخبر عنها بان قال انا کفیل بمالٍ فلانٍ علی فلانٍ حال غیبة
الطالب اوکفل وارث المریض الملیّ عنه بامره بان یقول المریض لوارثه اکفل عنّی بما علیّ من الدّین فکفل به مع غیبة الغرماء صحّ
بلا قبولٍ اتفاقا استحسانا لانها وصیّة فلو قال لاجنبیّ لم یصحّ وقیل یصحّ شرح المجمع اور اگر ضامن خبر دیوے ضمانت سے اسطرح کہ کہے کہ میں فلانے کے مال کا
ضامن ہون جو فلانے پر ہے یہہ خبر دینی طالب کے غائب ہونیکے وقت یا ضمانت کی مریض مالدار کے وارث نے مریض کیطرف سے اوسکے امر سے اسطرح کہ مریض
کہوا پنے وارث سے کہ تو میرے طرف سے ضامن ہوا اوس مال کا جو مجھپر دین ہے سو وہ ضامن ہوا باوجود غائب ہونے ارباب دیون کے تو ضمانت صحیح ہے دونون صورتون میں
بلا قبول طالب کے باتفاق طرفین اور ابو یوسف کے بطریق استحسان کے کیونکہ ضمانت مریض مذکور کی وصیت ہی تو اگر مریض مذکور ضمانت کے واسطے کہے تو ضمانت صحیح
نہوگی اور بعضون نے کہا کہ صحیح ہے کذا فی شرح المجمع هم کفالت وارث ہو اسواسطے جائز ہوئی کہ مریض قائم مقام ہے طالب کا اس ضرورت سے کہ مریض فارغ الذمہ
ہوجاوے اور اسمین طالب کا فائدہ ہے تو گویا وہ بذات خود حاضر ہی شارح نے تعلیل مسئلہ اولی مذکور کی اسلئے سبب ظاہر ہونیکے نہیں کیا اسواسطے کہ اخبار عن المفرد اخبار ہے
اوسکے دونون ارکن سے یعنے ایجاب اور قبول سے وفی الفتح الصحّة اوجه وحقّقها انها کفالة لکن یرد علیه توقّفها علی المال اور فتح القدیر میں ہو کہ ضمانت
اجنبی کا صحیح ہونا زیادہ تر موجہ ہی اور ثابت کیا ہو کہ وہ یعنی ضمانت وارث کفالت ہی نہ وصیت لیکن اسپر یہہ اعتراض وارد ہوتا ہی موقوف ہونے کفالت کا مال پر اگر کفالت
ہوتی تو مطلقا جائز ہوتی مال پر موقوف نہوتی ولو له مالٌ علی غائبٍ هل یؤمر الغرماء بانتظاره او یطالب الکفیل لم اره وینبغی علی انه وصیّة ان ینتظر
لا علی انها کفالة اور اگر مریض کا مال غائب پر ہو تو کیا صاحب دین کو اوسکے انتظار کا امر کیا جائیگا یا وہ ضامن سے مطالبہ کرینگے اوسکو کسی کتاب میں نہیں دیکھا اور اسکے
وصیت ہونے پر لائق یہہ ہی کہ شخص غائب کا انتظار کیا جاوے نہ اوسکی کفالت ہونے پر هم یہہ بحث ہے صاحب نہر کی اور صاحب بحر الرائق نے بیان کیا ہے کہ مریض
مذکور کی ضمانت اس طرح ضمانت نہیں ہے اس واسطے کہ وہ صحیح نہیں بدون مال مریض کے تو اگر مطلقا کفالت ہوتی تو مطلقا صحیح ہوتی
اور وصیت نہیں ہے ہر طرح اسواسطے کہ اگر وصیت ہوتی مطلقا تو شخص صحیح سالم کا امر بھی صحیح ہوتا حالانکہ ایسا نہیں وقیّدنا بامره لان تبرّع
الوارث بضمانه فی غیبتهم لا یصحّ ودوی الحسن الصحّة اور قید لگائی ہمنے ضمانت مریض میں اوسکے امر کی ہو اسواسطے کہ تبرع وارث کا اوسکی ضمانت میں
صاحب دیون کی غیبت میں صحیح نہیں اور یہی قول معتمد ہو کذا فی الطحطاوی اور حسن نے صحت کی روایت کی ہو بدون امر کے بھی ولو ضمنه بعد موته صحّ بحر لجعل
قول الثانی لما مرّ هم اور اگر وارث ضامن ہوا میت کا اوسکی موت کے بعد تو صحیح ہو کذا فی السراج اور شاید کہ یہہ ابو یوسف کا قول ہے چنانچہ مذکور ہوچکا لان
النهرهم مذکور یہہ ہوچکا کہ ابو یوسف کے نزدیک قبول کرنا شرط نہیں وفی البزازیة اختلافا فی الاخبار والانشاء فالقول للمخبر اور بزازیہ میں ہے کہ دونون نے
اختلاف کیا کفالت کے اخبار اور انشا ہونے میں تو مخبر کا قول معتمد ہو یعنی مدعی اخبار کا اور وہ طالب ہے اسواسطے کہ اصل صحت ہو اور صحت عقد نے یہان کلام کو ہمارا
قرار دیا کذا فی الطحطاوی ولا تصحّ بدینٍ ساقطٍ ولو من وارثٍ عن میّتٍ مفلسٍ الا اذا کان به کفیلٌ او رهنٌ معراج او ظهر له مالٌ فتصحّ بقدره
ابن ملک اور صحیح نہیں ضمانت اوس دین کی جو ساقط ہو میت مفلس سے اگرچہ ضمانت میت کے وارث کی ہو مگر اسوقت دین ساقط نہیں جب دین میت کا کوئی کفیل
ہوگیا ہو اسکی زندگی میں یا رہن ہو کذا فی المعراج یا اوسکا مال ظاہر ہوگیا ہو تو ضمانت صحیح ہوگی بقدر مال مذکور کے کذا ذکرہ ابن ملک هم سقوط دین میت مفلس کا
احکام میں ہے بسبب ضرورت کے تو بقدر ضرورت اوسکی تقدیر ہوگی تو جو کفالت اوسکی حیات میں ہوئی یا اوسکی کچھ رہن رکھدیا تو باب دین اوسکا ساقط نہوگا بسبب عدم
ضرورت کے قنیہ میں ہے کہ ایک شخص نے کفالت کی میت مفلس کی پھر میت کا مال ظاہر ہوا تو بقدر مال ضمانت صحیح ہوگی ۱۲ ولحقه دینٌ بعد موته فتصحّ الکفالة به

جسکو شارح نے زیادہ کیا ہے یعنی ادّی بکفالۃ فاسدۃ لا رجع کصحیحۃ جامع الفصولین ثم قال و نظیرہ لو کفل ببدل الکتابۃ لم یصح فیرجع بما ادّی لانہ حسب
انہ مجبر علیٰ ذلک لتضمانہ السابق واقرہ المصنف فلیحفظ جب کہ ضامن نے بسبب کفالت فاسدہ کے دین ادا کیا تو مطلوب سے پھیرلے کفالت صحیحہ کی مانند کذا
فی جامع الفصولین پھر صاحب فصولین نے کہا اور نظیر اوسکی یہہ ہے کہ اگر ضمانت کی بدل کتابت کی تو صحیح نہیں پس مکاتب سے پھیرلے اوس دین کو جو اوسنے دیا بشرطیکہ ضامن کو
یہہ گمان ہوا ہو کہ میں مجبور ہوں اوسکے دینے پر بواسطے اپنی ضمانت سابقہ کے اور ثابت رکھا ہے مصنف نے اپنی شرح میں تو اسکو یاد رکھنا چاہئے ھم تو معلوم ہوا کہ اگر
ادا کریگا بلا ضمن لزوم دین یا بلا سبقت ضمانت دیگا تو رجوع جائز نہیں ولو کفل بامرہ ای بامر المطلوب بشرط قولہ عنی او علیٰ انہ علیّ وھو ای غیر صبی و عبد
محجورین ابن ملک اور اگر کفالت کرے مطلوب کے امر سے بشرطیکہ مطلوب نے یون کہا ہو کہ میری طرف سے تو ضامن ہو یا اس شرط پر کہ وہ مجھپر لازم الادا ہے اور حالانکہ مطلوب
صغیر محجور اور غلام محجور نہیں کذا صرح ابن ملک ھم تو معلوم ہوا کہ صغیر ماذون اور عبد ماذون کا امر صحیح ہے لائق رجوع رجع علیہ بما ادّی ان ادّی بما ضمنہ وکذا
فیما ضمنہ وان ادّی اکثر لملکہ الدین بالاداء فکان کالطالب وکما لو ملکہ بہبۃ او ارث یعنی اگر مطلوب کے امر سے ضامن ہوا ہو تو مطلوب سے پھیرلے جو کچھ
ادا کیا ہو اگر اوسنے ضمانت کے موافق ادا کیا اور اگر اوسنے ضمانت کے مخالف ادا کیا اسطرح پر کہ مکفول بہ جید تہا سو اوسنے ردی دیا یا بالعکس تو ضمانت کے موافق پھیرلے اگرچہ
اوسنے بہتر ادا کیا ہو بسبب مالک ہونے ضامن کے دین کو بسبب ادا کرنیکے تو اب ضامن ہو گیا طالب کے مانند اور چنانچہ اگر ضامن دین کا مالک ہو جاوے بسبب ہبہ یا ارث کے کذا فی العینی
ھم ضامن کے مالک ہونے کی یہہ صورت ہو کہ طالب مرجاوے اور ضامن اوسکا وارث ہو یا طالب نے اوسکو اپنی حیات میں دین مذکور ہبہ کیا ہو اور ہبہ صرف کفیل کے واسطے جائز ہے
رہے غیر مدیون کے واسطے ہبہ دین جائز نہیں کیونکہ یہان دین منقول ہوا کفیل کی طرف بمقتضای ہبہ بسبب ضرورت کے کذا فی الطحطاوی وان بغیرہ لا یرجع لتبرعہ
الا اذا اجاز فی المجلس فیرجع عمادیہ اور اگر بغیر امر مطلوب کے ضمانت کی ہو تو جو مال ضامن نے دیا ہو اوسکو مطلوب سے نہ پھیرلے بسبب اوسکے تبرع کے مگر جب کہ
مطلوب نے مجلس ضمانت میں ضمانت کو جائز رکھا تو مطلوب سے مال مذکور پھیرلے کذا فی العمادیہ وحیلۃ الرجوع بلا امر ان یہب الطالب الدین ویوکلہ بقبضہ
ولوالجیہ اور حیلہ پھیر لینے ضمانت بلا امر کا یہہ ہے کہ طالب ضامن کو دین ہبہ کر دے اور اسکو قبض دین کا وکیل کرے اپنے جانب سے کذا فی الولوالجیہ ھم ولوالجیہ میں
حیلہ لضمن کفالت بنفس مذکور ہے شارح نے اشارہ کیا کہ یہہ حیلہ کفالت مال میں بھی ابتداءً جاری ہے بعضون نے کہا یہہ حیلہ اوسوقت جاری ہے جب کہ ضامن نے
مدد دین دیا اور یہہ ذکر نکیا کہ یہہ اصیل کا دین ہے اور اگر اسکو اصیل کا دین کہکر دیگا تو اصیل دین سے بری ہو جائیگا پھر یہہ حیلہ صحیح نہوگا کذا فی الطحطاوی ولا یطالب الکفیل
الاصیل بالمال قبل ان یؤدی الکفیل عنہ لانہ تملکہ بالاداء نعم للکفیل اخذ رہن من الاصیل قبل ادائہ خانیہ اور مطالبہ کرے ضامن اصیل
سے اسکے کہ ادا کرے ضامن اصیل کے جانب سے اسواسطے کہ ضامن اوسکا مالک ہوتا ہے ادا کرنے سے ہان ضامن کو کوئی چیز گرو میں لینا اصیل سے قبل ادا مال جائز
ہے کذا فی الخانیہ فان لوزم الکفیل لازمہ ای لازم ہو الاصیل ایضاً حتی یخلصہ پھر اگر پکڑا جاوے ضامن تو وہ بھی پکڑے اصیل کو تا اوسکو وہ چھوڑا دے
واذا حبسہ لہ حبسہ ہذا اذا کفل بامرہ ولم یکن علی الکفیل للمطلوب دین مثلہ والا فلا ملازمۃ ولا حبس سراج اور جب کہ طالب ضامن کو
قید کرے تو ضامن کو مطلوب کا قید کرنا جائز ہے یہہ اس صورت میں ہے جب کہ اوسنے بامر مطلوب ضمانت کی ہو اور ضامن پر مطلوب کا دین ضمانت کے مال کے مانند نہو اور اگر
بے امر ضمانت ہو یا مطلوب کا اوس پر دین ہو تو نہ ملازمت ہے نہ حبس کذا فی السراج وفی الاشباہ اداء الکفیل یوجب براءتہما للطالب اور اشباہ میں ہے کہ ضامن کا
ادا طالب کو ضامن اور اصیل کی برات کا موجب ہے ھم للطالب متعلق ہے ادا سے باوجود فصل کے کذا فی الحموی الا اذا احالہ الکفیل علیٰ مدیون لہ وشرط
براءۃ نفسہ فقط مگر جب کہ ضامن طالب کا حوالہ کرے اپنے مدیون پر اور فقط اپنے نفس کی برات شرط کرے تو اصیل بری الذمہ نہوگا ھم مدیون قید نہیں
مطلق حوالہ بشرط قبول طالب اور محتال علیہ یہی حکم رکھتا ہے وبری الکفیل باداء الاصیل اجماعاً الا اذا برہن علیٰ ادائہ قبل الکفالۃ فیبرأ فقط
او حلف بحر اور بری الذمہ ہوگا ضامن اصیل کے ادا کرنے سے بالاتفاق مگر جب کہ اصیل گواہ لاوے اپنے ادا کرنے پر قبل ضمانت کے تو فقط اصیل بری ہوگا
یا اگر اصیل قسم کہائیگا کہ میں نے قبل کفالت کے ادا کیا تو فقط اصیل ہی بری ہوگا کذا فی البحر ھم مسئلہ قسم کا منح الغفار میں قنیہ سے منقول ہے تو یہہ جو شارح نے
اوسکو بحر کے طرف نسبت کیا ہے سو سہو ہے ظاہرا یہہ مسئلہ مشکل ہے کیونکہ مطلوب مدعی ہے تو اوسپر کیونکر قسم آوے تو تصویر اسکی یہہ ہے کہ مدعی نے مال کا دعویٰ کیا

بعد محمد کا قول لے پھر اوسکے بعد زفر اور حسن بن زیاد کا قول لے اور یہی ترتیب مذکور اصح قول ہے کذا فی المنیہ والسراجیہ اور عبارت نہر الفائق سے ظاہر ہوتا ہے کہ
کہ پھر زفر کے بعد حسن بن زیاد کا قول لے سو خبردار ہو جائے کہ مرتبہ حسن کا بعد زفر کے ہے نہر الفائق میں اور حاویہ اور سراجیہ میں زفر اور حسن بن زیاد دونوں کو برابر
ہیں حموی نے کہا کہ جب ایک مسئلہ میں دو قولوں کی تصحیح واقع ہوئی ہو تو مفتی مختار ہے جسکا چاہے فتویٰ دے اور یہ جائز نہیں کہ ایک مقید میں دونوں
قولوں کا فتویٰ دے چنانچہ حاوی ہو ملنے کے یعنے معتبروں سے ایسا ہی واقع ہوا و تصحیح فی الحاوی اعتبار قوۃ المدرک والاول اضبط قرار
حاوی قدسی میں اعتبار کرنے قوۃ مدرک کی تصحیح کی ہے اور قول اول اضبط ہے کذا فی النہر مع تصحیح حاوی الحاق میں کے مقابل ہے اور مدرک نیچے را سے سے شہر
یعنی ادراک یعنے دو مختلف قولوں میں قوت ادراک معتبر ہو اور قوت ادراک راجع ہے دلیل کی قوت کی طرف یا مدرک سے محل ادراک مراد ہے یعنی دلیل
صاحب نہر نے قول اول یعنے حاوی اور سراجیہ کے قول کو اسواسطے اضبط کہا کہ وہ خاص اور عام کو شامل ہے عام وہ جو شخص قوت مدرک کو ادراک نہیں
کر سکتا علاوہ اسکے کہ ہے انسان کو بقدر اپنے ادراک کے قوت معلوم ہوتی ہے اور واقع اوسکے برخلاف ہوتا ہے کہ جسکی دلیل قوت معلوم ہوتی ہے اور
صاحب مذہب کی دوسری دلیل ہے جس پر یہ شخص مطلع نہیں بحر الرائق میں کہا کہ تصحیح حاوی قدسی اس صورت میں ہے جب کہ امام ایک جانب میں ہو اور صاحبا
دوسری جانب میں صاحب بحر الرائق نے کہا اگر تو کہے کہ مشائخ کو فتویٰ دینا بغیر قول امام کیونکر جائز ہوا باوجودیکہ وہ مقلد ہیں امام کے میں کہتا ہوں کہ
یہ مسئلہ بہت مدت دراز تک مشکل رہا اور اسکا جواب میں نے نہیں دیکھا مگر جواب میں سمجھا ہوں اوسکے کلام سے وہ یہ ہے کہ مشائخ نے ہمارے اصحاب سے نقل
کیا کہ کسیکو فتویٰ دینا ہمارے قول کا حلال نہیں جب تک یہ نہ جانے کہ ہمنے کہاں سے کہا ہے اور سراجیہ میں نقل کیا کہ عصام جو امام کی مخالفت کیا کرتے تھے تو
اوسکا یہی سبب تھا اور وہ بخلاف قول امام اکثر فتویٰ دیا کرتے تھے کیونکہ امام کی دلیل اونکو معلوم ہوتی تھی اور اونپر دوسری دلیل ظاہر ہوتی تو اوسکے
موافق فتویٰ دیتے تھے سو میں کہتا ہوں کہ یہ شرط مشائخ سابقین کے زمانے میں تھی یعنی اسواسطے کہ اونکو رتبۂ اجتہاد حاصل تھا اور ہمارے زمانہ میں تو حفظ
یعنی محفوظ اقوال امام کافی ہے چنانچہ قنیہ وغیرہ میں ہے تو اب فتویٰ دینا بقول امام حلال ہے بلکہ واجب ہے اگرچہ معلوم نہو کہ امام نے کہاں سے کہا اور بموجب اس
تقریر کے جس قول کی حاوی میں تصحیح کی وہ اسی شرط مذکور پر مبنی ہے اور فقہا نے تصحیح کی ہے کہ فتویٰ دینا امام کے قول پر ہے تو نتیجہ یہ حاصل ہوا کہ ہمپر یعنے
مقلدین پر افتا بقول امام واجب ہے اگرچہ مشائخ نے برخلاف اسکے فتویٰ دیا ہو کیونکہ اونہوں نے برخلاف قول امام فتویٰ دیا بسبب فقدان شرط کے اونکے حق میں یعنی
واقف ہونا امام کی دلیل پر اور ہمپر تو افتا بقول امام لازم ہے اگرچہ اوسکی دلیل بیان نہ کی انتہے مضمون البحر کذا فی الطحاوی ولا یخیر اذا لم یکن مجتہدا بل المقلد
متی خالف معتمد مذہبہ لا ینفذ حکمہ وینقض ہو المختار للفتوی کما بسطہ المصنف فی فتاواہ وغیرہ وقدمناہ فی اول الکتاب در مختار
اور قاضی مختار نہیں اختیار مذاہب میں جبکہ وہ مجتہد نہو بلکہ قاضی مقلد جبکہ اپنے مذہب کے معتمد قول کا خلاف کریگا تو اوسکا حکم جاری نہوگا بلکہ توڑ دیا جائیگا یہی قول مختار ہے
فتویٰ کیواسطے چنانچہ مصنف نے اسکو شرح بیان کیا ہے اپنے فتاویٰ میں اور غیر مصنف نے بھی اور ہم اس کتاب کے اول میں قبل کتاب الطہارۃ اسکو مقدمہ میں ذکر کر چکے
ہیں اور آگے بھی مذکور ہوگا وفی القہستانی وغیرہ اعلم ان کل موضع قالوا الرای فیہ للقاضی فالمراد قاض لہ ملکۃ الاجتہاد انتہی اور قہستانی
وغیرہ میں ہے معلوم کر کہ جس مقام میں علما نے کہا کہ اسمیں قاضی کی رای ہے تو وہاں وہ قاضی مراد ہے جسکو قوت اجتہاد حاصل ہے انتہی وفی الخلاصۃ وانما
ینفذ القضاء فی المجتہد فیہ اذا علم انہ مجتہد فیہ والا فلا اور خلاصہ میں ہے کہ مجتہد فیہ یعنی جسمیں اختلاف مجتہدین ہو اسمیں تو نفوذ حکم قاضی نافذ
ہوتا ہے جب کہ قاضی کو یہ معلوم ہو کہ وہ مجتہد فیہ ہے اور اگر یہ معلوم نہو تو حکم اوسکا نافذ نہیں ہے یہ حکم ہے قاضی مجتہد کا اسواسطے کہ ابھی معلوم ہوچکا کہ قاضی مقلد پر اتباع
معتمد مذہب واجب ہے غیر مذہب کا اسکو خلاف معلوم ہوا ہو یا نہو اور مجتہد کو علم مجتہد فیہ اسواسطے شرط ہوا کہ شاید صحابہ یا غیر صحابہ کے اجماع سے اوسکا حکم مخالف ہو
کذا فی الطحاوی واذا اختلف مفتیان فی جواب حادثۃ اخذ بقول افقہہما بعد ان یکون اورعہما سراجیہ اور جب کہ دو مفتی ایک مسئلہ کے
جواب میں مختلف ہوں تو فقیہ تر کا قول لے بعد متقی تر ہونے کے کذا فی السراجیہ یعنی جو دونوں میں زیادہ فقیہ اور زیادہ پرہیزگار ہو تو اوسکے قول پر قاضی
عمل کرے وفی الملتقط واذا اشکل علیہ امر ولا رای لہ فیہ شاور العلماء ونظر احسن اقاویلہم وقضی بما راہ صوابا لا بغیرہ الا ان یکون

غیرہ اقوی فی الفقہ ووجوہ الاجتہاد فیجوز ترک رأیہ برأیہ اور ملتقط مین ہی اور جب قاضی پر کوئی امر مشکل ہوا اور اوسکی رای اوسمین نہو یعنی اوسکا
اجتہاد کسی شئے پر واقع نہو تو علماسے مشورہ لے اور اونکے اقوال مین سے خوب تر قول کو تامل کرے اور جس قول کو ٹھیک اور حق جانے اوسپر حکم کرے نہ اوس
قول پر کہ اوسکے سوا ہے مگر اس صورت مین جب کہ غیر قاضی فقہ اور وجوہ اجتہاد مین قویتر ہو تو اب قاضی کو اپنا اجتہاد ترک کرنا بمقابلہ اجتہاد فقیہ اوسکے جائز ہے
ہم یہہ مجتہد قاضی کے حق مین محمول ہے فتاوی عالمگیریہ مین ہے کہ اطراف جوانب کے علما سے مشورہ لینا خط لکھکر سنت قدیمہ ہے حوادث شرعیہ مین اور اگر قاضی مجتہد
نہین تو در صورت اختلاف جو اوسکے نزدیک افقہ اور اورع ہو اوسکا قول لے ہر چند ایک عالم سے مشورہ لینا کافی ہے لیکن چند علما سے مشورہ لینا احوط ہے ثم قال و
ان لم یکن مجتہدا فعلیہ تقلیدہم واتباع رأیہم فاذا قضی بخلافہ لاینفذ حکمہ پھر صاحب ملتقط نے کہا اور اگر قاضی مجتہد نہو تو اوسپر تقلید اصحاب
مذہب اور اونکی رای کا اتباع واجب ہے تو اگر برخلاف اوسکے حکم کریگا تو اوسکا حکم نافذ نہوگا ہم کہتے ہین در صورت اتفاق اتباع جمیع اصحاب واجب ہے اور در صورت
اختلاف قول معتمد کا اتباع لازم ہے کذا فی الخطابی والمصر شرط لنفاذ القضاء فی ظاہر الروایۃ وفی روایۃ النوادر لا فینفذ فی القری وفی
عقارکا فی ولایتہ علی الصحیح خلاصہ وبہ یفتی بزازیہ شہر کا ہونا قاضی کے حکم جاری ہونیکی شرط ہے ظاہر الروایۃ مین اور روایۃ النوادر مین شہر کا
ہونا شرط نہین تو حکم اوسکا جاری ہوگا دیہات مین اور اوس زمین مین جو اوس قاضی کی حکومت مین واقع نہین بنا بر قول صحیح کے کذا فی الخلاصہ اور اسی قول
غیر ظاہر الروایہ پر فتوی ہے کذا فی البزازیہ اخذ القضاء برشوۃ للسلطان او لقومہ وہو عالم بہا او بشفاعۃ جامع الفصولین وفتاوی
ابن نجیم او ارتشی ہو او اعوانہ بعلمہ شرنبلالیہ وحکم لاینفذ حکمہ قاضی نے عہدۂ قضا لیا بادشاہ یا اوسکی قوم کو رشوت دیکر اور حالانکہ
قاضی رشوت دینے سے واقف ہے یا سفارش کراکے قضا لی کذا فی جامع الفصولین و فتاوی ابن نجیم یا قاضی نے خود رشوت لی یا اوسکے عملہ و کارندے
قاضی کی دانست مین اور حکم کیا تو اوسکا حکم نافذ نہین ہے جب قاضی مذکور کا حکم نافذ نہوا تو اوسکے عقود اور فسوخ سب باطل ہین حدیث مین راشی اور مرتشی
اور رائش پر لعنت وارد ہے راشی وہ ہے جو رشوت دے اور مرتشی وہ جو رشوت لے رائش وہ جو دونون مین متوسط ہو جسکے ہاتھ سے رشوت حاصل ہوئی
ہو حموی نے کہا کہ اس زمانے کے قاضیون کو اس لعنت کی بشارت سنانا چاہیئے خصوصاً مصر کے قاضیون کو طرفہ ماجرا یہ ہے کہ بعضا قاضی جو رشوت دیکر قضا لیتا ہے
اگر اوسکو ملامت کیجئے تو کہتا ہے کہ ہم اسواسطے رشوت دیتے ہین تا منصب قضا محفوظ رہے اور جاہلون اور فاسقون کے ہاتھ مین نہ پڑے اور حق تعالی پر کوئی چیز
مخفی نہین سراج وہاج مین ینابیع سے منقول ہے کہ ابو حنیفہ نے کہا کہ اگر قاضی مدت تک لوگون مین حکم کرے پھر معلوم ہو کہ وہ رشوت خوار ہے تو جس قاضی کے پاس
اوسکے مقدمات کا مرافعہ ہو اوسکو لائق ہے کہ اوسکے جمیع قضایا کو باطل کر دے بزازیہ مین ہے رشوت دیکر قضا لینا عام ہے کہ خود قاضی دے یا اور کوئی شخص قاضی کے
علم مین بحر الرائق مین ہے کہ اگر قاضی کے عملہ مین سے کوئی رشوت لیگا قاضی کی نادانستگی مین تو اوس صورت مین قاضی کا حکم نافذ ہوگا اور یہہ جو مصنف نے اختیار
کیا کہ رشوت لینے سے قاضی کا حکم نافذ نہین ہوتا یہہ ایک قول ہے اقوال ثلثہ سے جنکو بحر الرائق مین فصول عمادی سے نقل کیا اسطرح کہ ایک قول یہہ ہے کہ جس مقدمہ مین رشوت
لی اوسمین حکم نافذ نہین اور اوسکے سوا اور مقدمات مین نافذ ہے اور یہہ قول شمس الائمہ کا مختار ہے اور دوسرا قول یہہ ہے کہ دونون مین حکم نافذ نہین اور تیسرا قول
یہہ ہے کہ دونون مین نافذ ہے اور یہہ بزدوی کا قول ہے اور فتح القدیر مین اسکو ترجیح دی ہے اس دلیل سے کہ حاصل امر رشوت یہہ ہے کہ موجب فسق ہے اور حالانکہ فسق
موجب عزل نہین تو ولایت اوسکی قائم ہے واللہ تعالی اعلم کذا فی الطحاوی تتمہ رشوت بضم وفتح وکسر اول مرادف جعل ہے بعضون نے کہا کہ رشوت وہ ہے
جسکو بشرط اعانت دے اور ہدیہ وہ ہے جسمین اعانت شرط نہو رشوت چار قسم ہے ایک قسم وہ ہے جو آخذ اور معطی یعنی دینے والے اور لینے والے دونون پر حرام ہے مثلاً
تقلید قضا اور امارت پر رشوت دینا اور لینا دوسری قسم وہ ہے جو قاضی کو دے حکم کے واسطے یہہ بھی آخذ اور معطی دونون پر حرام ہے خواہ حکم حق ہو یا ناحق
تیسری قسم وہ ہے کہ رشوت دے اسواسطے کہ اوسکا امر درست کر دے یعنی اوسکا کام بنا دے سلطان اور حاکم کے نزدیک خواہ دفع ضرر ہو یا جلب منفعت
یہہ لینے والے پر حرام ہے نہ دینے والے پر قنیہ مین ہے کہ ایک شخص نے قرض معاف کر دیا اسواسطے کہ اوسکا کام سلطان کے پاس بنا دے تو معاف نہوگا کہ یہہ
رشوت ہے اور قسم ثالث کے حلال ہونیکا حیلہ لینے والیکے واسطے یہہ ہے کہ آخذ کو ایک دن رات یا دو دن تک بقدر رشوت نوکر رکھلے کہ یہہ اجارہ صحیح ہے

در تقسیم رشوت واحکام آن

وقیل ینعزل وعلیہ الفتوی ابن الکمال وابن الملک ۔ اور اگر قاضی عادل پھر فاسق ہو جاوے رشوت لینے سے یا بغیر رشوت کسی اور گناہ کبیرہ کرنے سے تو لائق
معزولی کے ہوگا بنابر وجوب کے تنبیہ سلطان پر اوسکا معزول کرنا واجب ہو کذا فی البزازیہ اور وہ مسئلہ بحث کہ فسق سے قاضی خود معزول ہو جاتا ہے بغیر
بدون معزول کرنیکے اوسی پر فتوی ہے کذا صحح ابن الکمال وابن الملک شارح نے کہا کہ مصنف نے انتہی رشوت کو اسواسطے خاص کرکے ذکر کیا کہ قاضی کا فاسق
ہونا اکثر رشوت لینے سے ہوتا ہے ہم عادل وہ ہے جو احکام شرع بجالاوے اور اوسکے نواہی سے بچے اور فاسق یہہ کہ حکم الہے سے باہر ہو جاوے کبیرہ گناہ کرکے جیسے
استماع غنا و رقص و اخذ رشوت وغیرہ ذلک ۔ فسق قاضی رشوت سے ثابت ہوتا ہے خواہ قاضی آپ رشوت لے یا اوسکا بیٹا یا کوئی اور قرابت دار جسکی گواہی اوسکے
حق میں درست نہیں بشرطیکہ قاضی اوسکی رشوت لینے کو جانتا ہو کذا فی الطحطاوی وفی الخلاصۃ عن النوادر لو فسق او ارتد او عمی ثم صلح او ابصر
فھو علی قضائہ وما قضی فی فسقہ ونحوہ باطل واعتمدہ فی البحر ۔ اور خلاصہ میں نوادر سے منقول ہے کہ اگر قاضی فاسق یا مرتد یا اندھا ہو جاوے پھر صالح
اور متقی ہو جاوے توبہ اور اسلام سے یا اوسکو نظر آنے لگے تو وہ اپنی قضا پر قائم ہے اور جو اوسنے اپنے فسق وغیرہ میں حکم کیا وہ باطل ہے اور اسی قول پر بحر الرائق
میں اعتماد کیا ہے یہہ قول مبنی ہے اوس قول پر کہ فسق سے قاضی مستحق عزل ہو جاتا ہے معزول نہیں ہوتا طرسوسی نے کہا کہ جو فسق سے استحقاق عزل کا قائل ہے
وہ اوسکے احکام کی صحت کا قائل ہے اور جو اوسکی معزولی کا قائل ہے وہ بطلان احکام کا قائل ہے واللہ تعالی اعلم کذا فی الطحطاوی وفی الفتح اتفقوا فی
الامارۃ والسلطنۃ علی عدم الانعزال بالفسق لانھا مبنیۃ علی القھر والغلبۃ ۔ اور فتح القدیر میں ہے کہ امارت اور سلطنت میں فقہا کا اتفاق ہے عدم
انعزال پر بسبب فسق کے کیونکہ بنا امارت اور سلطنت قہر اور غلبہ پر ہے لکن فی اوائل دعوی الخانیۃ ان الوالی کالقاضی فلیحفظ لیکن خانیہ کی اول کتاب
الدعاوی میں ہے کہ والی قاضی کے مانند ہے تو اسکو یاد رکہنا چاہئے ہم بحر الرائق میں خانیہ سے منقول ہے کہ حاکم جب فاسق ہو جاوے تو وہ بمنزلہ قاضی مستحق عزل
کے معزول نہیں ہوتا تو یہہ استدراک ہے عدم عزل والی کے اتفاق پر وینبغی ان یکون موثوقا بہ فی عفافہ وعقلہ وصلاحہ وفھمہ وعلمہ بالسنۃ
والآثار ووجوہ الفقہ ۔ اور سزاوار یہہ ہے کہ قاضی موثوق بہ اور معتمد علیہ ہو اپنے عفاف اور عقل اور صلاح اور فہم اور سنت اور آثار اور وجوہ فقہ کے
علم میں ہم عفاف یعنی پاکدامنی عبارت ہے محرمات اور خوارم مروت سے بازرہنے سے اور عقل بقول اکثر عبارت ہے اوس قوت سے جو مدرک کلیات ہے یعنی قاضی
کامل العقل چاہئے تو احمق ناقص العقل لائق قضا نہیں خصاف نے کہا کہ اہل صلاح وہ ہے جو مستور ہو نہ پردہ در نہ صاحب تہمت مستقیم الطریقہ سلیم الناحیہ کامن الاذی
قلیل السوء ہو نہ شارب نبیذ نہ ستابہ جال نہ قذاف محصنات نہ معروف بالکذب اور فہم بعضوں کے نزدیک وہ قوت ہے جس سے نفس الناطقہ کسب تدابیر اور سطالب
کیواسطے مستعد ہو جاتا ہے اور سنت عبارت ہے حدیث قولی اور فعلی اور تقریری سے اور آثار سے صحابہ اور تابعین کے اقوال مقصود ہیں اور وجوہ فقہ سے وہ طرق
مراد ہیں جن سے فقہ مستنبط ہوتی ہے اور وہ اصول جن پر بنا فقہ ہے طحطاوی نے کہا کہ ظاہر کلام بحر الرائق اسپر دلالت کرتا ہے کہ اوصاف مذکورہ مستحب
کی شرط ہیں والاجتہاد شرط الاولویۃ لتعذرہ اور اجتہاد اولویت کی شرط ہے بسبب متعذر ہونے اجتہاد کے ہم یعنی وجود اجتہاد ہر زمانے میں متعذر ہے
اور قضا کی طرف ہر زمانے میں حاجت ہے لہذا اجتہاد پر قضا موقوف نہیں دریافت کرنا چاہئے کہ اجتہاد لغت میں عبارت ہے بذل طاقت سے مشقت والی
چیز کے حاصل کرنے کے واسطے اور اصطلاح میں اجتہاد عبارت ہے فقیہ کے بذل طاقت سے حکم شرعی ظنی کی تحصیل کے واسطے تلویح میں کہا بذل طاقت
سے مراد یہہ ہے کہ ایسی کوشش کرے کہ اوس سے زیادہ کوشش کرنے سے عاجز ہو جاوے اور شرط اجتہاد اسلام اور عقل اور بلوغ اور فقیہ النفس یعنی شدید الفہم بالطبع ہونا
اور لغت عربی کا عالم ہونا اور کتاب اللہ کا حاوی ہونا بقدر متعلقات احکام اور حدیث کا عالم ہونا بطریق متن اور سند اور ناسخ اور منسوخ کے اور قیاس کا عالم
ہونا اور یہہ شرائط تو مجتہد مطلق کے حق میں ہیں جو جمیع احکام شرعیہ میں فتوی دیتا ہے اور جو ایک حکم خاص میں مجتہد ہو نہ دوسرے حکم میں تو اس پر معرفت
اوسیقدر کی لازم ہے جو اوس حکم خاص سے متعلق ہے مثلا حکم متعلق بالصلوۃ کا اجتہاد جمیع متعلقات نکاح کی معرفت پر موقوف نہیں اور یہاں اجتہاد سے مراد اول
مراد ہے کذا فی الطحطاوی عن الحموی علی انہ یجوز خلو الزمن عنہ عند الاکثر فیصح تولیۃ العامی ابن کمال ویحکم بفتوی غیرہ علاوہ براں
خالی رہنا زمانے کا اجتہاد سے اکثر اہل علم کے نزدیک جائز ہے کذا فی النہر تو اس صورت میں جاہل عامی کا قاضی ہونا صحیح ہوگا کذا ذکرہ ابن کمال اور حکم کرے

ف۱۵ طریقہ کا سلیم ہونا کنایہ ہے درستی ہی سے یعنی جس سے ہم کو ایذا نہ پہنچے ۱۲ منہ

ف۱۶ یعنی نبیذ پینے والا مسخرہ اور ٹھٹھا کرنیوالا اور پاکدامن عورتوں کو زنا کی تہمت لگانیوالا ۱۲

قاضی جاہل غیر شخص کے فتوے سے حکم کرے اسواسطے کہ مقصود قضا سے حقدار کو حق کا پہونچانا حاصل ہو سکتا ہے غیر کے فتوے سے کذا فی البحر ابن عرس صاحب فوائد نے بیان
کیا کہ فقہا کی مراد جاہل سے جاہل محض نہیں بلکہ ناقص العلم مراد ہے اور فہم درست اور کثیر مرتبہ یہہ ہو کہ بعض حوادث اور مسائل دقیقہ کو خوب جانتا ہو اور طریقہ تحصیل احکام
شرعیہ کا کتب مذہب اور مسند و مشائخ سے جانتا ہو اور وقائع اور عادی اور سمجھ بات کیفیت آثار اور حقیقت سے واقف ہو انتہی کذا فی شرح الحموی وغیرہ ولکن فی
ایمان البزازیۃ المفتی یفتی بالدیانۃ والقاضی یقضی بالظاہر دل علی ان الجاہل لا یمکنہ القضاء بالفتوی ایضا فلا بد من کون الحاکم فی
الدیانۃ والقضاء عالما دینا کالکبریت الاحمر واین الکبریت الاحمر واین العلم لیکن بزازیہ کی کتاب الایمان میں ہے کہ مفتی دیانت پر فتوی دیتا ہے اور قاضی
ظاہر پر حکم کرتا ہے یہہ قول اسپر دلالت کرتا ہے کہ جاہل کو غیر کے فتوی پر حکم دینا ممکن نہیں تو ویسے ہی اور فرمایا یعنی قاضی حاکم کو عالم اور دیندار ہونا ضرور ہے اور
اور عالم دیندار ہونا کبریت احمر کے مانند ہے اور کہاں ہے کبریت احمر اور کہاں علم انتہی کلام البزازی ہم کہتے ہیں جب یہہ ثابت ہوا کہ بنای فتوی دیانت پر ہے یعنے
بمابینہ وبین اللہ اور بنای قضا ظاہر پر تقدیر ہے اور جسپر قرائن دلالت کرین تو اب قاضی کو مفتی کے فتوی پر حکم کرنا غیر ممکن ہے یعنی ہر مقدمہ میں تفصیل نہیں
اسواسطے کہ جائز ہے کہ فتوی بالدیانت ہو اور فروج کو اسواسطے خاص کر کے ذکر کیا کہ دونوں میں خونریزی اور تلاف اسباب کی ضرر زائد ہے گو طلاق
کہا بعض نے اسکا جواب یون دیا ہے کہ اقتضا سے دو مراتب جسپر کہ قاضی عمل کرے اسطرح پر کہ قاضی مفتی سے سوال کرے کہ اگر ایسی صورت قاضی کے روبرو پیش ہو
تو دو مین کیا حکم کرے علاوہ اسکے مخالفت دیانت کی قضا سے اور مسائل مین ہے نہ ہر مسئلہ مین و شاہد نیا فذ کہ المفتی اور قاضی کی مانند اور نصاب ذکر کر
مین مفتی سے یعنی مفتی کا بھی موثوق ہونا شرط اور صفت اور عقل اور صلاح اور فہم اور حدیث اور آثار اور وجوہ فقہ کے علم مین دیکھو عبارت ان الاصولیین المجتہد
اما من یحفظ اقوال المجتہد فلیس بمفت وفتواہ لیس بفتوی بل ہو نقل کلام کما بسطہ ابن الہمام اور معنی اسکے یون ہین کہ رو کہ عبارت ہو مجتہد کی
اور جو اقوال مجتہد کو یاد کرلے وہ مفتی نہیں اور اوسکا فتوی بھی فتوی نہیں بلکہ وہ نقل کلام ہے چنانچہ ابن ہمام نے اسکو فتح القدیر مین مشرح بیان کیا ہے فتح
القدیر مین ہے رای اصولیین اسپر مستقر ہوگئی ہے کہ مفتی وہی ہے جو مجتہد ہو اور غیر مجتہد جو مجتہد کا قول یاد کرلے وہ مفتی نہیں اور جب اوس سے کوئی سوال کرے
تو اوسپر واجب ہے کہ مجتہد کا مثلا امام ابوحنیفہ کا قول بطریق حکایت کے ذکر کرے تو اس سے معلوم ہوا کہ ہمارے زمانے مین علما موجودین کا فتوی در حقیقت فتوی نہیں بلکہ
وہ کلام مفتی کی نقل ہے اور اسکے نقل کرنیکے دو طریقے ہین یا یہہ کہ ناقل کی اس نقل مین مجتہد مفتی تک سند ہو یعنی قول مجتہد بواسطہ ثقات سنا ہو یا
یا ناقل ان کتابوں سے جو مشہور ہو دست بدست متداول ہو قول مجتہد کو لیا ہو چنانچہ محمد بن حسن شیبانی کی کتب یا مانند انکے تصانیف مشہورہ مجتہدین پس کیونکہ
کتب مذکورہ بمنزلہ خبر متواتر یا مشہور کے ہین ایسا کچھہ ذکر کیا ہے رازی نے انتہی کلام الفتح ولا یطلب القضاء بقلبہ ولا یسألہ بلسانہ اور نہ خواہش کرے
قضا کی اپنے دل سے اور نہ اوسکا سوال کرے اپنی زبان سے حکم ہیہ نقل ہے بعض نے ابوداؤد اور ترمذی اور ابن ماجہ مین انس سے مروی ہے کہ رسول خدا
صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو قضا کا سوال کریگا وہ اپنی ذات پر سپرد کیا جائیگا یعنی خدا تعالی کیطرف سے توفیق خیر اسکو نہو گی اور جسپر جبر کیا جائیگا یعنی جبرا
زبردستی قاضی کیا جائیگا تو اوسکے طرف فرشتہ نازل کیا جائیگا وہ اسکو طریق مستقیم پر قائم رکھیگا اور صحیح بخاری مین ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے
فرمایا کہ ای عبد الرحمن بن سمرہ امارت کا سوال نکیجیو اسواسطے کہ اگر امارت سوال سے تجھکو دیجائیگی تو اوسکے طرف تو سپرد کیا جائیگا اور اگر بدون سوال تجھکو امارت دیجائیگی
تو تیری اعانت کیجائیگی کذا فی الفتح معلوم ہوا کہ طلب اور سوال قضا کا حلال نہین حرام ہے اسواسطے کہ جب سوال سے اعانت ربانی نہوئی تو سوای خذلان اور بیہودگی
دارین اوسکا کیا ثمرہ ہے اور اسواسطے کہ طالب قضا اپنے نفس پر اعتماد کرتا ہے تو محروم رہیگا اور جسپر زبردستی ہوگی وہ اپنی رب پر توکل کریگا تو وہ کچھہ الہام ہوگا
فی الخلاصۃ طالب الولایۃ لا یولی الا اذا تعین علیہ القضاء او کانت التولیۃ مشروطۃ لہ او ادعی ان العزل عن القاضی الاول بعد حکمہ
نہ ہوا اور خلاصہ مین ہے کہ جو ولایت طلب کرے اسکو حکومت نہ دیجائے مگر جب کہ طالب پر قضا متعین ہوجاے یا تولیت وقف اسکے واسطے مشروط ہو یا حسب اتی قاضی جدید سے
یہہ دعوی کرے کہ معزولی میری قاضی اول کیجانب سے بلا قصور ہے کذا فی النہر ہم نہر الفائق مین ہے کہ جیسے طلب جائز نہین ویسے ہی تولیت بھی طالب کی جائز
نہیں اور اسمین کچھہ فرق نہین ما بین قضا اور تولیت وقف اور وصایت کے اور درصورت مشروطیت تولیت اگر طلب کریگا تو یہہ تنفیذ شرط کی طلب ہے

[illegible]

اور صورت دعوی بتقصور ہی اگر قاضی جدید سی بحالی عہدہ قدیمہ طلب کری تو قاضی اوس سی کہے کہ تو اپنی اہلیت ثابت کر پہر اوسکو متولی کرے انتہی بحر الرائق مین ہی کہ اگر
قاضی متعین ہو اسطرح کہ اوسکے سوا کوئی لیاقت قضا نرکہتا ہو تو اوسپر طلب قضا واجب ہی تا حقوق مسلمین محفوظ رہین اور ظلم ظالمین دفع ہو قال واستحب الشافعیۃ
والمالکیۃ طلب القضاء لخامل الذکر لنشر العلم اور صاحب خلاصہ نے کہا اور شافعیہ اور مالکیہ نے مستحب کہا ہی طلب قضا کو شخص گمنام کے واسطے تاکہ اوسکا
علم ظاہر ہو ویختار المقلد الاقدر والاولی بہ اور سلطان قاضی کا معین کرنے والا اوس شخص کو اختیار کری جو قادر تر اور اس عہدہ کیواسطے بہتر ہو اپنی غیر
سی یعنی تنفیذ قضا مین قادر تر ہو اور اپنے غیر سے بہتر ہو یعنی جو علم اور فہم اور حلم مین فضل ہو اوسکو یہہ عہدہ جلیلہ عطا کرے ہم طبرانی مین ابن عباس سی مروی
ہی کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص متولی امر مسلمین ہو کسی شی مین پہر وہ حاکم اور عامل کرے ایک مرد کو اور حالانکہ وہ جانتا ہی کہ اونمین
یعنی مسلمین مین کوئی شخص اولے بایں عمل ہے اور اوس سی زیادہ تر عالم کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ کا تو البتہ اوس نے اللہ کی اور اوسکے رسول کی اور
جماعت مسلمین کی خیانت کی اور مانند اسکے مستدرک حاکم اور مسند ابو یعلے موصلی مین مروی ہے اور سلطان کو لازم ہی کہ قاضی کا رزق بیت المال سی مقرر
کرے اور قاضی کو بیت المال سے لینا جائز ہے اگرچہ وہ غنی اور مقدور والا ہو اور اگر کچہہ نلے اور ثبت عمل قضا کری تو افضل ہے اور اصل اسمین قول ہی اللہ تعالی کا
مال یتیم مین جب کہ وصی اوسکی کارندگی کرے (ومن کان غنیا فلیستعفف ومن کان فقیرا فلیأکل بالمعروف) یعنی جو غنی ہو وہ عفت اختیار کرے اور جو
فقیر ہو تو دستور کی موافق کہاوے عمر فاروق سلیمان بن ربیعۃ باہلی کو بعہدہ قضا پانسو درم کا مشاہرہ دیتے تھے بقدر کفایت اونکی عیال کے اور شریح قاضی کو سو
درم مشاہرہ دیتے تھے اور علی مرتضے شریح کو پانسو درم دیتے تھے اسواسطے کہ شریح کے عیال فاروق اعظم کے وقت مین کم تہے اور غلہ ارزان تہا اور خلافت مرتضوی
مین اونکی عیال بکثرت تہی اور غلہ گران تہا تو قاضی کی روزی مین کچہہ تقدیر اور حد نہین بقدر کفایت چاہیے کیونکہ یہہ اجرت نہین اسواسطے کہ قضا پر اجرت لینا حلال نہین
کذا فی الفتح ولا یکون فظا غلیظا جبارا عنیدا لانہ خلیفۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور قاضی بدخلق سخت دل متکبر غضب آلود ناحق پسند
معاند حق نہو کیونکہ وہ خلیفہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہی یعنے احکام شرعیہ کے جاری کرنے مین خلیفہ ہے ہم عینی نے کہا مقصود قضا سی رفع فساد ہی اور اخلاق
مذکورہ تو آپ ہی فساد ہین وفی اطلاق اسم خلیفۃ اللہ خلاف تتارخانیہ اور خلیفہ اللہ کے نام بولنے مین خلاف ہی کذا فی التاتارخانیہ ہم بعضون کے
نزدیک جائز ہے قاضی کو خلیفہ اللہ کہنا اسواسطے کہ خلیفۃ اللہ خلیفۃ الرسول کے معنے پر محمول ہی اور بعضون کے نزدیک جائز نہین شاید اسواسطے کہ یہہ لفظ مخصوص
بانبیا علیہم السلام ہے مانند آدم اور داود علیہما السلام کے وکرہ تحریما التقلد ای اخذ القضاء لمن خاف الحیف ای الظلم او العجز یکفی احدھما فی
الکراھۃ ابن کمال اور مکروہ تحریمی ہے قضا کا قبول کرنا اوس شخص کو جو ظلم یا عاجزی سی ڈرے ظلم اور عجز مین سی ایک چیز کراہت کے واسطے کافی ہی کذا ذکرہ
ابن کمال ہم اکثر نسخ درمختار مین کرہ التقلید ہی اور مصنف کی شرح مین کرہ التقلد ہی اور یہی مناسب ہی اور اسطرح ملیگا قول مین والتقلید رخصۃ ہی اور بہتر والتقلد رخصۃ ہی
کذا فی الطحطاوی وان تعین لہ او امنہ لا یکرہ فتح ثم ان انحصر فرض عینا والا کفایۃ بحر اور اگر باوجود خوف ظلم عہدہ قضا اوسکے واسطے متعین
ہو یا وہ شخص ظلم یا عجز سی بیخوف ہو تو قبول قضا مکروہ نہین کذا فی الفتح پہر اگر لیاقت قضا اوسی شخص مین منحصر ہو تو قبول کرنا فرض عین اور نہین تو فرض کفایہ ہم
ہم فتح القدیر مین ہی محل کراہت اوسوقت ہی جب کہ قضا اوسپر متعین نہو اور اگر اوسی پر انحصار ہو تو قبول قضا فرض عین ہے اور اوسپر واجب ہی کہ آپکو ظلم وغیرہ
سی تہامی رہی مگر یہہ کہ سلطان سی فصل خصومات ممکن ہو انتہی والتقلد رخصۃ ای مباح والترک عزیمۃ عند العامۃ بزازیۃ فالاولی عدمہ اور
قضا کا قبول کرنا رخصت ہی یعنی مباح ہی اور ترک قضا عزیمت ہے اکثر فقہا کے نزدیک کذا فی البزازیہ تو عدم قبول قضا بہتر ہے ہم در صورت عدم خوف ظلم
قبول قضا مکروہ نہین ہی اسواسطے کہ کبار صحابہ اور تابعین نے قضا قبول کی ہے اور نہایہ مین ہے کہ بعضے فقہا کی نزدیک قضا مین داخل ہونا جائز نہین مگر بزبردستی
سی اور ابو حنیفہ کا یہی مذہب ہی اور صحیح یہہ ہے کہ دخول عزیمت ہی اور امتناع رخصت انتہی تو بموجب اسکے اولے عدم دخول ہے اور قول ضعیف یہہ ہی
کہ دخول بیچ قضا عزیمت ہی اور امتناع رخصت ہی بزازی نے کہا عامۃ مشائخ قول اول پر ہین اور فتح القدیر مین آخر یقین کیا ہی اس دلیل سی کہ اکثر خطر
پڑتی ہی اوس شخص کے گمان مین جو اپنی نفس پر اعتدال کا گمان رکہتا ہی پہر اوسی سی خلاف اوسکے ظاہر ہوتا ہی کذا فی النہر ویحرم علی غیر الاھل الدخول

نیہ للناس غیرہ تردد فی طہرہ فتعینت الاحکام الخمسۃ اور حرام ہوتا اول پر داخل ہونا قضا میں یقینا بلا تردد فی الحرمۃ تو یہ احکام خمسہ ہیں ہم علماء
نے یہ ہو کہ قبول قضا کا امر فرض عین ہوتا ہے اگر وہی شخص متعین ہو قضا کے واسطے اور فرض کفایہ ہے واسطے متاہل کے جب کہ اوسکے سوا اور لوگ بھی اہلیت
قضا رکھتے ہوں اور مکروہ ہے جب کہ ظلم کا خوف ہو اور حرام ہے اگر ظلم کا ظن غالب ہو اور مباح ہے چنانچہ مذکور ہوچکا ہے درصورت بیخوفی ظلم و ترک
انصاف کذا فی النہر اب چند احادیث درباب تحذیر قضا نقل کرنا مناسب مقام ہے اصحاب سنن اربعہ نے ابو ہریرہؓ سے روایت کی ان النبی صلی
اللہ علیہ وسلم قال من جعل علی القضاء فقد ذبح بغیر سکین یعنے نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو قاضی بنایا گیا وہ بے چھری ذبح ہو گیا ترمذی نے
کہا یہ حدیث حسن ہے اور ابن عدی نے کامل میں ابن عباسؓ سے حدیث مرفوع روایت کی من استقضی فقد ذبح بغیر سکین یعنے جسنے قضا طلب کی وہ بے
چھری ذبح ہوگیا و لہذا اکثر سلف نے قضا سے پرہیز کیا چنانچہ امام اعظم ابو حنیفہ نے ضرب اور قید اختیار کی مگر قضا نہ قبول کی اور یہانتک صبر کیا کہ قید
خانہ میں مرگئے اور محمد بن حسن اسیواسطے ایک مہینہ چند روز قید رہے ابو حنیفہ نے فرمایا کہ قضا مثل سمندر ہے کیونکر اوسکے پار ہو سکوں تیر کر اور ایک
نے کہا کہ بحر عمیق اور سفینہ وثیق ہے اور ملاح عالم واقف کار ہے تو امام نے فرمایا کہ آپ تو گویا اب بنا ہی چاہتے کہ تو قاضی ہوگا صحیح مسلم میں ابو ذرؓ سے روایت
ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ای ابوذر میں تیرے واسطے وہ چیز محبوب رکھتا ہوں جو اپنی ذات کیواسطے محبوب رکھتا ہوں ہرگز نہ حکم کیجیو دو شخصوں پر اور
مال یتیم کا متولی ہو جیو اور ابوداؤد میں روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ قاضی تین ہیں دو دوزخ میں ہیں اور ایک بہشت میں ایک
مرد وہ جسنے حق کو دریافت کیا پھر اوسیکے موافق حکم دیا تو وہ بہشت میں ہے اور ایک مرد وہ جسنے حقکو دریافت کیا اور پھر حکم نہ دیا اور حکم میں جور کیا
تو وہ دوزخ میں ہے اور ایک وہ ہے جسنے حقکو نہ دریافت کیا اور لوگوں کا فیصلہ کیا نادانی اور جہل سے تو وہ دوزخ میں ہے اور صحیح ابن حبان میں عائشہ
صدیقہ سے روایت ہے کہ میں نے سنا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے کہ قاضی عادل بلایا جائیگا قیامت کیدن تو شدت حساب میں ایسا گرفتار ہوگا
کہ آرزو کریگا کہ اپنی عمر میں دو شخصوں میں فیصلہ نکیا ہوتا اور نسائی میں روایت ہے کہ مکحول نے کہا کہ اگر مجھکو اختیار دیا جاوے میری گردن مارنے میں اور قضا قبول
کرنے میں تو میں اپنی گردن کٹوانا اختیار کروں اور حاکم نے ابن عباسؓ سے حدیث مرفوع نقل کی کہ جو دس شخصوں پر حاکم ہوا پھر اوسنے اونمیں اونکی خوشی
ناخوشی کیموافق حکم کیا تو وہ قیامت کے دن بلایا جائیگا اور اوسکے ہاتھ گردن میں بندھا ہوگا سو اگر اوسنے قرآن کے موافق حکم کیا اور رشوت نلی اور حکم میں
اور ظلم نکیا تو حق تعالے اوسکے قید اور بندش کو چھوڑا دیگا اور اگر بغیر قرآن کے حکم کیا اور اپنے حکم میں رشوت لی اور ظلم کیا تو اوسکے بائیں ہاتھ
و داہنے ہاتھ کیطرف باندھا جائیگا پھر وہ ڈالدیا جائیگا جہنم میں کذا فی فتح القدیر ویجوز تقلد القضاء من السلطان العادل والجائر ولو کان کافرا ذکرہ
مسکین وغیرہ الا اذا کان یمنعہ عن القضاء بالحق فیحرم اور جائز ہے قبول کرنا قضا کا بادشاہ عادل اور ظالم سے اگرچہ بادشاہ کافر ہو ذکر کیا
اسکو مسکین وغیرہ نے مگر جب کہ بادشاہ مذکور قاضیکو قضا بالحق سے منع کرے تو اب حرام ہے عادل وہ ہی جو ہر شے کو اوسکے مقام پر رکھے اور بعضوں نے کہا
جو توسط اختیار کرے افراط اور تفریط میں خواہ توسط عقائد میں ہو یا اعمال میں یا اخلاق میں وقیل غیر ذلک اور حجاج بن یوسف کے ظلم میں کچھ شک نہیں ہے حالانکہ
صحابہ سلف نے اوسکے زمانے میں قضا قبول کی تاتارخانیہ میں ہے کہ اسلام شرط نہیں اوس بادشاہ میں جو قاضیوں کو مقرر کرتا ہے اور جو بلاد اسلام کہ کفار کے
قبضے میں ہیں وہ بلا شک بلاد اسلام ہیں نہ بلاد حرب اسواسطے کہ اونہوں نے اونمیں کفر کا حکم جاری نہیں کیا اور قاضی وہاں مسلمان ہیں اور ملوک جو اونکی اطاعت
بضرورت کرتے ہیں وہ مسلمان ہیں اور اگر بلا ضرورت اطاعت کرتے ہیں تو فاسق ہیں اور جس شہر میں کہ کفار کے طرف سے حاکم مسلم ہے تو اوس میں اقامت جمعہ
اور عید اور اخذ خراج اور تقلید قضا اور تزویج ایامے جائز ہے کیونکہ اون پر مسلم مستولی ہے اور طاعت کفر تو مخادعہ ہے اور وہ بلاد جن پر کفار حاکم ہیں مسلمانوں کو
اون میں اقامت جمعہ اور عید جائز ہے اور قاضی تو قاضی ہوجاتا ہے تراضی مسلمین سے اور مسلمانوں پر واجب ہے کہ کفار سے حاکم مسلم کی درخواست کریں ابن ہمام اور
مسکین نے اسکو اپنی شرح میں اصل کے طرف نسبت کیا ہے اور مانند اسکے جامع الفصولین میں ہے کذا فی النہر ولو فقد وال بغلبۃ کفار وجب علی
المسلمین تعیین وال وامام للجمعۃ فتح اور اگر حاکم مفقود ہو بسبب غلبہ کفار کے تو مسلمین پر واجب ہے معین کر لینا حاکم اور امام جمعہ کا کذا فی الفتح

فتح القدیر مین ہی کہ اگر بادشاہ نہو اور نہ وہ ہو جسے تقلید قضا جائز ہے چنانچہ بعضے بلاد مسلمین مین اب کافر غالب ہو گئے ہین جیسے قرطبہ مین تو مسلمین پر واجب ہی
کہ منجملہ مسلمین ایک شخص پر اتفاق کرین اور اوسکو والی قرار دین پہر وہ قاضی کو مقرر کرے یا وہ اونمین فیصلہ کیا کرے اور اسیطرح ایک شخص کو امام ٹہرا دین جو انکو
جمعہ پڑہایا کرے انتہی اور یہہ وہ قول ہے جسکے طرف نفس مطمئن ہوتا ہی تو اسی پر اعتماد کرنا چاہیے کذا فی النہر وَمِن سُلطانِ الخوارِجِ وَاَهلِ البَغیِ وَاِذا
صَلَحَتِ التولیۃ صحّ العزلُ واذا رُفِعَ قضاءُ الباغی الی قاضِی العدلِ نفذہ وقیل لا وبہ جزمَ النّاصحیُّ اور جائز ہی قضا قبول کرنا خارجیون کے
بادشاہ اور باغیون سے اور جب کہ اہل بغاوت کی تولیت قضا صحیح ہوئی تو اونکا معزول کرنا بہی صحیح ہے یعنے اگر قاضی عادل کو معزول کرکے قاضی باغی
مقرر کرے تو صحیح ہے اور جب کہ قاضی باغی کا مرافعہ ہو قاضی عادل کیطرف تو اوسکو جاری رکہے اور بعضون نے کہا کہ جاری نکرے اور اسی پر یقین کیا ہی ناصحی نے
ہم بحر الرائق مین ہے کہ قاضی باغی کی قضا نافذ ہے جیسے فساق اہل عدل کی قضا نافذ ہے اسواسطے کہ قول اصح مین فاسق صلاحیت قضا کی رکہتا ہی اور
یہی قول معتمد ہی انتہے تو معلوم ہوا کہ قول ناصحی خلاف معتمد ہے فاذا تقلّد القضاءَ طلبَ دیوانَ قاضٍ قبلہ یعنی السجلاتِ پہر جب کہ عہدۂ قضا پر منصوب
ہو تو قبل کے قاضی سے دیوان یعنی سجلات کو طلب کرے ہم دیوان اصل مین معنے جریدہ حساب ہی پہر حساب پر اوسکا اطلاق ہوا پہر موضع حساب پر اور یہان مراد
وہ تہیلیان اور بستے ہین جنمین سجلات اور محضر وغیرہا ہوں دستور یہہ ہی کہ قاضی دو نسخے لکہتا ہی ایک اپنے پاس رکہتا ہی کہ شاید اوسکے طرف کا ہی حاجت ہو اور
دوسرا خصم کے ہاتہ مین دیتا ہی اور جو خصم کے ہاتہ مین ہی وہ اعتماد کے لائق نہین تو قاضی مغضوب دو شخص یا ایک امین کو بہیجے تا قاضی معزول یا اوسکے امین سے
کاغذ مذکورہ لے اور ہر ایک کاغذ کا حال اوس سے پوچہے اور ہر قسم کو علیحدہ علیحدہ تہیلی مین رکہے تا نکالنا آسان ہو پہر بعد قبض کے اوسپر مہر کرے تغییر کے خوف
سے سجل وہ جسمین خصومت متخاصمین اور اقرار مدعا علیہ یا انکار اور حکم بشہادت یا بنکول اسطرح پر مذکور ہو کہ اشتباہ نرہے اور اوسکو محضر بہی کہتے ہین اور صک وہ ہی جسمین
بیع یا رہن اور اقرار وغیرہ مکتوب ہو اور حجت اور وثیقہ تینون کو شامل ہے اور حال کے عرف مین سجل وہ ہی جسکو شاہدون نے واقعہ مین لکہا اور قاضی کے
پاس ہی اور اوسپر قاضی کا خط نہین اور حجت وہ جسمین سجل سے واقعہ منقول ہوا اور اوسکے اوپر قاضی کی علامت ہو اور نیچے اوسکے شاہدون کا خط ہو اور خصم کو
دیا جاتا ہی کذا فی الطحطاوی عن البحر ونظر فی حالِ المحبوسین فی سجنِ القاضی اور قاضی نظر کرے اون قیدیون کے حال مین جو قاضی کے قیدخانہ مین ہین
ہم یعنی قاضی ایک معتمد کو قیدخانہ مین بہیجے اور وہ قیدیون کے نام اور اونکی اخبار اور اونکے مقید ہونے کا سبب لکہے اور دریافت کرے کہ کسنے اونکو مقید
کیا وامّا المحبوسُ فی سجنِ الوالی فعلی الامامِ النظرُ فی احوالِہم اور جو شخص حاکم کے قیدخانہ مین محبوس ہے تو امام یعنے بادشاہ پر اونکے حال کا نظر کرنا لازم ہی
فمن لزمہ ادبٌ ادّبہ والّا اطلقہ سو جس قیدیکو ادب دینا لازم ہو تو اوسکو ادب دے یعنی تعزیر دے اور نہین تو اوسکو چہوڑ دے ہم یون کہنا مناسب تہا
جیسا کہ بحر الرائق مین شرح ادب سے ہی کہ اگر محبوس کا کوئی قضیہ نہو تو چہوڑ دے اسواسطے کہ جائز ہی کہ محبوس لائق تادیب نہو مگر اوس سے قضیہ متعلق ہو ولا یبیت
احدٌ فی قیدِ الّا رجلٌ مطلوبٌ بالدم اور کسیکو شب باش نہونے دے قید مین مگر اوس مرد کو جو خونریزی مین ماخوذ ہو ونفقۃُ مَن لیسَ لہ مالٌ فی بیتِ
المالِ بحر اور اوس قیدیکا خرچ جسکے پاس مال نہین بیت المال مین ہے کذا فی البحر یعنے مفلس محبوس کی خوراک اور پوشاک بیت المال مین ہی اور یہی حکم ہے
مشرکین کے محبوسونکا اور سزاوار یہہ ہی کہ اس کام پر ایک مرد صالح کو مقرر کرے جسکے پاس اونکے نام لکہے ہون اور ہر شخص کا خرچ ماہ بماہ دیا کرے اور ہر شخص کو بلا کر اپنے
ہاتہ سے دے کذا فی الطحطاوی فمن اقرّ منہم بحقٍّ او قامت علیہ بیّنۃٌ الزمہ الحبسَ ذکرہ مسکین وقیل الحقّ سو محبوسین مین سے جو حق کا اقرار کرے
یا اوسپر گواہی قائم ہو تو اوسکو حبس لازم رکہے اسکو مسکین نے شرح مین ذکر کیا اور قول ضعیف یہہ ہی کہ اوسپر حق لازم کردے یہہ قول عینی اور ابن ہمام کا ہی
والّا نادی علیہ بقدرِ ما یریٰ ثم یُطلِقہ بکفیلٍ بنفسِہ فان ابیٰ نادی علیہ شہرًا ثم اطلقہ اور اگر اقرار یا گواہی نہو تو اوسپر منادی کرا دے
جسقدر کہ مدت قاضی کی راے مین آوے پہر محبوسکو چہوڑ دے اوس سے حاضر ضامن لیکر سو اگر وہ حاضر ضامنی دینے سے انکار کرے تو اوسپر مہینہ بہر منادی کرا دے
پہر اوسکو چہوڑ دے ہم طریقہ منادی یون ہی کہ قاضی اپنے جلوس کے وقت محلہ مین منادی کو بہیجے کہ وہ پکار دے کہ جسکو فلان بن فلان محبوس پر کچہہ دعوی ہو وہ حاضر
ہو تا اوسکی روبکاری ہو وعمل فی الودائعِ وغلّاتِ الوقفِ ببیّنۃٍ او اقرارِ ذی الید اور قاضی عمل کرے اموال ودیعت اور محاصل وقف مین گواہی

اعانت بخلاف رشوت کذا ذکرہ ابن ملک یعنی ہدیہ اور رشوت مین یہہ فرق ہے کہ ہدیہ مین اعانت مشروط نہین ہوتی اور رشوت مین مددگاری اور کاربراری
مشروط ہوتی ہے ولو تاذی المہدی بالرد یعطیہ مثل قیمتہا خلاصہ اور اگر ہدیہ لانے والیکو پہیر دینے سے رنج ہو تو قاضی اسکو بقدر اسکی قیمت کے عطا
کرے کذا فی الخلاصہ ولو تعذر الرد لعدم معرفتہ او بعد مکانہ وضعہا فی بیت المال اور اگر ہدیہ کا پہیر دینا اوسکی عدم معرفت یا اوسکے مکان کی دوری
سے متعذر ہو تو اوسکو بیت المال مین رکھے ومن خصوصیاتہ علیہ السلام ان ہدایاہ لہ تاتارخانیہ اور مخصوصات رسول معصوم علیہ السلام سے یہہ ہے کہ آپکے
ہدایا آپ کے مملوک تہے کذا فی التاتارخانیہ ھم سیہ دفع دخل ہے یعنی اگر کوئی کہے کہ قاضی تو نائب ہے رسول علیہ السلام کا اور آنحضرت علیہ السلام تو ہدیہ قبول
فرماتے تہے پہر کیا وجہ کہ قاضی قبول نکرے اوسکا جواب یا کہ یہہ امر مخصوصات نبویہ سے ہے اور فعل مخصوص مین اتباع جائز نہین اور وجہ خصوصیت شاید
واللہ اعلم یہہ ہے کہ آنحضرت علیہ السلام معصوم تہے رعایت خاطر مہدی خلاف شرع حضرت سے متصور نتہی بخلاف قاضی کہ وہ معصوم نہین ومفادہ انہ لیس للامام
قبول الہدیۃ والا لم تکن خصوصیۃ وفیہا یجوز للامام والمفتی والواعظ قبول الہدیۃ لانہ انما یہدی الی العالم لعلمہ بخلاف القاضی
اور تاتارخانیہ کا مفاد یہہ ہے کہ امام یعنے سلطان کو ہدیہ قبول کرنا جائز نہین والا خصوصیت نہین رہتی اور تاتارخانیہ مین ہے کہ امام اور مفتی اور واعظ کو ہدیہ قبول
کرنا جائز ہے اسواسطے کہ عالم کو تو ہدیہ دیا جاتا ہے اوسکے علم کے سبب سے بخلاف قاضی کے لینے اوسکے ہدیہ دینے مین تو دنیا کی کاربراری کا احتمال ہے ھم
شارح نے اس تقریر سے تاتارخانیہ کے دونون قولون مین منافات ثابت کی یعنی پہلے قول سے ثابت ہوا کہ قبول ہدیہ مخصوصات نبویہ سے ہے تو سلطان کو
ہدیہ قبول کرنا جائز نہوا اور دوسرے قول سے سلطان کا ہدیہ قبول کرنا ثابت ہوتا ہے طحطاوی نے اسکا جواب یون دیا ہے کہ اختصاص نبوی سے یہہ لازم نہین آتا
کہ سلاطین ہدیہ قبول نکرین اسواسطے کہ اگر وہ ہدیہ قبول کرین اور بیت المال مین رکہدین تو جائز ہے چنانچہ فصل جزیہ مین مذکور ہوچکا کہ اہل حرب کا ہدیہ لینا امام کو
جائز ہے اور اسکو مصالح مسلمین مین صرف کرے اور اگر امام سے امام مسجد مراد لیجیئے تو منافات مطلق باقی نہین رہتی الامن ابعاض السلطان والباشا اشباہ ای
وقریبہ المحرم او ممن جرت عادتہ بذلک بقدر عادتہ ولا خصومۃ لہما درر مگر چار شخصون کا ہدیہ قاضی نہ پہیرے سلطان کا اور باشا یعنی نائب سلطان کا
کذا فی الاشباہ والبحر اور اپنے قرابتی محرم کا یا اوس شخص کا جسکو ہدیہ دینے کی عادت ہو قبل از قضا بشرطیکہ ہدیہ بقدر عادت قدیم ہو اور خصومت نہو دونون کی
کذا فی الدرر یعنے بشرطیکہ قریب اور معتاد کا مقدمہ دار القضا مین رجوع نہو ھم تو اگر عادت سے ہدیہ زیادہ دے اوتنا پہیر دے اور اگر مقدمہ رجوع ہو تو قرابت دار
اور معتاد دونون کا ہدیہ قبول نکرے اور واجب ہے کہ سلطان اور اوسکے نائب کے ہدیہ قبول کرنے مین بہی عدم خصومت کی قید لگائی جاوے سلطان اور نائب کے
ہدیہ قبول کرنیکی یہہ وجہ ہے کہ اونکا ہدیہ بیت المال مین سے ہے اور قاضی بیت المال کے مصارف مین سے ہے اور ظاہرا قبول ہدیہ ان صورتون مین ہے جب کہ حلت
غالب ہو اور اگر حرمت غالب ہو یا حلت اور حرمت دونون برابر ہون تو سلطان اور نائب کا ہدیہ قبول نکرے فتاوی عالمگیری مین ہے کہ قاضی قرض نہ لیوے
مگر اوس دوست اور شریک سے جو قبل از قضا دوست اور شریک تہا بشرط عدم خصومت و عدم تہمت اعانت اور اسیطرح عاریت لینا کذا فی الطحطاوی ویرد ای یجانب
دعوۃ خاصۃ وہی التی لا یتخذہا صاحبہا لولا حضور القاضی ولو من محرم ومعتاد وقیل ہی کالہدیۃ اور قاضی دعوت خاصہ کو مان لینے کو
قبول نکرے دعوت خاصہ وہ ہے جسکو صاحب دعوت نکرے اگر قاضی نہ آوے اگرچہ دعوت خاصہ محرم اور معتاد کی ہو اور قول بعض یہہ ہے کہ دعوت خاصہ ہدیہ کے مانند ہے
ھم بعضون نے کہا دعوت نکاح اور ختنہ عامہ ہے اور انکے سوا دعوت خاصہ ہے اور بعضون نے کہا دس شخص تک دعوت خاصہ ہے اور اس سے زیادہ دعوت عامہ
اور مصنف کی تفسیر اصح ہے چنانچہ سراج مین ہے اور یہی معتمد ہے چنانچہ بحر الرائق مین ہے اور عدم اجابت دعوت خاصہ محرم شیخین کا قول ہے اور محمد نے کہا
کہ دعوت خاصہ محرم کی قبول کرے کہ اسمین صلہ رحم ہے اور خصاف نے کہا کہ قبول کرے بلا خلاف چنانچہ اسی قول کو صاحب کافی نے اختیار کیا صاحب
بحر نے کہا تو یون کہنا بہتر ہے کہ ہدیہ اور دعوت خاصہ قبول نکرے مگر محرم اور معتاد سے تو معلوم ہوا کہ قول ثانی بہی صحیح ہے کذا فی الطحطاوی وفی السراج وفی
شرح المجمع ولا یجیب دعوۃ خصم وغیر معتاد ولو عامۃ للتہمۃ سراج اور شرح مجمع مین ہے اور قاضی قبول نکرے دعوت خصم اور غیر معتاد کی اگرچہ دعوت
عامہ ہو بسبب تہمت کے ھم اگر ایک شخص کی عادت دعوت ہو ہر مہینے مین ایکبار پہر وہ ہر ہفتے مین بعد قاضی ہونیکے دعوت کرے تو قبول نکرے اور اگر طعام اکثر

وسلم نے ہمکو منع فرمایا اس سے کہ ہم ایک خصم کی ضیافت کرین مگر اوسکے ساتھہ اوسکا خصم ہو اور اسیطرح عبد الرزاق اور دارقطنی نے روایت کی اور اسواسطے کہ اسمین تہمت میلان ہے کذا فے الفتح نعم لو فعل ذلك معهما جاز ہان اگر اسکو دونون کے ساتھہ کرے تو جائز ہے کذا فی النہر ہم نہر الفائق مین ہے کہ ضیافت مین احدہما کی قید اسواسطے لگائی کہ اگر دونون کی ساتھ ہی ضیافت کرے تو جائز ہے اور قیاس اوسکا یہہ ہے کہ اگر دونون سے سرگوشی کرے یا دونون کے طرف اشارہ کرے تو جائز ہے انتہے ولا یمزح فی مجلس الحکم مطلقا ولو بغیرهما لذهابه بمهابته اور قاضی خوش طبعی نکرے حکم کی مجلس مین مطلقا اگرچہ خصمین کے سوا اور کسی سے کرے اسواسطے کہ خوش طبعی سے مہابت اور رعب نہین رہتا ولا یلقنه حجته وعن الثانی لا بأس به عینی اور قاضی کسی مدعی یا مدعا علیہ کو حجت نہ سکہادے اور ابو یوسف سے روایت ایک یہہ بھی ہے کہ تلقین حجت مین کچہہ مضائقہ نہین کذا فی العینی ہم تلقین حجت اسواسطے جائز نہین کہ اسمین تہمت ہے اور دوسرے کی دل شکنی ہے ولا یلقن الشاهد شهادته واستحسنه ابو یوسف فیما لا یستفید به زیادة علم اور قاضی شاہد کو تلقین شہادت نکرے اور تلقین شہادت کو ابو یوسف نے پسند کیا ہے جس تلقین مین شاہد کو زیادہ دلہنت حاصل نہو ہم ابو یوسف اور شافعی کا ایک قول یہہ ہے کہ جس شاہد پر حیرت اور ہیبت غالب ہو سو وہ شرائط شہادت سے کچہہ ترک کرے تو مضائقہ نہین کہ قاضی اوسکی اسطرح اعانت کرے کہ تو گواہی دیتا ہے ایسی اور ایسی بشرطیکہ محل تہمت نہو اور اگر محل تہمت ہو اسطرح پر کہ مدعی پندرہ سو کا دعوی کرے اور مدعا علیہ پانسو کا منکر ہو اور شاہد ہزار کی شہادت دے تو قاضی کہے کہ شاید مدعی نے پانسو معاف کردیئے ہون اور شاہد کو اس سے علم حاصل ہو سو معافی کے قول سے اپنی شہادت کو دعوی مدعی کے موافق کرلے جسطرح قاضی نے توفیق دی تو یہہ بالاتفاق جائز نہین جیسے تلقین احد الخصمین جائز نہین اور مبسوط مین ہے کہ طرفین کا قول عزیمت ہے اور قول ابو یوسف رخصت ہے اسواسطے کہ جب ابو یوسف مبتلا بقضا ہوئے اور دیکہا کہ ہیبت مجلس قضا سے شاہد ادای شہادت سے بند ہوجاتا ہے تو کہا کہ اگر ہم اسکو تلقین نکرین تو حق ضائع ہوجاے کذا فی الفتح والفتوى على قوله فیما یتعلق بالقضاء لزیادة تجربته بزازیه اور فتوی ابو یوسف کے قول پر ہے متعلقات قضا مین ابو یوسف کے زیادہ تجربہ ہونیکے سبب سے ہم اور قنیہ مین بہی بزازیہ کے موافق فتوی بقول ابو یوسف مذکور ہے کذا فی النہر طحطاوی نے کہا کہ فتوی بقول ابو یوسف قضا مین اغلبی ہے یعنی اکثری ہے نہ کلی وفی الولوالجیة حکی ان ابا یوسف وقت موته قال اللهم انك تعلم انی لم امل الی احد الخصمین حتی بالقلب الا فی خصومة نصرانی مع الرشید لم اسو بینهما وقضیت علی الرشید ثم بكى انتهى قلت ومفاده ان القاضی یقضی على من ولاه وفی الملتقى ویصح لمن ولاه وعلیه وسیجیٔ اور ولوالجیہ مین حکایت ہے کہ ابو یوسف نے اپنی موت کے وقت کہا الہی تو جانتا ہے کہ مینے میلان نہین کیا یعنی مین نہین جہکا احد الخصمین کیطرف یہان تک کہ دل سے بہی مگر ایک نصرانی کی خصومت مین ہارون رشید کے ساتھہ مینے دونونکو برابر نہین کیا یعنی مجلس مین اور حکم کیا مینے ہارون رشید پر یعنی اوسکو ہرایا اور نصرانی کو جتایا پہر ابو یوسف روئے انتہے مین کہتا ہون اس حکایت کے مسئلے سے معلوم ہوا کہ قاضی کا حکم جاری ہے اوس بادشاہ پر جسنے اسکو قاضی مقرر کیا اور ملتقے الابحر مین ہے اور قاضی کا حکم صحیح ہے اوس سلطان کی نفع اور مضرت مین جسنے اوسکو قاضی کیا اور اسکا ذکر آگے آویگا **فروع** مسائل ملحقہ شارح کے فی البدائع من جملة ادب القاضی انه لا یکلم احد الخصمین بلسان لا یعرفه الآخر بدائع مین ہے کہ منجملہ ادب قاضی یہہ ہے کہ قاضی کلام نکرے احد الخصمین سے اوس بولی مین جسکو دوسرا خصم نہین جانتا یعنی اسواسطے کہ یہہ بمنزلہ کلام مخفی کے ہے وفی التتارخانیة والاحوط ان یقول للخصمین احکم بینکما حتی اذا کان فی التقلید خلل یصیر حکما بتحکیمهما اور تاتارخانیہ مین ہے اور زیادہ تر احتیاط یہہ ہے کہ قاضی مدعی اور مدعا علیہ سے کہے کہ تمہارے مابین مین حکم کردون تو اگر قاضی کی تقلید قضا مین کچہہ خلل ہوگا تو قاضی حکم اور پنچ ہوجائیگا دونون کی تحکیم سے ہم یعنی قاضی حکم کرنیکی دونون سے اجازت چاہے جب وہ کہین کہ حکم کیجیے تب حکم کرے فائدہ اسکا یہہ ہے کہ اگر تقلید قضا مین کچہہ خلل ہو مثلا رشوت دیکر عہدہ قضا لیا ہو تو بطور پنچایت کے فیصلہ صحیح ہوگا کذا فی الطحطاوی قضی بحق ثم امره السلطان بالاستیناف بمحضر من العلماء لم یلزمه بزازیه قاضی نے فیصلہ واجبی کیا پہر بادشاہ نے اسکو حکم کیا کہ پہر نئے سے علما کے سامنے فیصلہ کرے یعنے دعوی اور گواہی سنکر تو قاضی پر استیناف لازم نہین کذا فے البزازیہ ہم طحطاوی نے کہا بحر الرائق مین بزازیہ سے یون منقول ہے کہ قاضی پر یہہ فرض نہین تو معلوم ہوا کہ استیناف جائز ہے طلب المقضی علیه نسخة السجل من المقضی له لیعرضه علی العلماء

اور پردیسی جاننے پا دین مشورہ کی احتیاج کے سبب سے ھم یعنے یہواسطے کہ اوسکے مشورہ سے حصول مقصود منصور ہے یعنی ادای دین ولا یمکن عند طویلاً ومفادہ
ان زوجتہ لا تحبس معہ لو ھی الحابسۃ وہو الظاھر اور اقارب اور ہمسائی اوسکے نزدیک یا دونہ ہوین اور مفاد عدم طول مکث اقارب یہہ ہی کہ مجبوس کی
زوجہ اوسکے ساتھہ قید کیجای اگر قید کرانے والی وہی ہو اور یہہ قول ظاہر ہے ھم زوجہ اقارب اور جیران مین داخل نہین تو انا دہ مذکور کہان حاصل ہوا اور
یہہ خلل پیدا ہوا نہر الفائق کی صدر عبارت کے خلاف کرنیسے نہر الفائق مین یون مذکور ہے کہ جب مجبوس جماع کا محتاج ہو تو اوسکی زوجہ یا لونڈی اوسکے پاس جای
اگر وہان اسکا امکان ہو اور اسمین دلیل یہہ ہے کہ زوجہ اوسکی قید کی جای اوسکے ساتھہ اگرچہ حابسہ ہو اوسکی اور یہہ ظاہر ہے انتہی لیکن اسمین بھی یہہ خلل
ہو کہ حابسہ ہونیکی تقیید ما تقدم سے مستفاد نہین بلکہ عدم حبس زوجہ مطلقاً ثابت ہوتا ہے بحر الرائق مین ہی کہ اگر زوجہ پر احتمال فساد ہو تو متاخرین کے نزدیک زوج کے
ساتھہ قید کیجای کذا فی الطحطاوی وفی الملتقی یمکن من وطی جاریتہ لو فیہ خلوۃ اور ملتقی مین ہے کہ مجبوس کو قدرت دیجای اوسکی لونڈی کی قربت پر
اگر محبس مین خلوت ہو ولا یخرج لجمعۃ ولا لجماعۃ ولا لحج فرض فغیرہ اولی اور مجبوس نہ نکلے نماز جمعہ اور نہ جماعت پنجگانہ اور نہ فرض حج کے واسطے تو غیر فرض
یعنی حج واجب اور حج نفل کے واسطے بطریق اولے نہ نکلے ولا لحضور جنازۃ ولو کان بکفیل زیلعی وفی الخلاصۃ یخرج بکفیل لجنازۃ اصولہ وفروعہ
لا غیرھم وعلیہ الفتوی اور نہ نکلے جنازہ پر حاضر ہونیکے واسطے اگرچہ خروج ضامن دیکر ہو کذا فی شرح الزیلعی اور خلاصہ مین ھو کہ ضامن دیکر نکلے اپنے اصول اور فروع
جنازہ کے واسطے نہ سوای اونکے اور اسی پر فتوی ہے ولو مرض مرضاً اضناہ ولم یجد من یخدمہ یخرج بکفیل والا لا بہ یفتی اور اگر بیمار ہوے ایسا کہ
ضعیف اور قریب الہلاک کر دیا اور نہین پاتا کسیکو جو اوسکی خدمت کرے تو ضامن دیکر نکلے اور اگر ایسا نہو یعنے سخت بیمار نہو یا وہان کوئی خدمت کرنیوالا ہو یا ضامن نپاوے
تو نہ نکلے اسیکا فتوی ہے ولا یخرج لمعالجۃ وکسب بل ولا یکتسب فیہ ولو لہ دیون خرج لیخاصم ثم یحبس حاوی اور نہ نکلے علاج اور کمائی کے واسطے
بلکہ محبس مین بھی کسب نکرے اور اگر مجبوس کے لوگون پر دیون ہون تو خصومت کے واسطے قاضیکے پاس جاوے پہر قید کیا جای کذا فی الحاویہ ولا یضرب المحبوس الا فی
ثلاث اذا امتنع عن کفارۃ الظہار والانفاق علی قریبہ والقسم بین نسائہ بعد وعظہ والضابط ما یفوت بالتاخیر لا الی خلف اشباہ
اور نہ مجبوس پر مار پڑے مگر تین صورت مین ایک یہہ کہ کفارۂ ظہار نہ اوا کرے یعنے باوجود قدرت دوسری یہہ کہ اپنے قرابتدار محتاج پر مال خرچ نکرے تیسرے یہہ کہ اپنی
زوجات کے درمیان باری ترک کرے نصیحت کرنے اور سمجھانیکے بعد اور قاعدہ کلیہ یہہ ہی کہ جو حق کہ فوت ہوجای تاخیر سے اور کوئی چیز اوسکے قائم مقام نہو سکے
اوسکے ترک مین ضرب ہی کذا فی الاشباہ ھم ضرب اسواسطے ہوتی ہی کہ تاخیر کفارہ مین زوجہ کا ضرر ہی اور زیادتی حبس مین قرابتدار کا ضرر ہے کیونکہ اوسکا نفقہ ساقط
ہو گا مدت گذر جانے سے اور اسیطرح مزید حبس مین زوجات کا فوت حق ہے قلت وزاد ما فی الوھبانیۃ سہ وان فر یضرب دون قید تادیبا وتقییدین با
العنایۃ ذکرہ مین کہتا ہون اور مسائل ثلثہ ضرب پر وہ مسئلہ زیادہ کیا جای جو وہبانیہ مین ہے یعنے اور اگر مجبوس بہاگے تو اوسے دینے کے واسطے مارا جای بدون
بیڑی ڈالنیکے اور دروازہ محبس کو مٹی سے بند کرنا سرکشی مین مذکور ہے ھم یعنی اگر مجبوس سرکش ہو اور مال نہ ادا کرتا ہو تو دروازہ چن دیا جای اور ایک سوراخ
اسمین رکہا جای جس سے روٹی پانی اسکو دیا جای اور دوسرا قول یہہ ہے کہ اسمین قاضی کی رای کو دخل ہے جیسا مناسب دیکہی کرے کذا فی الطحطاوی ولکن لو
اذا خاف فرارہ فیقید او یحول الی حبس اللصوص وھل یطین الباب الرای فیہ للقاضی بزازیہ اور مجبوس کے گلے مین طوق نہ ڈالا جای مگر جب کہ
نہ سکے بہاگ جانیکا خوف ہو تو بیڑیان ڈالی جاوین یا اوس محبس مین بدل دیا جای جو چورون کے واسطے مخصوص ہے اور کیا دروازہ مٹی سے چن دیا جای اسمین قاضی کا
اختیار ہی جیسا مناسب دیکہی کرے کذا فی البزازیہ ولا یجرد اور نہ مجبوس برہنہ کیا جای کپڑے اتار کر ولا یؤاجر وعن الثانی یؤجر لقضاء دینہ اور نہ مجبوس
محنت مزدوری کرائی جاوے اور ابو یوسف سے روایت ہی کہ مزدوری کرائی جای اوسکے ادای دین کے واسطے ولا یقام بین یدی صاحب الحق اھانۃ اور نہ
مجبوس صاحب حق کے آگے کہڑا کیا جای اوسکی ذلت کے واسطے ولو کان ببلد لا قاضی فیہ لازمہ لیلاً ونہاراً حتی یاخذ حقہ جواہر الفتاوی اور
اگر صاحب حق اوس شہر مین ہو جہان قاضی نہین تو مدیون کے ساتھہ بنا رہے رات اور دن یہان تک کہ اپنا حق پا جای کذا فی جواہر الفتاوی ھم صاحب حق کو ملازمت
کا اختیار ہی اور یہہ اختیار نہین کہ مدیون کو کسب نکرنے دے یا گہر مین نہ جانے دے اور اسیکے طرف اشارہ حدیث شریف مین ہی کہ لصاحب الحق الید واللسان انتہی ملازمت

مراد ہو اور نہ بال سو سخت تماشا کرنا اور منع کسب اور دخول بیت حکومت سو متعلق ہے بخلاف قاضی کہ اسکو منع اور حبس کی ولایت ثابت ہو کذا فی البحر و
تعیین مکانہ ای مکان الحبس عند عدم ارادۃ صاحب الحق للقاضی اور تعیین مکان حبس قاضی کے اختیار مین ہے جب کہ صاحب حق نے تعیین
مکان کا ارادہ نکیا ہو الا اذا طلب المدعی مکانا اخر جنیبہ لذلک قنیہ مگر جب کہ مدعی دوسرے مکان کی درخواست کرے تو قاضی اسکو وہان سے کذا فی
القنیہ واتی المصنف بہا لیفاد المداہ بان العبرۃ فی ذلک لصاحب الحق لا للقاضی انتہی اور مصنف نے فتوی دیا قاری ہدایہ کے تابع ہو کر
کہ اسمین یعنی تعیین مکان مین صاحب حق کا اعتبار ہے نہ قاضی کا انتہی وفی النہر ان الشیخ لا یجاب لو طلب حبسہ فی مکان اللصوص ونحو اور نہر
الفائق مین ہو لائق یہ ہے کہ قبول نکیا جاوے اگر شرط یہ ہے مجبور کرنا مدعا علیہ کا چورون کے مکان یا مانند اسکے اور سخت مکان مین طلب کیا ہو فرع مسئلہ متعلقہ
فی البحر عن المحیط ویجعل للنساء سجن علی حدۃ نفیا للفتنۃ بحر الرائق مین محیط سے منقول ہے اور عورتون کے واسطے علحدہ مردون سے محبس جا
باعث فتنہ دفع کرنیکے واسطے واذا ثبت الحق للمدعی ولو دانقا وہو سدس درہم ببینۃ عجل حبسہ بطلب المدعی بظہور المطل
بانکارہ اور جب کہ مدعی کا حق ثابت ہو گیا گواہی سے اگرچہ اوسکا حق بقدر ایک دانگ کے ہو اور دانگ چھٹا حصہ ہی درہم کا تو قاضی اوسکو جلد قید کرے
مدعی کی درخواست سے بسبب ظاہر ہو جانے نادہندگی کے مدعا علیہ کے انکار سے ہم درہم ہوتا ہے ستر رتی اور چھٹی حصہ ہی چاندی کا تو دانگ کچھ کم تین رتی چاندی کی
شہری طحطاوی نے کہا طلب مدعی کی قید اسواسطے لگائی کہ بدون اوسکی طلب کے قاضی کو حبس کرنا جائز نہین مگر شریح کے قول مین ولو لا یثبت ببینۃ بل
باقرار لم یعجل حبسہ بل یامر بالاداء فان ابی حبسہ اور اگر مدعی کا حق گواہی سے نہ ثابت ہو بلکہ مدعا علیہ کے اقرار سے ثابت ہو تو قاضی اوسکی حبس مین
جلدی نکرے بلکہ اوسکو ادا کرنے کا حکم کرے سو اگر وہ نمانے تو اوسکو قید کرے ہم جب کہ اقرار سے ثابت ہو تو اوسکی نادہندگی ظاہر نہوئی لہذا اوسکی حبس مین
شتابی نکرے اور ادائی دین کا اوسوقت امر کرے جب کہ اوسکے ادائی دین پر خود تیار نہو اطرح پر کہ مدعا علیہ دوسرے پر دعوی عین یا دمیت کیا ا
اس مو یکو گواہی سے ثابت کیا اور وہ چیز اوسکے پاس نکلی تو قاضی اوسکو لے اور ادائی دین کرے کذا فی النہر وعکسہ السرخسی اور اسکے بعکس کہا سرخسی نے
یعنی اگر حق گواہی سے ثابت ہو تو حبس مین شتابی نکرے اور اقرار مین جلد حبس کرے اسواسطے کہ مدعا علیہ کہہ سکتا ہو در صورت گواہی کہ مجھکو اس کا دین معلوم
تہا مگر اب معلوم ہوا سو مین اب ادا کرونگا اور یہ احتمال اقرار مین نہین ہو سکتا کذا فی الحلبی وسوی بینہما فی الکنز واللہ والدرر واستحسنہ الزیلعی اور کنز
اور درر مین صورت گواہی اور اقرار مین برابری کی ہے اور زیلعی نے اسکو پسند کیا ہے ہم یعنی گواہی اور اقرار دونون مین حبس کی تعجیل کرے اسواسطے
کہ ایندا دین مجمل ہے تو حبس مین شتابی نکرے تا وقتیکہ اوسکی نادہندگی بعد امر اور مطالبہ کے نہ ظاہر ہو کذا فی الحلبی والاول مختار الہدایۃ والوقایۃ و
المجمع قال فی البحر وہو المذہب عندنا انتہی اور قول اول یعنے متن کا قول ہدایہ اور وقایہ اور مجمع کا مختار ہے بحر الرائق مین کہا کہ یہی مذہب قوی ہے ہمارے
نزدیک انتہی کلامہ قلت وفی منیۃ المفتی لو ثبت ببینۃ یحبس فی اول مرۃ بالاقرار یحبس فی الثانیۃ والثالثۃ دون الاولی فلیکن
التوفیق مین کہتا ہون اور منیۃ المفتی مین ہے کہ اگر حق گواہی سے ثابت ہو تو اول بار کے انکار بعد الامر مین محبوس کیا جاوے اور اگر حق ثابت ہوا اقرار سے تو دوسری بار
اور تیسری بار کے انکار مین قید کرے نہ اول بار کے انکار مین تو اب اقوال ثلثہ مذکورہ مین اتفاق ہو جانا چاہئے ہم یہ توفیق لستوی کے قول مین ظاہر نہین ہوتی
اور نہ سرخسی کے قول مین اسواسطے کہ اوسکے نزدیک حبس مقر مین شتابی ہے نہ منکر مین تو یہ نہین کہہ سکتے کہ حبس مقر مین تعجیل ہے دوسری اور تیسری
بار حبس منکر مین تعجیل ہے اول بار اور ظاہر یہ ہے قول رابع ہے اور واقف اور شارح نے نکول کا حکم مذکور نکیا بحر الرائق مین قلانسی سے مذکور ہے کہ جب حق ثابت
ہو بحکم نکول اور مطلوب تسلیم مین تاخیر کرے اور طالب اوسکے حبس کا طالب ہو تو قاضی اوسکے حبس کا حکم دے کذا فی الطحطاوی فحفظ ویحبس المدیون فی
کل دین ہو بدل مال او ملتزم بعقد دراہم وملتقی مثل الثمن ولو لمنفعۃ کالاجرۃ والقرض ولو لذمی والمہر المعجل وما لزمہ بکفالۃ و
لو بالدرک او کفیل الکفیل وان کثروا بزازیہ لانہ التزمہ بعقد کالمہر وہذا ہو المعتمد خلافا لفتوی قاضیخان لتقدیم المتون والشرح
علی الفتاوی بحر فلیحفظ اور حبس کیا جاوے مدیون ہر ایک اوس دین مین جو عوض ہو مال کا یا لازم کر لیا ہو دین عقد سے کذا فی الدرر والمجمع والملتقی مانند ثمن مبیع کے اگرچہ

ثمن یعوض منفعت ہو جیسے اجرت اور مانند قرض کے اگرچہ ذمی کا قرض ہو مسلم پر اور مانند مہر معجل کے اور جو دین کہ اوسکو لازم ہے کفالت سے اگرچہ کفالت بالدرک ہو یا ضامن کا ضامن ہو اگرچہ ضامن بکثرت ہون کذا فی البزازیہ اسواسطے کہ ضامن نے دین کو اپنے اوپر لازم کر لیا بسبب عقد کفالت کے مانند مہر کے اور یہہ یعنی ثمن اور قرض اور مہر معجل اور دین کفالت مین محبوس ہونا بلا تصدیق دعوی محتاجی قول معتمد ہی برخلاف فتوی قاضی خان کے بسبب مقدم ہونے متون اور شروح فتاوی پر کذا فی البحر تو اسکو یاد رکھنا چاہیئے ہم قاضی خان نے کہا کہ در صورت دعوی افلاس حبس نہین مگر ثمن اور قرض مین اور مہر معجل اور دین کفالت مین حبس تحقیق اظہار مفلسی مین لیکن یہہ فتوی متون اور شروح مذہب کے مخالف ہی لہذا معتمد نہین اشیاء مذکورہ مین حبس کرنیکی وجہ باوجود دعوی افلاس یہہ ہے کہ جب مال اوسکے ہاتھ مین آیا یعنے بیع اور قرض تو اداء دین پر قدرت ثابت ہوئی اور جو دین کہ بعقد التزام کیا مانند مہر اور کفالت کے اسمین بھی قدرت ایفا ثابت ہے کیونکہ قبول مہر اور کفالت پر پیشقدمی کرنا دلیل ہے قدرت ایفا پر تو محبوس ہوگا اور اوسکا یہہ قول کہ مین محتاج ہون مسموع نہوگا کیونکہ یہہ قول مناقض کے مانند ہی بسبب وجود دلیل کشادہ دستی الحاصل اس علت مین حال غالب کو معتبر رکھا والا اشیاء مذکورہ کو باوجود افلاس بہی کرتے ہین کیونکہ مناط احکام غالب پر ہے نہ نادر پر کذا فی الطحطاوی نعم عدّہا فی الاختیار بدل الخلع ہٰہنا خطأ فتنبہ ہان اختیار شرح مختار مین بدل خلع کو یہان شمار کرنا خطا ہی سو اگاہ رہنا ہم بدل خلع کو یہان شمار کرنا یعنے جہان حبس لازم ہے باوجود دعوی محتاجی وزاد القلانسی انہ یحبس ایضا فی کل عین یقدر علی تسلیمہا کالعین المغصوبۃ اور قلانسی نے اشیاء اربعہ مذکورہ پر یہہ بہی زیادہ کیا ہے کہ مدعا علیہ حبس کیا جاوے ہر ایک اوس عین مین جسکی تسلیم پر وہ قدرت رکہتا ہی چنانچہ غصب کی ہوئی چیز لا یحبس فی غیرہا ای غیر ما ذکر وہو نیف وثلثون بدل خلع ومغصوب ومستہلک ودم عمد وعتق حظ شریک وارش جنایۃ ونفقۃ قریب ونفقۃ زوجۃ ومہر مؤجل حبس نکیا جاوے اسکے غیر مین یعنے اشیاء اربعہ مذکورہ کے غیر مین اور اسکی تیس صورتین ہین ۱ بدل خلع ۲ بدل مغصوب ۳ مستہلک یعنی جو چیز تلف کر ڈالی اوسکا بدل ۴ دم عمد کا بدل ۵ شریک کا حصہ آزاد کر دینا ۶ جنایت کی دیت ۷ نفقہ قرابت دار ۸ نفقہ زوجہ ۹ مہر مؤجل قلت ظاہرہ ولو بعد طلاق مین کہتا ہون اور ظاہر اطلاق مہر مؤجل کا اسپر دلالت کرتا ہے کہ اسمین حبس نہین طلاق کے بعد بھی یعنے اگرچہ مہر مؤجل طلاق سے معجل ہو گیا تو بہی حبس نہین وفی نفقات البزازیۃ یثبت الیسار بالاخبار ہٰہنا بخلاف سائر الدیون اور بزازیہ کی نفقات مین ہو کہ کشادہ دستی خبر دینے سے ثابت ہوتی ہے یہان یعنی نفقات مین بخلاف باقی دیون کے کہ وہان فقط اخبار سے ثابت نہین ہوتی لکن افتی ابن نجیم بان القول لہ بیمینہ ما لم تثبت غناہ فراجعہ لیکن ابن نجیم نے فتوی دیا کہ تنگدستی میں اوسکا قول قسم کے ساتھہ معتبر ہے تاوقتیکہ اوسکی تونگری ثابت نہو تو اوسکی طرف مراجعت کر ہم مدار استدراک اسپر ہی کہ تعبیر ثبوت سے متبادر یہہ ہے کہ کشادہ دستی شہادت سے ثابت ہو نہ اخبار سے اور جواب یون ہو سکتا ہے کہ دین نفقہ مین ثبوت اخبار سے ہوتا ہی اور اوسکے غیر مین شہادت سے کیونکہ اوسکی عبارت مین تعیین نہین کذا فی الطحطاوی ولو اختلفا فقال المدیون لیس بدل مال وقال الدائن انہ ثمن متاع فالقول للمدیون ما لم یبرہن الدائن علی ما ذکرہ الطرسوسی بحثا واقرہ فی النہر اور اگر دونون مین خلاف ہوا اور مدیون کہتا ہو کہ مجھپر دین بدل مال کا نہین ہے اور دائن کہتا ہو کہ وہ ثمن ہے متاع کا تو مدیون ہی کا قول معتبر ہوگا تاوقتیکہ صاحب دین گواہی سے ثابت نکرے چنانچہ اسکو طرسوسی نے بطریق بحث کے بیان کیا ہے اور نہر الفائق مین اسکو ثابت رکہا ہے ہم مدیون محبوس نہوگا اگر مدعی فقر ہو **فرع** مسئلۃ لطیفۃ لا یحبس فی دین مؤجل وکذا لا یمنع من السفر قبل حلول الاجل وان بعد دلہ السفر معہ فاذا حل منعہ حتی یوفیہ بدائع وقدمناہ فی الکفالۃ مدیون محبوس نہوگا دین مؤجل مین اور اسی طرح سفر جانے سے ممنوع نہین ہو سکتا قبل آنے مدت دین کے اگرچہ سفر بعید ہو اور صاحب دین کو اختیار ہی کہ اوسکے ساتھہ سفر کرے پھر جب مدت دین پہونچے تو اوسکو سفر سے روکے تا ایفاء دین کذا فی البدائع اور ہم اسکو مقدم ذکر کر چکے ہین کتاب الکفالۃ مین ان ادعی المدیون الفقر اذ الاصل العسرۃ اشیاء اربعہ کے غیر مین محبوس نہوگا اگر مدعی اپنے افلاس اور فقیری کا دعوی کرے اسلئے کہ اصل تنگدستی ہے ہم یعنے ہر شخص کے حق مین عسرت اصل ہے اسواسطے کہ ہر آدمی عدیم المال پیدا ہوا کذا فی الفتح اور یہہ امر عارض کا دعوی کرتا ہے یعنی مالداری کا تو بدون شہادت اوسکا دعوی مقبول نہوگا کذا فی البحر الا ان یبرہن غریمہ علی غناہ ای قدرتہ علی الوفاء ولو باقتراض او بتقاضی غریم لہ مگر یہہ کہ اوسکا صاحب دین اوسکی مالداری اور تونگری گواہی سے ثابت کرے یعنی مدیون کا قادر ہونا اداء دین پر ثابت کرے اگرچہ قدرت قرض لینے یا اپنے مدیون کو تقاضا کرنے سے

۱۲ ایک نسخہ مین خطا کے بعد ظاہر ہی ہے

اگر تین صورتون نہین ضامن ہیگا جیسے شریتیم کا مال ہین اور وقف کا مالین اور جب کہ صاحب دین غائب ہو ہم مفلس کے چہوڑدینے کی وجہ یہ ہے کہ عسرت اوسکی قاضی کے نزدیک ظاہر ہوگئی تو وہ مہلت دینے کا لائق ہوگیا بوجب آیت قرآنیکے تو بعد اسکے اسکو قید کرنا ظلم ہی اور مال وقف کو صاحب بحر نے قیاس کیا ہی مال یتیم پر اور علماء متاخرین اوسکے تابع ہوگئی ہین قیاس مین کذا فی الطحطاوی ثم لا یحبسہ ثانیاً للاول ولا لغیرہ حتی تثبت غرمائہ غناہ بزازیہ پہر جب بن افلاس کے سبب سے حبس چہوڑا تو قاضی اسکو دوبارہ قید نکرے اول مدعی کے واسطے اور اوسکے غیر کے واسطے تاوقتیکہ صاحبان دین اوسکی مالداری ثابت نکرین کذا فی البزازیہ وفی القنیۃ برہن المحبوس علی افلاسہ فاراد الدائن اطلاقہ قبل تفلیسہ فعلی القاضی ان یقضی بہ حتی لا یعید الدائن ثانیاً اور قنیہ مین ہے کہ محبوس نے اپنے افلاس کی گواہی دی اور صاحب دین نے چہوڑ دینا چاہا اوس بات سے کہ قاضی اوسکی مفلسی پر حکم کرے تو قاضی پر لازم ہے اوسکی مفلسی پر حکم کردینا تا صاحب دین اسکو دوسری بار قید نکرا دے ہم شارح نے یہان ایک قید کا ضعف کردیا اور حالانکہ وہ ضرور ہے یعنے صاحب دین قبل مفلسی اوسکا اطلاق چاہے اور محبوس نکلے بدون افلاس کے حکم کے تب قاضی پر حکم بافلاس لازم ہے کذا فی الطحطاوی عن البحر وغیرہ **فرع** مسئلہ ملحقہ شارح کا احضر المحبوس الدائن وغاب ربہ یرید تطویل حبسہ ان علمہ وقدرہ اخذہ او کفیلاً والا خلاہ خانیہ محبوس نے دین حاضر کیا اور صاحب دین غائب ہوگیا تطویل حبس کا ارادہ کرکے اگر قاضی دین کو اور دین کی مقدار کو جانتا ہو تو اوسکو یا دیون سے ضامن لے اور اسکو چہوڑدے کذا فی الخانیہ ہم ضامن لے یعنے مال ضامن اور حاضر ضامن لے کذا فی البحر عن الخانیہ وفی الاشباہ لا یجوز اطلاق المحبوس الا برضی خصمہ الا اذا ثبت اعسارہ او احضر الدین للقاضی فی غیبۃ خصمہ اور اشباہ مین ہی کہ چہوڑنا محبوس کا جائز نہین مگر اوسکے مدعی کی رضامندی سے مگر جب کہ اوسکا افلاس ثابت ہو یا مدیون دین حاضر کرے تو قاضی کو اوسکا چہوڑ دینا مدعی کی غیبت مین جائز ہے ہم بشرطیکہ قاضی مدعی اور دین اور مقدار دین کو جانتا ہو اگرچہ مدعی اپنی غیبت سے تطویل حبس کا قاصد نہو اور اس عبارت کے ذکر کرنے کا فائدہ تعمیم ہے چنانچہ ہمنے اوسکے طرف اشارہ کردیا کذا فی الطحطاوی ولو قال من یراد حبسہ ابیع عرضی واقضی دینی اجلہ القاضی یومین او ثلثۃ ایام ولا یحبسہ لان الثلثۃ مدۃ ضربت لابلاء الاعذار اور اگر کہا اوسنے جسکے محبوس کرنیکا ارادہ ہوا کہ مین اپنا اسباب بیچتا ہون اور دین ادا کرتا ہون تو قاضی اوسکے واسطے دو یا تین دن کی مدت ٹہیرا دیوے اور اسکو قید نکرے اسواسطے کہ تین دن آزمایش عذرات کیواسطے مدت مقرر ہوگئے ہین یعنے اتنے عرصہ مین ارباب عذرات کا حال معلوم ہوجاتا ہے ولو لہ عقار یحبسہ ای لیبیعہ ویقضی الدین الذی علیہ ولو بثمن قلیل بزازیہ وسیجئی تمامہ فی الحجر اور اگر شخص مذکور کے زمین یا باغ ہو تو اوسکو حبس کرے یعنی اسواسطے کہ تا اوسکو بیچے اور وہ دین ادا کرے جو اوسپر ہے اگرچہ بیع بثمن قلیل ہو کذا فی البزازیہ اور پورا بیان اسکا آگے آویگا کتاب الحجر مین ولم یمنع غرمائہ عنہ علی الظاہر اور نہ روکے جائین مدیون سے اوسکے دینوالے بنا بر ظاہر الروایۃ ہم یہہ جملہ متن کے اس قول سے فان لم یظہر لہ ای للمدیون مال خلاہ مرتبط ہے یعنی اگر محبوس کا مال ظاہر نہو تو قاضی اسکو چہوڑ دیوے اور اگر ارباب دیون اوسکے ساتہہ رہنے کا قصد کرین تو قاضی اونکو نروکے یہی ظاہر الروایۃ ہے امام سے خلافاً للصاحبین امام کی دلیل یہہ ہے کہ محبوس مفلس کو فرصت ہی تا حصول قدرت ایفا اور حصول قدرت ہر وقت ممکن ہے تو وہ اوسکے ساتہہ رہین تاکہ وہ مخفی نہ کر ڈالے کذا فی الطحطاوی فیلازمونہ نہاراً لا لیلاً الا ان یکتسب فیہ تو دین والے مدیون مفلس کے ساتہہ لگے رہین نکو رات کو مگر یہہ کہ وہ رات کو کسب کرتا ہو تو رات کو بہی ساتہہ رہین ہم اور ملازمت مین بہتر قول وہی ہی جو محمد سے مروی ہے کہ قیام اور قعود مین ملازمت کرے اور اوسکو جو رو لڑکون کے پاس جانے سے نہ روکے اور نہ اسکو دونون وقت کے کہانے سے روکے اور نہ وضو سے اور نہ جای ضرور کے جانے سے خواہ وہ آپ اوسکے ساتہہ رہے یا کسی اور کو ملازمت کے واسطے مقرر کرے اور یہہ جائز نہین کہ اسکو دہوپ مین رکہے یا برف پر یا ایسے مکان مین کہ اسکو اذیت ہو کذا فی الطحطاوی ویستاجر للمرأۃ امرأۃ تلازمہا قنیہ اور عورت مدیونہ کے واسطے دوسری عورت نوکر رکہی جاوے جو اوسکے ساتہہ بنی رہے کذا فی القنیہ **فرع** مسئلہ ملحقہ شارح کا لو اختار المطلوب الحبس والطالب الملازمۃ ففی الحجر الہدایۃ یخیر الطالب الا بضرر بین اور اگر مطلوب حبس اختیار کرے اور طالب ملازمت تو ہدایہ کی کتاب الحجر مین ہے کہ طالب کو اختیار دیا جاویگا مگر ضرر سے یعنی اگر ملازمت سے ضرر ظاہر ہو اسطرح کہ طالب مطلوب کو اوسکے گہر مین نجانے دیوے تو اب دفع ضرر کے واسطے حبس راجح ہی کذا فی البحر وکلفہ فی البزازیۃ بکفیل بالنفس اور بزازیہ مین حاضر ضامن دینے سے اوسکو مکلف کیا ہی ہم بزازیہ مین ہی کہ اگر اوسکی ملازمت مین اوسکی وقت جاتی رہے تو حاضر ضامن لیکر اوسکو چہوڑ دے کذا فی الطحطاوی وللطالب ملازمتہ بلا امر قاض لو مقراً بحقہ اور طالب کو اوسکی ملازمت کا اختیار ہے بدون قاضی کے حکم کے اگر مطلوب اوسکی حق کا

بدل دین الصغیر اور آگے آویگا محبوس ہونا ولی کا صغیر کے دین سے جو دین کہ ذمہ صغیر پر مترتب ہو اوسکے ادا کرنے سے ولی اوسکا مماطلت کرے تو ولی محبوس ہوگا
کذا فی المنح عن السراج لا یحبس اصل و ان علا فی دین فرعہ بل یقضی القاضی دینہ من عین مالہ او قیمتہ والمعتمد عندہما بیع عقارہ کمنقولہ
بحر فلیحفظ نہ محبوس ہو اصل اگرچہ اونچا ہو یعنی دادا پردادا اسی طرح اپنے فرع کے دین مین بلکہ قاضی فرع کا دین اصل کے عین مال سے یا اوسکی قیمت سے ادا
کرے اور صاحبین کے نزدیک معتمد بیع اوسکی اراضی کی ہے مانند اوسکے مال منقول کے کذا فی البحر تو اسکو یاد رکھنا چاہیے ہم حبس اصول اسواسطے جائز نہین کہ
حبس عقوبت ہے اور والد اپنے ولد کے سبب سے مستحق عقوبت نہین ہوتا اسواسطے کہ جب اصل کو اُف کہنا حرام ہوا بموجب نص قرآنی کے تو حبس تو اوس سے فوق
ہے اور اصل سے مراد وہ ہے جو نانا کو بھی شامل ہے اور اصل کی قید اسواسطے لگائی کہ ولد محبوس ہوگا اپنے اصل کے دین مین اور ایک قرابتدار دوسرے قرابتدار کے
دین مین محبوس ہوگا عین مال اصل سے اوسوقت قضاء دین کرے جب کہ موجود حق دائن کی جنس سے ہو اور قیمت سے اوسوقت جب کہ مال موجود اوسکے حق کی جنس سے
نہو کذا فی الطحطاوی ولا یستخلف قاض نائبا الا اذا فوض الیہ صریحا کول من شئت او دلالۃ کجعلتک قاضی القضاۃ والدلالۃ ہنا
اقوی لان فی الصریح المذکور یملک الاستخلاف لا العزل وفی الدلالۃ یملکہما کقولہ ول من شئت واستبدل او استخلف من شئت
فان قاضی القضاۃ ہو الذی یتصرف فیہم مطلقا تقلیدا وعزلا اور نہ خلیفہ مقرر کرے قاضی کسی نائب کو مگر اوسوقت جب کہ بادشاہ کیطرف سے اسکو
نائب کرنا مفوض ہوگیا ہو صریح چنانچہ سلطان کا یون کہنا قاضی سے کہ والی کر جسکو تو چاہے یا تفویض باعتبار دلالت کے ہو چنانچہ یون کہنا سلطان کا کہ مینے
تجھکو قاضی القضاۃ کیا اور دلالت یہان قوی تر ہے صراحت سے اسواسطے کہ تفویض صریح مذکور مین قاضی نائب کرنیکا مالک ہے نہ معزول کرنے کا اور دلالت
مین نائب کرنے اور معزول کرنے دونونکا مالک ہے چنانچہ سلطان کے اس قول مین کہ والی کر جسکو تو چاہے اور بدل ڈال یا خلیفہ کر جسکو تو چاہے اسواسطے کہ قاضی
القضاۃ وہ شخص ہے جو تصرف کرے قاضیون مین ہر طرح منصوب اور معزول کرنے مین ہم غیر مفوض کو استخلاف مین اختیار نہین اگرچہ استخلاف بعذر ہو مصنف نے
استخلاف کی قید اسواسطے لگائی کہ قاضی کو توکیل اور ایصا جائز ہے بلا اذن سلطان بخلاف استخلاف اسواسطے کہ نائب قاضی وہ کرتا ہے جو وکیل اور وصی نہین
کرسکتا تو توقع فساد نیابت قضا مین زیادہ ہے اور اگر قاضی نے نائب کو سماع قضیہ اور شہادت کا امر کیا ہے اور کتابت اقرار کی اجازت دی ہو اور نہ حکم دینے کی تو اوس
امر کے موافق کرے اور اوسکو حکم دینا جائز نہین اور بزازیہ مین ہے کہ نائب حکم کرے اوس گواہی پر جو قاضی کے روبرو ہوئی اور قاضی حکم کرے جو نائب کے روبرو
گواہی ہوئی کذا فی الطحطاوی بخلاف المامور باقامۃ الجمعۃ فانہ یستخلف بلا تفویض للاذن دلالۃ ابن ملک وغیرہ بخلاف اوس شخص کے
جو مامور ہوا سلطان کی طرف سے جمعہ کی نماز پڑہانے کے واسطے اسواسطے کہ وہ خلیفہ کرسکتا ہے بدون تفویض کے بسبب اذن کے بنابر دلالت حال کے کذا ذکرہ
ابن ملک وغیرہم اسواسطے کہ جمعہ کا ایک وقت معین ہے تو اگر اوسوقت کوئی عارضہ امام جمعہ کو عارض ہو تو جمعہ فوت ہوجاے اور یہہ ظاہر ہے کہ انسان نشانہ
ہے آفات اور بیماریون کا تو گویا سلطان نے اوسکو نائب کرنے مین اذن دیا باعتبار دلالت کے اور یہہ ممکن نہین کہ سلطان کا انتظار کیا جاے اسواسطے کہ
جمعہ تاخیر عن الوقت کا محتمل نہین بخلاف تاخیر سماع خصومت تا اذن سلطان کہ وہ ممکن ہے اور ظاہر تعلیل جواز استخلاف بلا سبق حدث کو بھی مقتضی ہے چنانچہ خطیب
اگر بیمار ہوجاے یا اوسکو کوئی مانع عارض ہو پھر وہ اپنی جگہہ دوسرے خطیب کو نائب کرے تو جائز ہے چنانچہ بحر الرائق مین ہے امام جمعہ کو استخلاف اوسوقت جائز
ہے جب کہ نائب نے خطبہ سنا ہو اور اگر خطبہ نہ سنا ہو تو جائز نہین اسواسطے کہ سماع خطبہ شرائط افتتاح جمعہ سے ہے بخلاف اوس امام کے جسکا وضو ٹوٹا
اور اوس نے اوسکو نائب کیا جو وقت خطبہ حاضر نہ تہا تو وہ جائز ہے اسواسطے کہ مامور یہان بانی ہے نہ مفتتح اور خطبہ شرط افتتاح ہے سو وہ درحق اصل موجود ہے
کذا فی الطحطاوی عن الفتح وما ذکرہ منلا خسرو وقال فی البحر لا اصل لہ وانما ہو فہم فہمہ من بعض العبارات وقد مر فی الجمعۃ اور جو ملا خسرو نے
درر مین ذکر کیا بحر الرائق مین کہا کہ اوسکی کچہہ اصل نہین وہ تو اوسکا فہم ہے جو بعض عبارات سے سمجہا ہے اور البتہ یہہ گفتگو جمعہ مین ہو چکی ہم ملا خسرو نے کہا
کہ خطیب کو استخلاف ابتداءً جائز نہین بلا اذن انتہے یعنی بلا سبق حدث اور درصورت حدث جائز ہے تو استخلاف فی الصلوۃ کو اوس نے بضرورت جائز کہا
اپنی شرح مین کذا فی الطحطاوی نائب القاضی المفوض الیہ الاستنابۃ فقط لا العزل نائب عن الاصل وہو السلطان وحینئذ فلا یملک

ذکر مسائل استخلاف قاضی

کری ظاہر مذہب ہین کذا ذکرہ الزیلعی والعینی وابن کمال ہم خلاصۂ مقام یہہ ہے کہ جب قاضی نے امر مجتہد فیہ مین کہ مختلف فیہ جانکر حکم کر دیا تو وہ مجمع علیہ
ہوگیا تو دوسرے قاضی پر اوسکی تنفیذ واجب ہے یہہ مشہور تعین ہے جبکہ قاضی نے اپنے مذہب کے موافق حکم کیا اور اگر اپنے مذہب کے مخالف حکم کیا تو اگر
نسیان مذہب سے حکم کیا تو امام کے نزدیک قاضی شافعی اوسکو جاری کرے اور اگر عمدًا حکم کیا تو اوسمین دو روایتین ہین یعنے تنفیذ اور عدم تنفیذ اور صاحبین
کے نزدیک نسیان اور عمد دونون صورتون مین اوسکا حکم نافذ نہین ہے اسواسطے کہ اوسنے اوسکا حکم کیا جو خود اوسکے نزدیک خطا ہے اور فتوی
صاحبین کے قول پر ہے کذا فی شرح الوقایہ طحطاوی نے کہا یہہ مجتہد قاضی کے حق مین محمول ہے قنیہ مین ہی کہ قاضی مقلد جب اپنے مذہب کے مخالف حکم کرے
تو نافذ ہوگا اور فتح القدیر مین ہے کہ فتوی صاحبین کے قول پر ہی اسواسطے کہ مجتہد فیہ مین اپنے مذہب کے مخالف سہوًا یا عمدًا قضا نافذ نہین اسوجہ کہ جو اپنا مذہب
عمدًا چھوڑتا ہی تو خواہش باطل ہی سے چھوڑتا ہے نہ قصد جمیل سے اور ناسی کی قضا اسواسطے نافذ نہین کہ مقلد نے اوس کی تقلید نہین کی مگر اوسکے مذہب کی جہت
سے نہ اوسکے غیر کے مذہب سے اور یہہ سب مجتہد قاضی کے حق مین ہے اور قاضی مقلد کو تو سلطان نے اسی واسطے قاضی کیا ہے تاکہ وہ ابوحنیفہ کے مذہب
پر مثلاً حکم کرے اور وہ خلاف نہین کرسکتا تو وہ بہ نسبت حکم مخالف معزول ہوگا انتہی اور بحر الرائق مین دعوی کیا کہ مقلد قاضی جب غیر کے مذہب پر حکم کرے
یا روایت ضعیفہ یا قول ضعیف پر حکم کرے تو نافذ ہے اور اوسکی قوی تر دلیل وہ ہے جو بزازیہ مین ہے کہ اگر قاضی مجتہد نہوا اور فتوی لیکر اپنے مذہب کے مخالف
حکم کرے تو نافذ ہوگا اور دوسرے قاضی کو نقض حکم جائز نہین محمد کے نزدیک خود اوسی قاضی کو اپنا حکم توڑنا جائز ہی اور ابو یوسف کے نزدیک جائز نہین انتہی ما فی
البزازیہ اور جو فتح القدیر مین ہے وہی قول معتمد علیہ ہے مذہب مین اور بزازیہ کا قول صاحبین کی ایک روایت پر محمول ہے اسواسطے کہ نہایت کار یہہ ہی کہ قاضی
مقلد جس نے اپنے مذہب کے مخالف حکم کیا بمنزلہ اوس قاضی مجتہد کے ہی جسنے نسیان سے اپنے مذہب کے مخالف حکم کیا اور مجتہد مین صاحبین سے روایت قوی مذکور ہوچکی کہ حکم
اوسکا نافذ نہین تو مقلد کی قضا بطریق اولی نافذ نہو گی کذا فی النہر والحموی شرنبلالی نے کہا اور برہان مین بھی فتح القدیر سے یہی منقول ہی پھر شرنبلالی نے کہا کہ
یہہ حق صریح ہی جسکو دانتون سے پکڑ لینا چاہیے انتہی کلام الطحطاوی لکن فی الخلاصة وتفتی بخلافہ وکانہ تیسیرًا فلیحفظ لیکن خلاصہ مین ہے کہ خلاف اوسکے
فتوی دیا گیا اور گویا کہ یہہ فتوی آسانی کر دینے کے واسطے ہے تو اسکو یاد رکہنا چاہیے ہم خلاف اوسکے فتوی دیا گیا ہی یعنی قضا علی المخالف نافذ ہی خواہ قاضی اوس مسئلہ مین
اختلاف مجتہدین کو جانتا ہو یا نہ جانتا ہو ابن الغرس نے کہا فواکہ بدریہ مین ہی کہ مین کہتا ہون لائق یہہ ہے کہ علم بالاختلاف کو شرط نفاذ نکیجیے خصوصًا ہمارے زمانہ مین
اسواسطے کہ ہمارے زمانہ کے فقیہ تو انہون کو اپنے مذاہب کی معرفت حاصل نہین چہ جای علم مذاہب بقیہ مجتہدین پہر اوسنے خلاصہ سے روایت مذکورہ کو نقل کیا انتہی طحطاوی
نے کہا مذکور ہوچکا کہ یہہ یعنی اشتراط علم مذاہب مجتہدین قاضی مجتہد کے حق مین ہے یعنے جب ثابت ہوا کہ علم مذاہب مجتہدین مجتہد قاضی کو لازم ہی نہ مقلد کو تو
اب فقہاء زمانہ کے عدم علم کا ذکر کرنا بیمحل ہے اسواسطے کہ فقہاء زمانہ مقلد محض ہین نہ مجتہد بعد دعوی صحیحۃ من خصم علی خصم حاضر یعنی
دعوی صحیح کے ایک خصم سے دوسرے خصم حاضر پر ہم حلبی نے کہا بعد دعوی ظرف ہی الزم کا یعنے قاضی حکم کو لازم کرے بعد دعوی صحیح کے جو صادر ہوا ہو اوسکے
سامنے یعنی قاضی ثانی کے روبرو انتہی طحطاوی نے کہا بہتر یہہ ہی کہ ظرف مذکور کو ماتن کے قول یعنے حکم قاض کیطرف راجع کیجیے یعنی قاضی ثانی قاضی اول کا حکم
اسوقت نافذ کرے جب کہ قاضی اول کا حکم دعوی صحیح کے بعد واقع ہوا ہو اور حضار شہود اصل شرط نہین بلکہ اثبات قضاء قاضی کافی ہے بزازیہ مین ہے
کہ ایک شہر کے قاضی نے ایک مرد پر مال کا حکم کیا اور سجل لکہدی پہر قاضی مرگیا اور مدعی نے اپنے خصم محکوم علیہ کو دوسرے قاضی کے پاس حاضر کیا اور قضاء
اول کو ثابت کیا تو قاضی ثانی زبردستی اوس سے مال دلادے بشرطیکہ پہلا حکم صحیح ہوا اور ضرور ہے نام لینا قاضی کا اور بیان اوسکے نسب کا انتہی ولو کان افتاء
فیحکم بمذہبہ لاغیر بحر اور اگر ایسا نہین تو یہہ افتاء ہی تو اپنے مذہب پر حکم کرے نہ غیر کے کذا فی البحر ہم حلبی نے کہا کہ حکم سے مراد افتاء ہی بقرینہ قولہ
کان افتاء اور یہہ اسواسطے کہ بدون دعوی حکم نہین ہوتا انتہی طحطاوی نے کہا کہ بہتر یہہ ہے کہ کان افتاء حکم اول کے طرف راجع ہو جو بدون دعوی صحیح صادر ہو
انتہی خلاصہ مطلب حلبی یہہ ہوا کہ اگر قاضی ثانی کے روبرو دعوی صحیح واقع نہوا تو یہہ افتاء ہے یعنی طلب فتوی ہی نہ طلب قضا تو قاضی ثانی اپنے مذہب کے موافق
فتوی دے اور قاضی اول کے حکم کو جاری کرے اور حاصل مضمون طحطاوی یہہ ہے کہ جب قاضی اول کا حکم صادر ہوا بلا دعوی صحیح تو وہ افتاء ہے نہ قضا

تو اب قاضی ثانی اپنے مذہب کے موافق حکم کرے وینبغی اخرالکتاب وانہ اذا تاب فی حکمہ الا ان لہ طلب شہود الاصل اور آخر کتاب یعنی
مسائل شتے میں قبل کتاب الفرائض کے مسئلہ مذکور و آویگا اور یہہ آویگا کہ جب قاضی ثانی کو تردد ہو اور شبہہ پڑے کہ قاضی اول کے حکم میں تو اوسکو اختیار
ہے کہ شہود اصل کو طلب کرے ہم ارتیاب کی قید اسواسطے لگائی کہ اگر اسکو شک نہ پڑے تو اس سے متعرض نہو کذا فی الحلبی قال وبہ یحصل ان
ما فی زماننا لا تعتبر لتولیہ ما ذکرہ صاحب بحر کے کہا اور اس سے یعنی اشتراط شہود وغیرہ سے معلوم ہوا کہ ہمارے زمانہ کی تنفیذات معتبر نہیں
بسبب ترک کرنے اوس چیز کے جو مذکور ہو چکی ہم تنفیذ قاضی ثانی کا جاری کردینا اسواسطے معتبر نہیں کہ بلا دعوی اور بلا مادہ وہ جاری کردیتا ہے اسطرح کہ
صاحب واقعہ گواہ گذرا ثابت ہے فلانے قاضی کے حکم پر تا قاضی ثانی اوسکو لکھدے کہ قاضی اول کا حکم اسکو ملا اور اسنے اوسکو نافذ کردیا چنانچہ بحر الرائق میں ہے
میں کہتا ہوں اور گاہے یہہ لکہدیا جاتا ہے قاضی اول کے دستخط پر بدون اثبات قضاء اول کذا فی الطحطاوی وقد تعارف فی زماننا القضاء بالموجب
اور البتہ رائج ہوگیا ہے ہمارے زمانہ کے قاضیوں میں قضاء بالموجب یعنی موجب پر حکم کرنا ہم شارح نے قضاء بالموجب کا مسئلہ نہر الفائق سے نقل کیا اور صاحب
نہر نے ابن غرس سے تو مزید توضیح کیواسطے اصل سے نقل کرنا چاہیے ابن غرس نے فواکہ بدریہ میں کہا قضاء بالموجب کا ذکر سلف میں معروف نہیں سلف میں تو مرسوم
فیصلہ ہونے تھے مثلا یوں کہتے تھے کہ فلانے کے واسطے گہر کا فیصلہ ہوا یا گہر دینیکا یا تسلیم میں جبیہ کا حکم یا قبض دین کا حکم ہوا کرتا تھا وغیر ذلک اور صاف
حکم صریح ہونا اصل ہے ہم اسباب میں پہر قضاء بالموجب متعارف ہوگئی توسیع اور آسانی کے واسطے پہر توسیع ہوگی کی یہاں تک نوبت پہنچی کہ جو قاضی کہ فرع کے
مدلول اور معنے سے آگاہ نہیں وہ کہتا ہے کہ میں نے حکم بالموجب کیا انتہی لحفظہ موجب لغت میں اسکو کہتے ہیں جسکو کوئی شی واجب کرے اور اسکو مقتضے بہی کہتے ہیں
اور موجب کی اصطلاح شرعی شارح بیان کرتا ہے کذا فی الطحطاوی وہو عبارۃ عن المعنی المتعلق بما اضیف الیہ فی ظن القاضی شرعا من حیث قضاء بالموجب
انہ یقتضی بہ اور موجب عبارت ہے اوس معنے متعلق بعقد سے جو عقد کہ شرعا مضاف اور منسوب ہے موجب کی طرف قاضی کے ظن میں جس حیثیت سے کہ قاضی اوسکا حکم
کرتا ہے ہم مثال اوسکی یہہ ہے کہ ایک شخص نے بیع صحیح کی اور قاضی نے اوسکے موجب کا حکم کیا تو اس بیع کا موجب اس صورت میں مقتضای بیع ہے یعنی خارج ہونا
مبیع کا بائع کی ملک سے اور داخل ہونا اوسکا مشتری کی ملک میں اور دینا تسلیم اور تسلیم ثمن اور ہم ثمن میں الی غیر ذلک من مقتضیات البیع ولوازمہ تو یہہ معنی لکھ کر
جو مضاف اور منسوب ہے بیع کیطرف اور متعلق بالبیع ہے قاضی کے ظن میں شرعا وہی موجب ہے یہاں اور اسکو عقد بیع مقتضی ہوا اور حیثیت قضا کی قید سے وہ صورت
نکل گئی کہ مثلا قاضی حنفی المذہب نے بیع ارض کی صحت اور اسکے موجب کا حکم کیا تو اس حکم سے شفعہ ہمسایہ کا ثابت نہوگا اگرچہ شفعہ موجب بیع سے ہے اسواسطے
کہ دعوی شفعہ حکم کے وقت موجود نہیں اور قاضیکو اوسکا دہیان بھی نہیں تو یہہ موجب متعلق بالحکم نہوا اسپر اسیکو کہ قاضی نے اوسکا بھی حکم کردیا فتامل کذا
فی الطحطاوی فاذا حکم حنفی بموجب بیع المدبر کان معناہ الحکم ببطلان البیع سو جب کہ قاضی حنفی نے بیع مدبر کے موجب کا حکم کیا تو مطلب
اوسکا حکم ہے بطلان بیع کا ہم یعنی ایک شخص نے اپنا غلام مدبر کو بیچا پہر اوس بیع میں تنازع واقع ہوا اور مقدمہ حنفی قاضی کے پاس رجوع ہوا اور قاضی نے
اس بیع کے موجب کا حکم کیا تو یہہ حکم صحیح ہوگا اور مطلب اسکا یہہ ہوگا کہ یہہ بیع باطل ہے تو موجب اس صورت میں وہ معنے ہیں جو اس بیع محکوم بہ کیطرف مضاف ہیں
شرعا قاضی کے ظن میں یعنے اس بیع کا باطل ہونا کذا فی الطحطاوی ولو قال الموثق وحکم بمقتضاہ لا یصح لان الشیء لا یقتضی بطلان نفسہ
اور اگر موثق یا قاضی نے کہا کذا فی الطحطاوی اور بیع مدبر کی مقتضا کا حکم کیا تو حکم صحیح نہوگا اسواسطے کہ شی اپنی ذات کے باطل ہونیکو مقتضی نہیں ہوتی ہم
یعنی اگر قاضی یا موثق یوں لکھے کہ میں نے بیع مدبر کی مقتضا کا حکم کیا تو یہہ حکم صحیح نہوگا اسواسطے کہ بیع مدبر کا کوئی مقتضا نہیں حنفی کے نزدیک تو یہہ حکم باطل ہے
سو جواز قاضی شافعی اسکی صحت کا حکم دیسکتا ہے اور جو حنفی قاضی نے کیا وہ محل تنفیذ کو نہیں ہوسکتا اسلئے کہ مدبر کی بیع حنفی کے نزدیک باطل ہے تو مقتضا بیع مدبر حکم نہ ہوا اسلئے کہ اس بیع کا کچھ
مقتضا ہی نہیں اسواسطے کہ شی اپنی ذات کے بطلان کو مقتضی نہیں کذا فی الطحطاوی عن الفواکہ وبہ ظہر ان الحکم بالموجب اعم منہ اور تقریر گذشتہ سے ظاہر ہوگیا کہ حکم
بالموجب عام تر ہے حکم بالمقتضی سے کذا فی البحر نہر الفائق کی عبارت مختصر سے تباین ظاہر ہوتا ہے اور عموم تو ابن الغرس کی عبارت سے ظاہر ہوتا ہے ابن الغرس نے
فواکہ میں کہا لازم یہہ آتا ہے کہ بیان حکم میں موجب اعم ہے مقتضا سے تو موجب صادق آتا ہے بدون مقتضا کے قضا کی بعض صورتوں میں چنانچہ بیع المدبر کی

صورت مین انہو اور موجب اور مقتضا مجتمع ہوجاتے ہین بیع صحیح کی قضا بالموجب مین چنانچہ اول مذکور ہوچکا فوائد بدریہ مین کہا حاصل یہہ ہے کہ موجب یہان مقتضا کی سابقہ صادق آتا ہے اور بدون مقتضا ہی اور صورت صدق اکثر اور غالب الاستعمال سے فلہذا متبادر ہوتا ہے کہ موجب اور مقتضا مین تساوی کی نسبت ہے الی آخر ما قال کذا فی الطحطاوی الا ما عری عن دلیل مجمع درصورت مرافعہ قاضی اول کے حکم کو قاضی ثانی نافذ کرے مگر جو کہ معرا ہو دلیل سے اوسکو جاری نکرے کذا فی المجمع ہم صاحب مجمع نے اسکو بعد کتاب اور سنت اور اجماع کے ذکر کیا معرا عن الدلیل کی ایک صورت یہہ ہے کہ قاضی سقوط دین کا حکم کرے جب کہ چند سال صاحب دین مطالبہ نکرے کذا فی الطحطاوی او خالف کتابا لم یختلف فی تاویله السلف کمتروك التسمية یا قاضی اول کا حکم مخالف قرآن مجید ہو جسکی تاویل مین سلف نے اختلاف نہین کیا چنانچہ متروک التسمیہ یعنی قضا بلزوم حل متروک التسمیہ عمداً ہم سلف سے مراد وہ علما ہین جو امام شافعی سے سابق ہو درایت کرنا چاہیے کہ امام شافعی کے نزدیک مذبوح متروک التسمیہ عمداً حلال ہے اوسکا کہانا اور بیع اوسکی صحیح ہے اور ہمارے نزدیک متروک التسمیہ عمداً حلال نہین نہ اوسکی بیع صحیح ہے بدلیل آیت قرآنی ولا تاکلوا مما لم یذکر اسم الله علیه یعنی اوسکا کہاؤ اوس جانور کو جسپر الله کا نام نہین لیا گیا کذا فی الطحطاوی چونکہ مذہب شافعی متروک التسمیہ مین ظاہرا آیت مذکورہ کے موافق نہین لہذا اگر شافعی قاضی اسکی صحت بیع کا حکم کریگا تو قاضی حنفی اوسکو باطل کریگا جاری نکریگا او سنة مشهورة كتحليل بلا وطى لمخالفته حديث العسيلة المشهور یا قضا سنت مشہورہ کے مخالف ہو چنانچہ مطلقہ ثلثہ کی تحلیل بدون وطی کرنے زوج ثانی کے بسبب مخالف ہونے اس قضا کے حدیث عسیلہ سے جو مشہور ہے ہم سعید بن مسیب کا یہہ مذہب ہے کہ مطلقہ ثلثہ بمجرد نکاح محلل حلال ہوجاتی ہے بدون اسکی وطی کے حلالہ کرنا زوج اول کو ۱۲ تو اگر کوئی اس مذہب پر حکم دے تو قاضی ثانی اوسکو نافذ نکرے کہ حدیث مشہور کے مخالف ہے اور یہی حکم ہے حدیث متواتر کے مخالف کا زیلعی نے کہا مشہور کی قید سے حدیث غریب سے احتراز واقع ہوا او اجماعا كحل المتعة لاجماع الصحابة على فساده وكبيع ام الولد على الاظهر وقيل ينفذ على الاصح یا قضا مخالف اجماع ہو چنانچہ حلت متعہ کا حکم دینا بسبب اجماع صحابہ کرام کے اوسکے فساد پر اور جیسے ام الولد کی بیع بنا بر قول اظہر اور بعضون نے کہا کہ ام ولد کی بیع کا حکم نافذ ہے بر قول اصح ہم داؤد ظاہری کا یہہ مذہب ہے کہ ام ولد کی بیع صحیح ہے تو اگر قاضی صحت بیع کا حکم کرے تو بقول اظہر نافذ نہوگا اور اسی پر فتویٰ ہے اور یہی قول ہے محمد کا اسواسطے کہ اجماع متاخر خلاف متقدم کا رافع ہے اور شیخین کا یہہ مذہب ہے کہ قضاء مذکور نافذ ہے کیونکہ اجماع متاخر خلاف متقدم کا رافع نہین تا بعض صحابہ کی تضلیل لازم آوے اور فتح القدیر مین ہے کہ نفاذ قضاء مذکور دوسرے قاضی کے جاری کرنے یا باطل کرنے پر متوقف ہے بدائع مین ہے کہ اگر قاضی ثانی اسکو مجتہد فیہ جانتا ہو تو اسکو جاری کرے اور اگر اسکا معتقد ہو کہ یہہ اجتہاد کی حد سے نکل گیا اور متفق علیہ ہوگیا تو جاری نکرے بلکہ رد کرے کذا فی الطحطاوی ومن ذلك ما لو قضى بشاهد ويمين المدعى لمخالفته الحديث المشهور البينة على من ادعى واليمين على من انكر اور منجملہ احکام غیر نافذہ کے یہہ صورت ہے کہ قاضی نے ایک گواہ اور مدعی کی قسم سے فیصلہ کردے بسبب مخالف ہونے اس قضا کے اس حدیث مشہور سے کہ گواہ اوسپر ہین جو دعویٰ کرے اور قسم اوسپر ہے جو منکر ہو او بقصاص بتعيين الولى واحدا من اهل المحلة یا قصاص کا حکم دیا بسبب متعین کر دینے ولی مقتول کے ایک شخص کو اہل محلہ سے ہم بعض علما نے کہا کہ یہہ مالک اور شافعی کا قول قدیم ہے کہ جب مدعا علیہ مین اور مقتول مین عداوت ظاہرہ ہو اور اسکی عداوت غیر مدعا علیہ سے معلوم نہو بشرطیکہ مدعا علیہ محلہ مین موجود ہو اور مدت قتل قریب ہو تو قاضی قسم دے ولی مقتول سے اوسکے دعوے پر پھر جب وہ قسم کہا لے تو اوسپر قصاص کا حکم دے اور ہمارے نزدیک اسمین دیت اور قسامہ ہے تو جب قاضی قصاص کا حکم دے اور اوسکا مرافعہ ہو دوسرے قاضی کے پاس تو اسکو باطل کرے کیونکہ یہہ قضا مخالف اجماع ہے کذا فی الطحطاوی عن العالمگیریۃ او بصحة نكاح المتعة او الموقت یا قاضی نکاح متعہ یا نکاح موقت کی صحت کا حکم دے تو قاضی ثانی نافذ نکرے او بصحة بيع عبد بعتق البعض یا غلام معتق البعض کی صحت بیع کا حکم دے ہم خصاف نے ذکر کیا کہ قاضی ثانی اسکو جاری نکرے شمس الائمہ حلوانی نے مشائخ سے نقل کیا کہ جو خصاف نے ذکر کیا اسمین ہمارے اصحاب سے کچھ منقول نہین اور اگر خصاف کا قول نہوتا تو ہم کہتے کہ قاضی ثانی اسکو جاری کرے کیونکہ یہہ قضا فصل مجتہد فیہ مین ہے کذا فی الطحطاوی او بسقوط الدين بمضى سنين یا حکم دے سقوط دین کا چند سال کے گذر جانے سے او بصحة طلاق الدور وبقاء النكاح كما مر في بابه یا قاضی صحت طلاق دور کا اور بقائے نکاح کا حکم دے چنانچہ مذکور ہوچکا طلاق دور کا مسئلہ کتاب الطلاق کے باب مین وقضاء عبد وصبي مطلقا

عہ یعنی عسیلہ ... [illegible]

عہ اسکا بیان کتاب النکاح جلد دوم مین گذرا ۱۲

سابقہ ولادت تو ابن مدعی کے گواہ مقبول ہونگے نہ عورت کے اور صاحبین کا بھی یہی قول ہے انتہی کذا فی الطحطاوی واستثنیٰ محشوھا من الاول مسائل
منہا ادعیاہ میراثا فلا تسبق فیہا تاریخا اور شباہ کے محشیون نے مستثنے کیا ہے چند مسائل کو اول سے یعنی یوم موت سے جو داخل قضا نہیں از انجملہ یہ مسئلہ ہے
کہ دو شخصون نے ایک چیز مین میراث کا دعوی کیا تو میراث اوسکے واسطے ہے جسکی تاریخ سابق ہو پھر ہر شخص یہ کہتا ہے کہ یہ چیز میری ہے مینے اسکو اپنے باپ سے
میراث مین پایا ہے اور وہ چیز تیسرے شخص کے قبضے مین ہے تو یہان تاریخ مقدم کا اعتبار ہوگا اور اگر دونون نے تاریخ مذکور نکی یا دونون نے ایک ہی
تاریخ بیان کی تو وہ چیز دونون مین نصفا نصف ہوگی کذا فی الطحطاوی برھن الوکیل علی وکالتہ وحکم بہا فادعی المطلوب موت الطالب صح الدفع
قبض دین کیلئے وکیل نے اپنی وکالت گواہی سے ثابت کی اور ثبوت وکالت کا حکم ہوگیا پھر مدیون مطلوب نے دائن طالب کی موت کا دعوی کیا یعنی طالب مرگیا بعد
توکیل کے تو دفع صحیح ہے یعنے وکیل اب مطالبہ نہیں کرسکتا اسواسطے کہ موکل کی موت کے بعد وکیل کے واسطے حق قبض باقی نہیں رہتا طحطاوی نے کہا
یہان حکم کہان ہے جو کہیے کہ یوم الموت تحت الحکم داخل نہیں ہے تو فقط دفع ہے دعوی کا برھن انہ شراہ من ابیہ منذ سنۃ وبرھن ذوالید
علی موتہ منذ سنتین لم تسمع وقیل تسمع مدعی گواہ لایا کہ اوس نے فلانی چیز کو ذوالید کے باپ سے خرید کیا ایک سال سے اور ذوالید گواہ لایا اپنے باپ کی موت پر
دو سال سے تو موت کی گواہی مسموع نہوگی اور دوسرا قول یہ ہے کہ مسموع ہوگی ہم استثنا بنظر قول ثانی ہے اور عدم سماع عمر حافظ کا قول ہے قنیہ مین ہے کہ
یہی قول صواب ہے کذا فی الطحطاوی وسرہ ان القضاء بالبینۃ عبارۃ عن دفع النزاع والموت من حیث انہ موت لیس محلا للنزاع لیرتفع باثباتہ
بخلاف القتل فانہ من حیث ہو محل للنزاع کما لا یخفی اور بھید اوسکا یعنے موت اور قتل کے تفرقہ کی حکمت کا یہہ ہے کہ قضا بالبینہ عبارت ہے رفع
نزاع سے اور موت اس راہ سے کہ موت ہے محل نزاع نہیں کہ نزاع مرتفع ہو اثبات موت سے یعنی موت سے کوئی حکم متعلق نہیں اور میراث کا سبب منعقد ہے موت سے
پہلے تو جسوقت کہ موت ہوگی مال اوسکا وارث پائیگا بالخصوصیت زمانہ موت بخلاف قتل کہ وہ من حیث القتل محل ہے نزاع کا چنانچہ مخفی نہیں ہم اغیاس میں ذکر
ہے کہ محمد نے دونون مین فرق بیان کیا ہے سطرح کہ قتل سے حق لازم متعلق ہوتا ہے اور موت مین کوئی حق لازم نہیں تو ضیح اس اجمال کی یہ ہے کہ قتل معلوم ہوتا
نہیں قصاص یا دیت سے اور عورت کے گواہ مقبول کرنا نکاح پر زمان متاخر مین چنانچہ مسئلہ سابقہ مین مذکور ہو چکا اسقاط ہے اوسکا جو قتل سے لازم ہوا کیونکہ
یہہ نہیں ہوسکتا کہ آدمی مقتول ہو زمان سابق مین پھر زندہ باقی رہے اور نکاح کرے خلاصہ یہہ ہے کہ ثبوت قتل چونکہ حق لازم کا متضمن ہے تو عورت کے گواہ لائق
اعتبار کے نہونگے بواسطہ متضمن اسقاط حق لازم اور ابن کے گواہ باپ کی موت پر ایسے نہیں اسواسطے کہ یہان عورت کے گواہ متضمن اسقاط حق ابن نہیں اسلئے
کہ ابن وارث ہوتا ہے زوجہ کے ساتھہ جسطرح حالت انفراد مین وارث ہوتا ہے تو دونون گواہیون مین درباب ارث تعارض نہوا اور اسکے اسقاط اور اثبات
مین لہذا عورت کے گواہ یہان مقبول ہونگے کذا فی الطحطاوی وینفذ القضاء بشہادۃ الزور ظاہرا وباطنا اور نافذ ہے قاضی کا حکم کذب کی گواہی سے ظاہر اور
باطن مین ہم امام کے نزدیک اگر مدعی بواسطہ سبب معین دعوی کرے اور جھوٹے گواہ لاوے اور قاضی تحلیل یا تحریم کا حکم کرے تو قضا نافذ ہے ظاہر اور باطن مین کذا
فی الفتح نفاذ ظاہر سے مراد یہہ ہے کہ اگر مثلا مدعی نے ایک عورت کے نکاح کا دعوی کیا تو قاضی عورت کو مدعی کے سپرد کرے اور عورت سے کہے کہ اپنی ذات
اوسکو تسلیم کر کہ وہ تیرا زوج ہے اور نفقہ وغیرہ لوازم زوجیت کا حکم کرے اور نفاذ باطن سے مراد یہہ ہے کہ مرد کو وطی اور عورت کو تمکین عند اللہ حلال ہے
اسواسطے کہ رجال غلام ہین اللہ تعالے کے اور نسا لونڈیان ہین اور مولی کو ولایت اجبار ثابت ہے اپنے مملوکون کے نکاح مین اور ولایت اللہ تعالے
کی کامل تر ہے زوجین کی ولایت سے اپنی ذاتون پر کذا فی الطحطاوی یعنی قاضی نائب ہے شارع کا اور مامور ہے شہادت کے سماع کا تو قضا بالنکاح گویا
عقد جدید کا انشا ہے شارع کی جانب سے حیث کان المحل قابلا والقاضی غیر عالم بزورھم قضا نافذ ہے بشرطیکہ محل قابل حکم کے ہو اور قاضی گواہون کے
کذب کو نجانتا ہو ہم محل قابل کی قید اسواسطے لگائی کہ عورت کسیکی منکوحہ ہو یا معتدہ یا مرتدہ یا مدعی کی محرم ہو بسبب مصاہرت یا رضاع کے تو قضا نافذ نہوگی
کیونکہ محل قابل انشاء نکاح نہین بحر الرائق مین فتح القدیر سے ہے کہ اگر قاضی کذب شہود کا عالم ہو تو قضا نافذ نہوگی کذا فی الطحطاوی فی العقود کبیع ونکاح
والفسوخ کاقالۃ وطلاق لقول علی رضی اللہ عنہ شاہداک زوجاک قضا بشہادت زور نافذ ہے عقود مین مانند بیع اور نکاح کے اور فسوخ مین

ك اور ایک نسخہ مین بعد رضی اللہ عنہ کے لکلک المراۃ ہے یعنی بعد ارشاد علی کا مستفتی رد ہوا اوس عورت کا الخ ۱۲

مانند اقالہ یا طلاق کے بدلیل قول علی رضی اللہ عنہ کہ تیرے دونوں شاہدوں نے تیرا نکاح کر دیا اور امام کی دلیل سے تردید ہے کہ ایک مرد نے ایک عورت
پر نکاح کا دعوی کیا علی مرتضی رضی اللہ عنہ کے سامنے اور دو گواہ اوس پر قائم کیے تو آپ نے ان دونوں میں ثبوت نکاح کا حکم کیا تو عورت نے کہا یا امیر المومنین
اگر مجبوری اور ناچاری ہے تو میرا نکاح اوس سے کر دیجیے تو علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ تیرے دونوں شاہدوں نے تیرا نکاح کر دیا تو اگر دونوں میں نکاح
منعقد نہو جاتا آپ کی قضا سے تو آپ تجدید نکاح سے امتناع کرتے باوجودیکہ عورت طلب نکاح کر چکی تھی اور مرد راغب تھا اور البتہ اسیطرح دونوں کو محفوظ
رہنا تھا زنا سے اور شہود بلا شبہہ کاذب تھے بدلیل قصہ مذکورہ کذا فی البدر۔ بیع کی صورت یہ ہے کہ مشتری نے غیر پر دعوی کیا کہ اوس نے اس لونڈی کو
اتنے ثمن سے بیچا اور بائع نے انکار کیا سو مدعی نے شہود زور قائم کیے سو قاضی نے لونڈی کا حکم کیا مشتری کے واسطے تو یہہ حکم نافذ ہے باطن میں بھی
امام کے نزدیک اور مشتری کو اوسکی وطی حلال ہے اور طلاق کی یہہ صورت ہے کہ عورت نے اپنے زوج پر طلاق ثلث کا دعوی کیا اور اس پر شہود زور قائم کیے اور
قاضی نے فرقت بین الزوجین کا حکم کیا اور عورت نے بعد عدت دوسرے زوج سے نکاح کیا تو امام کے قول پر زوج اول کو اوسکی وطی ظاہراً اور باطناً حلال نہیں
اور زوج ثانی کو ظاہراً اور باطناً وطی حلال ہے خواہ زوج ثانی حقیقۃ الحال جانتا ہو کہ زوج اول نے اسکو طلاق نہیں دی اسیطرح اگر زوج ثانی اوسی شاہدین
میں سے ہو تو بھی حقیقت حال جانتا ہو اسطرح پر کہ وہ اجنبی ہو کذا فی العالمگیریۃ۔ اگر تو کہے کہ امام کا مذہب سخت مشکل ہے اسواسطے کہ حرام محض یعنی شہادت کاذبہ کیونکر سبب
ہو گی حلت کا تو اسکا جواب یہہ ہے کہ ہمنے حرام محض کو سبب حلت کا نہیں ٹھیرایا بلکہ قاضی نے بسبب اسکے حکم دینے کے گویا عقد جدید کا انشا کیا ولہذا اکثر فقہا کے
نزدیک حضور شہود شرط ہے ملنے در صورت حکم نکاح اور قاضی کا حکم حرام نہیں بلکہ وہ واجب ہے اسواسطے کہ قاضی کذب شہود پر واقف نہیں اور قضا مرتب ہے
شہادت پر اور اوسکے نزدیک شہادت حق ہے بنا بر عدم ظہور قادح شہادت تو حلت مترتب ہوئی انشاء عقد لازم پر قاضی کے جانب سے کذا فی الطحطاوی
در مسئلہ ہبہ بتصرف اور امام کی قوی تر دلیل تحریم القضاء سے یہہ ہے کہ اگر تفریق بین الزوجین واقع ہو زوج کے کہنے سے تو نافذ ہو ظاہراً اور باطناً تو لا تعرض
بامر اللہ اولی بالنفاذ ہے کیونکہ قاضی اسکا مامور ہے حق تعالی کے جانب سے کذا فی الفتح۔ **وقالا وزفر والثلاثۃ ظاہراً فقط وعلیہ الفتوی** شرنبلالیۃ
عن البرہان۔ اور صاحبین اور زفر اور ائمہ ثلثہ نے کہا کہ قضا بشہادت زور سو فقط ظاہر میں نافذ ہے اور یہی پر فتوی ہے کذا فی الشرنبلالیۃ عن البرہان یعنی قضا بشہادۃ زور ظاہر میں نافذ ہو گی باطن
میں نہیں اسواسطے کہ شاہد دروغگو ظاہر میں حجت ہیں باطن میں تو قضا بھی اسیطرح فقط ظاہر میں نافذ ہو گی باطن میں نہیں اسیلئے کہ قضا نافذ ہوتی ہے بقدر حجت کذا فی القہستانی عن الحقائق۔ سو منقول ہے کہ عدم نفاذ باطن
فتوی ہے اور بحر الرائق میں فتح القدیر سے ہے کہ قول ابو حنیفہ ہی اوجہ یعنی قوی ہے کذا فی الطحطاوی۔ **ویجیز لا فی الاملاک المرسلۃ** ای المطلقۃ عن ذکر سبب الملک **فظاہراً فقط** بالاتفاق یعنی
املاک مرسلہ میں قضا یعنی وہ املاک جو ذکر سبب سے مطلق ہیں فقط ظاہر میں نافذ ہو گی بالاجماع و سبب تمام ہے اسکے ہم معنی املاک مرسلہ عقود اور فسوخ کے مخالف ہیں کہ انمیں ظاہر ہی میں نفقط
قضا نافذ ہو وجہ اسکی یہہ ہے کہ انشا کا ضمن نکاح مقدم ہو جاتا ہے قضا پر بطریق اقتضا کے گویا قاضی نے کہا کہ میں نے تیرا نکاح اوس سے کر دیا اور تم دونوں میں نکاح کا حکم کیا
قطع منازعت کے واسطے اور املاک مطلقہ میں ایسا نہیں ہو سکتا اسواسطے کہ ملک کے واسطے کوئی سبب مقرر نہیں اور بعض سبب اولی نہیں بعض سے بسبب ازدحام
اسباب ملک تو بیان اثبات سبب سابق علی القضا ممکن نہیں بطریق اقتضا پھر جب باطن میں قضا نافذ نہوئی تو مقتضی لہ کو وطی اور اکل وغیرہ حلال نہیں اور
مقضی علیہ کو حلال ہے لیکن وہ پوشیدہ کیا کرے کیونکہ اگر ظاہر میں کریگا تو لوگ اوسکی نسبت فسق کرینگے یا تعزیر دینگے کذا فی الطحطاوی عن الولوالجیۃ۔ **حتی لو**
**ذکر سببا معینا فعلی الخلاف ان کان سببا یمکن انشاءہ** تو اگر املاک میں سبب معین کو مذکور کرے تو خلاف سابق پر محمول ہو گا بشرطیکہ وہ سبب ایسا
جس کا انشا اور پیدا کرنا ممکن ہو قاضی کی قضا سے چنانچہ بیع ہبہ یعنی اگر مدعی نے دعوی کیا کہ فلانی چیز میری ملک ہے بسبب ہبہ کے اور شہادت کاذبہ اسپر قائم کی اور
قاضی نے ثبوت ملک کا حکم کیا تو امام کے نزدیک قضا نافذ ہو گی ظاہراً اور باطناً اور صاحبین کے نزدیک فقط ظاہر ہی میں نافذ ہو گی نہ باطن میں **والا فلا**
**اتفاقا کالارث** اور اگر ایسا سبب مدعی نے مذکور نہیں کیا جسکا انشا قاضی سے ممکن ہو تو قضا باطن میں کذا فی الطحطاوی نافذ نہو گی باتفاق امام اور صاحبین کے
جیسا وراثت یعنی ارث اگرچہ سبب ملک ہو لیکن ایسا سبب نہیں ہے جسکو قاضی انشا کر سکے اور مدار نفاذ قضا امام کے نزدیک اوس سبب پر ہے جو قاضی کے حکم سے پیدا
ہو سکے طحطاوی نے کہا بدائع میں ہے کہ میراث اور مطلق ملک دعوی میں برابر ہے اور یہی قول کرخی کا ہم کہتے ہیں نہیں دیکھتا **لو کانت المرأۃ محرمۃ بنحو عدۃ**

او ردّۃ وکالو علم القاضی بکذب الشھود حیث لاینفذ اصلاً کالقضاء بالیمین الکاذبۃ زیلعی ونکاح الفتح اور چنانچہ اگر عورت محرم یعنی محرم
پر حرام ہو بسبب عدت یا ارتداد وغیرہما کے اور چنانچہ اگر قاضی گواہوں کی دروغگوئی سے واقف ہو جاوے کہ وہاں ہرگز قضا نافذ نہو گی جہوٹی قسم کی قضا
کے مانند کذا فی الزیلعی ونکاح فتح القدیر ھم بہتر یہہ تہا کہ عورت محرمہ اور علم قاضی کے مسئلے کو شارح علیحدہ ذکر کرتا ارث کے ساتہہ تمثیل نہ دیتا کیونکہ دونو
صورتوں میں اصلا قضا نافذ نہیں نہ ظاہر میں نہ باطن میں بخلاف ارث کے کہ اسمیں فقط باطن میں نافذ نہیں یمین کاذبہ کی یہہ صورت ہی کہ اگر زوجہ نے دعوی کیا کہ
زوج نے اسکو مطلقہ کیا بطلقات ثلثہ اور زوج اوسکا منکر ہے تو قاضی نے اوسکو قسم دی اور اوسنے قسم کہائی انکار پر اور عورت جانتی ہی کہ بلاشبہہ
طلاق واقع ہوئی تو اوسکو زوج کے پاس رہنا جائز نہیں اور نہ اوسکی میراث لینا اوسکو درست ہے خلاصہ میں ہے کہ زوج کو اوسکی وطی حلال نہیں
اجماعاً کذا فی الطحطاوی وطی ہو اسواسطے حلال نہیں کہ امام کے نزدیک شہادت کاذبہ سی قضا نافذ ہوتی ہے نہ یمین کاذبہ سے قضی فی مجتہد فیہ بخلاف
رایہ ای مذہبہ مجمع وابن کمال لاینفذ مطلقا ناسیا او عامدا عندھما والائمۃ الثلثۃ وبہ یفتی مجمع ووقایہ وملتقی وقیل بالنفاذ یفتی
قاضی نے حکم دیا مسئلہ مجتہد فیہا میں برخلاف اپنی رای کے یعنی اپنے مذہب کے مخالف کذا فی المجمع وابن کمال تو نافذ نہو گا مطلقا بہول کر نہ عمدا صاحبین اور
ائمہ ثلثہ کے نزدیک اور اسی قول کا فتوی ہے کذا فی المجمع والوقایہ والملتقی اور قول ضعیف یہہ ہے کہ نفاذ پر فتوی ہے چنانچہ صغری میں کافی سی فتوی
منقول ہے کذا فی الطحطاوی ھم یہہ مسئلہ عنقریب شرح مذکور ہو چکا وفی شرح الوھبانیۃ للشرنبلالی قضی من لیس مجتہدا کالحنفیۃ زماننا بخلاف
مذہبہ عامداً لاینفذ اتفاقا وکذا ناسیا عندھما اور شرنبلالی کی شرح وہبانیہ میں ہے کہ جو قاضی کہ مجتہد نہیں جیسے ہمارے زمانے کے قاضی حنفی المذہب
اوسنے حکم دیا اپنے مذہب کے مخالف جان بوجہکر تو حکم مذکور نافذ نہو گا باتفاق امام اور صاحبین کے اور اسیطرح اپنا مذہب بہول کر حکم نافذ نہو گا صاحبین کے نزدیک
ھم حکم خلاف مذہب چنانچہ حنفی بمذہب شافعی یا مالکی حکم کرے یا بالعکس تو نافذ نہو گا اور اگر حنفی ابو یوسف یا محمد وغیرہما امام کے شاگردوں کے قول پر حکم کرے
تو یہہ حکم خلاف مذہب نہیں ہے چنانچہ درر میں ہی یہہ اوس صورت میں ہے جب کہ قاضی کو حکم بمذہب امام کی تقلید نہ واقع ہوئی ہو والا وہ معزول ٹہیریگا کذا
فی الطحطاوی وتوقیدہ السلطان بصحیح مذہبہ کزماننا تقید بلاخلاف لکونہ معزولا عنہ انتہی اور اگر سلطان نے قضا کو اپنے صحیح مذہب کے
ساتہہ مقید کیا چنانچہ ہمارے زمانے میں تقیید صحیح مذہب امام واقع ہوتی ہی تو قضا بلاخلاف مقید ہوگی بسبب ہونے قاضی کے معزول حکم مخالف مذہب سے انتہی کلام الشرنبلالی
وقد غیرت بیت الوھبانیۃ فقلت ولو حکم القاضی بحکم مخالف لمذہبہ ما صح اصلا کیسطر اور البتہ میں نے متغیر کر دیا وہبانیہ
کی بیت کو سو یوں کہا اور اگر قاضی حکم کرے اپنے مذہب کی مخالف تو ہرگز صحیح نہیں نہ عامدا نہ ساہیا اسکو لکہہ رکہنا چاہیے قلت واما امر الامیر فمتی صادف
فصلا مجتہدا فیہ نفذ امرہ کما قدمناہ عن سیر التتارخانیۃ وغیرھا فلیحفظ میں کہتا ہوں اور امیر کا حکم تو جب کہ فصل مجتہد فیہ سے ملیگا تو امر اسکا
نافذ ہو گا چنانچہ ہمنے اسکو مقدم کر کہا ہے کتاب السیر تاتارخانیہ وغیرہا سے تو اسکو یاد رکہنا چاہیے لایقضی علی غائب ولا لہ ای لایصح بل ولاینفذ علی المفتی
بہ بشرح نہ حکم دیا جاوے شخص غائب غیر حاضر پر اور نہ اوسکے واسطے یعنی غائب کی مضرت اور منفعت کے واسطے حکم دینا صحیح نہیں بلکہ حکم نافذ ہی نہیں بر قول
مفتی بہ کذا فی البحر ھم امام شافعی اور مالک اور احمد کے نزدیک غائب پر حکم کرنا جائز ہے بدلیل حدیث البینۃ علی المدعی والیمین علی من انکر تو حضور خصم کو شرط کرنا
اس حدیث پر زیادت ہی بلا دلیل اور ہماری دلیل وہ حدیث صحیح جو ابو داود میں مروی ہے کہ جب علی مرتضی کو یمن کا قاضی کر کے بہیجا تو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے
فرمایا کہ جب تیری سامنے دونوں خصم بیٹہیں تو حکم نکیجو جب تک دوسرے سے نہ سن لینا جیسے اول سے سنا اور اسکو احمد اور ترمذی اور طیالسی اور حاکم نے بہی
روایت کیا ہے تو اس حدیث سی معلوم ہوا کہ دوسرے کا کلام معلوم نہونا حکم کا مانع ہے اور یہہ ثابت ہی خصم کے غائب ہونیسے یا اوسکے نائب کے غائب
ہونے سے اور یہہ اسواسطے کہ شہادت کا حجت ہونا اس پر موقوف ہی کہ منکر عاجز ہو دفع اور طعن سے اوسکی شہادۃ سی اور اوسکا عاجز ہونا بدون حاضر ہونیکے
معلوم نہیں ہو سکتا کذا فی فتح القدیر الا بحضور نائبہ ای من یقوم مقام الغائب حقیقۃ کوکیلہ ووصیہ ومتولی الوقف غائب پر قضا نہیں
مگر اوسکے نائب کے حضور میں نائب سی مراد وہ شخص ہی جو قائم مقام ہو غائب کے حقیقۃ چنانچہ غائب کا وکیل اور اوسکا وصی اور متولی وقف کا خواہ

شارح ذکر کریگا کذا فی الشمادی عن السراج عن المجتبی ولو کان ما یدعی علی الغائب شرطا لما یدعیہ علی الحاضر کما اذا ادعی عبد علی مولاہ
انہ علق عتقہ بتطلیق زوجۃ زید و برھن علی التطلیق بغیبۃ زید لا یقبل فی الاصح اذا کان فیہ ابطال حق الغائب فلو
لم یکن کما اذا علق طلاق امرأتہ بدخول زید الدار یقبل لعدم ضرر الغائب اور جو دعوی کیا جاے غائب پر اگر وہ شرط ہو اوس دعوی کی
جو حاضر پر ادعا ہوا چنانچہ اگر غلام نے اپنے میان پر اسکا دعوی کیا کہ اوسنے معلق کیا میرے عتق کو زوجۂ زید کی تطلیق پر اور گواہ لایا زید کی زوجہ کے
طلاق واقع ہونے پر زید کی غیبت مین تو گواہ مقبول نہونگے قول اصح مین جب کہ اسمین حق غائب کا ابطال ہو چنانچہ مطلقہ ہونا زوجۂ زید کا صورت مذکورہ مین
تو اگر غائب کا حق باطل نہوتا ہو چنانچہ اگر زوج نے اپنی زوجہ کی طلاق زید کے دخول دار پر معلق کی یعنے یون کہا کہ اگر زید گھر مین داخل ہو تو اوسکی زوجہ مطلقہ ہے
تو ثبوت دخول دار کے گواہ مقبول ہونگے بسبب عدم ضرر غائب کے یعنے زید کا کچھہ ضرر نہین دخول دار کے ثابت ہونیمین ہم قہستانی الشرطین اختلاف مشایخ
ہو اور صحیح یہہ ہے کہ مقبول نہین سبب اور شرط مین فرق یہہ ہے کہ سبب اصل ہے نسبت مسبب کے حاضر نائب ہو گا صاحب سبب کا یعنی غائب کا مانند وکیل کے اور
ایسا نہین جب کہ شرط ہو یعنی شرط اصل نہین ہے نسبت مشروط کے تو حاضر غائب کا نائب نہین ہو سکتا کذا فی صدر الشریعۃ ومن حیل اثبات العتق علی
الغائب ان یدعی المشھود علیہ ان الشاھد عبد فلان فبرھن المدعی ان مالکہ الغائب اعتقہ تقبل اور اثبات عتق علی الغائب کے
حیلون مین سے ایک حیلہ یہہ ہے کہ مشہود علیہ یعنی مدعا علیہ یہہ دعوی کرے کہ شاہد مدعی کا فلانے شخص کا غلام ہے سو گواہ لاوے مدعی کہ اوسکے مالک غائب نے اسکو
آزاد کر دیا ہے تو گواہی عتق کی مقبول ہوگی ومن حیل الطلاق حیلۃ الکفالۃ بمھرھا معلقۃ بطلاقھا اور حیل طلاق سے حیلہ ہے عورت کی مہر کی کفالت کا
معلق بطلاق عورت ہم صورت اوسکی یہہ ہے کہ عورت ایک مرد پر دعوی کرے کہ تو نے کہا ہے کہ اگر تیرا زوج طلاق دے تو مین تیری مہر کا ضامن ہون جو
زوج پر ہے سو اوس نے کفالت کا اقرار کیا اور طلاق کا انکار کیا سو اوسنے طلاق پر گواہ قائم کیے تو طلاق اور کفالت کا حکم ہوگا طحطاوی نے کہا یہان سے
متن تک جتنے مسائل ہین وہ قول ضعیف پر متفرع ہین چنانچہ منح الغفار مین اسکی تصریح ہے اسواسطے کہ من قبیل شرط مضر ہین غائب کیواسطے جامع الفصولین
مین ہے کہ باوجود اسکے اگر قاضی اسپر حکم کریگا تو حکم نافذ ہوگا اختلاف مشایخ کے سبب سے ودعوی کفالتہ بنفقۃ العدۃ معلقۃ بالطلاق اور نفقہ
عدت کی کفالت معلق بطلاق کا دعوی ہم صورت اوسکی یہہ ہے کہ عورت نے ایک مرد پر دعوی کیا کہ تو نے کہا ہے کہ اگر تیرا زوج تجھکو طلاق دے تو مین نفقہ عدت کا
ضامن ہون سو اوس نے کفالت کا اقرار کیا اور طلاق کا انکار کیا سو عورت نے طلاق پر گواہ قائم کیے تو طلاق اور کفالت کا حکم ہوگا بر قول ضعیف
ومن اراد ان لا یزنی فحیلتہ ما فی دعوی البزازیۃ ادعی علیہا ان زوجہا الغائب طلقہا وانقضت عدتہا وتزوجہا فاقرت بزوجیۃ
الغائب وانکرت طلاقہ فبرھن علیہا بالطلاق یقضی علیہا انہا زوجۃ الحاضر ولا یحتاج الی اعادۃ البینۃ اذا حضر الغائب اور جو شخص
ارادہ کرے کہ زنا نکرے تو اوسکا حیلہ وہ ہے جو بزازیہ کی کتاب الدعوی مین ہے کہ دعوی کیا ایک عورت پر اسکا کہ اوسکے زوج غائب نے اسکو طلاق دی اور اسکی
عدت منقضی ہوگئی اور مدعی نے اوس سے نکاح کر لیا سو عورت نے غائب کی زوجیت کا اقرار کیا اور اوسکے طلاق دینے کا انکار کیا تو مدعی نے عورت پر گواہ
طلاق ثابت کر دی تو عورت پر حکم ہوگا کہ وہ زوجہ ہے حاضر کی اور اعادۂ شہادت کی حاجت نہوگی جب کہ شخص غائب حاضر ہوگا ہم طحطاوی نے کہا کہ اگر
یہہ دعوی درست ہے تو اسکو حیلہ کہنا بلا وجہ ہے اور ذکر عدم ارادہ زنا بے موقع ہے اور طرز بیان شارح اسکا موہم ہے کہ دعوی دروغ مین یہہ حیلہ جاری ہے اور
حالانکہ ایسا نہین بلکہ ایسا فعل اکبر الکبائر مین سے ہے اور ظاہر کلام بزازیہ اسپر دلالت کرتا ہے کہ برہان طلاق مثبت زوجیت ہے حالانکہ دونون مین تلازم
نہین سو اگر یہہ مراد ہے کہ گواہی طلاق اور نکاح دونون پر قائم ہوئی تو اب ظاہر ہے انتہی ولو قضی علی غائب بلا نائب ینفذ فی اظھر الروایتین
عن اصحابنا ذکرہ منلا خسرو فی باب خیار العیب اور اگر قاضی نے حکم کر دیا غائب پر بدون نائب کے تو قضا نافذ ہوگی حنفیہ کی اظہر الروایتین مین بیان
کیا ہے اسکو ملا خسرو نے درر کے خیار العیب کے باب مین ہم طحطاوی نے کہا کہ یہہ محمول ہے اس صورت پر جب کہ مفقود کی منفعت کیواسطے حکم ہوا ہو نہ مطلق غائب مین بحر
الرائق مین ہے کہ اس قول سے کہ قضا علی الغائب کی نفاذ پر فتوی ہے بہت لوگون نے دھوکہ کھایا ہے یعنی وہ عام سمجھے ہین کہ خواہ قاضی شافعی ہو جسکے مذہب

هم قاضی کے بسبب کثرت اشغال کے بذاتِ خود اموالِ مذکورہ کی حفاظت نہین کرسکتا لہٰذا مستحب ہو کہ بطریق قرض کے دیدے کیونکہ قرض مین تاوان ہوتا ہے ودیعت مین امانت ہوتی
کو مناسب ہے کہ قرض لینے والون کا حال دریافت کرتا رہے تا اگر کسیکا حال پریشان دیکھے تو واپس مال کر لیوے اسواسطے کہ قاضی اگرچہ آخذ کا ذمہ مگر غنی ہے
نہ محتاج ہو ولہٰذا محتاجکو قرض دینا جائز نہین اور قاضی کو یہہ جائز نہین کہ اپنی ذات کے واسطے مال مذکور قرض لے اور اگر یتیم کا کوئی وصی ہو تو قاضی کو قرض دینا
منع ہی چنانچہ قنیہ مین ہے کذا فی الطحطاوی مستغل وہ چیز ہے جسمین آمدنی ہو چنانچہ زمین زراعت کی یا مکان کرایہ کا یا غلام کمائی کا ہو ۱۲ کاسب ولہ اخذ المال من اب
مبذر ووضعه عند عدل قنیہ اور قاضی کو جائز ہے فضول خرچ باپ سے مال کا چھین لینا اور اوسکو کہیں چھوڑنا مرد عادل کے پاس کذا فی القنیہ یعنی اسواسطے
کہ تا طفل صغیر کا مال برباد نہو جاوے ویکتب الصک ندبا لیحفظه اور تمسک لکھوایا جاوے اموال مذکورہ کے قرض لینے والے سے بطریق استحباب کے تا قرض یاد رہے هم حموی نے
کہا صک عبارت ہے مال وغیرہ کے اقرار نامہ سے وہ فارسی معرب ہے لا اقرض الاب ولو قاضیا لانه لا یقضی لولده نہ قرض دیوے باپ اپنے فرزند صغیر کا مال اگرچہ
باپ قاضی ہو اسواسطے کہ باپ قضا نہین کرسکتا اپنے فرزند کے واسطے هم یعنے اگر مستقرض قرض کا منکر ہو تو گواہی کی حاجت ہوگی اور اوسکی سماعت
اور حکم دینا قاضی سے متعلق ہے اور قاضیکو اپنے فرزند کیواسطے حکم دینا جائز نہین تو جواز اقراض کی علت منتفی ہو گئی کذا فی الطحطاوی ولا الوصی و
لا الملتقط فان اقرضوا ضمنوا لعجزهم عن التحصیل بخلاف القاضی اور نہ قرض دیوے وصی یتیم کا مال اور نہ ملتقط لقطہ کسیکو قرض دیوے سو اگر
باپ اور وصی اور ملتقط قرض دینگے تو تاوان دینا اون پر لازم ہوگا بسبب اونکے عاجز ہونے کے تحصیل قرض سے بخلاف قاضی کے کہ وہ تحصیل پر قادر
هم شارح نے قدرت تحصیل قاضی سے جواب دیا اس معنوی روایت کا کہ باپکو طفل صغیر کا مال قرض دینا جائز ہے کیونکہ ولایت اوسکی قاضی کی ولایت سے
عام تر ہے اسواسطے کہ نفس اور مال مین دونوں کی ولایت یکسان ہے مگر مزید شفقت مین باپ زیادہ ہے قاضی سے تو ظاہرا باپ اوسکو قرض دیگا جو لیکر
منکر ہو جاوے خلاصہ جواب یہہ ہو کہ جواز قرض اور عدم قرض مین قرب قرابت اور زیادت ولایت کو دخل نہین بلکہ تمام قدرت علی الاسترجاع کا اعتبار ہے
بعد وجود اصل ولایت کے اور باپ کو پھیر لینے پر قدرت نہین بخلاف قاضی کے اسواسطے کہ اگر قاضی گواہون کو نپاوے بسبب موت یا غیبت کے تو اپنے علم
اور دانست پر حکم کریگا یا التحال لیگا کذا فی الطحطاوی عن الکمال ویستثنی اقراضهم للضرورة کحرق ونهب فیجوز اتفاقا بحر اور عدم جواز اقراض سے
اشخاص مذکورین کا قرض دینا مستثنے ہے بسبب ضرورت کے چنانچہ آتش زدگی یا غارتگری کا خوف ہو تو ایسی ضرورت مین بالاتفاق جائز ہے کذا فی البحر ومتی جاز
للملتقط التصدق فالاقراض اولی اور جبکہ ملتقط کو تصدق لقطہ جائز ہے تو اوس وقت مین قرض دینا بطریق اولی جائز ہوگا هم یعنے جب کہ بعد تعریف
ملتقط کو ظن غالب عدم طلب کا ہو تو اوسوقت اوسکا خیرات کرنا جائز ہے تو اس حالت مین قرض دینا بھی جائز ہے ولو قضی بالجور فالغرم علیه فی ماله ان
متعمدا واقر به ای العمد ولو خطأ فالغرم علی المقضی له درر اور اگر قاضی نے عمداً جور کا حکم دیا تو تاوان قاضی پر ہے اوسکے ذاتی مال مین اگر
بقصد حکم کیا اور اقرار بھی کیا بقصد جور کا اور اگر خطا سے حکم دیا تو تاوان مقضی له پر ہے جسکے واسطے حکم دیا کذا فی الدرر هم حکم قاضی جب کہ خلاف حق واقع
ہو تو دو وجہ سے خالی نہین بطریق خطا یا بطریق عمد خطا کی دو صورتین ہین پہلی صورت یہہ کہ حق اللہ مین ہو دوسری صورت یہہ کہ حق العباد مین تو اگر حق العباد مین ہے اور اوسکا
رد ممکن ہو اسطرح پر کہ مال یا صدقہ یا طلاق یا عتاق کا حکم دیا پھر خطا ثابت ہو گئی اسطرح کہ شہود غلام یا کفار یا محدود فی القذف نکلے تو قاضی اپنا حکم باطل کریگا
غلام مالک کو دیگا اور عورت اوسکے زوج کو اور مال ضامن کو اور اگر خطا ایسی ہوئی جسکا پھیرنا ممکن نہین اسطرح پر کہ قصاص کا حکم دیا اور استیفاء قصاص ہو چکا
تو مقضی له پر قصاص کا حکم ندیگا کیونکہ شبہہ قضا مانع ہے قصاص سے لیکن مقضی له کے مال مین خون بہا واجب ہوگا یہہ سب کچھ اس صورت مین ہے جب کہ قاضی کی خطا
بینہ یا مقضی له کے اقرار سے ثابت ہوا اور اگر خطا قاضی کے اقرار سے ظاہر ہو تو یہہ مقضی له کے حق مین ظاہر نہوگا جبتک کہ حکم کو مقضی له کے حق مین باطل
نکریگا اور اگر قاضی نے حق اللہ مین خطا کی اسطرح پر کہ حد زنا یا حد سرقہ یا حد شرب خمر کا حکم دیا اور رجم اور قطع اور حد کا استیفا ہوا پھر ظاہر ہوا کہ شہود عبید یا کفار
یا محدود فی القذف ہین تو تاوان اوسکا بیت المال مین ہے اور اگر قاضی نے عمداً ظلم کیا حکم مین اور ایسکا اقرار کیا تو اوسکے مال مین تاوان ہوگا بسبب زجر
مذکور مین اور قاضی پر تعزیر ہوگی بسبب ارتکاب جریمہ عظیمہ اور معزول ہوگا قضا سے کذا فی الطحطاوی عن الهندیہ ملخصا وفی المنح تعزیرا بالسراج قال ... لو قال

قاضی اگر حکم مین خطا کرے

لتعلق حق الغیر انعزل عن القضاء وفیہ عن ابی یوسف اذا غلب جورہ ورشوتہ ردت قضایاہ وشہاداتہ اور ینابیع میں ہے کہ اگر کوئی مرتکب
کبیرہ کا ہوا کہ اگر قاضی نے کسی کو عمدا ظلم کیا تو معزول ہو جائیگا قضا سے اور امام ابو یوسف سے روایت ہے کہ جب قاضی کا ظلم اور رشوت غالب ہو تو اوسکے فیصلے
اور گواہی مردود ہو **فروع** مسائل متفرقہ شتی کے القضاء مظہر لا مثبت قضا ظاہر کرنے والی ہے حق کی نہ ثابت کرنے والی حتی یعنی حکم قاضی مظہر
ہے حق کا اس واسطے کہ حق ثابت ہے عند اللہ قبل حکم کے اور اوسکا مثبت نہیں جو قبل حکم ثابت نہیں ہے اسی صورت میں ہے جب کہ حکم واقع کے مطابق ہوا اور
اگر مخالف واقع ہو تو حکم اب مثبت ہوگا چنانچہ حکم شہادت کا ذکر گذر گیا کذا فی الطحطاوی ویتخصص بزمان ومکان وخصومۃ حتی لو امر السلطان بعدم سماع
الدعوی بعد خمسۃ عشر سنۃ فسمعہا لم ینفذ اور قضا خصوصیت قبول کرتی ہے زمان اور مکان اور خصومت کی تو اگر سلطان امر کرے عدم سماع دعوی کا
پندرہ برس کے بعد سو قاضی نے دعوی سنا تو حکم نافذ نہ ہوگا عم ظہیریہ کی مختصر میں ہے کہ اگر امام ایک مرد کو ایک دن یا ایک مجلس کے واسطے قاضی مقرر کرے تو جائز ہے
اور خلاصہ میں ہے کہ اگر سلطان قضا میں خصومت استثنا کرے جیسے یوں کہے کہ فلانا مقدمہ فیصل نکرنا تو صحیح ہے کذا فی الطحطاوی قلت فلا تسمع الان بعدہا
الا بامر الا فی الوقف والارث ووجود عذر شرعی وبہ افتی المفتی ابو السعود فلیحفظ میں کہتا ہوں تو اب بعد امر سلطان کے دعوی سنا جاویگا پندرہ
برس کے بعد مگر سلطان کے امر سے لیکن وقف اور میراث اور موجود ہونے عذر شرعی میں بعد پندرہ برس کے بلا امر سلطان بھی مسموع ہوگی اسیکا فتوی دیا ہے مفتی ابو السعود نے
تو اسکو یاد رکھنا چاہیے عم حموی نے اپنے استاذ یحیی مستاری سے نقل کیا کہ سلاطین جیسے سلاطین روم اب اپنے قاضیوں کو حکم کرتے ہیں اپنی سب ولایت میں کہ
دعوی نسنیں پندرہ برس کے بعد سوای وقف اور ارث کے انتہے اور یہ نہی قطع حیل اور دفع تزویر کے واسطے ہے اور یہ جو روایت تیس برس یا
چھتیس برس کی خلاصہ اور مبسوط اور فتاوی عتابی میں ہے درباب عدم سماع سو یہ روایت قبل صدور نہی سلطانی ہے عذر شرعی چنانچہ طفل اور دیوانگی اور
غیبت کذا فی الطحطاوی مختصرا امر السلطان انما ینفذ اذا وافق الشرع والا فلا اشباہ من القاعدۃ الخامسۃ وفوائد شتی فلو امر قضاتہ بتحلیف
الشہود وجب علی العلماء ان ینصحوہ ویقولوا لہ لا تکلف قضاتک الی امر یلزم منہ سخطک او سخط الخالق تعالی حکم بادشاہ کا ہوتا نافذ نہیں
ہے جب تک شرع کے موافق ہو اور نہیں تو نافذ نہیں چنانچہ اشباہ کی پانچویں قاعدہ اور فوائد شتے میں مذکور ہے تو اگر بادشاہ نے اپنے قاضیوں کو شاہدوں کی قسم
لینے کا حکم کیا تو عالموں پر واجب ہے کہ بادشاہ کو نصیحت کریں اور اوس سے کہیں کہ اپنے قاضیوں سے وہ امر نکروائیے جس سے آپکا غضب لازم آوے یا خالق برتر کا
غضب یعنی اگر تیری اطاعت کریں تو خالق کا غضب ہے اور اگر تیری نافرمانی کریں تو تیرا غضب ہے عم صاحب بحر نے ائمہ حنفیہ سے نقل کیا کہ امام کی اطاعت غیر معصیت میں
واجب ہے تو اگر سلطان ایک دن کے روزہ رکھنے کا حکم کرے تو روزہ واجب ہوگا عم فیہ سو جواز تحلیف منقول ہے کہ قاضی کو شاہدوں سے قسم لینا جائز ہے مفتی ابو
سعود نے کہا کہ یہ مقید ہے اس قید کے ساتھ کہ جب قاضی قسم لینے کو درست جانے اسطرح پر کہ وہ صاحب رای ہو یعنی مجتہد ہو اور اگر صاحب الرای نہو تو
تحلیف نہیں جائز ہے کذا فی الطحطاوی قضاء الباشا وکتابہ الی القاضی جائز ان لم یکن قاض مولی من السلطان قضا باشا کی اور مکتوب اوسکا قاضی
کیطرف جائز ہے اگر سلطان کی طرف سے قاضی معین نہو عم باشا امیر کو کہتے ہیں روم میں باشا کی قید اسواسطے لگائی کہ قضا سلطان کی بقول اصح مفتی بہ نافذ ہے
چنانچہ ادب القضا میں ہے کذا فی الطحطاوی والمحکم کالقاضی الا فی اربعۃ عشر مسئلۃ ذکرناہا فی شرح الکنز یعنی البحر اور حکم یعنی پنچ قاضی کی مانند
ہے مگر چودہ مسئلوں میں جنکو ہم نے ذکر کیا ہے شرح کنز یعنے بحر الرائق میں عم بحر الرائق میں سترہ مسئلے مذکور ہیں اسطرح کہ حکم جب فیصلہ کرے تو فیصلہ نقض نہ ہو
میں پھر اوسکا مرافعہ ہو قاضی کی طرف تو اگر اوسکے مذہب کے موافق ہو تو جاری کرے نہیں تو باطل کر دیوے آور تحکیم پر قاضی ضمین ضرور ہے آور تحکیم کی تعلیق
آور اضافت ابو یوسف کے نزدیک جائز نہیں آور تحکیم حد اور قصاص اور دیت میں بقول صحیح جائز نہیں آور فسخ یمین مضافہ میں جواز تحکیم کا فتوی
نہ دیا جاوے اگرچہ قول صحیح میں وہ نافذ ہوا اور محکم کا حکم غائب کی طرف متعدی نہیں ہوتا اگر ادعا سے الغائب سبب ہو ادعا علی الحاضر کا مگر ایک مسئلہ میں آور جائز
نہیں مکتوب محکم کا قاضی کیطرف جیسے قاضی کا مکتوب اوسکی طرف جائز نہیں آور محکم حکم کرے تو قاضی کے مکتوب پر مگر جبکہ دونوں خصم راضی ہوں آور اگر
محکم مرتد ہو جاوے تو معزول ہوگا پنچایت سے سو اگر بعد ارتداد پھر اسلام قبول کریگا تو تحکیم جدید کی حاجت ہوگی آور اگر محکم گواہی کو بسبب تہمت کے قبول کرے تو قا

اور دوسری پنچکو اوسکا قبول کرنا درست ہی اور پنچ کا حکم ایک وارث سی باقی وارثون کے طرف نہیں پہونچتا اور محکم کا حکم بنفسہ بائع کے بائع کے
طرف نہین پہونچتا مگر جب کہ وہ تحکیم سے راضی ہوا اور اگر محکم نے وکیل پر عیب مبیع کا حکم کیا تو اوسکا حکم موکل کیطرف نہین متعدی ہوتا اور حکم اوسکا بیٹے کے
وصی پر نافذ نہین جسمین صغیر کا ضرر ہو اور حکم محکم کا تحکیم کے ساتھ مقید نہین بلکہ اوسکو حاکم جائز ہے جیسے بلا دین یعنی بعد رضای متخاصمین اور اگر محکم تین
اختلاف ہو گواہی کے اختلاف کے سبب سے سو ایک گواہ کہتا ہے کہ اسکو خصومت مین وکیل کیا ہے فلانے فقیہ کیطرف اور دوسرا شاہد کہتا ہے کہ دوسرے
فقیہ کیطرف تو ایک فقیہ کو حکم کرنا جائز نہین اور محکم کا حکم رافع خلاف نہین بخلاف قاضی کے جمیع مسائل مذکورہ مین جیسے کہ کہا محل ان مسائل کا باب التحکیم
انتہی ملخصا اور منجملہ مسائل مذکورہ یہہ ہے کہ لعان بین الزوجین مین محکم کا حکم جائز نہین چنانچہ برجندی مین ہے کذا فی الخطاء و فی الفصل الاول من
جامع الفصولین القاضی بتاخیر الحکم یاثم و یعزل و یعزر اور جامع الفصولین کی فصل اول مین ہے کہ قاضی حکم کی تاخیر سے گنہگار ہوتا ہے اور
معزول کیا جاوے اور تعزیر دیجاوے و فی الاشباه لا یجوز للقاضی تاخیر الحکم بعد وجود شرائطه الا فی ثلاث لریبة و لرجاء صلح القارب و اذا
استمہل المدعی اور اشباہ مین ہے کہ جائز نہین قاضیکو تاخیر کرنا حکم دینے مین شرائط حکم کے پائے جانے کے بعد مگر تین وجہ سے تاخیر جائز ہے شک اور اشتباہ
کے سبب سے اور امید صلح اقارب سے اور جب کہ مدعی مہلت چاہے ہم اشتباہ یہہ کہ قاضی کو شہود مین شبہہ پڑے چنانچہ اسطرح کہ تین گواہون نے قاضی کے
پاس ایک مقدمہ مین گواہی دی اور ہنوز اونکی گواہی کے بموجب حکم نہین ہوا کہ ایک گواہ اونمین سے بولا استغفر اللہ مینے جہوٹی گواہی دی اور قاضی نے یہہ
کلام سنا مگر یہہ معلوم نہین کہ تینون مین سے کسنے یہہ کلام کیا سو قاضی نے انکو اونسے پوچھا سو سب بولے کہ ہم اپنی گواہی پر قائم ہین تو قاضی انکی گواہی پر
حکم نکرے اور لسان الحکام مین ہے کہ جب قاضی کے پاس بہائی یا چچیرے بہائی جہگڑا لاوین تو قاضی کو لائق ہے کہ اونکو تہوڑا ٹالے اور جلدی حکم نکرے شاید
وہ باہم صلح کرلین اسواسطے کہ حکم اگرچہ حق ہو مگر اکثر عداوت کا سبب ہو جاتا ہے بہائیون مین علامہ شیخ صالح نے کہا کہ تاخیر حکم بامید صلح اقارب مین محصور
نہین بلکہ اجانب مین بھی ایسا ہی کرنا چاہیے کیونکہ حکم قاضی کینہ کا مورث ہی لہذا حتے الامکان اس سے احتراز کرنا چاہیے اور یہہ مخالف نہین قضا فی الفور کے اسواسطے کہ
قضا فی الفور صورت پر محمول ہے جب کہ قاضی کو حصول صلح کی توقع نہو اور اسکا موید ہوتا ہے جو اختیار اور خزانۃ الاکمل مین ہے کہ جب قاضی کو رضای خصمین کی
توقع ہو تو اونکے رد کرنے مین کچھ مضایقہ نہین اور دونون مین حکم جاری نکرے شاید صلح کرلین اور اونکو دو بار سے زیادہ رد نکرے اور اگر توقع صلح نہو
تو حکم جاری کردے انتہی اور جیسے استمہال مدعی سے تاخیر حکم جائز ہے ویسے ہی استمہال مدعا علیہ سے جب کہ وہ دفع دعوی کا مدعی ہو بشرطیکہ دفع صحیح کا مدعی ہو
نہ دفع فاسد کا اور ایک صورت اور باقی رہگئی جسمین تاخیر قضا جائز ہے یعنی جب کہ قاضی اہل شہر کے فتوی پر اعتماد نکرے اور دوسرے شہر کے علما سے فتوی دریافت
کرے تو تاخیر قضا سے گنہگار نہوگا چنانچہ خلاصہ مین ہے کذا فی الخطاء لا یصح رجوعه عن قضائه الا فی ثلاث لو بعلمه او ظهر خطاؤه او بخلاف مذهبه
اور قاضی کو اپنے حکم سے پہر جانا یعنی اوس پر عمل نکرنا اور اسکو باطل کردینا جائز نہین مگر تین صورتون مین اگر حکم کیا اپنے علم اور دانست پر یا حکم کی خطا ظاہر ہوگئی
یا اپنے مذہب کے مخالف حکم دیا اما اپنے علم پر حکم کیا پہر ظاہر ہوگیا کہ اوسکا علم وہم تہا چنانچہ قاضی کے نزدیک ایک شخص نے دوسرے شخص کے واسطے مبلغ کا اقرار
کیا اور دونون وہان سے غائب ہوگئے پہر دو شخصون نے دعوی کیا قاضی کے پاس سو قاضی نے ایک پر حکم کیا اس گمان سے کہ یہہ شخص وہی معترف ہی پہر معلوم ہوا
کہ یہہ اوسکے سوا کوئی اور ہے تو قاضی کو حکم توڑنا جائز ہے بلکہ واجب ہی اور ظہور خطا کی یہہ صورت ہی کہ مثلا حنفی المذہب نے متاع محتمل القسمۃ کی صحت ہبہ کا
حکم دیا پہر اوسکو اپنی خطا ظاہر ہوگئی اور خلاف مذہب کا حکم دینا عمدا یا سہوا سابق بتفصیل مذکور ہو چکا فتح القدیر مین ہے کہ امام کے نزدیک قاضیکو اپنے علم پر
حکم کرنا جائز ہے اس شرط سے کہ جانتا ہو اپنے عہدہ قضا کی وقت اوس شہر مین جہان کا وہ قاضی ہے اوس حق کا علم جو حد خالص للہ نہین چنانچہ قرض یا غصب
یا طلاق قبل عہدہ قذف اور اگر قبل عہدہ قضا جانتا ہو حقوق العباد مین پہر وہ قاضی ہوا اور وہ مقدمہ اوسکے سامنے آوے یا اپنی حالت قضا مین جان چکا
غیر شہر مین پہر اوس شہر مین داخل ہوا اور مقدمہ اوسکے پاس رجوع ہوا یا ایک حادثہ معلوم ہوا اور وہ اسی شہر مین قاضی ہے پہر وہ معزول ہوگیا پہر بحال
سابق منصوب ہوا تو امام کے نزدیک حکم نکرے اور صاحبین کے نزدیک حکم کرے اور حد شرب اور زنا مین تو قضا بالعلم قاضی بالاتفاق نافذ نہین انتہی مختصرا فصل

شرط القضاء بالعلم قاضی

هذا قاله الشرنبلالی اور وہبانیہ مین سے محبوس ہو ولی طفل صغیر کے دین مین یہان تک کہ اوسکو ادا کرے یا صغیر کی محتاجی ظاہر کرے مین کہتا ہون لیکن وہبانیہ کے شارح یعنی عبد البر نے مقدم ذکر کیا ہے قاضی خان سے کہ آزاد اور غلام اور بالغ اور صغیر محبوس ہونیمین برابر ہین تو غور کرنا چاہیئے ولی کی نفی حبس کو یہان یہہ قول ہے شرنبلالی کا یعنی جب حبس صغیر جائز ہوا تو ولی اوسکا اوسکو محبوس ہوگا هم خلاصہ مین ہے کہ صغیر محجور علیہ محبوس نہین کیا جاتا دین استہلاک کے ولیکن اوسکا باپ یا وصی حبس کیا جاتا ہے اور ظاہر اوسکا توفیق مین القولین یہہ ہے کہ قاضیخان کا کلام صغیر ماذون مین اور خلاصہ اور وہبانیہ کا کلام صغیر محجور علیہ مین ہے چنانچہ خلاصہ کی عبارت سے صاف ظاہر ہوتا ہے کذا فی الطحطاوی قال وليس للقاضي البيع مع وجود اب او وصي هي فائدة حسنة قلت وفي القنية ومتى باعا فللقاضي نقضه لو اصلح كما نظم الشارح فضمنته لكن مغيرا لبعضه فقلت شرنبلالی نے کہا اور قاضی کو بیع جائز نہین وجود باپ یا وصی کے اور یہہ خوب فائدہ ہے مین کہتا ہون اور یہہ مسئلہ تو قنیہ مین ہے اور جب کہ باپ اور وصی نے بیع کی تو قاضی کو اوسکا توڑدینا جائز ہے اگر نقض اصلح ہو چنانچہ وہبانیہ کے شارح نے اسکو نظم کیا ہے سو مین نے اسکو متن سے ملا دیا بعض الفاظ کو بدل کر سو یون کہا ہے وينقض بيع من اب او وصيه ولو مصلحا والاصلح النقض يسطر اور توڑی جاے بیع باپ یا اوسکے وصی کی اگرچہ باپ یا وصی مصلح ہو نہ مفسد اور حالانکہ نقض اصلح ہو یہہ حکم مسطور ہے کتب مذہب مین سے ويحبس في دين على الطفل والد ووصي وللتاديب بعض يصدق اور حبس کیا جاے طفل صغیر کے دین مین باپ اور وصی اور تادیب کے واسطے بعض علما حبس صغیر کی بہی صورت بتاتے ہین یعنی بعضون کے نزدیک حبس صغیر تادیب کے واسطے جائز ہے تاکہ وہ ڈہیٹ نہوجاے سه وفي الدين لم يحبس اب في مكاتب وعبد لمولاه كعكس فمعسر اور صغیر کے دین مین باپ محبوس نہین ہوتا یعنی اگر صغیر کا دین باپ پر ہو تو وہ محبوس نہوگا اور نہ مکاتب لڑکے دین کتابت ودیگر دین مین غلام مولی کے دین مین اور نہ مولی غلام کے دین مین اور نہ مدیون مفلس محبوس ہوتا ہے نعم لو العبد مديونا يحبس المولى بدينه لانه للغرماء ان اگر غلام پر غیر شخص کا تو مولیٰ محبوس ہوگا اوسکے دین مین اسواسطے کہ کسب غلام کا اب صاحب دیون کا حق ہے یعنی حبس مولی اسواسطے ہے تاکہ اونکو وہ دیون حاصل ہوجاوین جو غلام پر ہین کذا فی الطحطاوی وكذا المحبس بدين مكاتبه الا فيما كان من جنس الكتابة اور اسیطرح مولے محبوس ہوتا ہے اپنے مکاتب کے دین مین مگر اوس دین مین محبوس نہین ہوتا جو دین کہ کتابت کی جنس سے ہو یعنی اگر دین مکاتب پر مثلا دس من گیہون ہین اور کتابت ہوئی مثلا دس درم پر تو اس صورت مین بدل کتابت مغایر ہے دین کی تو مولے محبوس ہوگا اور اگر کتابت بہی دس من گیہون پر ہوئی ہے تو اب دین جنس کتابت سے ٹہیرا تو محبوس نہوگا ففي عتاق الوهبانية سه وفي غير جنس الحق يحبس سيدا بمكاتبه والعبد فيها مخير سو وہبانیہ کی کتاب العتاق مین ہے اور غیر جنس حق مین محبوس کرے مولے کو مکاتب اوسکا اور غلام کتابت مین مختار ہے یعنی چاہے تو کتابت کو غلام فسخ کردے بدون رضامندی مولے کے کذا فی الطحطاوی وفي حجرها سه ويحبس ذو الكتب الصحاح المحرر على الدين اذ بالكتب ما هو معسر اور وہبانیہ کی کتاب الحجر مین ہے اور صحیح کتابون والا کاتب محبوس ہوگا دین اسواسطے کہ بسبب کتابون کے وہ مفلس نہین هم قنیہ مین ہے کہ فقیہ پر دین ہے اور اوسکے پاس کتابین ہین تو وہ درحق قضاء دین مقدور والا ہے تو وہ محبوس ہوگا اگرچہ وہ فقیر ہے درحق صدقہ و وجوب زکوٰۃ کذا فی الطحطاوی

## باب التحکیم

یہہ باب ہے تحکیم مین یعنے پنچ مقرر کرنے مین تحکیم بہی قضا کی فروع سے ہے اور محکم یعنے پنچ کا رتبہ کمتر ہے قاضی سے حکمرانی مین اسواسطے کہ قاضی کا حکم عام ہے اور محکم کا حکم فقط اوسی پر مخصوص ہے جسنے اسکو پنچ ٹہیرایا اور پنچایت حدیث سے ثابت ہے اسواسطے کہ ابو شریح سے مروی ہے کہ ہنے کہا یا رسول اللہ میری قوم مین جب اختلاف ہوتا ہے کسی چیز مین تو میرے پاس آتے ہین سو مین اونمین حکم کردیتا ہون تو مجہہ سے فریقین راضی ہوجاتے ہین تو حضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا یہہ کیا خوب ہے رواہ النسائی کذا فی الفتح هو لغة جعل الحكم فيما لك لغيرك اور تحکیم لغت مین عبارت ہے اس سے کہ تو اپنے مال مین غیر شخص کے واسطے حکم کرنا مقرر کرے وعرفا تولية الخصمين حاكما يحكم بينهما اور تحکیم عرف مین عبارت ہے متولی اور مقرر کرنے خصمین سے ایک حاکم کو کہ وہ دونون مین حکم کردے وركنه لفظه الدال عليه مع قبول الاخر ذلك اور رکن تحکیم لفظ تحکیم ہے یا مخاصم کا وہ لفظ جو تحکیم پر دلالت کرے ساتھہ قبول کرلینے دوسرے کے یعنی محکم کے اسکو هم یعنی متخاصمین ایک مرد سے کہین کہ ہمنے تجہکو حکم مقرر کیا تا تو ہم مین حکم کرے اور وہ اسکو قبول کرے اور مانند اوسکے یہہ ہے کہ محکم کہے کہ مین تم دونون مین حکم کرتا ہون اور متخاصمین

تو اگر بائع اور مشتری نے اوسکو حکم مقرر کیا مبیع کے عیب مین سو اوس نے رد مبیع کا حکم کیا تو جائز نہین بالعکو اوسکا پہیر دینا اپنے بائع پر مگر بائع اول اور بائع ثانی اور مشتری کے راضی ہو جانے سے اوس شخص کی تحکیم پر کذا فی الفتح ثم استثناء الثلث یفید صحة التحکیم فی کل المجتہدات کحکمہ بکون الکنایات رواجع وفسخ الیمین المضافة الی الملک وغیر ذلک پہر دریافت کرنا چاہیئے کہ تین یعنے حد اور قصاص اور دیت علی العاقلہ کا استثنا کرنا مفید ہے صحت تحکیم کا جمیع مسائل مختلفہ مجتہدین مین چنانچہ کنایات کے رجعی ہونیکا حکم کرنا اور یمین مضاف الی الملک کا فسخ کر دینا وغیر ذلک ھم از انجملہ یہہ ہے کہ خود شدا من کی شہوت سے مساس کیا اور انتشار حاصل ہوا پہر زوجین نے ایک شافعی مذہب حکم مقرر کیا کہ وہ دونون مین حلت کا حکم کرے امام شافعی کے مذہب پر تو بقول اصح صحیح ہے کذا فی الخطاوی ملخصاً لکن ھذا یعلم ویکتم وظاھر الھدایة انہ یجیب بلا حل فتأمل لیکن اسکو یعنی صحت تحکیم مجتہدات کو معلوم کیجئے اور چہپاڑالئے اور ظاہر ہدایہ یہہ ہے کہ مفتی جواب دے کہ حلال نہین ہے سو تامل کرے ھم یعنے اگر مفتے سے کوئی اسطرح کا سوال کرے جسکا کتمان مصلحت کے واسطے واجب ہے تو یون جواب دے کہ حلال نہین ہے اور اول قول پر مفتے سکوت کرے اور کچہہ جواب ندے کذا فی الحلبی کتمان اسواسطے واجب ہے تا عوام الناس ہر مذہب پر دلیر نہو جاوین ق

صح اخبارہ باقرار احد الخصمین وبعدالة الشاھد حال ولایتہ ای بقاء تحکیمھما اور صحیح ہے خبر دینا محکم کا احد المتخاصمین کے اقرار اور شاہد کی عدالت مین اپنی ولایت کی حالت مین یعنے درصورت بقاء تحکیم متخاصمین ھم یعنے اگر مدعا علیہ سرکشی کرے اور محکم حاکم کو اوسکے اقرار کی خبر دے اخراج حق کے واسطے یا مدعی علیہ شاہد کو فاسق کہے اور محکم اوسکی عدالت ظاہر کرے تو صحیح ہے درحال بقاء تحکیم کیونکہ اوسکا اخبار اس حال مین قائم مقام ہے دو شاہدون کی شہادت کے کذا فی الخطاوی لا یصح اخبارہ بحکمہ لانقضاء ولایتہ صحیح نہین اوسکا خبر دینا اپنے حکم کا بسبب منقضی ہو جانے اوسکی ولایت کے یعنے حکم کے بعد اسکی ولایت باقی نرہی تو وہ بمنزلہ رعایا کے ہوگیا تو اب اوسکا اخبار بجای شہادت شاہدین نہین ہو سکتا ولا یصح حکمہ لابویہ وولدہ وزوجتہ کحکم القاضی اور صحیح نہین حکم محکم کا اپنے والدین اور ولد اور زوجہ کی منفعت کیواسطے جیسے قاضی کا حکم اشخاص مذکورین کے واسطے صحیح نہین ھم اشخاص مذکورین کی قید سے معلوم ہوا کہ بہائیون اور چچون اور ماموؤن کی اولاد اور خسر اور داماد کے واسطے اوسکا حکم صحیح ہے جیسے اونکے واسطے شہادت صحیح ہے کذا فی البحر بخلاف حکمھما ای القاضی والمحکم علیھم حیث یصح کالشہادة بخلاف قاضی اور محکم کے حکم کے اشخاص مذکورین کی مضرت پر کہ وہ صحیح ہے جیسے شہادت مضرت کی صحیح ھم حکما رجلین فلابد من اجتماعھما علی المحکوم بہ مدعی اور مدعا علیہ نے دو شخصون کو پنچ مقرر کیا تو دونونکا اجتماع محکوم بہ پر ضرور ہے یعنی اب ایک رای پر فیصلہ صحیح نہوگا تا وقتیکہ دونون متفق الرای نہون ولو رفع الی القاضی حکمہ ان وافق مذھبہ والا ابطلہ لان حکمہ لا یرفع خلافاً اور قاضی محکم کے حکم کو جاری کرے درصورت مرافعہ اگر قاضی کے مذہب کے موافق ہو اور اگر اوسکے مذہب کے مخالف ہو تو حکم کو باطل کرے اسواسطے کہ محکم کا حکم اختلاف مجتہدین کا رافع نہین ھم اسواسطے کہ ولایت محکم مین قصور ہے کہ وہ فقط محکمین پر مخصوص ہے بخلاف ولایت قاضی کہ وہ عام ہے تو اوسکا رافع خلاف ہوگا ولیس لہ للمحکم تفویض التحکیم الی غیرہ اور جائز نہین محکم کو تحکیم سپرد کرنا اپنے سوا کسی اور شخص کو یعنے اسواسطے کہ متخاصمین غیر کے حکم سے راضی نہین اور اگر غیر شخص حکم کرے اور محکم اسکو جائز رکہے تو جائز نہین مگر متخاصمین کی اجازت سے البتہ جائز ہوگا کذا فی الخطاوی وحکمہ بالوقف لا یرفع الخلاف علی الصحیح خانیة اور لزوم وقف پر محکم کا حکم کرنا رافع خلاف امام نہین بنا بر قول صحیح کذا فی الخانیہ یعنی امام کے نزدیک عدم لزوم وقف ثابت ہے تو بقول صحیح محکم کے حکم سے یہہ خلاف مرتفع نہوگا فلو رفع الی موافق لمذھبہ حکم ابتداء بلزومہ بشرطہ ولا یمضیہ لانہ لو یقع معتبرا پہر اگر محکم کے حکم کا مرافعہ ہوا اوس قاضی کے طرف جو محکم کے مذہب کے موافق ہے تو وہ سرنو سے لزوم وقف کا حکم کرے اوسکی شرط کے ساتھہ اور محکم کے حکم کو جاری نکرے کیونکہ وہ معتبر نہین واقع ہوا ھم لزوم وقف کی شرط یہہ ہے کہ صادر ہوا اہل سے اپنے محل مین کذا فی الخطاوی والحاصل انہ کالقاضی الا فی مسائل عد فی البحر منھا سبعة عشر منھا لو ارتد انعزل فاذا اسلم احتاج للتحکیم بحلاف القاضی خلاصۂ مقام یہہ ہے کہ محکم قاضی کے مانند ہے مگر چند مسائل مین قاضی کے مانند نہین اونمین سے بحر الرائق مین سترہ مسئلہ شمار کئے ہین از انجملہ یہہ ہے کہ اگر محکم مرتد ہو جاوے تو معزول ہوگا پہر جب مسلمان ہو تو تحکیم جدید کی حاجت ہوگی بخلاف قاضی کے کہ وہ اسلام بعد الارتداد سے معزول نہین ہوتا ومنھا لو رد الشھادة لتھمة فلغیرہ قبولھا اور از انجملہ یہہ ہے کہ اگر محکم رد شہادت کرے بسبب تہمت کے تو غیر کو قبول شہادت جائز ہے وینبغی ان لا یلی

الحبس ولکن اردا اور لائق تر یہ ہے کہ حکم متولی حبس نہو اور یہ جو اسکو صریح نہیں لکھا ہم نے یہ بحث ہو صاحب بحر کی غلطی سے کہا مصدر شہید نے تصریح کی ہے کہ اگر
کرحبس کا اختیار ہو وکذا الامر بالحکم فتی لہ الهدایۃ وینبغی ان لا یجوز ان یهدی الیہ وقت التحکیم اور اسیطرح ہم نے نہیں دیکھا کہ حکم کرنے کے وقت حکم کو ہدیہ دیا جائے
کرے کا حکم اور لائق ہے کہ ہدیہ قبول کرنا جائز نہو اگر منتا ہمسٹم اسکو ہدیہ دیا ہو تحکیم کے وقت

# باب کتاب القاضی الی القاضی وغیرہ

باب قاضی کے خط بھیجنے کا دوسرے قاضی کیطرف اور باب تحریر خط کا بیسنف نے وغیرہ کا ارادہ بعینہ قولہ والمرأۃ تقضی الخ سے ہے
لعط وغیرہ سے انتہاء قول کا ارادہ کیا والمرأۃ تقضی الخ یعنی عورت قاضی ہوتی ہے حد اور قصاص کے سوا اور الحکام میں ہم کتاب بھی مکتوب ہو اور غیرہ
عطف ہو کتاب پر کذا فی الطحاوی خلاصہ یہ ہے کہ اس باب میں قاضی کے خط کے احکام مذکور ہیں اور خط کے سوا اور بھی الحکام آئیں گے یکتب القاضی
الی القاضی فی کل حق بہ یثبت مع الشبہات استحسانا قاضی کتوب الیہ بھیجا ہو دوسرے قاضی کی طرف ہر ایک حق میں جو ثابت ہوتا ہے شبہوں کے ساتھ استحسان کے طریق سے یعنی ہم
اور نکاح اور طلاق اور شفعہ اور وکالت اور وصیت اور ایصا اور موت اور وراثت اور قتل موجب مال اور نسب اور غصب اور امانات اور مضاربت اور ایجاب
منقولا اور غیر منقول سب حقوق میں خط لکھنا جائز ہے اور یہی مروی ہے امام محمد سے اور یہی ہمارے مشائخ کا فتوی ہے اور سبکا فتوی ہے بسبب ضرورت کے کذا فی
الی غیر حد وقود لا یثبت مع الشبہۃ قاضی خط لکھے سوائے حد اور قصاص کے بسبب شبہہ کے یعنی شبہہ سے ثابت نہیں ہوتے اور اسواسطے کہ حد اور قصاص کی بنا
اسقاط پر ہے اور میں خط پر عمل کرنا اسکے اثبات کی کوشش ہے کذا فی الدرر وکان شہدوا علی خصم حاضر حکم بالشہادۃ وکتب حکمہ لیحفظہ اگر
شاہد گواہی دیں خصم حاضر پر تو قاضی بواسطہ شہادت حکم کرے اور اپنے حکم کو لکھے تاکہ محفوظ رہے ہم یہ قول مقصود بالذات نہیں بلکہ تحریر مکتوب الی القاضی کی
توطیہ ہے کذا فی الدرر تحریر حکم کا فائدہ یہی ہے کہ طول مدت سے واقعہ بھول نہ جاوے الا تحریر حکم کی حاجت نہیں کیونکہ حکم تمام ہو جاتا ہے حضور خصم سے یا اسکے
وکیل سے مگر جب کہ غائب ہو جاوے حکم کے بعد اور حکم کا منکر ہو تو اب لکھنا چاہیئے تاکہ اسکا حق ثابت رہے اور قاضی کا حکم نافذ بنا رہے کذا فی الزیلعی فی
کتاب الحکم وہو السجل الحکمی ای الحجۃ التی فیہا حکم القاضی ہذا فی عرفہم وفی عرفنا کتاب کبیر تضبط فیہ وقائع الناس اور حکم کی کتاب
وہی سجل حکمی ہے یعنی وہ حجت اور سند جسمیں قاضی کا حکم مندرج ہو یہ اصطلاح انہی سلف میں اور ہماری عرف میں سجل حکمی وہ بڑی کتاب ہے جسمیں لوگوں کے نزاع
اور مقدمات لکھے جاویں ہم شرح میں ہے کہ سجل قاضی کا نوشتہ ہے جسمیں اسنے اپنا حکم لکھا ہو اور دوسرے قاضی کے پاس بھیجا یا نہ بھیجا اور محضر وہ ہے جو قاضی کے پاس اجرا
کی روایتی وصف دعوی اور اسامی شہود اور دوامی کتاب اور کفایہ میں ہے کہ محضر وہ ہے جسمیں دعوی لکھا گیا قبل جواب دوسرے کے پھر جب اوسنے جواب دیا یا اقامت
بینہ ہوئی تو وہ توشیح ہے اور جب قاضی نے حکم کیا تو وہ سجل ہے کذا فی الطحاوی وان لم یکن الخصم حاضرا لم یحکم لانہ حکم علی الغائب وکتب الشہادۃ
الی قاض یکون الخصم فی ولایتہ لیحکم القاضی المکتوب الیہ بہا علی رأیہ وان کان مخالفا لرأی الکاتب لانہ ابتداء حکم وہو نقل الشہادۃ حقیقۃ
ویسمی الکتاب الحکمی ولیس بسجل اور اگر خصم حاضر نہو تو قاضی حکم نکرے کیونکہ یہ غائب پر حکم ہے اور لکھے گواہی کو اوس قاضی کے طرف جسکی ولایت میں خصم ہو
تاکہ قاضی مکتوب الیہ گواہی پر اپنے مذہب کے موافق حکم کرے اگرچہ اوسکا مذہب مخالف ہو قاضی کاتب کے مذہب کے کیونکہ یہ ابتدا حکم ہے اور وہ یعنی قاضی کاتب کا نوشتہ
نقل ہے شہادت کی سنے حقیقۃ یہ ہے اسواسطے کہ قاضی کاتب نے اسمیں حکم نہیں لکھا اور قاضی کاتب کا مکتوب ہے کتاب حکمی ہے اور سجل ہم سجل اسواسطے
ہیں کہ اسمیں حکم مندرج نہیں اور اسکو کتاب حکمی کہا باعتبار انجام کار کے وقرأ الکتاب علیہم او اعلمہم بہ وختم عندہم ای عند شہود الطریق او
قاضی کاتب کتاب مذکور کو شہود طریق پر پڑھے یا اونکو فقط مضمون سے مطلع کرے اور اپنی مہر کرے مکتوب پر اونکے سامنے ہم شہود طریق وہ ہیں جو قاضی
کے پاس جائیں دوسرے قاضی کے پاس اور اونکے سامنے خط پڑھنے کا فائدہ یہ ہے کہ یاد رہے کیونکہ یادگاری ضرور ہے وقت شہادت سے تا اوائے شہادت طرفین کے
نزدیک کذا فی السراج فتوی یہ ہے کہ اگر خط شہود کے پاس ہو تو مہر شرط نہیں اور اگر مدعی کے پاس ہو تو مہر شرط ہے کذا فی القہستانی وسلم الکتاب الیہم بعد کتابۃ عنوانہ
ای باطنہ وعنوان یکتب فیہ اسمہ واسم المکتوب الیہ وشہرتہما اور سپرد کرے خط شہود کو نام لکھنے کے بعد خط کے اندر اور سرنامہ یہ ہے کہ اسمیں اپنا
نام اور مکتوب الیہ کا نام اور شہرت دونوں کی لکھے ہم یعنی فقط نام اور کنیت عنوان میں کافی نہیں تا وقتیکہ دادا اور لقب لکھے جس سے دونوں مشہور ہوں

اسواسطے کہ نام اور کنیت میں لوگ مشترک ہوتے ہیں اور حموی نے کہا یہ شرط ہے کہ تاریخ لکھے اور اگر تاریخ نہوگی تو مقبول نہیں انتہے اور یہ شرط ہے کہ مدعی اور مدعا علیہ کا نام بوجہ امتیاز لکھے اور حق اور سبب ذکر کرے اور چاہیے تو شہود کا ذکر بھی کرے کذا فی الطحطاوی فلو کان متعاونا علی ظاہرہ لم یقبل قیل ھذا فی عرفہم وفی عرفنا یکون علی الظاہر فیتعلق بہ سواے عنوان لکھنے سرنامہ خط کے اوپر ہو یعنی لفافہ پر تو مقبول نہوگا بعضوں نے کہا کہ یہ سابقین کے عرف میں تہا اور ہمارے عرف میں عنوان ظاہر خط پر ہوتا ہے تو اسی پر عمل کیا جائیگا واکتفی الثانی بان یشہدہم انہ کتابہ وعلیہ الفتوی کما فی العزمیۃ عن الکفایۃ وفی الملتقی ولیس الخبر کالعیان اور ابو یوسف نے کفایت کی ہے اسپر کہ قاضی کاتب شاہدوں کو اسپر گواہ کرے کہ وہ اوسکا خط ہے یعنی خط کا پڑہنا شہود طریق کے سامنے اور تسلیم کرنا جیسا کہ طرفین کا مذہب ہے ضرور نہیں اور اسی قول پر فتوی ہے چنانچہ عزمیہ میں کفایہ سے اور ملتقی میں ہے کہ خبر دیکھنے کے برابر نہیں ہے اسلئے ابو یوسف قاضی ہوئے تہے اور اونہوں نے وقائع کو دیکہا اور جسمیں مصلحت تہی اسکو معاینہ اور معلوم کیا اور طرفین کو مصالح قضا کا معاینہ نہیں ہوا تو معاین تجربہ کار کا قول لائق فتوی ہے کذا فی الطحطاوی فاذا وصل الی المکتوب الیہ نظر الی ختمہ اولا ولا یقبلہ ای لا یقرأہ الا بحضور الخصم وشہودہ پہر جب خط پہنچے مکتوب الیہ کو تو اوسکی مہر کو پہلے دیکھے اور اسکو قبول نکرے یعنے اوسکو نہ پڑہے مگر خصم اور اوسکے شہود طریق کے سامنے ہم تو اگر مدعا علیہ حق کا اقرار کرے تو خط کی کچہہ حاجت نہیں اور اگر منکر ہوا اور مدعی کہے کہ میرے ساتھہ قاضی کا خط ہے تو اوس سے خط کی گواہ طلب کرے یہی مطلب ہے مصنف کا کہ شہود کے سامنے خط پڑہے یعنی شہود خط اور شہود طریق کے سامنے اور شہود طریق یا دو مرد ہیں یا ایک مرد اور دو عورتیں جو اسکی گواہی دیں کہ یہہ فلانے قاضی کا خط ہے کذا فی الطحطاوی ولا بد من اسلام شہودہ ولو کان لذمی علی ذمی لشہادتہم علی فعل المسلم اور ضرور ہے شہود طریق کے اسلام سے اگرچہ قاضی کا خط ذمی کے واسطے ہو دوسرے ذمی پر بسبب اونکے گواہ ہونیکے مسلم کے فعل پر یعنے اگرچہ مدعی اور مدعا علیہ کافر ہوں تو بہی اسلام شہود ضرور ہے کیونکہ وہ مسلمان کے فعل کے گواہ ہیں یعنے قاضی نے اونکو اپنے خط کا گواہ قرار دیا ہے الا اذا اقر الخصم فلا حاجۃ الیہم ای الشہود مگر جب کہ مدعا علیہ نے دعویکا اقرار کیا تو شہود کی کچہہ حاجت نہیں بخلاف کتاب الامان فی دار الحرب حیث لا یحتاج الی بینۃ لانہ لیس بملزم بخلاف کتاب الامان کے دار الحرب میں کہ اسمیں شہود کی کچہہ حاجت نہیں کیونکہ وہ لزم نہیں یعنے سلطان چاہے امان دے چاہے ندے ہم منح الغفار میں عنایہ سے منقول ہے کہ جب خط آوے کفار کے بادشاہ کا طلب امان کیواسطے لکہے تو اب اسکی حاجت نہیں کہ شہود گواہی دیں کہ یہہ خط دار الحرب کے بادشاہ کی طرف سے ہے تو بہتر تہا کہ شارح بجای فی دار الحرب کے من دار الحرب کہتا کذا فی الطحطاوی وفی الاشباہ لا یعمل بالخط الا فی مسئلۃ کتاب الامان و یلحق بہ البراءات اور اشباہ میں ہے کہ خط معمول بہ اور لائق عمل کے نہیں مگر کتاب الامان کے مسئلے میں اور کتاب الامان سے ملحق ہیں فرامین سلاطین درباب وظائف ہم براآت سے مراد فرمانات سلطانیہ ہیں کسی انسان کی نظارت یا وظیفہ تدریس وغیرہ وظائف کے مقرر کرنیکے واسطے اور یہہ الحاق صاحب اشباہ کیطرف سے ہے نہ منصوص مذہب کذا فی الطحطاوی ودفتر بیاع وصراف وسمسار اور خط پر عمل نہیں مگر بیاع اور صراف اور متوسط بین البائع والمشتری کے دفتر یعنی اونکے بہی کہاتے پر ہم دفتر بیاع عطف ہے کتاب الامان پر کیونکہ وہ منصوص اہل مذہب سے ہے نہ ملحق ابو سعود نے خزانۃ الاکمل سے نقل کیا کہ بیاع وہ شخص ہے کہ اہل دانش اوسکے قول پر خرید فروخت میں اعتماد کریں اور بیاع سے دلال مراد نہیں کیونکہ اوسکے قول پر اعتماد نہیں شہادت میں تو کتابت میں کیونکر اعتماد ہوگا انتہی علامہ عبد البر نے شرح منظومہ میں بزازیہ سے نقل کیا کہ علماء بلخ نے کہا کہ یادگار بیاع کا بخط بیاع حجت لازم ہے اسپر تو اگر بیاع کہے کہ مینے اپنا نوشتہ پایا کہ میرے اوپر فلانے کے اتنے درم ہیں تو اوسپر دین لازم ہو گیا سرخسی نے کہا اور اسیطرح صراف اور سمسار کا خط ہے انتہے تو موضوع مسئلہ اسصورت میں ہے کہ جب کاتب پر دین ہو نہ کاتب کا دین خزانۃ الاکمل میں ہے کہ صراف نے اپنی ذات پر کچہہ مال معین لکہا یعنی مجہپر فلانے کا اتنا دین ہے اور خط اوسکا اہل شہر اور سوداگروں میں معلوم ہے پہر وہ مرگیا اور وہ اوسکا حساب دین لکہا اور اوسکے وارثوں سے دین کا مطالبہ کیا اور میت کا خط لوگ پہچانتے ہیں تو اوسکے دین کا حکم ہوگا اوسکے ترکہ میں انتہے طرطوسی نے ان مسائل پر اعتراض کیا کہ فقہا نے کہا ہے کہ خط مشابہ ہوتا ہے دوسرے خط کے اور یہاں اسکا اعتبار نہیں کیا اسکی وجہ نہیں کہلتی اشباہ میں کہا ابن وہبان نے اسکا جواب دیا کہ وہ اپنے دفتر میں نہیں لکہتا مگر وہ دین جو اوسکا ہے اور اسپر ہے انتہی جیسے دائر

اگر ابتدا سے تعمیم کی ہو تو جائز نہیں اور ابو یوسف نے تعمیم ابتدائی کو جائز کہا ہے اور اسی پر عمل ہے کذا فی الخلاصہ لا یبطل بموت الخصم أیّاً کان لقیام وارثه او
وصیّه مقامه خط باطل نہیں ہوتا ہے خصم کی موت سے کوئی ہو خواہ مدعی ہو یا مدعا علیہ بسبب قائم ہونے اوسکے وارث یا وصی کے اوسکے مقام پر قلت وکذا
لا یبطل بموت شاهدِ الاصل کما سیأتی متناً فی بابه خلافاً لما وقع فی الخانیة هنا فانّه مخالف لما ذکره بنفسه ثمّه فتنبّه اور ایسے ہی خط باطل
نہیں ہوتا شاہد اصل کی موت سے چنانچہ شہادت علی الشہادۃ کے باب میں متن کے اندر آویگا بخلاف اوسکے جو خانیہ میں یہاں واقع ہوا ہے کہ وہ مخالف ہے اوس
قول کے جو خود مصنف خانیہ نے وہاں یعنے شہادت علی الشہادۃ کے باب میں ذکر کیا ہے سو خبردار رہنا اس مخالفت سے ہم خانیہ میں اس مقام پر مذکور ہے کہ شہادت
فرع اصل کی موت سے باطل ہے کذا فی الحلبی واعلم انّ الکتابة بعلمه کالقضاء بعلمه فی الاصحّ بحر فمن جوّزه جوّز هذا ومن لا فلا الّا انّ المعتمد عدم
حکمه بعلمه فی زماننا اشباه. اور معلوم کر کہ کتابت یعنی قاضی کا خط لکھنا دوسرے قاضی کو بواسطہ اپنی دانست کے نہ حکم کرنیکے اپنے علم و دانست سے ہی قول صحیح
میں کذا فی البحر سو جسنے قضا بعلم قاضی جائز رکھی ہے اوسنے کتابت بھی اوسکی دانست سے جائز رکھی اور جسنے قضا بعلم جائز نرکھی اوسنے کتابت بھی جائز نہ کی مگر یہ ہے
حکم کرنا قاضی کا اپنے علم سے ہمارے زمانے میں قول معتمد نہیں کذا فی الاشباہ ہم پھر جب قضا بعلم معتمد نہوئی تو کتابت بعلم کیونکر معتمد ہوگی وفیها الامام یقضی بعلمه
فی حدّ قذفٍ وقودٍ وتعزیرٍ اور اشباہ میں ہے کہ سلطان حکم کرتا ہے اپنی دانست سے حد قذف اور قصاص اور تعزیر میں قلت فقیدُ الامام قیدٌ کما قدّمناه
فی الحد ولم اره لکن فی شرح الوهبانیة للشرنبلالی والمختار الآن عدم حکمه بعلمه مطلقاً میں کہتا ہوں سو کیا سلطان قید ہی قضا بعلم کے
مسئلے میں چنانچہ ہم اسکو پہلے ذکر کر چکے ہیں حدود میں میں نے اسکو صریح نہیں دیکھا لیکن شرنبلالی کی شرح وہبانیہ میں ہے اور مختار اب عدم حکم قاضی ہے اپنے علم سے مطلقاً
ہم شارح نے شرح وہبانیہ سے استدراک کا قصد کیا ہے یعنی ذکر امام قید ہے کیونکہ قاضی حکم نہیں کرتا بقول معتمد مطلقاً خواہ حقوق العباد خالصہ میں حکم ہو خواہ حد قذف
اور قصاص اور تعزیر میں کذا فی الطحطاوی کما لا یقضی بعلمه فی الحدود الخالصة لله تعالی کزناءٍ وخمرٍ مطلقاً جیسے قاضی حکم نہیں کرتا اپنی دانست سے حدود
خالصہ اللہ تعالے میں چنانچہ زنا اور شراب میں مطلقاً یعنے خواہ حالت قضا میں اسکو علم حاصل ہوا قبل قضا پھر وہ قاضی ہوا ہو خواہ شراب پینی سے مست ہوا ہو یا نہوا ہو چنانچہ
اس پر قول آئندہ دلالت کرتا ہے کذا فی الطحطاوی غیر انّه یعزّر من به اثر السکر للتهمة مگر یہ کہ قاضی تعزیر دیتا ہے اوس شخص کو جسمیں اثر ہی مستی کا بسبب تہمت کے
ہم اسواسطے کہ تہمت سے تعزیر دینے کی اصل ہے شرعیں وعن الامام انّ علم القاضی فی طلاقٍ وعتاقٍ وغصبٍ یثبت الحیلولة علی وجه الحسبة
لا القضاء اور امام سے روایت ہے کہ علم قاضی کا طلاق اور عتاق اور غصب میں حیلولت کو ثابت کرتا ہے بطریق احتساب کے نہ بطریق قضا کے ہم یعنی اگر قاضی طلاق
اور عتاق اور غصب سے واقف ہوا اور گواہ نہوں تو زوج کو امر کریگا زوجہ کی عدم مخالطت کا بطریق مخالطت الازواج اور مولے کو عدم استخدام لونڈی اور عدم وطی کا امر
کریگا اور غاصب کو امر کریگا رفع مغصوب کا یا اوسکو کسی امین کے پاس رکھواوے لیکن یہ امر بطریق احتساب اور امید ثواب کے ہوگا یعنی بطور فتوی نہ بطور حکم کذا فی الطحطاوی
ولا یقبل کتاب القاضی من محکّمٍ بل من قاضٍ مولّی من قبل الامام یملک اقامة الجمعة وقیل یقبل من قاضی رستاقٍ الی قاضی مصرٍ او
رستاقٍ واعتمده المصنف والکمال اور مقبول نہیں کتاب القاضی محکم کیطرف سے بلکہ اوس قاضی کے طرف سے جو معین ہے سلطان کیطرف سے کہ جو اقامت جمعہ کا مالک ہے
اور بعضوں نے کہا کہ دیہات کے قاضی کا خط شہر کے قاضی یا دیہات کے قاضی کیطرف مقبول ہے اور اسی قول پر اعتماد کیا ہے مصنف نے اپنی شرح میں اور کمال الدین نے کتب
کتاباً الی من یصل الیه من قضاة المسلمین فوصل الی قاضٍ ولّی بعد کتابته هذا المکتوب لا یقبل لعدم ولایته وقت الخطاب
جواہر الفتاوی قاضی نے خط لکھا اوس شخص کے طرف جسکو پہنچے اہل اسلام کے قاضیوں میں سے سو خط پہنچا اوس قاضی کو جو قاضی مقرر ہوا بعد
کتابت اس مکتوب کے تو مقبول نہوگا بسبب ولایت نہونے اوس قاضی کے خطاب کے وقت کذا فی جواہر الفتاوی یعنی تحریر مکتوب کے وقت وہ قاضی نہ تھا تو
اس کا مخاطب بھی نہ ٹھہرا یہ تعمیم ابتدائی بمذہب ابو یوسف ہے جسپر عمل ہے وفیها لو جعل الخطاب للمکتوب الیه لیس لنائبه ان یقبله اور
وسی جواہر الفتاوی میں ہے کہ اگر خطاب مکتوب الیہ کے طرف معین ہو گیا تو اوسکے نائب کو اوس کا قبول کرنا جائز نہیں ہم اسیطرح اگر نائب کے طرف خطاب ہو
تو منوب کو قبول کرنا جائز نہیں کذا فی المنح والمرأة تقضی فی غیر حدٍّ وقودٍ وان اثم المولّی لها لخبر البخاری لن یفلح قومٌ ولّوا امرهم امرأة اور عورت

قاضی ہو سکتی ہے سوائے حدود و قصاص کے اگرچہ عورت کو قاضی کرنے والا گنہگار ہوگا بسبب بخاری کی اس حدیث کے بھلا نہیں ہوا اوس قوم کا جسنے اپنا کاروبار عورت
کو دیا ام بحرالرائق میں لکن شیخ خیر الدین سے نقلہ ہے ہرگز بھلا نہوگا اوس قوم کا جنہوں نے عورت کو حکومت دی وجہ عدم فلاح یہ ہے کہ اونہوں نے اپنا رئیس ناقص العقل بنایا تو ترجمہ
لائق اوسکے ہو سکیگی وتصلح ناظرۃ لوقف ووصیۃ لیتیم وشاہدۃ فتح فیصح تقریرہا فی النظر والشہادۃ فی الاوقاف ولو بلا شرط الواقف بحر
عورت لیاقت رکھتی ہے وقف کے ناظر ہونیکی اور یتیم کی وصی ہونیکی اور شاہد ہونیکی کذا فی الفتح تو صحیح ہے مقرر کرنا اوسکا نظارت اور اوقاف کی شہادت میں اگرچہ
بے شرط واقف کے ہو کذا فی البحر قال وقد افتیت فیمن شرط الشہادۃ فی وقفہ لفلان ثم لولدہ فمات وترک بنتا انہا تستحق وظیفۃ الشہادۃ
صاحب بحر نے کہا اور مینے فتوی دیا اوس شخص کے بارہ میں جسنے شہادت کی شرط کی اپنے وقف میں فلانے شخص کے واسطے پھر اوسکے ولد کیواسطے سو وہ شخص مر گیا اور اوسنے
ایک لڑکی چھوڑی کہ وہ لڑکی روزینہ شہادت کی مستحق ہوگی ہم کہتے ہیں یہ فتح القدیر کے قول پر مبنی ہے اور صاحب نہر نے اسپر یہ اعتراض کیا ہے کہ عرف وہ نہیں
واجب الرعایۃ ہے اور حال یہ ہے کہ اسکا اتفاق نہیں ہوا کہ عورت وقف کی شاہد ہوئی ہو تو واجب ہوا اونکے الفاظ کا صرف کرنا اونکے عرف پر تو واقف کی مراد
شاہد کامل سے تو اوسکی غیر مراد کے طرف کیونکر اوسکے لفظ کا صرف ہوگا کذا فی الطحطاوی مختصرا وفی الاشباہ من احکام الانثی اختار فی المسایرۃ جواز
کونہا نبیۃ لا رسولۃ لبناء حالہن علی الستر اور اشباہ میں بجملہ احکام عورت کے مذکور ہے کہ مسایرہ میں عورت کے نبی ہو سکنے کو اختیار کیا ہے نہ اوسکے رسول
ہونے کو کیونکہ عورتوں کا حال ستر اور اخفا پر مبنی ہے اور رسول کو اختلاط رجال کا ضروری ہے تعلیم اور اقامت دلائل کیواسطے اور یہ نہیں ہو سکتا مگر مردی
اور جواز نبوت مقتضی وقوع نہیں ہے الامالی میں کہا کہ عورت کبھی نبی نہیں ہوئی مسایرہ رسالہ ہے علم کلام میں فتح القدیر نے جسمیں عقیدہ امام غزالی کی شرح کی
کذا فی الطحطاوی ولو قضت فی حد او قود فرفع الی قاض آخر یری جوازہ فامضاہ لیس لغیرہ ابطالہ بخلاف تحکیم عینی اور اگر عورت نے حکم کیا حد
اور قصاص میں پھر اوسکا مرافعہ ہوا دوسرے قاضی کے طرف جسکے مذہب میں عورت کا حکم کرنا حد اور قصاص میں جائز ہے پھر اوس قاضی نے عورت کا حکم جاری و نافذ
کر دیا تو اوسکے غیر کو اوسکا ابطال جائز نہیں بخلاف ترجیح کے کذا فی العینی ہم کہتے ہیں ذکر کیا کہ شریح کے نزدیک عورتوں کی شہادت حد اور
قصاص میں جائز ہے پھر جب اونکی شہادت جائز ہوئی تو اونکی قضا بھی عورت کی جائز ہوگی تو مسئلہ مجتہد فیہ ہوا تو قاضی ثانی کے نفاذ سے رفع اختلاف ہوگا
کما مر والخنثی کالانثی بحر اور خنثی عورت کی مانند ہے کذا فی البحر یعنی تو اوسکا حکم غیر حد اور قصاص میں صحیح ہوگا واعلم انہ اذا وقع للقاضی حادثۃ او
لولدہ فاناب غیرہ فقضی نائب القاضی لہ او لولدہ لا یجوز قضاؤہ کما لو قضی للامام الذی قلدہ القضاء او لولد الامام سراجیۃ اور روایت کر
کہ جب قاضی یا اوسکے ولد کو کوئی واقعہ حادث ہو پھر وہ غیر شخص کو اپنا نائب کرے سو قاضی کا نائب یا اسکے ولد کے واسطے حکم کرے تو اوسکی قضا جائز ہے
چنانچہ اگر قاضی نے اوس سلطان کیواسطے حکم کرے جسنے اسکو عہدہ قضا سپرد کیا یا امام کے ولد کے واسطے حکم کرے تو جائز ہے ہم اور اسیطرح سلطان کے والد اور زوجہ
کیواسطے حکم قاضی جائز ہے کذا فی العالمگیریۃ وفی البزازیۃ کل من تقبل شہادتہ لہ وعلیہ یصح قضاؤہ لہ وعلیہ انتہی خلافا للجواہر وا
الملتقط فلیحفظ اور بزازیہ میں ہے کہ جس شخص کے نفع اور نقصان میں قاضی کی گواہی مقبول ہے تو اوسکے نفع اور نقصان میں اوسکی قضا بھی صحیح ہے انتہی
برخلاف جواہر اور ملتقط کے تو اسکو یاد رکھنا چاہئے ہم خلاف جواہر اور ملتقط سلطان اور اوسکے ولد کی قضا کی طرف راجع ہے چنانچہ منح الغفار کی عبارت اسپر
دلالت کرتی ہے کذا فی الطحطاوی ویقضی لنائب ما شہد بہ عند الاصل وعکسہ وہو قضاؤہ الاصل بما شہد بہ عند النائب فیقضی
القاضی ای یقضی بتلک الشہادۃ باخبار النائب وعکسہ خلاصہ اور حکم کرے نائب اوسکا جسکی گواہی دی گواہوں نے اصل کے پاس اور بالعکس ایسکے
یعنی اصل کا حکم کرنا اوس گواہی پر جو نائب کے سامنے ہوئی تو قاضی کو جائز ہے کہ حکم دے اوس گواہی سے نائب کے خبر دینے سے اور بالعکس ایسکے یعنی نائب حکم کرے
قاضی کے خبر دینے سے کذا فی الخلاصہ **فروع** مسائل متفرقہ شتی کے لا یقضی القاضی لمن لا تقبل شہادتہ لہ الا اذا ورد علیہ کتاب من
لا تقبل شہادتہ لہ فیجوز قضاؤہ بہ اشباہ حکم نکرے قاضی اوس شخص کے واسطے جسکے واسطے قاضی کی گواہی مقبول نہیں چنانچہ اصول اور فروع مگر جب
قاضی کے پاس دوسرے قاضی کا خط آوے اوس شخص کے واسطے جسکے واسطے اوسکی گواہی مقبول نہیں تو اب قاضی کا حکم کرنا بوسیلہ مکتوب جائز ہے کذا فی الاشباہ

ھ میں الحکام میں ہے کہ قضا کے مانند افتا بھی نہ چاہیے کو مناسب ہے کہ اس سے کنارہ کرے جب کہ قادر ہو انتہی یعنے جس صورت میں کہ دوسرا مفتی موجود ہو تو خود فتوی نہ دے
کذا فی الحموی ٭ فیہا لا یقضی لنفسہ ولا لولدہ الا فی الوصیۃ اور اشباہ میں ہے کہ حکم کرے اپنی ذات کے واسطے اور نہ اپنی ولد کے واسطے مگر وصیت میں ھ یوں
منا جیسا کہنا اگر ایسا میں صورت اوسکی یہہ ہے کہ ایک مرد کا قاضی پر دین ہے یا قاضی کے بعض اقارب پر جسکے حق میں قاضی کی گواہی مقبول نہیں ہے پھر صاحب دین
مرگیا پھر دوسری مرد نے دعوی کیا کہ میں میت کا وصی ہوں اور اسپر گواہی قائم کی قاضی مدیون کے سامنے سو قاضی نے ثبوت وصایت کا حکم کیا تو بطریق استحسان کے
جائز ہے کیونکہ اس حالت میں قاضی شاہد ہوسکتا ہے تو قاضی بھی ہوسکے گا سو اگر وصی کو دین قاضی دیگا حکم وصایت کے بعد تو دینا صحیح ہوگا اور قاضی بری الذمہ
ہو جائیگا اور اگر قاضی دین دیگا اوس مرد کو جو آپ کو وصی گمان کرتا ہے پھر دینے کے بعد اوسکی وصایت کی گواہی قائم ہوئی سو قاضی نے اوسکی وصایت کا
حکم کیا اس گواہی سے تو قضا اوسکی نافذ نہوگی اور قاضی دین سے بری الذمہ نہوگا اسواسطے کہ بعد ادای دین قاضی اس مرد کا شاہد نہیں ہوسکتا کیونکہ اس
گواہی میں قاضی کی منفعت ہے یعنی براءت ذمہ اور گواہی انسان کی اپنی منفعت کے واسطے صحیح نہیں اسیطرح قضا بھی صحیح نہیں تو اگر قاضی مذکور مرجائے
یا معزول ہو جاوے تو قاضی ثانی اوسکے حکم کو باطل کریگا اور مدفوع الیہ کو وصی قرار نہ دیگا اور نہ قاضی اور اوسکے قرابدار کو بری الذمہ ٹھہراویگا کذا فی الطحطاوی
وجوز الشرنبلالی فی شرحہ للوھبانیۃ صحۃ قضاء القاضی لام امراتہ ولامراۃ ابیہ ولو فی حیوۃ امراتہ وابیہ اور شرنبلالی نے وہبانیہ
کی شرح میں صحت قضای قاضی اپنی خوشدامن اور اپنی سوتیلی ماکیواسطے تحریر کی ہے اگرچہ حکم اپنی زوجہ اور اپنے باپ کی زندگی میں دیا ہو وانہ یقضی فیما تحت
نظرہا من الاوقاف وزاد بیتین فقال اور یہہ کہ قاضی حکم کرتا ہے اون اوقاف میں جو اوسکی تحت نظر ہیں اور شرنبلالی نے بمضمون مذکور دو بیتیں
زیادہ کین سو یون کہا ہے ٥ ویقضی لام العرس حال حیوتہا ٭ وعرس ابیہ وہو حی تقرر ٭ اور حکم کرتا ہے قاضی اپنی زوجہ کی ماکیواسطے زوجہ کی حالت حیات میں
اور حکم کرتا ہے اپنے باپ کی زوجہ کے واسطے اور حالانکہ باپ زندہ ہے یہہ حکم محرر ہے ٥ وبعد وفاۃ ان خلا عن نصیبہ ٭ بمیراث مقضی بہ فلیتبصروا
اور بعد وفات باپ اور زوجہ کے حکم کرتا ہے بشرطیکہ جسکا اوسنے حکم دیا وہ خالی ہو نصیبہ میراث سے یعنی اوس حکم کرنی جسمین قاضی کے واسطے میراث نہو جیسا کہ
اوس وقت میں دعوی ہو جو خوشدامن اور سوتیلی ماکیواسطے مخصوص ہو قولہ مقضی بہ فاعل ہے خلا کا کذا فی الطحطاوی قولہ فلیتبصروا برای بیت ہے یعنی بعبارت حاصل کرو
اس حکم کو دریافت کرکے ٥ ویقضی بوقف مستحق لنعتہ ٭ بوصف القضا والعلم وکان ینظر ٭ اور حکم کرتا ہے قاضی اوس وقف میں جسکی آمدنی کا بوصف قضا
وعلم مستحق ہے یا وقف قاضی کی تحت نظر ہو ھ یعنی اگر واقف نے وقف کیا فلانے شہر کے قاضی پر یا علما پر اور قاضی اسکو جانتا ہے تو اسمیں قاضی کا حکم کرنا جائز

مسائل شتی

ہے اگرچہ قاضی مستحق وقف ہو قضا یا علم کے وصف سے کذا فی الطحطاوی ھذہ مسائل شتی ای متفرقۃ یہہ کتاب القضا کے چند مسائل متفرقہ ہیں ھ
شتے جمع شتیت کی ہے بمعنے متفرق و مختلف قال تعالے (ان سعیکم لشتی) یعنی مختلف الجزا وجاؤا شتی ای متفرقین عرب بولتے ہیں وہ لوگ شتی آئے یعنے
متفرق آئے ٭ یمنع صاحب سفل علیہ علو ای طبقۃ لآخر من ان یتد ای یدق الوتد فی سفلہ وہو البیت التحتانی منع کیا جاوے نیچے
مکان والا جس پر دوسرے شخص کا بالاخانہ ہے اس سے کہ میخ ٹھونکے بیت تحتانی میں ھ ایک مکان دو منزلہ ہے نیچے کے مکان کا ایک شخص مالک ہے اور اوپر کے
مکان کا دوسرا شخص مالک ہے تو نیچے مکان والا اگر میخ یا کھونٹی دیوار میں گاڑے تو حاکم منع کریگا طحطاوی نے کہا بتصرف دیوار کی قید سے معلوم ہوا کہ زمین میں تصرف
جائز ہے خانیہ میں ہے کہ اگر صاحب تحتانی زمین میں کنواں وغیرہ کہودے تو امام کے نزدیک جائز ہے اگرچہ بالاخانے والے کا ضرر ہو اور صاحبین کے نزدیک
بعلت ضرر جائز نہیں او ینقب کوۃ بفتح وضم الطاقۃ وکذا العکس دعوی المجمع یا اپنا تحتانی روزن کہودے تو منع کیا جاوے اور اسیطرح بالعکس کذا فی دعوی
المجمع یعنی اگر صاحب بالاخانہ چاہے کہ اوپر کچھ بنادے یا کڑیان رکھے یا پاخانہ بنادے تو منع کیا جاوے کذا فی العینی کوہ بفتح وضم کاف وتشدید واو عبارت
ہے طاق سے بلا رضی الآخر وھذا عندہ وھو القیاس بحر یعنی صاحب تحتانی میخ گاڑنے اور روزن کہودنے سے بدون رضامندی دوسرے کے
روکا جاویگا اور یہہ حکم امام کے نزدیک ہے اور یہی قیاس ہے کذا فی البحر وقالا لا یمنع من فعل ما لا یضر اور صاحبین نے کہا دونوں میں سے ہر ایک کو وہ فعل
درست ہے جو دوسرے کو ضرر نکرے ھ ظاہر قول شارح اس پر دلالت کرتا ہے کہ صاحبین کا قول معتمد ہے کیونکہ وہ استحسان ہے اور استحسان مقدم ہوتا ہے قیاس پر

ایک شخص نے گارا بنانے کا ارادہ کیا تو اگر راہ بقدر مرور لوگون کے چہوڑی اور مٹی جلد اوٹہالی اور یہہ فعل کبھی کبھی کرتا ہو تو منع نکیا جائیگا اور اگر ایک شخص کی
دیوار دوسرے شخص کے گہر مین ہے سو اوسنے اپنی دیوار مین مٹی لیسنے کا ارادہ کیا اور کوئی راہ نہین وہان جانے کی بدون داخل ہونے پڑوسی کے
گہر کے یا دیوار منہدم ہوگئی اور اینٹ اور مٹی ہمسایہ کے گہر مین پڑی ہے سو اوسنے اینٹ اور مٹی نکالنے کا ارادہ کیا تو صاحب مکان مانع ہوتا ہے
یا اوسکا نابدان ہے دوسرے کے گہر مین سو اوسنے اوسکے صاف کرنے کا ارادہ کیا اور ممکن نہین بدون اوسکے گہر کے داخل ہوئے اور وہ منع کرتا ہو تو اوسکے ہمسایہ سے
کہا جائیگا کہ یا تو اوسکو داخل ہونے سے منع نکرنا وہ درست کرے یا تو اپنا مال خرچ کرکے اوسکا مطلب پورا کردے یہی مروی ہے محمد بن حسن سے اور یہی
قول کو فقیہ ابو اللیث نے لیا ہے اگر ایک شخص نے اپنی ملک مین کنوان یا نجاست ڈالنے کا گڑہا کہودا سو اوسکے ہمسایہ کی دیوار ضعیف اور کمزور ہو گئی تو ایسے
زبردستی نہین پہر اگر دیوار منہدم ہو گی تو اوسپر تاوان نہین یہی قول ظاہر مذہب ہے **حکایت** ہو کہ ایک شخص نے امام اعظم سے شکایت کی کہ میرے پڑوسی نے اپنی گہر
مین کنوان کہودا ہے یعنے میری دیوار کو اوس سے ضرر ہے امام نے کہا تو اپنے گہر مین اوسکے قریب بیر بالوعہ یعنی نجاست ڈالنے کا کنوان کہود سو اوسنے
ایسا ہی کیا تو اوسکے پڑوسی کا کنوان نجس ہو گیا اوسنے ناچار ہو کر کنوان بند کر ڈالا امام نے منع جائز کا فتوی ندیا بلکہ انکو وہ تدبیر بتائی جس سے مطلب حاصل ہو گیا
کہود ڈالا ۱۲
کذا فی الفتح ولا یمنع الشخص من تصرفہ فی ملکہ الا اذا کان الضرر بجارہ ضررا بینا فیمنع من ذلک وعلیہ الفتوی بزازیۃ واختارہ فی
العمادیۃ وافتی بہ قاری الہدایۃ حتی یمنع الجار من فتح الطاق وھذا جواب المشائخ استحسانا اور منع نکیا جائے شخص اپنی ملک مین تصرف
کرنے سے مگر جب کہ اوسکے پڑوسی کو ضرر ہو ضرر صریح تو اب اوس تصرف سے روکا جائیگا اور اسی قول پر فتوی ہے کذا فی البزازیہ اور اسکو پسند کیا ہے
عمادیہ مین اور اسکا فتوی دیا ہے قاری ہدایہ نے تو منع کیا جائیگا پڑوسی طاق یعنی کہڑکی اور روزن کہولنے سے اور یہہ جواب ہے مشائخ کا بطریق
استحسان کے ضرر بین سے یعنے ضرر صریح وہ ہے جو سبب ہدم ہو اور جو عمارت کو کمزور اور سست کردے یا منفعت سے بالکل خارج کردے اور جو حاجات اصلیہ کا مانع ہو جیسے
روشنی کا بالکل بند کرنا اور اسکو علما نے فتوی کے واسطے پسند کیا ہے اور اگر اندک منفعت بہی مانع ہو تو اپنی ملک سے فائدہ لینے کا باب بالکل مسدود ہو جائے رازی نے
کتاب الاستحسان مین ذکر کیا کہ ایک گہر اگر متصل چند گہر ون کے ہے اور اوس گہر کا مالک یہہ ارادہ کرے کہ اسمین تنور بناوے جسمین ہمیشہ روٹیان پکا کرین دوکان نون
کی مانند یا پیسنے کی چکی یا دہوبیون کے کندی کرنے کی پٹڑی بناوے تو جائز نہین کیونکہ اسمین پڑوسیون کا ضرر فاحش ہے جس سے بچاؤ نہین ہو سکتا اسواسطے کہ
تنور مذکور سے بکثرت دہوان بشدت پہیلیگا اور چکی اور کندی کی پٹڑی سے دیوارین لودی ہو جاوینگی بخلاف حمام کہ وہ مضر نہین مگر بسبب طراوت کی اور اس سے
بچاؤ ممکن ہے درمیان مین دیوار اوٹہا کر اور بخلاف تنور صغیر کے جو گہرون مین ہوتا ہے حموی نے علامہ مقدسی سے نقل کیا کہ مین نے تہذیب قلانسی مین وہ قول
پایا جو روزن بنانے کے واسطے اوس عمارت مین جو مشرف ہے کسیکی زمین یا گہر پر لائق اختیار ہے وہ یہہ ہے کہ اگر روزن دہوپ یا نسیم کیواسطے ہو تو منع کیا جائیگا
اور اگر روشنی کیواسطے ہو تو روکا نجائیگا یعنے اگر سفل عمارت مین روزن ہو تو پہلی صورت ہے اور اگر عالی عمارت مین ہے یا اوسپر شباک یعنی جالی ہے تو وہ
دوسری صورت ہے کہ ظاہر روشنی کیواسطے ہو کذا فی الطحطاوی وجواب ظاہر الروایۃ عدم المنع مطلقا وبہ افتی طائفۃ کالامام ظہیر الدین و
ابن الشحنۃ ووالدہ ورجحہ فی الفتح وفی قسمۃ المجتبی وبہ یفتی واعتمدہ المصنف ثمہ فقال وقد اختلف الافتاء وینبغی ان یعول علی ظاہر الروایۃ
انتھی قلت وحیث تعارض متنہ وشرحہ فالعمل علی المتون کما تقرر مرارا فتدبر اور جواب ظاہر الروایۃ کا عدم منع ہے ہر طرح سے خواہ پڑوسیکا ضرر
صریح ہو یا نہو اور اسیکا فتوی دیا ہے چند علما نے چنانچہ امام ظہیر الدین اور ابن شحنہ اور اوسکے والد نے اور فتح القدیر مین اسکو ترجیح دی ہے اور مجتبی کی کتاب القسمۃ
مین ہے کہ اسیکا فتوی ہے اور مصنف نے اپنی شرح مین وہان یعنی کتاب القسمۃ مین اسی پر اعتماد کیا ہے سو یون کہا اور البتہ فتوی دینے مین یہان اختلاف واقع
ہوا ہے اور لائق یہہ ہے کہ درصورت اختلاف فتوی ظاہر الروایۃ پر اعتماد کیا جاوے انتہے مین کہتا ہون اور جب کہ مصنف کے متن اور شرح مین تعارض ہوا تو
عمل متون پر لازم ہے چنانچہ یہہ قاعدہ ثابت ہو چکا ہے بارہا سو تامل کر مترجم جواب ظاہر الروایۃ یہی قیاس ہے کہ انسان اپنی ملک کے تصرف مین مختار ہے کسیکا ضرر
ہو یا نہو اور تجہکو معلوم ہو چکا کہ اکثر متاخرین جواب استحسان پر ہین یعنے درصورت ضرر صریح جائے منع تصرف ہے نہ ہر ضرر مین واللہ اعلم کذا فی الطحطاوی

ہبہ یا فقط خرید کی تاریخ ذکر کی تو دعوی مقبول ہے بوجہ ظہور امکان توفیق کے بسبب تاخیر خریداری یعنی جب ہبہ اور خرید کی تاریخ مذکور نہو گی تو احتمال ہی کہ خریداری بعد ہبہ واقع ہوئی ہو۔ وهل يشترط كون الكلامين عند القاضي او الثاني فقط خلاف وينبغي ترجيح الثاني لان به التناقض اور کیا شرط ہی کہ دونون کلام متناقض قاضی کے سامنے صادر ہون یا فقط کلام ثانی کا صادر ہونا قاضی کے پاس شرط ہی اسمین خلاف ہے اور قول ثانی کی ترجیح سزاوار ہی کذا فی البحر اسواسطے کہ کلام ثانی ہی کے سبب سے تو تناقض ثابت ہوتا ہی ھ علامہ مقدسی نے کہا کہ یہہ خلاف لفظی ہی اسواسطے کہ جو کلام مجلس قاضی سے پیشتر ہوا جبتک وہ قاضی کے نزدیک ثابت نکیا جائیگا تب تک تناقض متحقق نہوگا تو گویا دونون مجلس قاضی مین صادر ہوئے کذا فی الطحطاوی والتناقض يرتفع بتصديق الخصم وبقول المتناقض تركت الاول وادعي بكذا وبتكذيب الحاكم وتمامه في البحر واقره المصنف اور تناقض دفع ہوجاتا ہی خصم کی تصدیق سی اور متناقض کے یون کہنے سے کہ مین نے کلام اول کو چھوڑا اور اب مین یہہ دعوی کرتا ہون اور حاکم کی تکذیب سے اور پورا بیان اسکا بحر الرائق مین ہے اور مصنف نے اسکو اپنی شرح مین مسلم رکھا ہی ھ تکذیب حاکم کی یہہ صورت ہی کہ زید نے دعوی کیا کہ محمود اوسکے مدیون کا ضامن ہے سو محمود نے ضمانت کا انکار کیا اور زید گواہ لایا اوسکے ضامن ہونے پر اور حاکم نے ثبوت ضمانت کا اور مکفول لہ کو ضامن سے مال لینے کا حکم کیا پھر ضامن نے مدیون مذکور پر دعوی کیا کہ مین اوسکا ضامن ہوا تھا اوسکی اجازت سے اور اسپر گواہ لایا تو ہمارے نزدیک مقبول ہے اور مدیون سے مال ضمانت پھر لینا جائز ہے یعنے مدیون یہہ نہین کہہ سکتا کہ کفیل ضمانت کا اول منکر تھا اور اب مدعی ضمانت ہے یہہ صریح تناقض ہے اسواسطے کہ کفیل کے انکار کی شرعًا تکذیب ہوگئی بسبب قضا کی کذا فی البحر بتصرف کذا لو ادعى اولا انها اي الدار مثلا وقف عليه ثم ادعاها لنفسه او ادعاها لغيره ثم ادعاها لنفسه لم تقبل للتناقض چنانچہ اگر دعوی کیا اول کہ وہ یعنی مثلاً گھر وقف ہے مجھپر پھر اوسکی ملکیت کا دعوی کیا اپنی ذات کے واسطے یا دعوی کیا کہ وہ گھر غیر شخص کا ہے پھر اوسکی ملکیت کا اپنی واسطے دعوی کیا تو مقبول نہین بسبب تناقض کے ھ کہہ تشبیہ ہی نفی قبول مین جب وقف کا پھر ملکیت کا دعوے کیا تو اب توفیق بین الکلامین ممکن نہین اسواسطے کہ وقف مملوک نہین ہوتا وقيل تقبل ان وفق بان قال كان لفلان ثم اشتريته درر في اواخر الدعوى اور بعضون نے کہا کہ اگر مسئلہ ثانیہ مین توفیق دی مدعی نے اسطرح پر کہ کہے گھر اول فلانے شخص کا تھا پھر مین نے اوسکو خرید کیا تو مقبول ہے چنانچہ درر کی کتاب الدعوی کے اواخر مین ہے (قال) ولو ادعى الملك لنفسه اولا ثم ادعى الوقف عليه تقبل صاحب درر نے کہا اور اگر اول دعوی ملک کا اپنی ذات کے واسطے کیا پھر دعوی کیا کہ وہ مجھپر وقف ہی تو مقبول ہے ھ منح الغفار مین اسیطرح ہی اور بحر الرائق اور حموی مین تقیید بلفظ علیہ نہین تو بموجب عدم تقیید مذکور کے توفیق ممکن ہے اسطرح پر کہ اول مدعی کا وہ مملوک ہو پھر مدعی نے اسکو وقف کر دیا اور درصورت التقیید مذکور توفیق ظاہر نہین کیونکہ تناقض ظاہر ہے جسمین توفیق نہین مگر بقول ابو یوسف توفیق ہوسکتی ہے کہ اونکے نزدیک اپنی ذات پر وقف کرنا صحیح ہی کذا فی الطحطاوی کما لو ادعاها لنفسه ثم لغيره فانه يقبل چنانچہ اگر اوسکا دعوی کیا اپنی ذات کے واسطے پھر اپنے غیر کے واسطے تو وہ مقبول ہے اس احتمال سے کہ غیر نے مدعی سے خرید کر لیا ہو

ومن قال لاخر اشتريت مني هذه الجارية وانكر الاخر الشراء جاز للبائع ان يطأها ان ترك البائع الخصومة واقترن تركه بفعل يدل على الرضى بالفسخ كامساكها ونقلها المنزله لما تقرر ان جحود جميع العقود ما عدا النكاح فسخ اور جس شخص نے دوسری سے کہا کہ تو نے مجھسے یہہ لونڈی خرید کی اور دوسرے شخص نے خرید کا انکار کیا تو بائع کو اوس لونڈی سے جماع کرنا جائز ہی اگر بائع نے جھگڑا کرنا چھوڑ دیا ہو اور ترک خصومت اوس فعل سے متقارن ہو جو فسخ بیع کی رضامندی پر دلالت کرے جیسا کہ لونڈی کو رکھ لینا اور اسکو اپنے مکان مین لیجانا جماع اسواسطے جائز ہی کہ ثابت ہوچکا ہی کہ جمیع عقود کا انکار سوای نکاح کے فسخ ہے یعنی جب بیع فسخ ہوگئی مشتری کے انکار سے تو لونڈی بائع کی ملک مین داخل ہوگئی تو وطی حلال ہوئی فللبائع ردها بعيب قديم لتمام الفسخ بالتراضي عيني تو بائع کو لونڈی کا پھیر دینا بسبب عیب قدیم کے جائز ہی بباعث تمام ہوجانے فسخ بیع کے تراضی سے کذا فی العینی ھ اوس عیب قدیم سے مراد وہ ہی جسپر اسکو اطلاع نہوئی تھی قبل فسخ کے والا وہ جائز نہین کیونکہ بیع پر اقدام کرنا بعد اطلاع عیب رضا بالعیب کی علامت ہے عینی نے شرح کنز مین ذکر کیا کہ جب مشتری نے خریداری کا انکار کیا تو بیع فسخ ہوئی مشتری کی جانب سے پھر جب کہ بائع نے اوسکی مساعدت کی ترک خصومت سے تو فسخ بیع پورا ہوگیا کذا فی

معلوم ہوئے اما البیان فلا یبطل الصحۃ اصلا ملتقط ولو جحد انہ تزوجہا ثم ادعاہ واقام البینۃ علی النکاح تقبل بینتہ اور نکاح تو فسخ نہیں ہوتا ہے قبول ہیں کرتا تو یہی
دعوی کرنے تو جیسے نکاح کرنے سے منکر ہو پھر بعد اسکے نکاح کا دعوی کرے اور نکاح پر گواہ لاوے تو قبول اوسکی مقبول ہے ہم کہتے ہیں کہ نکاح محتمل فسخ نہیں کسی سبب سے
تو اگر عورت دعوی کرے ایک مرد پر نکاح کا اور مرد منکر ہو تو عورت کو دوسرے مرد سے نکاح جائز نہیں کیونکہ انکار زوج فسخ نکاح نہیں ہے تو قاضی کو حاجت ہے
کہ اسکے مدعیوں سے کہیں کہ ہم دونوں میں تفریق کر دیں اور دونوں سے کہے کہ یوں کہو کہ میری بیوی ہو تو بھی اسکو طلاق ہے اور اگر مرد نے عورت سے نکاح کا
دعوی کیا اور عورت نکاح کی منکر ہے پھر مرد مر گیا عورت آئی میراث کا دعوی کرتی تو اسکو میراث ملیگی کذا فی الخلاصۃ بخلاف البیع فانہ اذا انکر
ثم ادعاہ لا یقبل لان الجحود فسخ لہ بخلاف النکاح بخلاف بیع کے اس واسطے کہ جب بیع کا منکر ہوگا اور پھر بیع کا دعوی کریگا تو مقبول نہیں کیونکہ بیع
ہو جانے سے انکار بیع فسخ ہے تو فسخ نکاح کے تحت میں ہے یہاں تک کہ شارح نے بخلاف النکاح کو حذف کر دیا اوسکی کچھ حاجت نہیں اور ان مسائل کا ذکر کتاب الدعوی میں
ساتھ اگر یہاں انکا ذکر اس واسطے ہوا تا حکم قضا اسمیں مذکور ہو اقر بقبض عشرۃ دراہم ثم ادعی انہا زیوف او نبہرجۃ صدق بیمینہ لان اسم
الدراہم یتناولہا بخلاف الستوقۃ لانہا لیست منہا اقرار کیا دس درم کے قبضہ کرنے کا پھر سکے بعد دعوی کیا کہ دراہم مذکورہ زیوف ہیں یا نبہرجہ ہیں تو اوسکی تصدیق
ہوگی قسم کے ساتھ اس واسطے کہ دراہم کا نام زیوف اور نبہرجہ کو شامل ہے بخلاف ستوقہ کے کہ اونکو اسم دراہم شامل نہیں بسبب غالب ہونے اونکی مس کے ہم
زیوف ہم سے ترتیب کی زیف وہ درہم ہے جو خزانہ سلطانی میں نہ لیا جاوے اور سوداگروں میں اوسکا لینا جائز ہوا اس واسطے کہ خزانہ سلطانی میں کھرا مال لیا
جاتا ہے اور ستوقہ وہ درہم ہے جسکے اندر تانبا ہو اور دونوں طرف چاندی ہو اور مسعودی نے سوٹ سے نقل کیا کہ حق یہ ہے کہ نبہرجہ کے لفظ میں ستوقہ
ہونے پر جیسا چو نشر سے معلوم ہوتا ہے کذا فی الطحاوی ولو ادعی انہا ستوقۃ لا یصدق ان کان البیان مفصولا وصدق ان کان موصولا
نہایۃ کالتفصیل فی المفصول لا الموصول اور چونکہ درم کا نام ستوقہ کو شامل نہیں اگر پھر مقر نے کہا بعد دعوی کرے کہ دراہم مقبوضہ ستوقہ ہیں تو اوسکی تصدیق نہ
ہوگی اگر یہ بیان جدا ہو اقرار قبض سے اور تصدیق ہوگی اگر بیان کیا وصل اقرار قبض سے کذا فی النہایہ تو تفصیل مذکور مفصول میں ہے موصول میں ہم کیا
تفصیل ہے تو زیوف اور نبہرجہ میں اور ستوقہ میں بصورت اتصال بیان یہ ہے کہ اگر دراہم مقبوضہ کو زیوف یا نبہرجہ کہا بطریق انفصال تو تصدیق ہوگی اور اگر ستوقہ
کہا تو بطور انفصال تصدیق نہ ہوگی اور اگر اقرار کے ساتھ بیان متصل واقع ہوا تو بلا تفصیل تصدیق ہوگی خواہ زیوف کہا خواہ نبہرجہ خواہ ستوقہ ولو اقر بقبض
الجیاد لم یصدق مطلقا ولو موصولا للتناقض اور اگر کھرے دراہم کے قبضہ کرنیکا اقرار کیا اور پھر دعوی کیا کہ دراہم زیوف یا نبہرجہ یا ستوقہ ہیں تو تصدیق نہ
ہوگی مطلقا اگرچہ بیان موصول واقع ہوا ہو بسبب تناقض کے یعنی جب جیادت کا اقرار کیا تو اب اوسکے خلاف دعوی کرنا صریح تناقض ہے ولو اقر انہ قبض
حقہ او قبض الثمن او استوفی حقہ صدق فی دعوی الزیافۃ لو بین موصولا لا مفصولا اور اگر اقرار کیا کہ اوسنے اپنے حق پر قبضہ کیا یا ثمن پر قبضہ
کیا یا اوسنے اپنا حق پورا بھر لیا تو اوسکی تصدیق ہوگی دعوی زیافت میں یعنی اگر یہ کہا کہ وہ دراہم زیوف تھے تو تصدیق ہوگی لیکن بشرطیکہ اسکو موصول بیان
کیا ہو اور اگر اسکو موصول بیان نہیں کیا تو تصدیق نہ ہوگی اور اقرار سے رجوع ہوگا دعوی زیافت کے کیونکہ اوسکا حکم ایک ہی ہے جیسا کہ عنایہ میں ہے
اور اگر پہلے قبض حق کا دعوی کیا پھر لوٹ کر کہا کہ وہ ستوقہ ہیں یا دراہم رصاص ہیں تو موصولا تصدیق ہوگی نہ مفصولا کذا فی الطحاوی وکان قولہ حقا کی تفسیر کو
لا یحتمل تاویلا بخلاف غیرہ لانہ ظاہر والنص یحتمل التاویل اس واسطے کہ مقر کا بیان یعنی کھرے درم کہنا نص ہے تو محتمل تاویل نہیں بخلاف
غیر جیاد کہنے کے کیونکہ وہ ظاہر ہے یا نص تو اوسمیں تاویل کا احتمال ہے کہ اوسکو ابن کمال نے منعت لیس مشدد وہی وانص سے زیادہ تر واضح ہو اس طرح کہ اوسکے
ساتھ احتمال تاویل باقی نہ رہے اور ظاہر وہ ہے جسمیں غیر مراد کا احتمال بعید ہو اور نص وہ ہے جسمیں غیر مراد کا احتمال بعید تر ہو کذا فی الطحاوی تو جب جید کہا تو غیر جید
کا احتمال باقی نہ رہا کیونکہ وہ مفسر ہے بخلاف قبض حق قبض ثمن یا استیفا حق کے اقرار کے کہ وہ ظاہر ہے پس تو اوسمیں زیافت وغیرہ کا احتمال ہے اگرچہ احتمال
بعید ہے اقر بدین ثم ادعی ان بعضہ قرض وبعضہ ربوا و اقام علیہ بینۃ تقبل بینتہ کما فی القنیۃ عن علاء الدین وفیہ نظر لان الاقرار کیا
دین کا پھر دعوی کیا کہ بعض دین قرض ہے اور بعض ربوا ہے اور اسپر گواہ لایا تو گواہی اوسکی مقبول ہوگی چنانچہ قنیہ میں ہے علاء الدین سے اور آگے کتاب الاقرار

ہیں اور یہ کہ قال لا اخر لک علی الف درہم فرد المقر له ثم صدقه فی مجلسه فلا شیء للمقر له الا بحجة او اقرار ثانیا و کذا الحکم فی کل ما فیه الحق له
ایک شخص نے دوسرے کو کہا کہ تیری مجھ پر ہزار درہم ہیں سو جسکے واسطے اقرار کیا اوسنے اوسکا اقرار رد کیا اسطرح پر کہا کہ میرا تجھ پر کچھ نہیں یا وہ درہم تیرے ہیں
یا فلانے شخص کے ہیں کذا فی الفتح پھر مقر لہ نے مقر کی تصدیق کی اوسی مجلس میں تو مقر لہ کا کچھ ثابت نہوگا مگر شہادت سے یا مقر کے دوسرے اقرار سے اسی
طرح کا حکم ہر ایک اوس اقرار میں جسمیں ایک شخص کا حق ہے ہم مقر لہ مذکور کا دین اسواسطے ثابت نہوا کہ مقر کا اقرار دین مردود ہوگیا مقر لہ کے رد کر دینے سے اور
بعد انکار کے تصدیق کرنا یہہ دعوی ہے تو اوسکے ثبوت کے واسطے گواہی یا تصدیق خصم ضرور ہے مصنف نے اقرار مال کی قید اسواسطے لگائی کہ رقیت
اور طلاق اور عتاق اور نسب اور ولا کا اقرار رد کرنے سے مردود نہیں ہوتا اور تصدیق بعد الرد کی قید اسواسطے لگائی کہ اگر اول اقرار قبول کریگا پھر رد کریگا
تو مردود نہوگا اسیطرح ابراء عن الدین اور ہبہ دین قبول کرنے سے تمام ہوجاتا ہے پھر رد کرنیسے رد نہیں ہوتا اور اسیطرح اگر وقف کیا ایک شخص پر سو اوسنے قبول کیا پھر
رد کیا تو رد نہوگا اور اگر قبل قبول رد کریگا تو رد ہوگا تصدیق مجلس کی قید اسواسطے لگائی تا معلوم ہو کہ تصدیق بعد مجلس سے بطریق اولی کچھ حق ثابت نہوگا
ایک شخص کے حق کی مثال یہی مسئلہ مذکورہ ہے تو یہاں مقر لہ منفرد برد اقرار ہے بخلاف اوسکے اگر یون کہا کہ تو نے خرید کیا اور دوسرے نے انکار کیا
تو اوسکو جائز ہے کہ بعد انکار کے مدعی شرا کی تصدیق کرے اسواسطے کہ احد العاقدین فسخ بیع میں منفرد نہیں عقد میں نہیں خلاصہ یہہ ہے کہ جس چیز میں دو شخصوں کا
حق ہے اگر اسمین منکر رجوع کرے تصدیق کے طرف قبل اثبات کے کہ شخص جس امر سے انکار کی تصدیق کرے تو جائز ہے چنانچہ بیع اور نکاح اور جسمین
میں ایک شخص کا حق ہو چنانچہ ہبہ اور صدقہ اور اقرار تو اوسکی تصدیق بعد الانکار نافع نہیں کذا فی الطحطاوی ملخصا ومن ادعی علی اخر مالا فقال المدعی علیه
ما کان لک علی شیء قط فبرهن المدعی علی انه له علیه الف وبرهن المدعی علیه علی القضاء ای الایفاء او الابراء ولو بعد القضاء
ای الحکم بالمال اذا ادعی انه بعد قضاء القاضی صحیح الا فی المسئلة المخمسة کما سیجیء قبل برهانه لامکان التوفیق لان غیر الحق قد یقضی
ویبرأ منه دفعا للخصومة اور جسنے دوسرے پر مال کا دعوی کیا سو مدعا علیہ نے کہا کہ تیرا تو مجھپر کچھ نہ تھا ہرگز سو مدعی اسپر گواہ لایا کہ مدعی کے مدعا علیہ پر ہزار
ہیں اور مدعا علیہ ایفاء دین یا ابراء مدعی پر گواہ لایا اگرچہ گواہی ایفا یا ابرا کی بعد قضاء قاضی کے ہو یعنی اگرچہ قاضی نے مدعی کی برہان سے مال دینے کا حکم کیا
اسواسطے کہ دفع کرنا دعوی مدعی کا بعد حکم قاضی کے صحیح ہے مگر مسئلہ مخمسہ میں دفع صحیح نہیں چنانچہ مسئلہ مذکورہ کا ذکر کتاب الدعوی کی فصل دعاوی میں آویگا
تو مدعا علیہ کی برہان مقبول ہوگی بسبب ممکن ہونے توفیق کے انکار اور ایفا یا ابراء میں اسواسطے کہ جھگڑا مٹانے کے واسطے کبھی غیر حق کا بھی حکم دیا جاتا ہے
اور حق سے ابرا کیا جاتا ہے ہم یعنی جب مدعا علیہ نے مال کا اول انکار کیا اور پھر کہا کہ میں مال دیچکا ہوں یا مدعی نے معاف کر دیا ہے اور اسکو گواہی
ثابت کیا تو اگرچہ ظاہر میں تناقض ہے لیکن گواہی مقبول ہے کیونکہ رفع تناقض یہاں متصور ہے اس احتمال سے کہ واقع میں مدعی کا حق مدعا علیہ پر نہ تھا
مگر مدعا علیہ نے جھگڑا مٹانے کے واسطے ادا کر دیا ہو یا واقع میں مدعی کا حق مدعا علیہ پر ثابت تھا لیکن مدعی نے دفع خصومت کے واسطے معاف کر دیا ہو مسئلہ
مخمسہ کی وجہ تسمیہ یہہ ہے کہ اوسمین علما کے پانچ قول ہیں وسیجیء فی الاقرار انه لو برهن علی قول المدعی انا مبطل فی الدعوی او شهودی
کذبة او لیس لی علیه شیء صح الدفع الی اخره وذکره فی الدرر قبیل الاقرار فی فصل الاستثناء اور کتاب الاقرار میں آویگا یہہ کہ اگر
مدعا علیہ مدعی کے اس قول پر گواہ لایا کہ میں دعوی میں جھوٹا ہوں یا میرے گواہ جھوٹے ہیں یا میرا اوسپر کچھ نہیں تو دفع دعوی مدعی صحیح ہے الخ اور درر میں
اسکو کتاب الاقرار سے پہلے فصل استثنا میں ذکر کیا ہے اشترا معنے خواہش خریداری کما یقبل لو ادعی القصاص علی اخر فانکر المدعی علیه فبرهن
المدعی علی القصاص ثم برهن المدعی علیه علی العفو او علی الصلح عنه علی مال چنانچہ برہان مدعا علیہ مقبول ہے اگر مدعی نے دوسرے پر قصاص کا
دعوی کیا سو مدعا علیہ نے اوسکا انکار کیا تو مدعی گواہ لایا قصاص کے پھر مدعا علیہ گواہ لایا عفو قصاص کے یا گواہ لایا صلح کر لینے پر قصاص کے عوض مال کے ہم
یہاں بھی کلام مدعی میں رفع تناقض اس احتمال سے ممکن ہے کہ واقع میں اسپر قصاص تھا اور اوسنے جھگڑا مٹانے کے واسطے مال دیکر صلح کر لی ہو یا قصاص کو
معاف کرا لیا ہو وکذا فی دعوی الرق بان ادعی عبودیة شخص فانکر فبرهن المدعی ثم برهن العبد ان المدعی اعتقه یقبل ان لم یقطعه

المبایعۃ للتناقض دعوی کیا دوسرے پر کہ اوس نے اپنی لونڈی اوسکے ہاتھ بیچی تو دوسرے نے کہا کہ مین نے اوس سے کبھی نہین خریدی ہرگز پس گواہون نے بیع پر گواہی دی
سو خرید کرنے پر پھر مشتری نے لونڈی مین عیب پایا اور اوسکے پھیرنے کا ارادہ کیا سو گواہ لایا بائع اسپر کہ مشتری بائع سے براءت کر چکا اوسکے
ہر عیب سے تو گواہی بائع کی مقبول نہوگی بسبب تناقض کے ھ وجہ تناقض یہ ہے کہ اول بیع کا منکر ہوا پھر بیع کا مدعی ہوا اسواسطے کہ براءت بیع بدون
بیع متصور نہین وعن الثانی تقبل لامکان التوفیق ببیع وکیلہ وابرائہ عن العیب اور ابو یوسف سے روایت ہو کہ بائع کی گواہی مقبول ہے بسبب
ممکن ہونے توفیق بائع کے وکیل کی بیع سے اور ابرا وکیل کے عیب سے ھ جب اوسکے وکیل نے بیع کی تو یہ کہنا درست ہوا کہ مین نے بیع نہین کی یعنی بذات خود مینے
بیع نہین ہوا اور براءت عیب کی نسبت اپنے طرف اسواسطے کی کہ فعل وکیل بمنزلہ فعل موکل کے ہے ومنہ واقعۃ سمرقند اور از منجملہ مسئلہ متن واقعہ ہے
سمرقند کا جس مین تناقض واقع ہے ھ طحطاوی نے کہا کہ اگر شارح واقعۂ سمرقند کو صراحۃ بیان کرتا تو واضح تر ہوتا ادعت انہ نکحہا بکذا او طالبتہ بالمہر
فانکر فبرہنت فادعی انہ خلعہا علی المہر تقبل لاحتمال انہ زوجہ ابوہ وہو صغیر ولم یعلم خلا زوجہ نے دعوی کیا کہ اوس نے مجھ سے
نکاح کیا اتنے مہر پر اور اوس سے مہر کا مطالبہ کیا سو اوس نے نکاح کا انکار کیا تو عورت گواہ لائی نکاح اور مہر پر سو مرد نے دعوی کیا کہ اوس
عورت سے خلع کیا بعوض مہر کے تو مرد کا دعوی مقبول ہے یعنی مرد سے اس دعوی پر گواہ طلب ہونگے مقبولیت دعوی اس احتمال سے ہے کہ مرد کا
نکاح اوسکے باپ نے کردیا ہوا اور وہ صغیر ہو اور اسکو معلوم نہو کذا فی الخلاصۃ ھ یعنے اوسکا انکار نکاح اسپر محمول ہے کہ وہ خود مباشر نکاح نہین ہوا اور
نفی مباشرت وقوع نکاح اجباری کی منافی نہین پھر جب ایسا ہوا تو بعد اسکے دعوی خلع بعوض مہر مین تناقض نہین کذا فی الطحطاوی ویبطل جمیع صک
ای مکتوب کتب ان شاء اللہ فی اخرہ باطل ہوجاتا ہے تمام مضمون اوس صک یعنی کاغذ مرقوم کا جسکے آخر مین ان شاء اللہ لکھا ہے ھ شارح نے
بلفظ جمیع اشارہ کیا کہ نوشتہ باطل ہوجاتا ہے خواہ اوسمین ایک شے مرقوم ہو یا چند اشیاء اور صاحبین کا خلاف ثانی مین ہے وقالا اخرہ فقط کی
ہو استحسان راجح علی قولہ فتح اور صاحبین نے کہا کہ فقط پچھلا مضمون کاغذ مرقوم کا باطل ہوتا ہو جو ان شاء اللہ سے متصل ہے اور قول صاحبین استحسان
ہی جو راجح ہے امام کے قول پر کذا فی الفتح ھ وجہ استحسان یہہ ہو کہ جمل مین اصل استقلال ہے یعنی ہر جملہ دوسرے سے متعلق نہین اور وثیقہ لکھا جاتا ہو اعتماد او
وثوق کے واسطے تو اگر استثنا کل کے طرف راجع ہو تو کل کا بطلان لازم آوے اور یہہ مقصود تحریر کے مخالف ہے تو استثنا اوسیکے طرف راجع ہوگا جو
اوس سے متصل ہے کذا فی الطحطاوی عن الزیلعی واتفقوا ان الفرجۃ کفاصل السکوت اور امام اور صاحبین متفق ہین اسپر کہ فرجہ خط مین فاصل
سکوت کی مانند ہی ھ فرجہ یعنی اشارہ تحریر مین کاغذ سادہ چھوڑنا ایسا ہی جیسے نطق مین سکوت کرنا تو ان شاء اللہ بعد فرجہ کے طرف راجع ہوگا جیسے سکوت مین مابعد
سکوت کے طرف راجع ہوتا ہے وعلی انصرافہ للکل فی جمل عطفت بواو واعقبت بشرط اور علماء ثلثہ متفق ہین ان شاء اللہ کے راجع ہونے پر
کل کے طرف اون جمل منطوقہ مین جنمین عطف بحرف واو واقع ہوا ہے اور اونکے اخیر مین شرط ہو ھ چنانچہ ایک شخص نے یون کہا کہ اوسکی عورت مطلقہ
ہو اور اوسکا غلام آزاد ہے اور اسپر بیت اللہ تک پیدل چلنا ہے ان شاء اللہ تو شرط تینون جملون کے طرف راجع ہے یعنی طلاق اور عتاق اور مشی
کچھہ لازم نہین جمل منطوقہ کی قید ترجمہ مین اسواسطے لگائی کہ جمل مکتوبہ مین امام اور صاحبین کا اتفاق نہین چنانچہ مسئلہ صک مین مذکور ہوچکا واما الاستثناء
بالا واخواتہا فللاخیر الا بقرینۃ کانہ دراہم وخمسون دینارا الا درہما فللاول استحسانا اور استثنا بلفظ الا اور اوسکے امثال سے اخیر کے
طرف راجع ہوتا ہی مگر بقرینہ اول کیطرف راجع ہوجاتا ہی چنانچہ اسقول مین کہ سو درم اور پچاس دینار الا ایک درم تو یہہ استثنا اول یعنے درمون کے طرف
راجع ہی نہ اخیر کے طرف بطریق استحسان کے ھ قرینہ یہان اتحاد جنسیت مستثنے منہ او مستثنے ہی واما الاستثناء بان شاء اللہ بعد جملتین ایقاعیتین
فالیہما اتفاقا اور استثنا بلفظ ان شاء اللہ بعد جملتین ایقاعیتین دونون کے طرف بالاتفاق راجع ہے ھ جملہ ایقاعیہ سے جملہ منجزہ مراد ہی جسمین تعلیق
واقع نہین بقرینہ مقابلہ چنانچہ یون کہنا کہ انت طالق وہذا حر ان شاء اللہ کذا فی الحلبی وبعد طلاقین معلقین او طلاق معلق وعتق معلق
فالیہما عند الثالث وللاخیر عند الثانی اور استثنا واقع ہونا بعد طلاق معلق کے یا طلاق معلق اور عتق معلق کے تو دونون کے طرف راجع ہوتا ہی محمد کے نزدیک

لہ یعنی جس جملہ [illegible] ۱۲

ملخ [illegible]

ہو میت سے تو اوسکو ودیعت نہ دے فان اقر ثانیا بابن اٰخر لہ لم ینفذ اقرارہ اذا کذبہ الابن الاول لانہ اقرار علی الغیر پہر اگر امانت دار دوسرے بار میت مذکور کے دوسرے بیٹے کا اقرار کرے تو اوسکا اقرار مقید نہوگا جب کہ پہلا بیٹا اوسکی تکذیب کرے کیونکہ یہہ اقرار ہے غیر کی مضرت کا ہم اور اقرار علی الغیر حجت نہیں اسواسطے کہ اقرار اول صحیح ہو چکا کہ اوسکا کوئی مکذب نہیں بخلاف اقرار ثانی اور اگر ولد اول اقرار ثانی کی تصدیق کرے تو وہ بھی وارث ہوگا میت کا ویضمن للثانی حظہ ان دفع للاول بلا قضاء زیلعی اور درصورت تکذیب لڈثانی کو بقدر اوسکے حصے کے امانت دار تاوان دے اگر ولد اول کو ودیعت دیچکا ہو بدون حکم قاضی کے کذا فی الزیلعی ہم قول بضمان بھی صواب ہے چنانچہ فتح القدیر مین ہے اور مقابل اوسکے غایۃ البیان کا قول ہے عدم ضمان کا کذا فی الطحطاوی ترکۃ قسمت بین الورثۃ او الغرماء بشہود ولم یقولوا نعلم کذا فی نسخ المتن والشرح وعبارۃ الدرر وغیرہا لا نعلم لہ وارثا او غریما لم یکفلوا خلافا لہما لجہالۃ المکفول لہ ترکہ منقسم ہو گیا درمیان وارثون کے یا دین والون کے اون گواہون کی گواہی سے جنہون نے یہہ نہین کہا کہ ہم جانتے ہین میت کا کوئی وارث یا صاحب دین اسطرح ہے لفظ لا نعلم کا بلا حرف نفی متن اور شرح کے نسخون مین اور عبارت درر وغیرہا کی یون ہے کہ اون شہود کی شہادت سے ترکہ مقسوم ہوا جنہون نے یہہ نہین کہا کہ ہم میت کا کوئی وارث یا صاحب دین نہین جانتے ہین تو ضامنی نہ لیجائیگی وارثون یا دین والون سے بسبب مجہول ہونے مکفول لہ کے بخلاف صاحبین کے کہ اونکے نزدیک حاضر ضامنی لیجائیگی ہم طحطاوی نے کہا شاید کہ شارح کے نسخہ متن احد شرحین نعلم ہوگا باسقاط لا اور میرے پاس جو متن اور شرح کا نسخہ ہے اوسمین لا نعلم مذکور ہے اور لم یکفلوا مبنے للمجہول مضعف العین ہے اور ضمیر ورثہ وغیرہم کے طرف راجع ہے انتہی خلاصہ مسئلہ یہہ ہے کہ ایک شخص متروکہ چہوڑکر مر گیا اور شاہدون نے قاضی سے کہا کہ میت کے فلانے فلانے وارث یا صاحب دین ہین لیکن اونہون نے حصر ورثہ کی گواہی نہین دی تو قاضی ترکہ قسمت کر دے اونین اور اون سے ضامن طلب نکرے ویتلوم القاضی مدۃ ثم یقضی اور قاضی کچھہ مدت قسمت ترکہ مین تاخیر کرے پہر قسمت کا حکم کرے ہم تاخیر احتیاط کے واسطے ہے کہ شاید کوئی اور وارث یا صاحب دین پیدا ہو پہر جب گمان غالب ہو کہ اگر کوئی شریک ہوتا تو حاضر ہوتا تب قسمت کا حکم دے اور مراد تاخیر حکم سے نہ تاخیر دفع بعد القضا اور مقدار مدت قاضی کی تجویز پر مفوض ہے اور طحاوی نے ایک سال کی مدت مذکور کی ہے کذا فی الطحطاوی ملخصا ولو ثبت بالاقرار کفلوا اتفاقا اور اگر ورثہ یا صحاب دیون اقرار سے ثابت ہون نہ شہادت سے تو ضامنی دین باتفاق امام اور صاحبین کے ولو قال الشہود ذلک لا اتفاقا اور اگر شہود وہ کہین یعنے یون کہین کہ ہم میت کا کوئی وارث یا صاحب دین سوا انکے نہین جانتے ہین تو نہ ضمانت دین بالاتفاق کذا فی الطحطاوی وادعی علی اٰخر دارا لنفسہ ولاخیہ الغائب ارثا وبرہن علیہ علی ما ادعاہ اخذ المدعی نصف المدعی مشاعا وترک باقیہ مع ذی الید بلا کفیل جحد ذو الید دعواہ او لم یجحد خلافا لہما وقولہما استحسان نہایہ ایک شخص نے دوسرے پر ایک گہر کا دعوی کیا اپنے واسطے اور اپنے غائب بہائی کے واسطے بطریق ارث اور گواہ لایا اپنے دعوی پر تو مدعی نصف گہر لے بطور مشاع اور چہوڑے باقی کو قابض کے پاس بدون ضامن لینے کے خواہ قابض نے دعوی مدعی کا انکار کیا ہو یا انکار نکیا ہو بخلاف صاحبین کے یعنی اونکے نزدیک درصورت انکار دعوی باقی کو اوسکے پاس نرکھے اور صاحبین کا قول استحسان ہے کذا فی النہایہ ہم امام کی دلیل یہہ ہے کہ حاضر خصم نہین غائب کے طرف سے استیفا وارث مین اور قاضی کو تعرض جائز نہین بدون خصم کے صاحبین کی دلیل یہہ ہے کہ جب اوس نے دعوی ارث کا انکار کیا تو اوسکی خیانت ثابت ہوئی تو اب اوسکے پاس رکہنا مضرت سے خالی نہین ولا تعاد البینۃ ولا القضاء اذا حضر الغائب فی الاصح لانتصاب احد الورثۃ خصما للمیت حتی تقضی منہا دیونہ اور گواہی کا اعادہ نہوگا اور نہ قضا کا جب کہ مدعی کا غائب بہائی سفر سے آوے قول اصح مین بسبب قائم ہو جانے ایک وارث کے مخاصم ہوکر میت کے طرف سے یہان تک کہ ادا کیے جاوینگے متروکہ سے میت کے دیون ثم انما یکون خصما بشروط تسعۃ مبسوطۃ فی البحر پہر معلوم کیجیے کہ وارث حاضر تو خصم ہوتا ہے باقی وارثون کے طرف سے انہین جو میت پر دعوی کیا جاوے تو شرطون سے جو مشرح مذکور ہین بحر الرائق مین ہم سید حموی نے کہا کہ بہتر یہہ تہا کہ شارح بشروط ثلثۃ کہتا ایک شرط یہہ کہ عین کل وارث کے ہاتھہ مین ہو دوسری یہہ کہ اسمین قسمت نہوگئی ہو تیسری یہہ کہ وارث غائب اسکی تصدیق کرے کہ عین مذکور میراث ہے میت سے انتہی اسواسطے کہ جمیع امور جو بحر الرائق مین مذکور ہین وہ شروط نہین بلکہ بعضے شرط

و لو لم یکن له شیٔ لا یجب شیٔ اور اگر بولا کہ ہزار درہم میرے مال سے صدقہ ہین اگر مین ایسا کرون پھر وہ فعل کیا اور حالانکہ وہ ہزار سے کمتر کا مالک ہے
تو اوسپر اوتنا صدقہ لازم ہوگا جتنے کا وہ مالک ہے اور اگر اوسکی مملوک کوئی چیز نہین تو کچھ واجب نہین وصح الایصاء بلا علم الوصی فصح
تصرفه اور صحیح ہو وصیت کرنا موصی کا بدون علم وصی کے تو صحیح ہے تصرف وصی کا یعنے اگر ایک شخص نے دوسری کو اپنے طفل صغیر یا ترکہ پر وصی کیا
اور وصی کو معلوم نہین پھر وصی نے کوئی تصرف کیا مثلاً کوئی چیز اوسکی بیچڈالی تو صحیح ہے لا یصح التوکیل بلا علم الوکیل نہین صحیح ہے وکیل مقرر کرنا بدون
علم وکیل کے یعنے اوسکا تصرف بھی بدون علم توکیل صحیح نہین والفرق ان تصرف الوصی خلافة والوکیل نیابة اور ایصا اور توکیل مین فرق یہہ ہے
کہ تصرف وصی کا بطور خلافت ہی اور تصرف وکیل کا بطور نیابت ہے ہم جب تصرف وصی کا بطریق خلافت کے ہوا تو علم ضرور نہوا جیسے تصرف وارث بطریق
ملک اور ولایت کے ہے تو اگر دادا پوتے کا مال بعد موت ابن بلا علم موت ابن بیچڈالے تو جائز ہے اور وکیل کا تصرف بطریق نیابت موکل ہے نہ بطریق خلافت
کیونکہ موکل کا تصرف ہنوز باقی ہے تو کیا ان علم ضرور ہے تو اگر ایک شخص نے ہزار درہم امانت رکھے ایک مرد کے پاس پھر مالک نے کہا کہ مین مثلاً زید کو
اوسکے قبض کا امر کیا اور زید کو اپنے مامور بالقبض ہونیکا علم نہین پھر زید نے دراہم مذکورہ پر قبض کیا اور وہ تلف ہوگئے تو مالک کو اختیار ہے چاہے جسسے
تاوان چاہے زید سے اور اگر جسپاس اور کو علم توکیل ہوا اور وہ مامور بالقبض کو قبضہ کرا دیا اور پھر تلف ہو تو کسی پر تاوان نہین کذا فی الطحطاوی فلو علم الوکیل بالتوکیل
ولو من ممیز او فاسق صح تصرفه سو اگر وکیل کو وکیل کرنے کا علم حاصل ہوا اگرچہ صغیر ممیز یا فاسق سے معلوم ہوا تو اب اوسکا تصرف صحیح ہے ولا یثبت
عزله الا باخبار عدل او فاسق ان صدقه عنایة او مستورین او فاسقین فی الاصح اور ثابت نہین ہوتی وکیل کی معزولی مگر ایک شخص عادل کے خبر دینے
سے یا فاسق کے اخبار سے بشرطیکہ وکیل فاسق کی تصدیق کرے خبر مین کذا فی العنایة یا معزولی ثابت ہوتی ہے دو شخص مستور العدالة سے یا دو فاسقون کی خبر سے
قول صحیح مین کاخبار السید بجنایة عبده فلو باعه کان مختارا للفداء مانند خبر دار ہونے مولے کے اپنے غلام کی جنایت سے تو اگر باخبار عادل یا مستورین یا فاسقین
جنایت عبد کی مولے کو خبر ہوئی پھر اوسنے اوسکو بیچ ڈالا تو وہ فدیہ کا اختیار کرنیوالا ہے یعنی اوسکو فدیہ جنایت دینا پڑیگا والشفیع بالبیع اور جیسی شفیع کو
بیع کی خبر پہونچانا یعنے اگر باخبار عادل یا مستورین یا فاسقین شفیعکو بیع کی خبر پہونچی اور وہ ساکت رہا تو حق شفعہ باطل ہوگیا والبکر بالنکاح اور جیسی بکر کو نکاح کی خبر
پہونچانا یعنے سکوت بکر رضا نہین مگر جب کہ اوسکو عادل یا مستورین یا فاسقین نکاح ولی کی خبر دین اور اگر مستور یا فاسق نے خبر دی نکاح ولی کی اور وہ ساکت رہی تو
یہہ سکوت رضا نہین والمسلم الذی لم یهاجر الینا بالشرائع اور جیسے اوس مسلمان کو جسنے دار الاسلام کے طرف ہجرت نہین کی احکام شرعیہ کی خبر پہونچنا
یعنی ایک مستور یا فاسق کی خبر سے اوسپر عمل احکام شرعی کا لازم نہین اگر عادل یا دو مستور خبر دین تو عمل لازم ہے یہانتک کہ اگر فرائض ترک کریگا تو قضا اوسپر
لازم ہوگی حموی نے مفتاح سے نقل کی کہ قول اصح یہہ ہے کہ ایک فاسق کی خبر اسمین کافی ہے وکذا الاخبار بعیب لمرید شراء وحجر ماذون وفسخ شرکة
وعزل قاض ومتول وقف فهی عشر تشترط فیها احد شطری الشهادة لا لفظها اور اسیطرح عیب مبیع کی خبر دینا خریدار کو اور اوسکے بیچنے والیکو اور منع
تصرف کی خبر عبد ماذون کو اور فسخ شرکت کی خبر احد الشریکین کو اور قاضی اور متولی وقف کو معزولی کی خبر تو یہ دس چیزین ہین جنمین شہادت کے دو جزون
سے ایک جز شرط ہے نہ لفظ شہادت ہم شہادت کے دو جز ہین ایک عدد یعنی دو یا زیادہ ہونا دوسرا عدالت تو امور عشرہ مذکورہ کی اخبار مین ایک جز شرط ہے
یا عدد بلا شرط عدالت یا عدالت بلا شرط عدد عزل قاضی اور متولی وقف بحث ہی صاحب بحر کی نہ نقل مذہب کذا فی الطحطاوی ویشترط سائر الشروط فی الشاهد
اور مخبر مذکور مین باقی شروط شاہد کی شرط ہین یعنے آزاد اور بالغ ہونا اور یہہ کہ اندھا اور محدود فی القذف نہو یا مع عدد یا عدالت حاصل یہہ ہے کہ مخبر مین
وہ شرط ہی جو شاہد مین شرط ہے بجز لفظ شہادت وحضور مجلس قضا اور یہہ نسبت کو امام کا مذہب ہے اور صاحبین کے نزدیک تو فقط تمیز مخبر
شرط ہے کذا فی الطحطاوی وقیده فی البحر بالعزل القصدی وبما اذا لم یصدقه ویکون الخبر غیر المرسل والرسول فانه یعمل بخبره مطلقا کما سیجیٔ فی
بابه اور قید لگائی ہے بحر الرائق مین قصدی معزولی کی اور اسکی کہ جب کہ وکیل مخبر کی تصدیق نکرے اور اسکی کہ مخبر غیر مرسل ہو اور موکل کا پیام رسان نہو سو
پیام رسان کی خبر پر مطلقا عمل ہے چنانچہ عزل وکیل کے باب مین آویگا ہم یعنی عزل قصدی مین عدد یا عدالت شرط ہی اور عزل حکمی مین توقیل علم

قول کے طرف صحیح ہوا کذا فی الحطابی الا فی کتاب القاضی للقاضی درج کر قاضی کے خط مین اوسکے موافق عمل کرنا بلا معاینہ حجت جائز ہے بسبب ضرورت
کے یعنی بضرورت احیاء حق اور اسواسطے کہ خیانت اسمین کم واقع ہوتی ہے کذا فی الحطابی وقیل یقبل لو عدلا عالما اور بعضون نے کہا رحیم فیلچ یا مثر کا
قول مقبول ہے اگر قاضی عادل اور عالم ہو ہم یہہ قول ہے ابو منصور کا اسواسطے کہ عدم تہمت و بعث فساد اور غلط کی ظاہر ہے اور یہہ امر عالم عادل مین منتفی ہی اور
اسبیجابی نے ذکر کیا کہ امام کے نزدیک قاضی کے بموجب قول کے عمل کرنا اوس صورت مین ہے جبکہ قاضی عالم عادل ہو اسواسطے کہ قاضی جاہل ظالم لائق
قضا کے نہین اور اوسکا امر بالاتفاق لائق امتثال کے نہین تو ابو منصور کا قول کشف ہے مذہب امام سے کذا فی الحطابی وان عدلا جاهلا ان
استفسر فاحسن تفسیر الشرائط صدق والا لا اور اگر قاضی عادل جاہل ہے اگر اوس سے استفسار کیا جاوے تو بیان شرائط کا خوب کرے تو اوسکی تصدیق
ہوگی اور نہین تو تصدیق نہوگی ہم مثال اوسکی زنا مین یہہ ہے کہ قاضی کہے کہ مین نے زنا کے مقر سے استفسار کیا اور زنا کا اور جس عورت سے اوس نے زنا کیا اوس کا
سوال مقر سے کیا تو اوس نے اقرار کیا چنانچہ اسمین معروف ہی اور اوسپر مینے سنگساری کا حکم کیا اور حد سرقہ مین کہے کہ میرے نزدیک حجت ثابت ہوا کہ
اوس نے بقدر نصاب بمکان محفوظ سے لیا جسمین کچہہ شبہہ نہین اور قصاص مین کہے کہ اوس نے عمدا بلا شبہہ قتل کیا تو اب اوسکی تصدیق اور قبول قول
واجب ہی کذا فی المنح وکذا لا یقبل قوله لو کان فاسقا عالما کان او جاهلا للتهمة فالقضاة اربعة اور اسطرح قاضی کا قول مقبول نہین اگر قاضی
فاسق ہو عالم ہو یا جاہل بسبب تہمت کے تو قاضی چار قسم پر ہین ہم قاضی یا عالم عادل ہے یا جاہل عادل یا عالم غیر عادل ہے یا جاہل غیر عادل ہی تو قاضی
اول کے قول پر قطع ید جائز ہے اور قاضی ثانی اگر سوال سبب مین خوب بیان کرے تو تصدیق اوسکی واجب ہی اور قطع جائز ہی اور ثالث اور رابع کا
قول مقبول نہین کذا فی صدر الشریعة الا ان یعاین الحجة ای سببا شرعیا مگر جب کہ حجت یعنی سبب شرعی کا معاینہ کرے تو اب قاضی جاہل اور فاسق کا
قول مقبول ہے عدم اسواسطے کہ بعد معاینہ حجت تہمت باقی نرہی شارح نے حجت کو ماول بسبب اسواسطے کیا تا اقرار کو بھی شامل ہو جاوے صبّ دهنا لانسان
عند الشهود فادعی مالکه ضمانه وقال الصاب کانت الدهن نجسة وانکره المالك فالقول للصاب لانکاره الضمان والشهود یشهدون
علی الصب لا علی عدم النجاسة ڈہلکا یا کسی آدمی کا تیل گواہون کے سامنے سو اوسکے مالک نے اوسکے تاوان کا دعوی کیا اور ڈہلکانیوالے نے کہا
کہ تیل ناپاک تھا اور مالک اوسکا انکار کرتا ہے تو ڈہلکانیوالے کا قول معتبر ہے بسبب منکر ہونے ضمان کے اور گواہ گواہی دیتے ہین ڈہلکانے پر نہ کہ تیل کی
عدم نجاست پر ہم ظاہر اجواب عدم ضمان مطلق پر دلالت کرتا ہی حالانکہ تیل اگر ناپاک ہو جاوے تو اوسکی تطہیر ممکن ہے اور تیل ناپاک کا چراغ مین جلانا
درست ہی غیر مسجد مین اور اگر اسکو اسپر حمل کیجیے کہ اوس پاک تیل کا ضمان نہین بلکہ ناپاک کا ضمان ہے تو جواب ظاہر ہے یعنی بلا تردد صحیح ہی کذا فی
الحطابی ولو قتل رجلا وقال قتلته لردته او لقتله ابی لم یسمع قوله لئلا یؤدی الی فتح باب العدوان فانه یقتل ویقول کان القتل لذلك
وامر الدم عظیم فلا یهمل بخلاف المال اقوا بزازیه اور اگر ایک شخص نے قتل کیا ایک مرد کو اور بولا کہ مین نے اسکو قتل کیا بسبب اوسکے ارتداد کے یا
بسبب اوسکے مارڈالنے کے میرے باپ کو تو قاتل کا قول مسموع نہوگا تا سرکشی اور شورش کا دروازہ نہ کہل جاوے یعنی اگر اوسکا قول بلا شہود مقبول ہو تو فساد
عظیم برپا ہو جو شخص چاہے دوسرے کو ناحق مارڈالے اور اوسکے ارتداد وغیرہ کا دعوی کرے لہذا وہ قاتل قتل کیا جاویگا اور قاضی کہے کہ قتل
اوسکے واسطے تھا اور خون کا امر عظیم ہے سو وہ مہمل چھوٹ نہین سکتا بخلاف مال کے کذا فی البزازیة من کتاب الاقرار ہم خون کا امر عظیم ہی لہذا
مال مین ایک قسم کفایت کرلی ہے اور خون مین پچاس قسمین صدق قاض معزول بلا یمین قال لزید اخذت منك الفا قضیت به ای
بالالف لبکر ودفعت الیه او قال قضیت بقطع یدك فی حق وادعی زید اخذه الالف وقطعه الید ظلما واقر بکونهما ای الاخذ
والقطع فی وقت قضائه وکذا لو زعم فعله قبل التقلید او بعد العزل فی الاصح لانه اسند فعله الی حالة معهودة منافیة للضمان
فیصدق الا ان یبرهن زید علی کونهما فی غیر قضائه فالقاضی یکون مبطلا صدر الشریعة تصدیق کیجاویگی اوس قاضی معزول کی بدون قسم کے
جس نے زید سے کہا کہ مینے تجہہ سے دو ہزار درم لیے جنکا مین نے حکم کیا تھا بکر کے واسطے اور مینے اوسکو دیئے یا قاضی نے کہا کہ مینے حکم دیا تھا تیرے ہاتہہ کاٹنے کا حق پر

ملہ
مترجم اول ... قتل
... قول
... قاضی کو
... مطلب
... فتوی
... قول ... قاضی
مترجم ... تعبیر
... علماء ان کی یعنی
مترجم ... قتل
... کہ قتل
... کے ...
... ۱۳۰۶

اور لازم نہیں ہے شرح وہبانیہ میں جلال الدین ابوالمحامد سے منقول ہے کہ فقہا نے کہا کہ مفتی کو کچھ مضایقہ نہیں جواب فتوی کی کتابت کی اجرت لینے میں اسواسطے کہ مفتی پر زبان سے جواب دینا واجب ہے نہ ہاتھ سے لکھدینا اور باوجود اسکے نہ لینا بہتر ہے یعنی تا قیل اور قال سے بچے اور آبرو ابتذال سے محفوظ رہے کذا فی الطحطاوی واللہ تعالیٰ اعلم واستغفر اللہ العظیم

# کتاب الشہادات

یہ کتاب ہے شہادات کے احکام میں ہم شہادات جمع ہے شہادت کی اگرچہ شہادت اصل میں مصدر ہے لیکن مصنف نے اسکو بصیغۂ جمع لایا باعتبار اوسکی انواع کے اخرها عن القضاء لانها کالوسیلة وهو المقصود مصنف نے شہادت کو موخر کیا قضا سے اسواسطے کہ شہادت بمنزلۂ وسیلہ کے ہے اور قضا مقصود ہے اور مقصود مقدم ہے وسیلہ هی لغة خبر قاطع شہادت لغت میں عبارت ہے خبر قاطع سے یعنی قطعی اور یقینی خبر جسمین شک اور تردد نہیں وشرعا اخبار صدق لاثبات حق فی قلت فاطلاقها علی الزور مجاز کاطلاق الیمین علی الغموس اور شرع میں شہادت عبارت ہے اخبار صدق سے حق ثابت کرنیکے واسطے کذا فی الفتح میں کہتا ہوں جب شہادت اخبار صدق ہوئی تو جھوٹی گواہی کو شہادت بولنا مجاز ہے نہ حقیقت جیسے قسم بولنا جھوٹی قسم پر مجاز ہے ہم اخبار بمنزلہ جنس کے ہے اور صدق کی قید سے اخبار کاذبہ حد شہادت سے نکل گئیں اور اثبات حق کی قید سے وہ قول نکل گیا جو بعض عرفیات کو کوئی شخص مجلس قضا میں بلفظ اشہد تکلم کرے بلفظ الشهادة اخبار صدق بلفظ شہادت ہو ہم یعنی شہادت میں بالخصوص لفظ شہادت متعین ہے تو تعبیر بلفظ علم یقین کافی نہیں فی مجلس القاضی ولو بلا دعوی کما فی عتق الامة اخبار صدق بلفظ شہادت مجلس قاضی میں اگرچہ بلا دعوی مدعی ہو چنانچہ لونڈی کی آزادی میں ہم مجلس قضا کی قید سے شاہد کی وہ خبر خارج ہوگئی جو غیر مجلس قضا میں واقع ہوئی کہ وہ معتبر نہیں عتق جاریہ اور طلاق زوجہ میں صحت شہادت کے واسطے دعوی شرط نہیں بلکہ جمیع شہادات حسبہ کا یہی حکم ہے کذا فی الطحطاوی وسبب وجوبها طلب ذی الحق او خوف فوت حقه بان لم یعلم بها ذو الحق وخاف فوته لزمه ان یشهد بلا طلب فتح اور وجوب شہادت کا سبب طلب صاحب حق ہے یعنی جب کہ صاحب حق شہادت کی درخواست کرے یا صاحب حق کے حق فوت ہونیکا خوف ہو اسطرح پر کہ صاحب حق نہ جانتا ہو شاہد کی شہادت کو اور شاہد ڈرے فوت ہوجانے حق سے تو اوسکو گواہی دینا لازم ہوگا بلا طلب مدعی کے کذا فی الفتح یعنی آدمیکے حق میں شہادت شاہد پر واجب نہیں بلا طلب مدعی مگر در صورت خوف فوت حق اور حق اللہ کی ادا شہادت میں تو شاہد شرعا مطالب ہے شرطها احد وعشرون شہادت کی شرطیں اکیس ہیں شرائط مکانها واحد مکان شہادت کی شرط ایک ہے یعنی ایک شرط یہ ہے کہ مجلس قضا میں شہادت واقع ہو طحطاوی نے کہا بہتر تہا کہ شارح یوں کہتا کہ شرط مکانها واحد وشرائط التحمل ثلثة العقل الکامل وقت التحمل والبصر ومعاینة المشهود به الا فیما یثبت بالتسامع اور تحمل شہادت یعنی شاہد ہونیکی شرطیں تین ہیں عقل کامل ہونا شاہد ہونے کے وقت اور بصارت اور معاینہ کرنا اوس چیز کا جسکی گواہی دیجاوے مگر اوسکا معاینہ شرط نہیں جسمین لتسامع سے گواہی ثابت ہے ہم جب عقل کامل ہوئی تو مجنون اور صغیر لایعقل کا گواہ ہونا صحیح نہیں اور اسیطرح اندھے کی گواہی صحیح نہیں بسبب عدم بصارت کے لیکن تحمل شہادت کے واسطے بلوغ اور حریت اور اسلام اور عدالت شرط نہیں تو اگر گواہ ہونیکے وقت صغیر عاقل ہو یا غلام یا کافر یا فاسق پھر صغیر بالغ ہوجاوے اور غلام آزاد اور کافر مسلمان اور فاسق توبہ کرے اور اشخاص مذکورین قاضی کے سامنے گواہی دیں تو گواہی مقبول ہوگی کذا فی البحر وشرائط الاداء سبعة عشر عشرة عامة وسبعة خاصة اور ادا شہادت کی سترہ شرطیں ہیں دس شرطیں عام ہیں جمیع انواع شہادت میں اور سات شرطیں بعض انواع شہادت میں خاص ہیں منها الضبط از انجملہ ضبط ہے یعنی یہ شرط ہے کہ شاہد کو واقعہ خوب یاد ہو بلا شک وتردد تو امام کے نزدیک شاہد کو اپنے خط پر اعتماد کرنا جائز نہیں بدون مقدمہ یاد ہونیکے خلافا للصاحبین والولایة فیشترط الاسلام لو المدعی علیه مسلما اور منجملہ شرائط ولایت ہے یعنی شاہد کو ولایت حاصل ہونا مشہود علیہ پر اسطرح کہ دونوں کا دین ایک ہو یا شاہد کا دین حق ہو اور شاہد حر بالغ ہو کذا فی الطحطاوی تو اسلام شاہد کا شرط ہے اگر مدعا علیہ مسلمان ہو ہم اور اگر مدعا علیہ کافر ہو تو اوسپر مسلم اور کافر کی گواہی مقبول ہے والقدرة علی التمییز بالسمع والبصر بین المدعی والمدعی علیه اور از انجملہ یہ شرط ہے کہ شاہد کو قدرت ہو مدعی اور مدعا علیہ کے مابین امتیاز کرنیکی بسبب سماعت اور بصارت کے یعنی آواز سنکر اور صورت دیکھکر دونوں میں فرق کرسکتا ہو ومن الشرائط عدم

کتاب الشہادات

کما ذکرہ ابن ملک فی شرح المجمع اور کلام فتح سے قاضی کا کنز امتناع حکم سے متعلق کہا بلا قید عدم انتفاذ شبہ اور مصنف نے اپنی شرح مین قول اول یعنی
کفر درصورت عدم اعتقاد فرضیت کی تقویت کی ہے ہم کا فیضی کب عالم ہی جسکا رسالہ مسمّٰی بسیف القضاۃ علی البغاۃ وکذا فی البحر ویجب اداءھا
بالطلب ولو حکما کما مرّ اور واجب ہوا ادا کرنا گواہی کا مدعی کی طلب سے چنانچہ گذر ہو چکا یعنی جب کہ صاحب حق شاہد کی شہادت کو جانتا ہو اور خوف
ہو فوت حق کا تو شاہد پر بلاطلب ادای شہادت واجب ہی ہم افتراض ادای شہادت مجمع علیہ ہے حق تعالے نے فرمایا ولا تکتموا الشہادۃ ومن
یکتمہا فانہ آثم قلبہ یعنی نہ چھپاؤ گواہی کو اور جو اوسکو چھپاوے تو اوسکا دل گنہگار ہے تو معلوم ہوا کہ کتمان قاضی سے حرام ہے بوقت تقاضی سے اظہار کرم
ہوا شاہدون پر پھر کتمان محرم کی تاکید فرمائی کہ جو چھپاوے اوسکا دل گنہگار ہے تو یہ تاکید ہے تاکید ہے اسواسطے کہ گناہ کی نسبت ہر دل کے طرف
جو اشرف الاعضا ہے اسلیے بدن کا رئیس ہے کیونکہ دل محل کتمان ہے تو دہی بالکل معصیت کا محل ٹھیرا بخلاف باقی اعضاء کے جن کا تعلق اعضاء ظاہر
سے ہے کذا فی الفتح امام رازی نے احکام قرآن مین حق تعالی کے اس قول مین کہا (ولا یاب الشہداء اذا ما دعوا) یعنی انکار نکرین شاہد جبکہ
وہ بلائے جاوین کہ یہ بھی عام ہے تحمل اور ادای شہادت مین لیکن تحمل مین متعاقدین کو شاہد کرنیکے واسطے شاہدون کے پاس جانا چاہیے شاہدون کو
انکے پاس حاضر ہونا لازم نہین اور ادای شہادت مین شاہدون کو قاضی کے پاس حاضر ہونا چاہیے نہ کہ قاضی انکے پاس سماعت شہادت کیواسطے
آوے پھر رازی نے کہا کہ شہادت فرض کفایہ ہی کہ بعض کی گواہی سے باقیون سے ساقط ہوجاتا ہے اور اگر دو شاہدون کے سوا تحمل اور ادا کے
واسطے کوئی نہو تو شہادت فرض عین ہے اور گواہ کرنا مبایعات اور مداینات پر مستحب ہے مگر قدر یسیر مین چنانچہ روٹی اور پانی اور ساگ انتہی اور ذکر کی
مین ہی کہ اشہاد عقود مین مستحب ہی مگر نکاح مین ہمارے نزدیک واجب ہی اور اسیطرح رجعت مین شافعی اور احمد کے نزدیک انتہی اور بزازیہ مین ہے کہ کچھ
مضایقہ نہین کہ احتراز کرے آدمی تحمل اور ادای شہادت سے باوجود طلب کے جبکہ اور شخص موجود ہون تحمل اور ادا کے واسطے اور اگر اور لوگ نہون تو
امتناع جائز نہین کذا فی المحیط ولکن وجوبہ بشروط سبعۃ مبسوطۃ فی البحر وغیرہ منہا عدالۃ القاضی وقرب مکانہ وعلمہ بقبولہ او بکونہ
اسرع قبولا وطلب المدعی لو فی حق العبد ان لم یوجد بدل لہ ای بدل الشاہد لانہا فرض کفایۃ تتعین لو لم یکن الا شاہدان لتحملٍ او
اداءٍ ولیکن اداء شہادت کا وجوب سات شرطون سے ہی جو بحر الرائق وغیرہ مین مشرح ہین ازانجملہ عدالت قاضی اور اوسکا مکان قریب ہونا اور شاہد کو
قاضی کا قبول کرنا معلوم ہونا یا اوسکے شتاب تر قبول ہونیکا علم اور مدعی کا طلب کرنا اگر گواہی حق العبد مین ہو بشرطیکہ اوسکا بدل یعنے شاہد کا عوض نہ موجود
نہو اسواسطے کہ شہادت فرض کفایہ ہی فرض عین ہو جاتی ہے اگر تحمل اور ادا کے واسطے سوای دو شاہدون کے اور کوئی نہو ہم شارح نے شروط سبعہ
پانچ شرطین ذکر کین ایک عدالت قاضی تو اگر قاضی غیر عادل ہو تو گواہی نہ دینا جائز ہے کیونکہ غیر عادل اکثر طعن کرتا ہی قبول نہین کرتا اور اگر ظن غالب ہو
قبول کا تو صاحب بحر نے کہا سزاوار یہ ہے کہ ادا ادای شہادت اوسپر متعین ہو دوسرے قرب مکان تو اگر قاضی کا مکان اتنا بعید ہو کہ قاضی تک جانا اور
اوسی دن اپنے گھر پلٹ آنا ممکن نہو تو فقہا نے کہا کہ امتناع شہادت سے گنہگار نہوگا کیونکہ اوسکو اسمین ضرر لاحق ہوتا ہے اور حق تعالے نے فرمایا ولا
یضار کاتب ولا شہید یعنی اور ضرر نہ پہنچایا جاوے کاتب اور شاہد کو تیسرے علم قبول تو اگر شاہد جانے کہ قاضی گواہی قبول نکریگا تو اوسپر گواہی دینا لازم
نہین یا علم سرعت قبول یعنے اگر شاہد جانے کہ میری گواہی جلد تر قبول ہوگی بہ نسبت اور شاہدون کے تو اوسپر ادای شہادت واجب ہے اگرچہ وہان اور بہی
شاہد مقبول الشہادۃ ہون چنانچہ فتح القدیر مین ہے علامہ مقدسی نے کہا اسمین تامل ہے وجہ تامل شاید یہ ہی کہ جب وہان وہ شخص موجود ہے جس سے
حق ثابت ہو سکتا ہے تو وجہ وجوب کی ظاہر نہین ہے چوتھے طلب مدعی تو بلا طلب ادای شہادت واجب نہین مگر درصورت خوف فوت حق و عدم علم مدعی بشہادت
شاہد پنجم شاہد پر ادای شہادت کا متعین ہونا تو اگر متعین نہو بایطرح پر کہ وہان اور بہی شاہد مقبول الشہادۃ موجود ہون اور انہون نے گواہی دیدی
ہو اور مقبول بہی ہوگئی ہو تو اب امتناع شہادت سے گنہگار نہوگا اور اگر مقبول نہوئی ہو تو اب گواہی نہ دینے مین گناہ ہوگا شرط ششم یہ ہے کہ شاہد کو
دو عادل شخصون سے بطلان مشہود بہ کی خبر نہ ملی ہو تو اگر اوسکو عادلین نے اسطرح خبر دی ہو کہ مدعی اپنا دین قبض کرچکا ہی یا زوج نے تین بار طلاق دی ہی

نہین اسواسطے کہ پہلا حکار ہنا رجعت مین شمار ہوگا تو لونڈی کی آزادی اسواسطے حق اللہ ہوئی کہ مولے پر اوسکی شرمگاہ اب حرام ہوگئی اور اسیطرح تدبیر سے اوسکی
شرمگاہ وارثون پر حرام ہے مولے کی موت کے بعد اور حرمت حق اللہ ہے وکذا عتق عبد و تدبیرہ کا شرح وہبانیہ اور اسیطرح ہر غلام کی
آزادی اور اوسکا مدبر کرنا کذا فی شرح الوہبانیہ ہم ابن وہبان نے کہا کہ غلام کے عتق اور تدبیر مین خلاف ہو اور لونڈی کا عتق اور تدبیر بالاتفاق حق
اللہ ہے کذا فی الخلاصۃ وکذا الرضاع کما مر فی بابہ اور اسیطرح رضاع حق اللہ ہے چنانچہ باب الرضاع مین مذکور ہوچکا وھل یقبل جرح الشاھد حسبۃ
الظاہر نعم لکونہ حقاللہ تعالی شباہ اور کیا طعن کرنا شاہد مین بارادہ ثواب مقبول ہے یا نہین جواب ظاہر یہہ ہے کہ ہان مقبول ہے کیونکہ وہ حق اللہ
ہے کذا فی الاشباہ ہم حسبۃ مال سے جرح سے یعنی اگر طاعن شاہد مین بقصد ثواب طعن کرے تو ظاہر امقبول ہے اور یہہ بھی احتمال ہے کہ حسبۃ شاہد سے حال
واقع ہو چنانچہ بعضون نے ذکر کیا ہے کذا فی الطحطاوی فبلغت ثمانیۃ عشر تو حقوق اللہ اٹھارہ تک پہونچ گئے یعنی چودہ حقوق وہ جو بحر الرائق سے
سے مذکور ہوچکے اور چار حق شارح نے زیادہ کئے یعنی عتق عبد اور اوسکی تدبیر اور رضاع اور طعن شاہد اور یہہ جو مصنف نے طلاق عورت اور عتق
امۃ اور اوسکی تدبیر کو ذکر کیا سو تو چودہ مین داخل ہین بالجملہ حقوق اللہ حقوق مذکورہ مین منحصر نہین چنانچہ شارح نے پہلے بلفظ کثرت اوسکے طرف
اشارہ کردیا ولیس لنا مدعی حسبۃ الا فی الوقف علی المرجوح فلیحفظ اور نہین ہے ہمارے واسطے مدعی حسبہ مگر وقف مین بنا بر قول ضعیف
تو اسکو یاد رکھنا چاہیے ہم یعنے اگر موقوف علیہ اصل وقف مین دعوی کرے تو وہ بعض کے نزدیک مسموع ہے اور فتوی اسپر ہے کہ دعوی مسموع نہین
مگر متولی سے پھر جب موقوف علیہ کا دعوی مسموع نہوا تو اجنبی کا بطریق اولے مسموع نہوگا کذا فی الاشباہ وسترھا فی الحدود افضل لحدیث
من ستر ستر فالاولی الکتمان الا لمتہتک ہم اور شہادت کا چھپار کھنا حدود مین نیک تر ہے بدلیل اس حدیث کے کہ جو چھپائیگا وہ چھپایا جائیگا
تو حدود مین کتمان شہادت بہتر ہے مگر بیحیا پردہ درکے واسطے کتمان بہتر نہین بلکہ گواہی دینا بہتر ہے کذا فی البحر ہم ہر چند قرآن مجید مین نہی عن الکتمان
عام ہے لیکن اوسکی تخصیص حدود کی شہادت مین احادیث مشہورہ سے ثابت ہے اسواسطے کہ اسمین پردہ پوشی ہے ازانجملہ وہ حدیث ہے جو ابوہریرہ سے
بخاری اور مسلم مین مروی ہے من ستر علی مسلم سترہ اللہ فی الدنیا والآخرۃ یعنی جو پردہ پوشی کرے مسلمان کی تو حق تعالیٰ اوسکی دنیا اور آخرت مین پردہ پوشی
کریگا وتمامہ فی فتح القدیر والاولی ان یقول الشاھد فی السرقۃ اخذ احیاء للحق لا سرق رعایۃ للستر اور بہتر یہہ ہے کہ شاہد چوری مین یون
کہے کہ اوسنے لیا تا صاحب مال کا حق تلف نہو اور یون نکہے کہ اوسنے چوری کی پردہ پوشی کی رعایت کے واسطے ہم یہہ قول بمنزلہ استدراک کی ہے
یعنی جب حدود مین پردہ پوشی بہتر ہوئی تو اس سے لازم آتا ہے کہ چوری کی گواہی مطلقا نہو کہ وہ مستلزم حد ہے اوسکا جواب دیا کہ اوس طرح کی گواہی دے
کہ موجب قطع ید نہو اور مالک کی حق تلفی بھی نہو اسواسطے کہ لفظ اخذ عام ہے خواہ بطریق غصب کے ہو یا بطریق ادعاء ملک وغیر ذلک تو شہادت اخذ مطلق
کی مستلزم حد نہین اور باوجود اسکے اسمین سرق مند کی بھی مصلحت ہے اسواسطے کہ اگر چوری کی گواہی دیگا تو قطع واجب ہوگا اور تاوان مال کا
منتفی ہوگا در صورت اتلاف کذا فی الفتح **لطیفہ** امام رازی نے تفسیر مین حکایت کی کہ ہارون رشید کے پاس فقہا جمع تھے اونمین قاضی
ابو یوسف بھی تھے سو ایک شخص نے دوسرے پر دعوی کیا کہ اوسنے اوسکا مال اوسکے گھر سے لیلیا سو مدعا علیہ نے اخذ مال کا اقرار کیا بادشاہ نے فقہا سے
سوال کیا اونہون نے قطع ید کا فتوی دیا تو ابو یوسف نے کہا کہ قطع نہین اسواسطے کہ اوسنے چوری کا اقرار نہین کیا بلکہ اخذ کا اقرار کیا ہے پھر مدعی نے
دعوی کیا کہ اوسنے چوری کی سو مدعا علیہ نے چوری کا اقرار کیا تو فقہا نے قطع کا فتوی دیا اور ابو یوسف نے اونکے خلاف کہا فقہا نے ابو یوسف سے
کہا کہ عدم قطع کی اب کیا وجہ ہے ابو یوسف نے جواب دیا کہ جب اوسنے اول اخذ مال کا اقرار کیا تو ضمان اوسپر ثابت ہوا اور قطع ید ساقط ہوگیا تو اب
اسکے بعد مدعا علیہ کا وہ اقرار مقبول نہوگا جو مسقط ضمان ہے تو فقہا اس جواب سے متعجب ہوگئے و نصابہا للزنا اربعۃ رجال لیس منہم ابن زوجہا ہ
شہادت زنا کی نصاب وہ چار مرد ہین جنمین کوئی مرد عورت کے زوج کا بیٹا نہو ہم ثبوت زنا کے واسطے چار مرد گواہ ہونا چاہیے چنانچہ قرآن مجید مین صریح ہی استحباب
پردہ پوشی کے طرف مشیر ہے اسواسطے کہ چار مردون کا بصفت خاص گواہی دینا کمتر واقع ہوتا ہے اور ابن زوج کی نفی مقید ہے اس قید کے ساتھ کہ جب باپ

النظر الیہ یعنی مجاہد اور سعید اور عطاء اور طاؤس تابعین نے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ شہادت عورتون کی جائز ہے اوسمین جسکے
طرف مرد نہین نظر کر سکتے یہہ حدیث مرسل واجب العمل ہے وجہ استدلال یہہ ہے کہ النسا جمع محلّی بالالف واللام ہے اور مراد اوس سے جنس ہو تو قلیل اور کثیر کو
شامل ہے تو ایک عورت کی بھی گواہی صحیح ہوگی اور زیادہ احسن ہے اور عبدالرزاق نے زہری سے روایت کی کہ سنت جاری ہے اسپر کہ عورتون کی
گواہی اوس امر مین جائز ہے جسپر اونکے سوا کوئی مطلع نہین ہو سکتا از قبیل ولادات نسا و عیوب نسا انتہے والاصح قبول رجلٍ واحدٍ خلاصہ اور ایک
مرد کی گواہی مقبول ہے بقول اصح کذا فی الخلاصہ ہم بحر الرائق مین ہے کہ جب ایک مرد ولادت کی گواہی دے اور کہے کہ مین عورت کے پاس ناگہان
جا پڑا اور ولادت کے وقت میری نظر اوسپر پڑ گئی تو گواہی مقبول ہے اگر وہ عادل ہے اور اگر اوس نے کہا کہ مینے بالقصد اوسکے طرف نظر کی تو گواہی
مقبول نہوگی اسواسطے کہ وہ نظر کرنے سے فاسق ہو گیا وفی البرجندی عن الملتقط ان المعلم اذا شہد منفرداً فی حوادث الصبیان تقبل
شہادتہ انتہی فلیحفظ اور برجندی مین ملتقط سے منقول ہے کہ معلم جب کہ تنہا گواہی دے وقائع اطفال مین تو اوسکی گواہی مقبول ہے انتہے تو اسکو
یاد رکھنا چاہیے ہم حموی نے حاوی قدسی سے ذکر کیا کہ فقط عورتون کی گواہی حمام قتل مین بحکم دیت مقبول ہے تاخون مفت ضائع نہو ونصابہا لغیرہا من
الحقوق سواءٌ کان الحق مالاً او غیرہ کنکاحٍ وطلاقٍ ووکالۃٍ ووصیۃٍ واستہلال صبیٍّ ولو للارث رجلان اور امور مذکورہ کے سوا اور
حقوق کی نصاب شہادت دو مرد ہین خواہ حق مال ہو یا غیر مال چنانچہ نکاح اور طلاق اور وکالت اور وصیت اور آواز طفل اگرچہ گواہی میراث کے واسطے
ہو الا فی حوادث صبیان المکتب فانہ یقبل فیہا شہادۃ المعلم منفرداً قہستانی عن التجنیس نہ صبیان مکتب مین اسواسطے کہ اونمین تو تنہا معلم کی
گواہی مقبول ہے چنانچہ قہستانی مین ہے تجنیس سے ہم ابو سعود نے کہا ملتقط مین صبیان مکتب کی قید نہین تو صبیان اہل حرفہ کو بھی شامل ہے تو ظاہر یہان
صبیان مکتب کی قید اتفاقی ہے او رجلٌ وامرأتان یا ایک مرد اور دو عورتین یعنے زنا اور حدود اور قصاص کے سوا امور حقوق مین نصاب شہادت
دو مرد ہین یا ایک مرد اور دو عورتین قال اللہ تعالے فان لم یکونا رجلین فرجلٌ وامرأتان یعنی اگر دو مرد نہون تو ایک مرد اور دو عورتین الحاصل شہادت
چار قسم ہے زنا مین چار مرد اور باقی حدود اور قصاص مین دو مرد اور اونکے سوا اور معاملات مالیہ اور غیر مالیہ مین دو مرد یا ایک مرد اور دو عورتین اور اون
امور مین جن مین مرد مطلع نہین ہو سکتے مانند ولادت وعیوب نسا ایک عورت عادلہ کی گواہی ہے ولا یفرّق بینہما لقولہ تعالی فتذکر احدٰہما
الاخرٰی اور جدا ای کرنا نچاہیے دو گواہ عورتون مین بدلیل حق تعالی تو یاد دلاوے ایک عورت دوسری عورت کو ہم جب تذکیر کا حکم ہوا تو یہہ بدون اجتماع
نہین ہو سکتا ولم تقبل شہادۃ اربعٍ بلا رجلٍ لئلا یکثر خروجہن اور مقبول نہین چار عورتون کی گواہی بدون مرد کے تا عورتون کا نکلنا کثرت
سے نہو یعنی اگر تنہا عورتون کی گواہی مقبول ہو تو ہمیشہ گواہی کے واسطے اونکو دار الحکومت مین آنا پڑے اور دوسری وجہ یہہ ہے کہ عورات کی گواہی شرع
مین ثابت نہین وخصّہ الائمۃ الثلٰث بالاموال وتوابعہا اور ائمہ ثلثہ نے عورتون کی گواہی مرد کے ساتھہ مخصوص کی ہے اموال اور
اونکے توابع کے ساتھہ ہم یعنی حقوق غیر مالیہ مین اونکی گواہی مرد کے ساتھہ امام شافعی اور مالک اور احمد کے نزدیک جائز نہین توابع اموال چنانچہ شرط
خیار اور شفعہ اور اجارہ اور قتل خطا اور جس زخم سے کہ مال واجب ہو اور اسیطرح فسخ عقود اور امام احمد سے دو روایتین ہین ایک روایت شافعی کے مذہب کے
موافق ہے اور دوسری روایت ہماری مذہب کے موافق ہے کذا فی الفتح ولزم فی الکل من المراتب الاربع لفظ اشہد بلفظ المضارع بالاجماع
لقبولہا اور لازم ہے شہادت قبول ہونیکے واسطے جمیع مراتب اربعہ مذکورہ مین لفظ اشہد کا بلفظ مضارع بالاتفاق ہم یعنی شہادت مین یہہ
ضرور ہے کہ گواہ یون کہے کہ مین گواہی دیتا ہون اسکی کہ مدعی کے دس درم مثلاً مدعا علیہ پر ہین تو اگر یون کہے کہ مین جانتا ہون یا یقین رکھتا ہون اس کا
تو مقبول نہین کیونکہ یہہ اخبار ہے شہادت نہین فتح القدیر مین ہے کہ لفظ شہادت اسواسطے شرط ہوا کہ نصوص اشتراط لفظ پر ناطق ہین قال تعالے
واشہدوا ذوی عدلٍ منکم واشہدوا اذا تبایعتم واستشہدوا شہیدین من رجالکم فاستشہدوا علیہن اربعۃ
منکم واقیموا الشہادۃ وقال علیہ الصلوۃ والسلام اذا رأیت مثل الشمس فاشہد الحاصل کہ ان نصوص مین امر شہادت بلفظ شہادت وارد ہے اسواسطے

منسوب ہو نسبت مشہود علیہ کے اوسکے دادا تک تو ذکر کرنا اوسکے نام اور اوسکے باپکے نام اور اوسکے حرفے اور پیشے کا کافی نہین مگر جب کہ وہ اوس پیشہ کے ساتھہ مشہور ہو بلا تردد اسطرح پر کہ شہر مین دوسرا شخص اوس حرفہ میں اوسکا شریک نہو فلو قضی بلا ذکر الجد نفذ فالمعتبر التعریف لا تکثیر الحروف حتی لو عرف باسمہ فقط او بلقبہ وحدہ کفی جامع الفصولین وملتقط تو اگر قاضی بلا ذکر جد حکم کرے تو حکم نافذ ہوگا پس معتبر مشہود علیہ کی تعیین ہے نہ تکثیر حروف یہان تک کہ اگر وہ فقط اپنے نام سے یا صرف اپنی لقب سے مشہور ہو تو فقط نام یا صرف لقب ذکر کرنا کافی ہے کذا فی جامع الفصولین والملتقط ولا یسئال عن شاھد بلا طعن من الخصم الا فی حد وقود اور قاضی شاہد کی عدالت اور فسق لوگون سے نہ پوچھے بدون طعن مدعا علیہ کے مگر حد اور قصاص مین البتہ سوال کرے وعندھما یسئال فی الکل ان جھل بحالھم سرا وعلنا بہ یفتی وھو اختلاف زمان لانھما کانا فی القرن الرابع اور صاحبین کے نزدیک سب صورتون مین شاہد کا حال دریافت کرے اگر قاضی اونکا حال نجانتا ہو کذا فی البحر سوال کرے مخفی اور علانیہ اسی قول کا فتوی ہے اور یہہ اختلاف امام اور صاحبین کا باعتبار اختلاف زمانہ کے ہے اسواسطے کہ صاحبین چوتھے قرن مین تھے حموی نے کہا صاحبین کے نزدیک سوال واجب ہے تو قاضی گنہگار ہوگا ترک سوال سے مگر حکم باطل نہوگا اچھے مخفی سوال کا یہہ طریقہ ہے کہ قاضی ایک رقعہ جسکو مستورہ بھی کہتے ہین مزکی کے پاس بھیجے اور اوس رقعہ مین شہود کے نام اور نسب اور حلیہ اور جس مسجد مین وہ نماز پڑھتے ہون مرقوم ہو سو مزکی شاہد کی عدالت اسمین لکھے اسطرح کہ وہ عادل جائز الشہادۃ ہے اور جسکی عدالت یا فسق اسکو معلوم نہو تو یون لکھے کہ وہ مستور ہے اور جسکا فسق مزکی کو معلوم ہو تو اوسکی تصریح نکرے بلکہ سکوت کرے تا مسلمان کی پردہ دری نہو اور یہہ لکھے کہ واللہ اعلم مگر جب کہ اوس شاہد کو کسی نے عادل کہا ہو اور مزکی ڈرے کہ اگر مین تصریح نہین کرتا تو اوسکی شہادت پر حکم ہوجائیگا تو اب تصریح فسق کرے چنانچہ نہایہ مین ہے اور خفیہ سوال کا فائدہ یہہ ہے کہ اگر مزکی شاہد کو مجروح کرے تو قاضی مدعی سے کہے کہ دوسرا اور شاہد حاضر کر اور قاضی یہہ نکہے کہ یہہ مجروح اور مطعون ہے تا مسلم کی آبرو محفوظ رہے اور مزکی سے عداوت اور خلش نہ پیدا ہو اور علانیہ سوال کا یہہ طریقہ ہے کہ مزکی اور شاہد کو قاضی یکجا جمع کرے اور پوچھے کہ اسی شخص کو تو نے عادل کہا ہے ملتقط مین ابو یوسف سے مروی ہے کہ تزکیہ علانیہ مقبول نہین مگر بعد تزکیہ سر زیلعی نے کہا کہ قرن رابع مین لوگون کے احوال متغیر ہوگئے تھے اور خیانت اور کذب ظاہر ہوگیا تھا لہذا صاحبین نے تزکیہ شہود کو مقدم جانا بخلاف امام ابو حنیفہ کے کہ وہ قرن ثالث مین تھے جنکے واسطے خیر اور صلاح کی گواہی حدیث مرفوع مین موجود ہے فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے بہترین قرون میرا قرن ہے جسمین مین ہون پھر وہ لوگ جو اونکے متصل ہین پھر وہ لوگ جو اون سے متصل پھر کذب پھیل جائیگا یہان تک کہ مرد قسم کھائے گا درخواست قسم سے پہلے اور گواہی دیگا گواہی طلب کرنے سے پہلے انتہی اور یہہ مبنی ہے اس پر کہ قرن پچاس برس کا ہو چنانچہ خضری نے شرح مسلم مین مذکور کیا ہے ابن حجر عسقلانی نے شرح بخاری مین کہا کہ قرن عبارت ہے مدت زمانہ سے اور اوسکی تحدید مین اختلاف ہے دس برس سے ایک سو بیس برس تک لیکن ستر اور سو برس کا قول مینے نہین دیکھا انتہے طبقات عبد القادر مین مذکور ہے کہ امام کا انتقال ڈیڑھ سو برس مین ہوا اور ابو یوسف کا انتقال ایک سو بیاسی مین ہوا اور محمد کا انتقال ایک سو ستاسی مین ہوا کذا فی الطحطاوی ولو اکتفی بالسر جاز جمع وبہ یفتی سراجیہ اور اگر قاضی سوال مخفی پر کفایت کرے تو جائز ہے کذا فی المجمع اور اسی قول کا فتوی ہے کذا فی السراجیہ ہم فقط تزکیہ علانیہ صدر اول میں تھا اور محمد سے مروی ہے کہ تزکیہ علانیہ بلا اور فتنہ ہے وکفی فی التزکیۃ قول المزکی ھو عدل فی الاصح لثبوت الحریۃ بالدار اذ الاصل فیمن کان فی دار الاسلام الحریۃ فنفی بعبارتہ جواب عن النقض بالعبد وبدلالتہ عن النقض بالمحدود ابن کمال ور تزکیہ مین مزکی کا یون کہنا کفایت کرتا ہے کہ وہ عادل ہے قول اصح مین بسبب ثابت ہونے حریت کے بسبب دار الاسلام ہونیکے کذا فی الدر یعنی شخص کہ دار الاسلام مین رہتا ہے اسمین اصل حریت ہے تو یعنی لفظ عادل اپنی عبارت اور منطوق سے جواب ہے نقض عبد سے اور اپنی دلالت سے جواب ہے محدود فی القذف کے نقض سے کذا ذکرہ ابن کمال ہم یعنی فقط لفظ عادل بلا قید جائز الشہادۃ کافی ہے تزکیہ مین اسواسطے کہ اوسکا غلام نہونا اور محدود فی القذف نہونا اس لفظ سے ثابت ہوتا ہے اتنا فرق ہے کہ نفی عبدیت بعبارۃ النص ہے اور نفی محدود فی القذف بدلالۃ النص ہے طحطاوی نے کہا ہے

---

ﻟﻪ یعنی جسمین مدت من کر گواہ شہود علیہ کے دادا کا ذکر کرے ۱۲

ﻟﻪ تزکیہ پاک کرنیکو کہتے ہین یہان مراد گواہون کی راستی کے ثبوت سے ہے مزکی وہ شخص جو گواہون کی راستی بتلاوے ۱۲

اوس وقت مسلم ہو جب کہ صریح لفظ عدل سے بطریق منطوق مفہوم ہو اور غلام پر عدل نہ بولا جاتا ہو اور محدود فی القذف عدل نہوتا ہو حالانکہ ایسا
نہیں ولہذا شرنبلالی کا مختار یہہ ہی کہ فقط عدل کہنا کافی نہیں اسواسطے کہ محدود فی القذف بعد توبہ کے عدل غیر جائز الشہادۃ ہوا اور ساتواں باپ جب کہ
اپنے فرزند کے واسطے گواہی دی تو مزدور سے زیادہ کرنا جائز الشہادۃ کا چنانچہ ظہیریہ میں ہے بحر الرائق میں کہا کہ یہہ قول ترجیح کے لائق ہے انتہے
خصاف کی شرح ادب القاضی میں ہے کہ تزکیہ کی آٹھ شرطیں ہیں اول یہہ کہ گواہی قاضی عادل عالم کے پاس ہو دوم یہہ کہ مزکی شاہد کا آزمایا ہوا
شرکت یا معاملہ بیع کے سوم مزکی کو معلوم ہو کہ شاہد نماز جماعت کا لازم ہے چہارم یہہ کہ شاہد دینار اور درہم کی خوش معاملگی میں مشہور ہو پنجم یہہ کہ
ادای امانت میں ظاہر ہو ششم یہہ کہ راست گو ہو ہفتم یہہ کہ کبائر سے مجتنب ہو ہشتم یہہ کہ صغائر پر مصر نہو انتہے ما فی الطحاوی والتعدیل حین
الخصم الذی لو رجع الیہ فی التعدیل لم یعتبر اور تعدیل یعنے عادل کہنا اوس مدعاعلیہ سے جسکے طرف تعدیل میں رجوع نہیں کیا گیا ہے صحیح نہیں ہے
جب کہ مدعاعلیہ کی تعدیل صحیح نہوئی تو مدعی کی تعدیل بطریق اولی صحیح نہیں ہوسکتی کہا تعدیل خصم اسواسطے صحیح نہیں کہ مدعی اور اوسکے گواہ کے
گمان میں مدعاعلیہ کاذب ہے انکار دعوی میں اور مبطل ہے اپنے اصرار میں لہذا وہ معدل ہونے کی لیاقت نہیں رکھتا فلو کان ممن یرجع الیہ
فی التعدیل یصح بزازیۃ تو اگر مدعاعلیہ اون لوگوں میں ہو جن کے طرف تعدیل میں رجوع ہوتی ہو تو اب تعدیل اوسکی صحیح ہے کذا فی البزازیۃ و
المراد بتعدیلہ تزکیتہ بقولہ ہم عدول لکنہم اخطاوا او نسوا او لم یزد اور مدعاعلیہ کی تعدیل سے مراد اوسکا تزکیہ کرنا یوں کہنے سے
کہ شاہد عادل ہیں خواہ اوسنے یہہ قول زیادہ کیا ہو لیکن شاہد نے خطا کی یا بھول گئے یا نہ زیادہ کیا ہو ہم جب مدعاعلیہ مرجع الیہ فی التعدیل ہو تو اوسکی
تعدیل صحیح ہوگی اور خطا یا نسیان کا قول باطل ہوگا واما قولہ صدقوا او ہم عدول صدقۃ فانہ اعتراف بالحق فیقضی باقرارہ لا بالبینۃ
عند الجحود اختیار اور مدعاعلیہ کا یوں کہنا کہ شاہد سچے ہیں یا وہ عدل ہیں سچے ہیں یہہ تو حق مدعی کا اعتراف اور اقرار ہے تو قاضی اوسکے اقرار پر
حکم کریگا نہ گواہوں پر انکار کے وقت کذا فی الاختیار یعنی اگر مدعاعلیہ دعوے مدعی کا انکار کرے اور شاہدوں کو سچا کہے تو یہہ درحقیقت اقبال دعوی ہے
تو اب یہاں مدعاعلیہ کے اقرار پر حکم ہوگا گواہوں کی کچھہ حاجت نہیں اور اوسکا انکار بسبب تناقض کے لائق التفات کے نہیں واللہ اعلم وفی البحر عن التہذیب
یحلف الشہود فی زماننا لتعذر التزکیۃ اذ المجہول لا یعرف المجہول واقرہ المصنف ثم نقل عن الصیرفیۃ تفویضہ للقاضی او
بحر الرائق میں ہے تہذیب قلانسی سے کہ قسم دلائی جاوے گواہوں کو ہمارے زمانے میں بسبب متعذر ہونے تزکیہ کے اسواسطے کہ مجہول نہیں پہچان سکتا مجہول کو اور
مصنف نے اپنی شرح میں اس قول کو ثابت رکھا ہے پھر اوسنے صیرفیہ سے نقل کیا پھر کرنا حلف کا قاضی کو یعنی اگر قاضی مناسب دیکھے تو شاہدوں سے قسم لے
ہم تزکیہ کو متعذر کہا بسبب غلبہ فسق و فجور کے اور مجہول اول سے مزکی مراد ہے اور مجہول ثانی سے شاہد یعنی مزکی کی عدالت اس زمانہ میں خود مجہول ہے تو وہ
شاہد مجہول کو کیا بتاویگا قلت ولا تنس ما مر عن الاشباہ میں کہتا ہوں اور نہ بھولیو وہ قول جو اشباہ سے مذکور ہو چکا ہم کتاب القضا میں قبیل تحکیم کے اشباہ سے
مذکور ہو چکا کہ اگر سلطان اپنے قاضیوں کو تحلیف شہود کا امر کرے تو علماء پر اوسکا نصیحت کرنا واجب ہے اس طرح کہ کہیں کہ تکلیف نہ دیجئے قاضیوں کو اوس
امر کی جس سے تیری ناخوشی لازم آوے اگر وہ تیری مخالفت کریں یا خالق کی ناخوشی اگر وہ تیری موافقت کریں انتہے علامہ مقدسی نے بعد ذکر کرنے قول
مذکور تہذیب کے کہا کہ یہہ امر مخفی نہیں کہ تحلیف شہود کا قول کتب معتمدہ مانند خلاصہ اور بزازیہ کے مخالف ہے کہ شاہد پر قسم نہیں اور یوں نہیں کوئی کہہ
سکتا کہ تحلیف شہود پر عمل واجب ہو اسواسطے کہ شاہد مجہول ہے مزکی کی نسبت غالبا اور مجہول ثابت یا نہیں کرتا مجہول کو کیونکہ ہم یوں کہتے ہیں کہ نفس
الواقع حال اسطرح ہے لیکن فقیہہ نے کہا کہ اگر ایسا استقصا کیا جاوے یعنی تفتیش عدالت اور تعمق بہت ہی نہایت کا وکاوش کیجاوے تو دائرہ تنگ ہو جاوے اور
کوئی مومن بلا عیب نہ نکلے چنانچہ قائل نے کہا ہے شعر ومن ذا الذی ترضی سجایاہ کلہا * کفی المرء نبلا ان تعد معایبہ کذا فی الطحاوی یعنی ایسا کون ہے
جسکی سب خصال پسندیدہ ہوں مرد کی خوبی کے واسطے اتنا کافی ہے کہ اوسکی برائیاں گنی جاویں والشاہد لہ ان یشہد بما سمع او رای
فی مثل البیع ولو بالتعاطی فیکون من المرئی والاقرار ولو بالکتابۃ فیکون مرئیا اور شاہد کو جائز ہے کہ گواہی دے اوسکی جسکو سنا یا دیکھا جیسی

مانند ہین اگرچہ بیع بطریق تعاطی کے ہو تو بیع بالتعاطی منجملہ مرئیات اور مبصرات کے ہوگی اور مانند اقرار کے اگرچہ اقرار بطریق لکہنے کے ہو تو یہہ اقرار
من جملہ مبصرات ہوگا ھم یعنی اگر مشہود بہ مسموعات سے ہو تو اوسکو سُنکر اور اگر مرئیات سے ہو تو دیکھکر گواہی دینا جائز ہے اور گاہی شی مسموع
اور مرئی دو نون ہوتی ہے دو اعتبار سے اور بیع کا انعقاد اگر ایجاب اور قبول سے ہوا تو وہ مسموعات سے ہے اور اگر تعاطی سے ہو تو مرئیات سے
ہو اور تعاطی مین گواہ لینے دینے کی گواہی دین اور اگر بیع کی گواہی دین گے تو بہی جائز ہے چنانچہ بزازیہ مین ہے اور خریداری کی شہادت مین
بیان ثمن ضرور ہی اسواسطے کہ ثمن مجہول کی خریداری پر حکم کرنا صحیح نہین اور اقرار لسانی مسموعات سے ہو اور اقرار بالکتابۃ مرئیات سے لیکن معلوم
کرنا چاہیئے کہ اگر ایک شخص نے اپنا اقرار شاہدون کے روبرو لکہا اور کچہہ نکہا تو یہہ اقرار نہین اور گواہی دینا اسطرح کہ اوس نے اقرار کیا حلال نہین کیونکہ لکہنا
کبہی آزمایش سیاہی یا قلم کے واسطے ہوتا ہی اور اگر کتابت مستند اور مرسوم ہو اسطرح کہ شخص غائب کو بطریق رسالت اور پیام کے یون لکہے کہ اما بعد
فلک علی کذا یعنی بعد حمد یا سلام دریافت کرای مخاطب کہ تیرے مجہپر اتنے درم ہین اور اگر لکہے اور شہود کے روبرو پڑہے تو اونکو اوسکے اقرار کی گواہی
دینا درست ہی اگرچہ کاتب نے یہہ نکہا ہو کہ تم گواہ رہنا میرے اقرار کے اور اگر شاہدون کے روبرو لکہا اور کہا اسکے گواہ رہنا تو اگر اونکو اوسکا نوشتہ
معلوم ہو تو یہہ اقرار ہے اور نہین تو اقرار نہین اور گونگی کی کتابت تو بالضرور مستند اور معنون چاہیئے اگرچہ غائب کے واسطے اقرار نہو کذا فی الطحطاوی ف
حکم الحاکم والغصب والقتل وان لم یکتب علیہ ولو مختفیا یری وجہ المقر ویفھمہ اور جائز ہے گواہی دینا حاکم کے حکم اور غصب اور
قتل کی اگرچہ شاہد کو اوسپر گواہ نکیا ہو گو کہ شاہد اوسوقت چہپا لگا ہو اسطرح پر کہ مقر کا مونہہ دیکہتا ہو اور اوسکا اقرار سمجہتا ہو ھم خلاصہ مین ہی کہ
اگر مقر نے کہا کہ میرے اقرار کی جو تو نے سُنا گواہی نہ دینا تو بہی گواہی دینا جائز ہے انتہے تو درصورت سکوت مقر بطریق اولی گواہی جائز ہی اور اگر شاہد
مقر کو دیکہتے نہون اور اوسکا کلام سُنتے ہون تو اونکو گواہی اوسکے اقرار کی دینا حلال نہین مگر درصورت آیندہ متن کذا فی الطحطاوی ولا یشھد
علی محتجب بسماعہ منہ الا اذا تبین القائل بان لم یکن فی البیت غیرہ لکن لو فسّر لا تقبل در اور جو شخص دیوار وغیرہ کی آڑ مین ہو اوسپر
گواہی نہ دے اوسکی بات سُنکر مگر جب کہ ظاہر ہو جائے قائل اسطرح کہ نہو کوئی کوٹہری مین سوا اوسکے لیکن اگر شاہد آڑ کی سماع کو بیان کریگا تو گواہی مقبول
نہوگی کذا فی الدرر ھم یعنی جب کہ شاہد کوٹہری مین داخل ہوا اور وہان ایک مرد کو دیکہا پہر شاہد نکل کر اوسکے دروازہ پر بیٹہا اور اوس کوٹہری مین
کوئی راہ نہین سوای دروازہ کے تو اب اوس مرد کے اقرار کی گواہی جائز ہے کذا فی الطحطاوی عن الخصاف او یری شخصھا ای القائلۃ مع شھادۃ
اثنین بانھا فلانۃ بنت فلان بن فلان ویکفی ھذا للشھادۃ علی الاسم والنسب وعلیہ الفتوی جامع الفصولین یا شاہد عورت
کلام کرنیوالی کا جسم دیکہے دو مردون کی یون گواہی دینے کے ساتہہ کہ وہ عورت فلانی ہی فلان بن فلان کی بیٹی اور یہہ یعنی دو شخصون کی خبر عورت کے
اسم اور نسب پر گواہی کے واسطے کافی ہی اور اسی قول پر فتوی ہے کذا فی جامع الفصولین ھم رویت شخص کی قید اسواسطے لگائی کہ نقاب دار عورت
کی صحت پر اوسکا چہرہ دیکہنا شرط نہین بعض مشایخ کے نزدیک چنانچہ شرنبلالیہ مین ہے اور اگر عورت کا جسم نظر آوے اور دو مرد شاہد سے کہین کہ یہہ
فلانی عورت ہی تو اوسکو گواہی دینا جائز نہین چنانچہ ابن مقاتل سے مروی ہے جامع الفصولین مین ہی کہ اگر دو عادل نام اور نسب عورت مذکورہ
بتا دین تو عادلین کو لائق ہی کہ فرع کو اپنی شہادت پر شاہد کرین تا شاہد عورت پر نام اور نسب اور حق کی گواہی بالاصالۃ دے کذا فی الطحطاوی ف
مسئلہ ملحقہ شارح کا فی الجواھر عن محمد لا ینبغی للفقہاء کتب الشھادۃ لان عند الاداء یبغضھم المدعی علیہ فیتضرر جواہر مین ہے
محمد بن حسن سے کہ اہل فقہ اور اہل علم کو لائق نہین گواہی لکہنا یعنی وثائق پر اسواسطے کہ ادای شہادت کے وقت مدعا علیہ بغض پیدا کریگا اون سے تو
بغض اوسکو ضرر کریگا ھم وجہ ضرر یہہ ہی کہ یہہ ناحق بغض ہے اون لوگون سے جو شرعًا محبوب ہین یعنی اہل علم کی محبت شرعًا لازم ہے اور تحمل شہادت
آخر کار موجب بغض ہوگا تو اہل علم کو گواہی نہ لکہنا خوب ہی یہہ اوس صورت مین ہے جب کہ اہل علم مین تحمل یا ادای شہادت متعین نہو وان کان
بین الخطین بان اخرج المدعی خط اقرار المدعی علیہ فانکر کونہ خطہ فاستکتب فکتب وبین الخطین مشابھۃ ظاھرۃ علی انھما

خطاً واحداً لا يحكم عليه بالمال هو الصحيح حاوية وإن أفتى قارئ الهداية بخلافه فلا يعوّل عليه وإنما يعوّل على هذا التصحيح لأن قارئ الهداية من أجل من يعتمد على تصحيحه كذا ذكره المصنف هنا وفي كتاب الإقرار واعتمده في الأشباه اور اگر خطوط میں تشابہ ہو بایں طرح کہ مدعی اقرار نامہ کالے مدعا علیہ کے خط سے سو مدعا علیہ نے اپنے خط ہونے کا انکار کیا سو مدعا علیہ سے آزمایش کے واسطے کچھ لکھایا گیا سو اوس نے لکھا اور حالانکہ دونوں خطوں میں ایسی مشابہت ظاہر ہے کہ دونوں خط ایک ہی کاتب کے ہیں تو مدعا علیہ پر ثبوت مال کا حکم ہوگا یہی قول صحیح ہے کذا فی الحاویہ اگرچہ قاری ہدایہ نے اسکے مخالف فتویٰ دیا ہے یعنی ثبوت مال کا فتویٰ سو اوس پر اعتماد نہ کیا جائیگا اعتماد تو فقط اس حاویہ کی تصحیح پر ہوگا اس واسطے کہ جن لوگوں کی تصحیح پر اعتماد ہوتا ہے انہیں سے قاری ہدایہ زیادہ تر جلیل القدر ہیں ایسا ہی مصنف نے اسی طرح یہاں اور کتاب الاقرار میں ذکر کیا ہے اور اسی قول پر اشباہ میں اعتماد کیا ہے مشابہت خطین سے عدم حکم ثبوت مال کی وجہ یہ ہے کہ تشابہ خط اس سے زیادہ نہیں کہ مدعا علیہ اقرار کرے کہ یہ میرا خط ہے اور میں نے اسکو لکھا ہے لیکن مجھ پر مال نہیں ہے تو اس اقرار سے مال واجب نہیں ہوتا تو اسیطرح تشابہ خطین سے بھی واجب نہ ہوگا کذا فی البحر لكن في شرح الوهبانية لو قال هذا خطي لكن ليس علي هذا المال إن كان الخط على وجه الرسالة مصدراً معنوناً لا يصدق ويلزمه المال ومثله في المنتقط وفتاوى قارئ الهداية فراجعه ذلك لكن شرح وہبانیہ میں ہے کہ اگر مدعا علیہ کہے کہ یہ میرا خط ہے لیکن مجھ پر یہ مال نہیں ہے اگر خط بطریق پیام کے مصدر اور معنون ہو تو انکار مدعا علیہ کی تصدیق نہ ہوگی اور مال اوس پر لازم کیا جائیگا اور مانند اسکے منتقط اور قاری ہدایہ کے فتاوی میں ہے تو اوسکی طرف مراجعت کر میں کہتا ہوں کہ یہ قول ہے قاضی کا کہ اگر غائب کو بطریق رسالت یوں لکھے کہ اما بعد فلک علی کذا تو یہ مال کا اقرار ہے اس واسطے کہ مکتوب غائب سے ایسا ہے جیسے خطاب حاضر سے تو کاتب متکلم قرار دیا جائیگا انتہی لیکن جمہور علماء اسکے خلاف پر ہیں اس واسطے کہ لکھنا کبھی تجربہ کے واسطے بھی ہوتا ہے کذا فی البحر ملخصاً ولا يشهد على شهادة غيره ما لم يشهده عليه وقيد في النهاية بما إذا سمعه في غير مجلس القاضي فلو فيه جاز وإن لم يشهده لأنه حكم لا بقية عن الملتقى الخ اور نہ گواہی دے اپنے غیر شخص کی گواہی پر جب تک کہ شخص غیر اسکو اپنی شہادت پر گواہ نہ کرے اور نہایہ میں اس مسئلہ کی یہ قید لگائی ہے کہ جب غیر کی شہادت قاضی کی مجلس کے سوا اور کہیں سنی تو گواہی دینا جائز نہیں اور اگر قاضی کی مجلس میں اسکو سنے تو گواہی دینا درست ہے اگرچہ غیر شخص نے اسکو گواہ نہ قرار دیا ہو کذا فی البحر بلانیۃ عن الجوہرۃ وجہ جواز یہ ہے کہ شہادت اب ملزم ہوئی اور یہ تعلیل اسکے مقید ہے کہ قاضی نے اوس شہادت پر حکم کر دیا کذا فی الحموی اس واسطے کہ شہادت بدون قضا ملزم نہیں وخالفه تصوير صدر الشريعة وغيره اور نہایہ کی قید مذکور کے مخالف ہے صدر الشریعہ وغیرہ کی تصویر ہم صدر الشریعہ نے اس مسئلہ کی صورت یوں بیان کی ہے کہ ایک مرد نے قاضی کے پاس ادائے شہادت کی سنا تو اسکو اوسکی گواہی پر گواہی دینا جائز نہیں انتہی تو اگر اسکو قبل قضا پر محمول کیجئے تو منافات مرتفع ہوجائیگی کذا فی الطحطاوی وقولهم لا بد من التحميل وقبول التحميل وعدم النهي بعد التحميل على الأظهر اور نہایہ کی قید کے مخالف ہے فقہا کا یہ قول کہ ضرور ہے تحمیل یعنی گواہ کر دینے سے اور ضرور ہے قبول تحمیل اور عدم نہی سے بعد تحمیل کے بقول اظہر قولهم عطف ہے تصویر پر اور مواضع ثلثہ میں تحمیل مستدرک پاس قبیل کا وجہ مخالفت یہ ہے کہ تحمیل اور قبول تحمیل یہاں حاصل نہیں اس واسطے کہ شاہد عند القاضی نے اسکو گواہ نہیں کیا اور سامع نے اسکو قبول نہیں کیا اور جواب یوں ممکن ہے کہ شہادت بعد از قضا اور قبل قضا کی شہادت کے ہے کذا فی الطحطاوی وتقبل الشهادة بالقضاء إذا كانت صحيحة وإن لم يتذكرها القاضي عليه وقيده أبو يوسف بمجلس القضاء وهو الأحوط ذكره في الخلاصة اور حکم قاضی کی گواہی دینا صحیح ہے اگرچہ قاضی نے اسکو یاد نہ کیا ہو اور امام ابو یوسف نے شہادت قضا کو مجلس قضا کے ساتھ مقید کیا ہے یعنی شہادت حکم کی تا اوسکی قضا اوسوقت صحیح ہے جب کہ شاہد نے قاضی کا حکم مجلس قضا میں سنا ہو اور یہی زیادہ تر احتیاط ہے کذا فی الخلاصہ وکفی عدل واحد في إثبات مسألة على ما في الأشباه وهي أخبار القاضي بإفلاس المحبوس بعد المدة کفایت کرتی ہے ایک عادل کی خبر اوس

مسئلون مین چنانچہ اشباہ مین ہے از انجملہ قاضی کا خبر دینا ہے محبوس کے افلاس مین بعد مدت حبس کے ہم عادل کی قید اسواسطے لگائی کہ مستور العدالۃ
کی خبر اوسیطرح مستورین کی خبران چیزون مین مقبول نہین خبر قاضی کی یہہ صورت ہے کہ قاضی نے ایک شخص کو محبوس کیا اوس مال مین
جو دوسرے مال کا عوض ہے اور مدعا علیہ نے اپنے افلاس کا دعوے کیا تو اوسکی تصدیق نکرے اور مناسب حال مدت تک اوسکو مقید رکھے
پھر جب اس مدت کے بعد شخص عادل اوسکے افلاس کی خبر دے تو اوسکی خبر کو قبول کرے اور اوسکو چھوڑ دے کذا فی الطحطاوی وللتزکیۃ ای
تزکیۃ السر واما تزکیۃ العلانیۃ فشہادۃ اجماعاً اور عادل واحد کافی ہے تزکیہ مین یعنے تزکیہ مخفی مین اور تزکیہ علانیہ تو گواہی ہے
بالاجماع ہم تو تزکیہ علانیہ مین وہ شرط ہے جو شہادت مین شرط ہے سوای لفظ شہادت اور ظاہر اتزکیہ علانیہ مین دو عادل یا ایک عادل اور
دو عادل عورتین مراد ہین تنبیہ قاضی کو چاہیئے کہ ایسکو مزکی شہود مقرر کرے جو لوگون کے احوال خوب جانتا ہو اور لوگون سے اختلاط رکھتا ہو
اور خود عادل ہو اور جانتا ہو کہ کون چیز جرح ہے اور کون کفین لایحی اور مفلس ہو تا اہل پاکر وہ کھانکہا وے اور اگر شاہد کے شہر وسیمن یا اہل
بازار مین کوئی شخص لائق عتماد کے نھو تو اب تواتر اخبار معتبر ہوگا یعنے عدالت شہود مین کذا فی الطحطاوی وترجمۃ الشاہد والخصم اور
شاہد اور خصم کے ترجمہ مین ایک عادل کافی ہے ہم مصباح مین ہے ترجم کلامہ عرب بولتے ہین جب کہ متکلم اپنے کلام کو ظاہر اور واضح کرے و ترجم
کلام غیرہ بولتے ہین جب کہ غیر کے کلام کو دوسری بولی مین تعبیر کرے اور اسم فاعل ترجمان ہے بفتح تا وضم جیم لغت فصیح مین اور ضمہ تا بھی جائز ہے اور گاہی جیم
اور تا دونون کو مفتوح بولتے ہین انتہے امام عظم کے نزدیک شرط ہے کہ شاہد اور خصم کا مترجم اندھا نہو اور اگر قاضی شاہد اور خصم کی زبان جانتا ہو تو
مترجم کی کچہہ حاجت نہین اور مترجم کو مقرر کرنا جاہلیت اور اسلام دونون مین واقع ہوا ہے چنانچہ زید بن ثابت بحکم سرور عالم صلے اللہ علیہ وسلم لغت عبرانی
سیکھکر عربی مین ترجمہ کیا کرتے تھے کذا فی الطحطاوی والرسالۃ من القاضی الی المزکی والاثنان احوط اور کافی ہے عادل واحد پیام رسانی
مین قاضی سے مزکی کیطرف اور دو شخص اسکے ہونے مین زیادہ تر احتیاط ہے ہم اسیطرح مزکی کی پیام رسانی مین قاضی کے طرف عادل واحد کافی ہے وجاز تزکیۃ
عبد لصبی ووالد لولدہ اور جائز ہے تزکیہ غلام کا اپنے مولے کے واسطے اور صغیر کا تزکیہ اور والد کا تزکیہ اپنے ولد کے واسطے وکذا بالعکس کذا فی الطحطاوی
وقد نظم ابن وھبان منھا احد عشر فقال اور البتہ ابن وہبان نے وہبانیہ مین بارہ مسائل مذکورہ سے گیارہ مسئلہ نظم مین بیان کئے ہین سو یون
کہا ہے ویقبل عدل واحد فی تقوّم وجرح وتعدیل وارش یقدر اور مقبول ہے عادل واحد کا کلام قیمت ٹھیرانے مین اور جرح اور تعدیل
شاہد مین اور دیت مقدر مین ہم یعنی صید محرم کی قیمت ٹھیرانے مین اور تلف کردہ مال کی قیمت مین اسطرح کہ ایک شخص نے دوسرے شخص کی کوئی چیز تلف کرڈالی
اور مدعی نے دعوی کیا کہ اسکی قیمت اتنی تھی اور مدعا علیہ کہتا ہے کہ اتنی قیمت اوسکی تھی تو اوسکے اثبات قیمت مین عادل واحد کا قول کافی ہے لیکن
نصاب سرقہ اس کلام سے مستثنے ہے کہ اسمین دو شخصون کی تقویم ضرور ہے چنانچہ عنایہ مین ہے اور سر کے زخمون کی دیت ٹھیرانے مین مثلاً ایک عادل کافی ہے
ہ وترجمۃ والسلم ھل ھو جید + وافلاسہ الارسال والعیب یظھر + اور مقبول ہے عادل واحد کا کلام ترجمہ مین اور مسلم فیہ مین کہ وہ عمدہ
یا ناقص اور افلاس محبوس مین اور قاضی کی پیام رسانی مین اور عادل عیب کو ظاہر کرتا ہے ہم سلم سے مسلم فیہ مراد ہے یعنے جب مسلم فیہ حاضر ہو اور رب السلم
اور مسلم الیہ مین اختلاف ہو اوسکے عمدہ یا ناقص ہونے مین تو عادل واحد کا قول اسمین کافی ہے اور جب کہ بائع اور مشتری مین اختلاف ہو عیب
مبیع کے اثبات مین تو عادل واحد کا قول اسمین کافی ہے کذا فی الطحطاوی ہ وصوم علی ما مرّ وعند علۃ + وموت اذا للشاھدین یخبر +
اور صوم مین چنانچہ مذکور ہو چکا یا علت ہونیکے وقت اور موت مین جب کہ دو شاہدون کو ایک عادل موت کی خبر دے ہم مذکور ہو چکا کہ ہلال رمضان مین
عادل واحد کی خبر کافی ہے اگرچہ آسمان پر علت نہو مانند ابر اور غبار کے ایسی روایت ہے حسن کی امام ظاہر الروایہ یہہ ہے کہ درصورت علت مذکورہ
عادل واحد کافی ہے اور اگر عادل موت انسان کی خبر دے تو شاہدین کو اوسکی موت کی گواہی دینا جائز ہے کذا فی الطحطاوی والتزکیۃ ان
تکون بالامانۃ فی دینہ ولسانہ ویدہ وانہ صاحب یقظۃ فان لم یعرفہ المسلمون سالوا عنہ عدول المشرکین اختیار اور

تزکیہ ذمی کا ہوا ہو امانت داری سے اوسکے دین اور زبان اور ہاتھ میں اور یہ کہ وہ ہوشیار ہے بشہرت نہیں ہی پس اگر ذمی کو مسلمان نہ پہچانتے
ہوں تو اسکا حال عدول مشرکین سے دریافت کریں کذا فی الاختیار ہم دین ذمی کی امانت داری یہ ہے کہ اپنے معتقدات شریعت پر محافظ ہو اور
زبان کی امانت داری یہ ہے کہ جھوٹ نہ بولتا ہو اور ہاتھ کی امانتداری یہ ہے کہ سارق نہو اور بہتر یہ ہے کہ شایع کہا کہ اگر مسلمان پہچانتے ہوں
تو ثانی عدول کفار سے اوسکا حال دریافت کرے چنانچہ محیط اور اختیار میں ہے کذا فی الخلاصۃ وفی الملتقط عدل النصرانی ثم اسلم قبلت
شہادتہ ولو سکر الذمی لا تقبل اور ملتقط میں ہے کہ ایک نصرانی کی عدالت بیان کی گئی پھر وہ مسلمان ہوگیا تو اوسکی گواہی مقبول ہے یعنی وہ
گواہی جو قبل اسلام دی تھی اور اگر ذمی نصرانی مست ہوا تو گواہی اوسکی مقبول نہیں ہم طحاوی نے کہا اسواسطے کہ نشہ اوسکی انجیل میں حرام ہے
تو وہ فاسق شریر النصاری کے دین میں ہے ولا یشہد من رای خطہ ولم یذکر الحادثۃ کذا فی الخلاصۃ اور جو شخص گواہی نہ دے جسنے اپنا لکھا دیکھا اور حادثہ
اوسکو یاد نہیں کذا القاضی والراوی لمشابہۃ الخط بالخط ایضا یعنی قاضی اور راوی حکم نہ دے اور روایت نہ کرے اپنا خط دیکھ کر جبتک یاد نہ آئے
بسبب مشابہ ہونے ایک خط کے دوسرے خط سے ہم خلاصہ میں ہے کہ ابو حنیفہ نے جمیع امور میں تنگی وہی اختیار کی لہذا اونکی روایت احادیث
میں قلت واقع ہوئی باوجودیکہ کثرت سماع احادیث اسواسطے کہ امام نے بارہ سو مردوں سے سماعت کی مگر امام کے نزدیک حفظ شرط ہے وقت سماع سے
اور روایت کے وقت تک پس امام کے نزدیک شاہد کو واقعہ اور تاریخ اور مقدار مال اور صفت مال اور کتنا قرضہ ہے وغیرہ اور سوا اسکے کوئی چیز
یاد ہو اور اوسکو یقین ہو کہ یہ میرا خط ہے اور میری مہر ہے تو اوسکو گواہی دینا لائق نہیں اور اگر یاد ہو وے اسکے گواہی دیگا تو وہ مشابہ ہے کذا فی
الینابیع اور ملتقط میں مجلس شہادت کافی نہیں ویجوز لہ لو فی حرزہ ویہ ماخذ بحجۃ من ابیق اور صاحبین نے اوسکو جائز کہا ہے اگر کاغذ قوم امام کے
قبض اور حفاظت میں ہو اور اسی قول کو ہم لیتے ہیں کذا فی البحر عن المبتغی ہم خلاصہ میں ہے شرط یہ ہے کہ صک محفوظ ہو دست بدست نگیا ہو اور دوسرے کے
ہاتھ میں نہو کہ اوسنے اپنا نام اور اپنی مہر لگائی ہو اگر ایسا نہو تو اوسکو گواہی دینا جائز نہیں انتہی بحر الرائق میں ہے کہ ابو یوسف نے بیع قاضی اور راوی
کے واسطے جائز کہا ہے بیشتر کے واسطے اور محمد نے کل میں جائز کہا ہے عمل کرنا کتاب پر جب کہ اسکو یقین ہو کہ یہ میرا خط ہے اگرچہ حادثہ یاد نہو
پر آسان کرنے کے واسطے انتہی اور ظاہر کلام شارح بند کلام مسکین کے ہے کہ صاحبین اسمین متفق ہیں اور جو بحر الرائق میں ہے وہ معلوم ہوگا اور جو اصح
اور ذہبی میں ہے ابو یوسف نے کہا دوم ثانی تو ان ممکن ہے کہ ابو یوسف سے دو روایتیں ہیں کذا فی الخلاصۃ ومنہا ولا یشہد احد بما لم یعاینہ بالاجماع
الا فی عشرۃ علی ما فی شرح الوہبانیۃ اور نہ گواہی دے کوئی اوس چیز کی جسکو اوسنے معاینہ نہیں کیا بالاجماع مگر دس مسئلوں میں بلا معاینہ گواہی
درست ہے چنانچہ وہبانیہ کی شرح میں ہے ہم عدم معاینہ سے مراد عدم یقین ہے یعنی جس چیز کا یقین حاصل نہیں آنکھ کے معاینہ یا سماع سے اوسکی گواہی
دے ہاں سماع کی تمثال عشرہ میں کذا فی الخلاصۃ منہا العتق والولاء عند الثانی والمہر علی الاصح بزازیۃ منجملہ مسائل عتق ایک عتق ہے اور ولا
ابو یوسف کے نزدیک تو میں یہی قول اصح ہے کما فی البزازیۃ ہم شمس الائمہ سرخسی ذکر کیا کہ شہادت سماعت سے عتق میں بالاجماع مقبول ہے اور سرخسی کے
استاد حلوانی نے ذکر کیا کہ اسمین خلاف ثابت ہے سوا ابو یوسف سے جواز منقول ہے تو مستند عدم قبول ہے عتق میں جیسے ولا میں عند عدم قبول تہ
ہوا اور علامہ عبد البر کی شرح وہبانیہ میں ہے کہ شہادت عتق میں یعنی بسماعت حلال نہیں ہے نزدیک خلاف کے اسنے پھر اونہوں نے حلوانی کا قول تمہیدہ در
کیا اور ولا میں محمد کا کلام مضطرب ہے اور ظاہر الامام کا قول ہے کیونکہ ابو یوسف کے قول کی تصحیح ثابت نہیں اور مہر میں محمد سے دو روایتیں ہیں اصح یہ ہے کہ
مہر تابع ہے نکاح کا یعنی قبول شہادت بسماع میں چنانچہ علامہ عبد البر نے اسکو ذکر کیا ہے اور اسکے ماخذ ہی بحر الرائق میں ظہیریہ اور بزازیہ اور خزانۃ
اور شرنبلالیہ میں ہے خلاصہ کذا فی الخلاصۃ والنسب ہم نسب ہم توجہ ایک جماعت سے امام کے نزدیک یا دو عادل سے سنا صاحبین کے نزدیک
کہ وہ شخص فلان بن فلان ہے تو اوسکو اسکی گواہی دینا جائز ہے اگرچہ اوسنے اوسکی ولادت اور اوسکے فراش پر نہیں دیکھی اور فتوی صاحبین کے قول پر ہے
کذا فی الخلاصۃ والموت ہم موت ہم تو جب اوسنے سنا کہ فلانا شخص مرگیا تو اوسکو موت کی گواہی دینا درست ہے اگرچہ اوسنے موت کا معاینہ نہ کیا بزازیۃ

مین ہی کہ ایک مرد نے عورت سے کہا کہ تیرا شوہر مر گیا تو اوسکو نکاح کر لینا درست ہے اگر مخبر عادل ہو انتہی محیط مین ہے کہ اگر انسان کی موت کی خبر آئی سوا اوسکے اپنون نے وہ سامان کیا جو میت پر ہوتا ہے تو جائز نہین کہ اوسکی موت کی خبر دے جب تک کہ شخص معتمد اسکو یہہ خبر نہ دے کہ مین نے اوسکی موت کا معاینہ کیا اسواسطے کہ مصائب کا سے موت پر مقدم ہو جاتی ہین خطا کی راہ سے یا مال کے بانٹ لینے کے حیلے کے واسطے کذا فی الخلاصہ والنکاح ۞ نکاح ۞ تو اگر جماعت سے سنے امام کے نزدیک اور دو عادل سے سنے صاحبین کے نزدیک تو نکاح کی گواہی دینا جائز ہے عمادیہ مین ہے کہ شہادت بشہرت اور تسامع نکاح مین جائز ہے تو اگر ایک مرد کو ایک عورت پاس آتے جاتے دیکھے اور لوگون سے سنے کہ فلانی عورت فلانے مرد کی جورو ہے تو اوسکو اوسکی زوجیت کی گواہی دینا جائز ہے اگرچہ اوس نے عقد نکاح کا معاینہ نہین کیا اور ذخیرہ مین ہے کہ اگر ایک شخص نے مرد اور عورت مین اختلاط اور انبساط دیکھا جیسے جورو خاوند مین ہوتا ہے تو گواہی دے کہ وہ اوسکی جورو ہے کذا فی الخلاصہ والدخول بزوجتہ ۞ دخول بزوجہ یعنی یہہ بھی بتسامع ہے اور قبول شہادت پر احکام مترتب ہین چنانچہ عدت اور مہر اور نسب ۞ وولایۃ القاضی ۞ تولا قاضی ۞ یعنے جب سنا کہ فلان شخص قاضی ہوا فلانے شہر کا تو اوسکو اوسکی قضا کی گواہی دینا درست ہے اگرچہ اوس نے تقلید سلطان کا معاینہ نہین کیا بحر الرائق مین معراج سے ہے کہ امیر قاضی کے مانند ہے تو امارت کی شہادت کو بھی زیادہ کرنا چاہیے ۞ واصل الوقف ۞ اصل وقف ۞ یعنی گواہی دے کہ یہہ وقف ہے فلانے موضع یا فلانی جماعت پر اور کیا ذکر مصرف کا شرط ہے یا نہین کافی مین مرغینانی سے مروی ہے کہ ہان شرط ہے اور خزانہ مین ہے کہ شرط نہین بقول مختار اگر وقف قائم ہے تو فقیرون کی طرف منصرف ہوگا قیل وشرائطہ علی المختار کما مر فی بابہ اور قول ضعیف مین شرائط وقف کی بھی گواہی بسماع درست ہے بقول مختار چنانچہ مذکور ہو چکا وقف کے باب مین ۞ طحطاوی نے لکھا اسکو بصیغہ تمریض ذکر کرنا بلا وجہ ہے کیونکہ دونون قول کی تصحیح ثابت ہے بحر الرائق مین فصول عمادیہ سے ہے کہ قول مختار یہہ ہے کہ شرائط وقف پر گواہی دینا شہرت سے مقبول نہین انتہی اور مجتبے مین ہے قول مختار یہہ ہے کہ شرائط وقف پر شہادت بشہرت مقبول ہے انتہی اور اسی پر اعتماد کیا ہے معراج اور فتح القدیر مین واصلہ ہو کل ما تعلق بہ صحتہ ویتوقف علیہ والا فمن شرائطہ اور اصل وقف ہر ایک وہ چیز ہے جس سے صحت وقف کی متعلق ہو اور جس پر وقف موقوف ہو اور اگر ایسا نہین تو وہ شرائط وقف سے ہے ۞ تعلق صحت وقف شروط صحت وقف سے ہے چنانچہ وقف کا منجز ہونا نہ معلق اور مسلم ہونا اور حاکم کو اوس جہت کے واسطے مقرر کر دینا جو منقطع نہو وغیر ذلک اور جس پر صحت موقوف نہین جیسے جہات مصرف کا ذکر کرنا چنانچہ امام اور موذن کا فلہ الشہادۃ بذلک اذا اخبرہ بہا ۞ بہذہ الاشیاء من یثق الشاہد بہ من خبر جماعۃ لا یتصور تواطئہم علی الکذب بلا شرط عدالۃ او شہادۃ العدلین الا فی الموت فیکفی العدل ولو انثی وہو المختار ملتقی وفتح ۞ تو شاہد کو بسبب تسامع کے گواہی دینا جائز ہے جب کہ ان اشیاء مذکورہ کی وہ شخص خبر دے جس پر شاہد اعتماد رکھتا ہے اوس جماعت کی خبر دینے سے جنکا متفق ہونا کذب پر متصور نہین بلا شرط عدالت مخبرین یا دو عادل کی شہادت سوای موت کے کہ اوسمین ایک عادل کی خبر کافی ہے اگرچہ مخبر عورت ہو یہی قول مختار ہے کذا فی الملتقی والفتح ۞ فتاوی صغری مین مذکور ہے کہ شہرت کی دو صورتین ہین ایک شہرت حقیقی چنانچہ تواتر دوسری شہرت حکمی اسطرح کہ دو عادل مرد یا ایک مرد اور دو عورتین بلفظ شہادت خبر دین گر موت مین ایک عادل کی خبر کافی ہے بلا لفظ شہادت انتہی مواضع مذکورہ مین باوجود عدم معاینہ بمجرد خبر اہل اعتماد شہادت بطریق استحسان کو جائز ہے دفع حرج کے واسطے اور تاکہ تعطیل احکام لازم نہ آوے اسواسطے کہ اشیاء مذکورہ مین ہر شخص حاضر نہین ہوتا سوای خواص کے کیونکہ نکاح مین ہر شخص موجود نہین ہوتا اور دخول زوجہ مین کوئی واقف نہین ہوتا اور اسیطرح موت کو ہر شخص معاینہ نہین کرتا اور نسب کا سبب ولادت ہے سو وہان کوئی موجود نہین ہوتا سوای دائی جنائی کے اور سبب تقلید سلطان سے سوا اوسکو کوئی معاینہ نہین کرتا سوای وزیر وغیرہ خواص کے اور اسیطرح وقف سے وہ احکام متعلق ہوتے ہین جو علی مر الدہور باقی رہتے ہین تو اگر ان امور مین تسامع مقبول نہو تو بڑا حرج لازم آوے اور احکام بالکل معطل ہو جاوین کذا فی المجتبی اور ایک عادل کی خبر موت کی شہادت مین کافی ہے نہ قضا کے واسطے کیونکہ قاضی بدون دو شخص کی گواہی کے حکم نہ دیگا اور اگر موت کی وقت

انہ بہ تقبل علی الاصح خلاصۃ اور اگر شاہد لبتسامع قاضی سے بیان کرے کہ اوسکی گواہی تسامع سے ہے یا معاینہ قبض سے تو گواہی مقبول
مردود ہوگی مگر وقف اور موت مین جبکہ دونون شاہد بیان کرین اور یون کہین کہ ہمکو وقف یا موت کی خبر دی ہے اوسنے جسپر ہمکو اعتماد ہے
تو بقول اصح گواہی مقبول ہوگی کذا فی الخلاصۃ ہ حموی نے کہا علما نے فرمایا ہے کہ شاہد کو مناسب ہے کہ مطلق گواہی دے اور اوسکی تفسیر اگر ہو یعنی
لتسامع یا معاینہ قبض نہ کرے بل فی الغرمیۃ عن الخانیۃ معنی التفسیر ان یقول شہدت لانا سمعنا من الناس اما لو قال لم نعاین ذلک
ولکنہ اشتہر عندنا جازت فی الکل وصححہ شارح الوہبانیۃ وغیرہ بلکہ درر کے حاشیہ عزمی زادہ مین خانیہ سے منقول ہے کہ معنی تفسیر شہادت
بالتسامع یہہ ہے کہ شاہد کہین کہ ہمنے گواہی دی اسواسطے کہ نکاح وغیرہ لوگون سے سنا اور اگر یون کہین کہ ہم نے اوسکو معاینہ نہین کیا لیکن وہ ہمارے نزدیک
مشہور ہے تو جمیع امور مین شہادت بالتسامع جائز ہے اور شارح وہبانیہ وغیرہ نے اس قول کو صحیح کہا ہے ہ شہرت اور سماع من الناس مین فرق یہہ ہے کہ
شہرت وہ ہے جو سب لوگون مین مشہور ہو یا اکثر مین اور سماع من الناس مین یہہ بات حاصل نہین کذا فی الطحطاوی واللہ تعالی اعلم

## باب القبول

**وعدمہ** ای من یجب علی القاضی قبول شہادتہ ومن لم یجب لا من یصح قبولہا ولا یصح لصحۃ شہادۃ الفاسق مثلا کما حققہ
المصنف تبعا لیعقوب باشا وغیرہ ۱۲ یہہ باب ہے قبول شہادت اور عدم قبول مین یعنی کس شخص کی شہادت قبول کرنا قاضی پر واجب ہے اور کسکی واجب
نہین نہ یہہ کہ کسکی شہادت کا قبول کرنا صحیح ہے اور کس کی نہین بسبب صحیح ہونے قضا کے فاسق کی شہادت سے مثلا اور حالانکہ عدم قبول شہادت فاسق
مذکور ہے چنانچہ اسکو مصنف نے اپنی شرح مین باتباع یعقوب باشا وغیرہ کے ذکر کیا ہے تقبل من اہل الاہواء ای اصحاب بدع لا تکفر کجبر
وقدر ورفض وخروج وتشبیہ وتعطیل وکل منہم اثنتا عشرۃ فرقۃ فصاروا اثنتین وسبعین مقبول ہے گواہی اہل ہوی کی یعنی
اہل بدعات کی جو منسوب بکفر نہین چنانچہ جبر اور قدر اور رفض اور خروج اور تشبیہ اور تعطیل اور ہر ایک ان چھہ مذہبون سے بارہ فرقے ہین تو اہل بدعات کے
بہتر فرقے ہوگئے ہ ہوی کی عبارت ہے خواہش مذموم سے اور اہل ہوا [illegible] ہین بلکہ جو مخالف سنت کے ہو بنا بر دلیل فاسد وہ اہل ہوی ہے ہ بعض شرح
کہ اہل اہوا وہ لوگ ہین جو طریقہ اہل سنت سے باہر ہو گئے [illegible] اہل قبلہ ہین یعنی سب کو مسلمان کہتے ہین اور انکی گواہی اسواسطے مقبول ہوئی کہ
اونکا فسق اعتقادی ہے اور بدعت مین اونکو [illegible] سے بچتے ہین [illegible] بدعت اعتقادی بخلاف فسق من حیث
الاعمال کے اسلئے یعنی فاسق اعتقادی متہم بکذب نہین بخلاف فاسق عملی کے کہ وہ متہم بکذب ہے لہذا اوسکی گواہی مقبول نہین جبریہ وہ فرقہ ہے جو قدرت
عبد کی نفی کرے اور قدریہ وہ ہے جو حق تعالے کی قضا اور قدر کی نفی کرے اور کہے کہ عبد اپنے افعال کا خالق ہے اور رافضی فرقہ مشہور ہے اور خوارج
وہ لوگ ہین جو حضرت علی اور طلحہ اور زبیر اور معاویہ کو کافر کہتے ہین فاللہ اعلم اور مشبہہ وہ ہین جو خالق مین مخلوق کی صفات ثابت کرین اور قہستانی مین عوض انکے
مرجیہ کا ذکر ہے مرجیہ وہ فرقہ ہے جو کہے کہ ایمان کے ساتھہ کوئی گناہ ضرر نہین کرتا اور اہل تعطیل اور معطلہ وہ فرقہ ہے جو حق تعالی کی ذات پاک کو صفات
سے خالی اعتقاد کرے قہستانی نے کہا کہ اہل ہوا مین سے جن کی تکفیر ثابت ہے چنانچہ مجسمہ اور خوارج اور غلاۃ روافض اور جو خلق قرآن کے قائل ہین
انکی شہادت مسلمین پر مقبول نہین انتہی ہ شارح نے ان فرقون کو اہل ہوی کے بیان مین شمار کیا ہے نہ یہ کہ ان سب فرقون کی گواہی مقبول ہے چنانچہ
کلام بحر الرائق اسپر دلالت کرتا ہے کہ اصول ہوی چھہ ہین پھر شارح نے فرق ستہ کو ذکر کیا کذا فی الطحطاوی بتصرف الا الخطابیۃ صنف من
الروافض یرون الشہادۃ لشیعتہم ولکل من حلف انہ محق فردہم لا لبدعتہم بل لتہمۃ الکذب ولم یبق لمذہبہم ذکر اہل ہوا
کی گواہی مقبول ہے سوا خطابیہ کی وہ ایک قسم ہین روافض سے جائز جانتے ہین گواہی اپنے شیعون کے واسطے اور ہر اوس شخص کے واسطے جو قسم کھائے کہ
مین حق پر ہون تو انکی شہادت کا مردود ہونا انکی بدعت کے سبب سے نہین بلکہ کذب کی تہمت کے سبب سے ہے اور انکے مذہب کا ذکر باقی نہین رہا کذا فی
البحر یعنی اوس مذہب والا کوئی باقی نہین رہا ہ خطابیہ منسوب ہے ابو الخطاب محمد بن وہب اجدع یا محمد بن ابی زینب اسدی اجدع کی طرف ابو الخطاب نے کوفہ مین خروج
کیا اور عیسی بن موسی بن علی بن عبد اللہ بن عباس سے لڑا اور امام جعفر صادق کی اطاعت کے طرف دعوت کی اور یہہ دعوی کیا کہ علی مرتضی خدای اکبر ہین اور

باب القبول وعدمہ

جیسے صادق خطابیہ جو ایک گروہ ہے سو یہ بھی ہوئی داگی خطابیہ کی سو شہادت نقطہ بدعت سے اسواسطے نہیں کہ محض بدعت والی ہیں بلکہ شیعوں میں سے یہ ہیں کہ بیشبہ اپنے
دوست کی بابتہ اعتقاد رکھتے ہیں کہ بولنے میں جھوٹا نہیں ومن الذمی لو عدلا فی دینہم جوہرۃ علی مثلہ الا فی خمس مسائل علی ما فی الاشباہ اور ذمی
کی گواہی اپنے مانند دوسرے ذمی پر مقبول ہے اگرچہ عادل ہوں اپنے دین میں کذا فی الجوہرہ مگر پانچ صورتوں میں ذمی کی گواہی ذمی پر مقبول نہیں جیسا کہ
اشباہ میں ہے منجملہ مسائل پانچ کے ایک یہ ہے کہ دو نصرانی ایک نصرانی کے مسلمان ہو جانے کی گواہی دیں اور وہ انکار کرتا ہو تو گواہی مقبول نہیں
اور بنصرانیہ کے اسلام پر گواہی مقبول ہوگی اور اسکو اسلام لانے پر زبردستی کیجائیگی ۲ جب کہ دو ذمی نصرانی میت پر گواہی دیں اور وہ مسلم لکھا ہے یعنی ہو اور
ترکہ اوا میں کفایت نکرتا ہو ۳ جب کہ ذمی کی غیر ذمی پر مسلم پر گواہی دیں اور مسلم منکر ہو ۴ جب کہ چار شخص گواہی دیں نصرانی پر کہ اوس نے عورت مسلمان
سے زنا کیا مگر مستور سکرا اسلیے ۵ مسلمان نے ایک غلام کا دعوی کیا جو کافر کے پاس ہے اور کافروں نے گواہی دی کہ وہ اوسکا غلام ہے اور فلانے
مسلم قاضی نے اوسکا حکم دیا ہے ویبطل باسلامہ قبل القضاء وکذا بعدہ لو بعقوبۃ کقود بحر اور باطل ہوجاتی ہے ذمی کی گواہی اوس کے
مسلمان ہو جانے سے قبل قضا کے اور اسیطرح بعد قضا بھی باطل ہوجاتی ہے اگر عقوبت کی گواہی ہو جیسا کہ قصاص کذا فی البحر ہم اگر ذمی مشہود علیہ مسلمان ہو جائیگا تو
گواہی باطل ہو جائیگی کیونکہ اگر اوسپر گواہی پر حکم دیا جائے تو لازم آتا ہے مسلمان پر حکم کافر کی گواہی سے اور یہ جائز نہیں وان اختلفا ملۃ کالیہود والنصاری
اور ذمی کی گواہی ذمی پر مقبول ہے اگرچہ دونوں کی ملتیں جدا ہوں جیسا کہ یہود اور نصاری اسواسطے کہ کل کفر ملت واحدہ ہے والذمی علی المستامن
لا عکسہ اور مقبول ہے ذمی کی گواہی مستامن پر لیکن برعکس اسکے یعنی مستامن کی گواہی ذمی پر مقبول نہیں کیونکہ ذمی افضل ہے مستامن سے اسواسطے کہ دار
الاسلام میں رہتا ہے والمرتد علی مثلہ فی الاصح اور مرتد کی گواہی مقبول ہے دوسرے مرتد پر مقبول اصح ہے وتقبل منہ علی مستامن مثلہ
مع اتحاد الدار لان اختلاف دارہما یقطع الولایۃ کما یمنع التوارث اور مقبول ہے مستامن کی گواہی دوسرے مستامن پر ایک ملک میں
رہنے کے ساتھ یعنی جب کہ دونوں ایک ہی ملک کے رہنے والے ہوں اسواسطے کہ دونوں کا ملک مختلف ہونا قاطع ولایت ہے جیسے توارث کا مانع ہے ہم مثلا
ایک مستامن فرنگ کا ہو اور دوسرا حبش کا اور دونوں دار الاسلام میں ہوں تو ایک کی گواہی دوسرے پر مقبول نہیں اور اسیطرح ایک دوسرے کا وارث بھی نہوگا اور ملک
مختلف ہونا جیسا کہ اختلاف سلطنت وملکیت کذا فی البحر وتقبل من عدو بسبب الدین لانہا من التدین بخلاف الدنیویۃ فانہ لا یامن من التقول
علیہ کما سیجئ اور مقبول ہے گواہی دشمن دینی کی اسواسطے کہ عداوت دینی بسبب دینداری کے ہے بخلاف عداوت دنیوی کے کہ اوسمین اطمینان نہیں دروغ
گوئی سے جیسا کہ آویگا اسی باب میں ہم یعنی عداوت دینی ہوتی ہے بسبب دینداری اور عدالت کے اسواسطے کہ عداوت گاہی واجب ہوتی
ہے جیسے کہ ایک شخص کو مرتکب خلاف شرع دیکھے اور اوسکے منع کرنے سے وہ باز نرہے ولہذا شہادت مسلم کی کافر پر مقبول ہے باوجودیکہ دونوں میں عداوت
دینی ہو کذا فی الحموی وانما الصدیق لصدیقہ تقبل الا اذا کانت الصداقۃ متناہیۃ بحیث یتصرف کل فی مال الآخر فتاوی
المصنف معزیا لمعین الحکام اور دوست کی گواہی دوست کیواسطے مقبول ہے مگر جب کہ دوستی نہایت مرتبہ ہو اسطرح پر کہ تصرف کرتا ہو ہر دوست دوسرے
دوست کے مال میں تو اب مقبول نہیں جیسا کہ مصنف کے فتاوی میں ہے معین الحکام کیطرف منسوب ومن مرتکب صغیرۃ بلا اصرار ان اجتنب
الکبائر کلہا وغلب صوابہ علی صغائرہ درر وغیرہا قال وہو معنی العدالۃ اور مقبول ہے گواہی اوسکی جو مرتکب صغیرہ ہو بلا اصرار بشرطیکہ پرہیز کیا ہو سب
کبائر سے اور غالب ہو اوسکا صواب اوسکے صغائر پر یعنی خطا پر کذا فی الدرر وغیرہا صاحب درر نے کہا اور یہی مذکور معنے عدالت ہیں ہم تو اگر گناہ صغیرہ پر اصرار
کرے یا اوسکے کرنے سے خوشی ہو یا اوسکو کھلا کرے یا عالم ہو اور لوگ اوسکی پیروی کرتے ہوں تو وہ صغیرہ اب کبیرہ ہوگیا فتح القدیر میں کہا بہتر قول ہم
ہے امام ابو یوسف کا تفسیر عدالت میں یوں منقول ہے کہ کبیرہ گناہ نکرے اور صغیرہ پر اصرار نکرے اور پردہ پوشی کرے ہو پردہ دری سے اور صواب اوسکا اکثر ہو
خطا سے اور مروت اوسکی غالب ہو اور مستعمل صدق اور مجتنب کذب ہو باعتبار دیانت اور مروت کے قہستانی نے کہا کہ جو مجتنب ہو کبائر سے اور نیکیاں اوسکی
زیادہ ہوں بدیوں سے اور اگر ایک نیکی کرے اور برائی کرے اور گناہ صغیرہ تو وہ عادل نہیں کذا فی الطحطاوی وفی الخلاصۃ کل فعل یرفض المروۃ والکرم

واقرہ ابن کمال اور خلاصہ میں ہے کہ جو فعل کہ مروت اور کرم کو چھوڑا دیوے وہ کبیرہ گناہ ہے اور ثابت رکھا ہے اس قول کو ابن کمال نے ھم فتح القدیر میں اسپر
اعتراض کیا ہے کہ یہہ قول منضبط اور صحیح نہیں لہذا محشی نے کہا کہ ترک مروت و کرم کبیرہ نہیں ہو سکتا مگر من حیث منع شہادت کذا فی الطحطاوی وقال وا
متی ارتکب کبیرۃً سقطت عدالتہ ابن کمال نے کہا اور جب کہ مسلم مرتکب کبیرہ کا ہوا اوسکی عدالت ساقط ہو گئی ھم حموی نے کہا مگر زوال
عدالت کا اوسوقت حکم ہوگا جب کہ کبیرہ مرتبہ ظہور میں پہنچے ولہذا شرب محرم میں ادمان شرط ہے اور قہستانی میں خلاصہ سے ہے کہ مختار یہہ ہے کہ کبائر کے
اصرار سے مجتنب ہو تو اگر ایکبار مرتکب کبیرہ ہوا تو اوسکی شہادت مقبول ہے ومن اقلف لو عن عذرٍ والا لا وبہ نأخذ بحر اور غیر مختون کی
گواہی مقبول ہے اگر ترک ختنہ عذر سے ہوا اور اگر بلا عذر ہو تو گواہی مقبول نہیں اور اسی قول کو ہم لیتے ہیں کذا فی البحر ھم عذر یہہ کہ ختنہ ترک کری اپنی
جان کے تلف ہو جانے سے اور جیسے اوسکی شہادت مقبول ہے ویسے ہی اوسکی امامت بھی صحیح ہے اور ختنہ کے وقت میں اختلاف ہے خلاصہ میں
کہا مختار یہہ ہے کہ ابتداء وقت ختنہ سات برس میں اور آخر وقت بارہ برس میں کذا فی المنح والامۃ اذا کفر بشیءٍ من الشرائع کفر ابن
کمال اور خوش طبعی اور ہنسی کرنا ساتھ کسی چیز احکام شرعی سے کفر ہے ذکرہ ابن کمال وخصیٍ واقطع اور گواہی مقبول ہے خوجہ اور دست بریدہ
کی ھم اسواسطے کہ خوجی کا عضو ظلم سے کاٹا گیا جیسے کسیکا ہاتھ کوئی کاٹ ڈالے اور جسکا ہاتھ چوری میں کاٹا گیا اوسکی گواہی اوسوقت مقبول ہے جب کہ وہ
عدل ہو کذا فی الطحطاوی وولد الزنا ولو بالزنا خلافاً لمالکٍ اور ولد الزنا کی گواہی مقبول ہے اگرچہ وہ زنا کی گواہی دے بخلاف امام مالک کے مذہب
کے ھم اسواسطے کہ فسق والدین فسق ولد کا موجب نہیں جیسے کفر والدین کذا فی المنح وخنثیٰ کانثیٰ لو مشکلاً والا فلا اشکال اور خنثیٰ عورت کی
مانند ہے اگر خنثیٰ مشکل ہوا اور اگر خنثیٰ مشکل نھو تو کچھہ اشکال نہیں ھم شرنبلالیہ میں ہے کہ خنثیٰ مشکل جمیع احکام میں عورت کی مانند ہے تو اوسکی گواہی
دوسری عورت کے ساتھہ برابر ایک مرد کے ہوگی اور اگر خنثیٰ مشکل نہو یعنے اگر علامت مردمی غالب ہے تو اوسکا مرد کا حکم ہے اور نہیں تو عورت کا

وعتیقٍ لمعتقہ وعکسہ الا لتہمۃٍ لما فی الخلاصۃ شہدا بعد عتقہما ان الثمن کذا عند اختلاف بائعٍ ومشترٍ لم تقبل
لجرّ المغنم باثبات العتق اور غلام آزاد کی گواہی آزاد کرنیوالیکے واسطے اور آزاد کرنیوالیکی گواہی غلام آزاد کے واسطے مقبول ہے مگر بسبب
تہمت کے مقبول نہیں اسواسطے کہ خلاصہ میں ہے کہ بائع اور مشتری کے اختلاف ثمن کے وقت دو غلاموں نے اپنے آزاد ہونیکے بعد یہہ گواہی دی کہ
ثمن اتنا تھا تو گواہی مقبول نہوگی بسبب کھینچنے منفعت کے اثبات عتق سے ھم جر منفعت کی وجہ یہہ ہے کہ اگر دونوں کی شہادت نہوتی تو بائع اور مشتری
دونوں قسم کھاتے اور بیع فسخ ہو جاتی تو عتق باطل ہوتا عتیق کی گواہی معتق کے واسطے اسواسطے مقبول ہے کہ شریح نے قنبر کی گواہی علی مرتضیٰ کے
واسطے قبول کی تھی اور قنبر اونکے غلام آزاد تھے کذا فی الطحطاوی ولاخیہ وعمہ ومن محرمٍ رضاعاً او مصاہرۃً الا اذا اشتد الخصومۃ
وخاصمہ معہ علیٰ ما فی القنیۃ اور مقبول ہے گواہی بھائی کی اپنے بھائی کیواسطے اور بھتیجے کی اپنے چچا کے واسطے اور محرم رضاعی یا سسرالی رشتہ کے محرم
گواہی مقبول ہے مگر جب کہ نہایت جھگڑا ہوا اور شاہد جھگڑتا ہو مدعی کے ساتھہ تو گواہی مقبول نہیں چنانچہ قنیہ میں ہے ھم محرم رضاعی جیسے رضاعی
بیٹا اور سسرالی رشتے کی محرم جیسے خوشدامن اور زوجہ کی بیٹی دوسرے زوج سے اور سوتیلا باپ اور سوتیلی ما اور یہہ اشخاص مذکورین کی گواہی اسواسطے درست ہے
کہ املاک ہر ایک کی جدا جدا ہوتی ہیں اور ایکدوسرے کی مال میں تصرف نہیں کرتا تو محل تہمت نہیں ہے بخلاف شہادت قرابت ولاد لیکن جب کہ شاہد
مدعی کے ساتھہ خصومت کرتا پھرے تو گواہی مقبول نہوگی کیونکہ وہ اب مدعا علیہ کا گویا مخاصم ہو گیا وفی الخزانۃ تخاصم الشہود والمدعیٰ علیہ
تقبل لو عدولاً اور خزانہ میں ہے کہ تخاصم شہود اور مدعا علیہ میں گواہی مقبول ہے اگر شاہد عادل ہوں ھم یہہ قول قنیہ کے ظاہرا مخالف ہے صاحب بحر نے
توفیق بین القولین کے واسطے اسکو عدم مساعدت مدعی پر محمول کیا ہے یا عدم کثرت مساعدت پر واللہ تعالیٰ اعلم ومن کافرٍ علی عبدٍ کافرٍ مولاہ مسلم او
علی وکیلٍ حرٍّ کافرٍ موکلہ مسلم لا یجوز عکسہ لقیامہا علیٰ مسلم قصداً او فی الاول ضمناً اور مقبول ہے گواہی کافر کی اوس غلام کافر پر
جس کا مولیٰ مسلم ہے یا اوس وکیل حر کافر پر جس کا موکل مسلمان ہے نہیں جائز ہے اسکے بعکس بسبب قائم ہونے شہادت کافر کے مسلم پر قصداً اور اول میں

عله خنثیٰ مشکل وہ ہے کہ جس میں دو وجود علامتیں یکساں ہوں اور کسیکو غلبہ نہ ہو ۱۲

البتہ ہر ا اوسکے تصنیف پر گواہی لکہنا ہی مشائخ نے کہا کہ اگر گواہی دین تو اون پر لعنت کرنا حلال ہے کیونکہ وہ باطل پر شہادت ہو سو کیا حال ہے اون لوگون کا مباشرین سلطان سے جو ضمان جہات اور اجارات فاسدہ پر گواہی دیتے ہین انتہے نخاسین نخاس کا جمع ہے اور بعضی کتب مین نخاس کی جمع نخاس ہے یعنی بائع دواب ورقیق کذا فی الطحطاوی وفی الوهبانية امیر کبیر ادعی فشهد له عماله ونوابه ورعایاهم لا تقبل کشهادة المزارع لرب الارض اور وہبانیہ مین ہے امیر کبیر نے دعوی کیا سو اوسکے عمال اور توابع نے اور عمال کی رعایا نے اوسکے واسطے گواہی دی تو مقبول نہین جیسے مزارع کی گواہی زمین والے کے حق مین مقبول نہین ہم عمال اور رعایا کی گواہی بسبب جہالت کے اور بسبب گمراہی کے امیر کے خوف سے مقبول نہین وقیل اراد بالعمال المحترفین ای بحرفة لا تلیق به وهی حرفة آبائه واجداده والا فلا مروة له لو دنیئة فلا شهادة له لما عرف فی حد العدالة فتح واقره المصنف اور بعضون نے کہا کہ عمال مقبول الشہادہ سے پیشہ ور مراد ہین یعنی وہ پیشہ جو اوسکے لائق ہو یعنی جو پیشہ ور کے باپ دادون کا پیشہ ہو اور اگر اوسکا پیشہ نالائق ہے باپ دادا کے مخالف تو اوس پیشہ ور مین مروت اور جوانمردی نہین اگر اوسکا پیشہ رذیل اور ذلیل ہے تو اوسکی گواہی بہی جائز نہین اسواسطے کہ مروت کا داخل ہونا حد عدالت مین معلوم ہو چکا کذا فی الفتح اور ثابت رکہا ہی اسکو مصنف نے اپنی شرح مین ہم فتح القدیر مین ہے کہ ترک مروت مسقط عدالت ہے مروت کی تعریف مین بعضون نے یون کہا کہ انسان ایسا فعل نکرے جس سے اوسکا مرتبہ اہل فضل کے نزدیک گہٹ جاوے اور بعضون نے کہا کہ مروت عبارت ہے روشن ثیاب اور حفظ لسان اور سبکی عقل کے اجتناب سے اور ہر خلق دنی کے ارتفاع سے انتہے لا تقبل من اعمی ای لا یقضی بها ولو قضی صح وعم قوله مطلقا ما لو عمی بعد الاداء قبل القضاء وما جاز بالسماع خلافا للثانی مقبول نہین گواہی اندہے کی مطلقا یعنی اندہے کی گواہی سے قاضی حکم ندے اور اگر حکم دیگا تو صحیح ہو مصنف کا مطلقا کہنا عام ہے اوس صورت کو کہ شاہد اندہا ہو گیا بعد ادای شہادت قبل قضا کے اور اس صورت کو جسمین شہادت تسامع سے جائز ہی بخلاف ابو یوسف کے یعنی اونکے نزدیک تسامع کی شہادت جائز ہے ہم عدم سماع شہادت اعمی کی علت یہہ ہے کہ ادای شہادت مین اشارہ اور تمیز کی حاجت ہی مشہود لہ اور مشہود علیہ کے درمیان مین اور اندہا امتیاز نہین کرسکتا مگر آواز سے تو خوف ہے کہ اوسکو کچہہ خصم تلقین کر دے اسواسطے کہ ایک آواز دوسری آواز سے مشابہ ہو جاتی ہے وافاد عدم قبول الاخرس مطلقا بالاولی اور مصنف نے عدم قبول شہادت اخرس کا مطلقا افادہ کیا بطریق اولی ہم گونگے کی گواہی مطلقا مقبول نہین خواہ اوسمین شہادت ہو جسمین تسامع کافی ہے یا اوسکے غیر مین خواہ اشارہ ہو خواہ بکتابت اولویت افادہ کی وجہ یہہ ہے کہ اخرس کو اصلا بیان کی طاقت نہین بخلاف اعمی کے کذا فی الطحطاوی ومرتد ومملوک ولو مکاتبا او مبعضا اور مرتد اور غلام کی گواہی مقبول نہین اگرچہ غلام مکاتب یا اوسکا نصف یا ثلث آزاد ہو وصبی ومغفل ومجنون الا فی حال صحته اور صغیر اور غافل اور دیوانے کی گواہی مقبول نہین مگر دیوانے کی حالت صحت مین گواہی مقبول ہے ہم محیط مین ہے کہ جو ایک ساعت مجنون ہو جاتا ہو اور دوسری ساعت ہوشیار ہوتا ہو سو حالت صحت مین گواہی دے تو مقبول ہے کہ یہہ بمنزلہ بیہوشی کے ہے انتہے تو معلوم ہوا کہ استثنا مجنون سے ہو کذا فی الطحطاوی الا ان تحملا فی الرق والتمیز وادیا بعد الحریة ولو لمعتقه کما مر وبعد البلوغ مگر یہہ کہ غلام اور صغیر ملک اور تمیز کی حالت مین تحمل شہادت کرین اور بعد آزادی اور بلوغ کے ادای شہادت کرین تو گواہی مقبول ہے اگرچہ غلام آزاد اپنے آزاد کرنے والے کے حق مین گواہی دے چنانچہ مذکور ہو چکا وکذا بعد ابصار واسلام وتوبة فسق وطلاق زوجة لان المعتبر حال الاداء شرح تکملة اور اسیطرح گواہی اندہے کی مقبول ہے بعد بینائی کے اور کافر کی بعد اسلام کے اور فاسق کی بعد توبہ کے اور زوج کی بعد طلاق زوجہ کے اسواسطے کہ معتبر ادای شہادت کا حال ہے کذا فی شرح التکملہ ہم علت اسکا مقتضی ہے کہ اگر تحمل کے وقت اعمی ہو اور ادا کے وقت بصیر تو گواہی مقبول ہے حالانکہ ایسا نہین ہے اسواسطے کہ مذکور ہو چکا کہ بصارت شرط تحمل ہے اور باقی مسائل مذکورہ مین حکم صحیح ہے کذا فی الحلبی وفی البحر متی حکم برده لعلة ثم زالت فشهد بها لم یقبل الا اربعة عبد وصبی واعمی وکافر علی مسلم اور بحر الرائق مین ہے جب کہ شاہد کی گواہی بحکم قاضی مردود ہو بسبب کسی علت کے پہر وہ علت

الزور لو عدل لا تقبل ابدا الملتقط لکن سیجیء ترجیح قبولها اور شاہد زور اگر عادل ہو اوسکی گواہی کبھی مقبول نہین کذا فی الملتقط لیکن ترجیح قبول
شہادت مذکورہ آگے آویگی ہم عادل کی قید اسواسطے لگاتے ہین کہ غیر عادل اگر جھوٹی گواہی دیکر توبہ کریگا تو گواہی اوسکی مقبول ہوگی اور ترجیح موعود
یہہ ہے کہ فقیہ ابوجعفر نے روایت کی کہ شاہد زور عادل کی گواہی بعد توبہ مقبول ہے اور یہی ہر عنہا وہی کذا فی النہر ومسجون فی حادثۃ تقع فی
السجن وکذا لا تقبل شہادۃ الصبیان فیما یقع فی الملاعب ولا شہادۃ النساء فی ما یقع فی الحمامات وان مست الحاجۃ
لمنع الشرع عما یستحق بہ السجن وملاعب الصبیان وحمامات النساء فکان التقصیر مضافا الیہم لا الی الشرع بزازیۃ وصغری
وشرنبلالیۃ لکن فی الحاوی تقبل شہادۃ النساء وحدہن فی القتل فی الحمام بحکم الدیۃ کیلا یہدر الدم انتہی فلیتنبہ عند
الفتوی وقدمنا قبول شہادۃ المعلم فی حوادث الصبیان اور مقبول نہین گواہی محبوس کی اوس حادثہ مین جو واقع ہو محبس اور جیلخانہ مین اور
اور اسیطرح لڑکون کی گواہی مقبول نہین اون حوادث مین جو انواع لہو ولعب مین واقع ہون اور نہ عورتون کی گواہی اوس واقعہ مین جو حمامون کے اندر
واقع ہوا اگرچہ مساس حاجات ہو بسبب منع کرنے شرع کے اوس فعل سے جسکے سبب سے محبوس مستحق حبس کا ہوا اور بسبب ممنوع ہونے ملاعب اطفال اور حمامات
نسا کی تو عدم قبول شہادت مین تقصیر اونہین کے طرف منسوب ہوئی نہ شرع کے طرف کذا فی البزازیہ والصغری والشرنبلالیہ لیکن حاوی مین ہے کہ فقط
عورتون کی گواہی حمام کے قتل مین مقبول ہے بحکم ثبوت دیت تاخون ضائع اور باطل نہو جاوے انتہے تو مفتی کو چاہئے فتوی دینے کے وقت خبردار
رہے اور ہمنے پہلے ذکر کیا قبول شہادت معلم کو حوادث صبیان مین ہم عبارت صغری ظاہرا اس پر دلالت کرتی ہے کہ اگر بالغ ملاعب اطفال مین حاضر
ہو تو اوسکی بھی گواہی مقبول نہین کیونکہ وہ وہان جانے سے فاسق ہوگیا اور ہر محبوس کے فسق مین گفتگو ہے اسواسطے کہ کبھی انسان بقصور بھی
قید ہوجاتا ہے اور منع شرعی حق محبوسین اور نسا مین البتہ ظاہر ہے نہ اطفال مین کیونکہ وہ شرعا مکلف نہین ہین کذا فی الطحطاوی والزوجۃ
لزوجہا وہو لہا وجاز علیہا اور مقبول نہین زوجہ کی گواہی اپنے زوج کے حق مین اور نہ زوج کی زوجہ کے حق مین اور جائز ہے گواہی زوجکی
زوجہ کے ضرر پر اور زوجہ کی گواہی زوج پر کذا فی الطحطاوی ہم عبدالرزاق اور ابن ابی شیبہ نے شریح کا قول روایت کیا کہ جائز نہین گواہی بیٹے کی باپکے
حق مین اور نہ عورت کی اپنے زوج کے حق مین اور نہ زوجکی اپنی عورت کے واسطے اور نہ شریک کی اپنی شریک کیواسطے اوس چیز مین جو دونون مین
مشترک ہے لیکن غیر مشترک مین جائز ہے اور نہ اجیر کی مستاجر کے حق مین اور نہ غلام کی اپنے مولے کے واسطے انتہے لیکن خصاف یعنی ابوبکر رازی نے اپنی
سند طویل سے روایت کی عن عائشۃ عن النبی صلے اللہ علیہ وسلم لا تجوز شہادۃ الوالد لولدہ ولا الولد لوالدہ ولا المرأۃ لزوجہا ولا الزوج لامرأتہ ولا العبد
لسیدہ ولا السید لعبدہ ولا الشریک لشریکہ ولا الاجیر لمن استاجرہ انتہی کذا فی الفتح الا فی مسئلتین فی الاشباہ مگر اشباہ کے دو مسئلون مین زوج کی گواہی
زوجہ کی مضرت پر جائز نہین ہم پہلا مسئلہ یہہ کہ زوج نے زوجہ کو عیب لگایا پھر تین شاہدون کے ساتھہ زوجہ کے زنا کی گواہی دی دوسرا مسئلہ یہہ کہ زوج نے
اور دوسرے شخص نے گواہی دی کہ زوجہ نے اقرار کیا کہ مین فلانے شخص کی لونڈی ہون اور وہ شخص اسکا مدعی ہے کذا فی الطحطاوی ولو فی حال ۃ عن ثلث
لما فی القنیۃ طلقہا ثلثا وہی فی العدۃ لم تجز شہادتہ لہا ولا شہادتہا لہ ولو شہد لہا ثم تزوجہا بطلت خانیۃ فعلم منع الزوجیۃ
عند القضاء لا التحمل والاداء احد الزوجین کی گواہی دوسرے کے حق مین جائز نہین اگرچہ طلقات ثلثہ کی عدت مین گواہی واقع ہو اسواسطے کہ قنیہ مین ہے
کہ زوجہ کو تین بار طلاق دی اور وہ عدت مین ہے تو جائز نہین شہادت زوج زوجہ کے واسطے اور نہ شہادت زوجہ کی زوجکے واسطے اور اگر گواہی
دی پھر اوس سے نکاح کیا یعنی قبل قضا کے تو گواہی باطل ہے کذا فی الخانیہ تو منع زوجیت معلوم ہوا قضا کیوقت نہ تحمل اور ادای شہادت کے وقت ہم شامی کو
مناسب تھا کہ دوسرا مسئلہ بھی خانیہ سے نقل کرتا تا کہ تفریع زیادہ تر واضح ہوجاتی وہ مسئلہ یہہ ہی کہ اگر شخص عادل نے اپنی زوجہ کے واسطے گواہی دی اور
حاکم نے اوسکی گواہی رد نہ کی یہانتک کہ اوس نے زوجہ کو طلاق بائن دی اور عدت گذر گئی تو اوسکی گواہی نافذ ہے انتہے جب زوجیت عند التحمل منع نہوئی
تو اگر زوج گواہ ہوا حالت زوجیت مین اور بعد القضای عدت اوس نے گواہی ادا کی تو جائز ہے اور عدم ممنوعیت زوجیت حالت ادا مین مسئلہ خانیہ مین مذکور

ط
یعنی جائز نہین شہادت والد کی بیٹے کے واسطے اور نہ لڑکی اپنے والد کے لئے اور نہ عورت کی اپنے خاوند کے لئے اور نہ شوہر کی اپنی بی بی کے لئے اور نہ غلام کی اپنے آقا کے حق مین اور نہ آقا کی اپنے غلام کے حق مین اور نہ شریک کی شریک کے لئے اور نہ نوکر کی اوس شخص کے واسطے جس نے اوسکو اجرت پر رکھا ہے ۱۲

تو قبول نہیں جب تک کہ ہر زمین کا خراج معین نہو یا شاہدوں کے واسطے خراج مین منفعت نہو اور اگر خراج ہر زمین کا معین ہو تو گواہی بعض کی بعض پر مقبول ہے
کیونکہ اسمین منفعت اور دفع مضرت نہیں اور اسیطرح جب کہ شاہد کو خراج مین دخل نہو وکذا اہل قریۃ شہدوا علی ضیعۃ انہا من قریتہم لا تقبل
وکذا اہل سکۃ یشہدون بشیء من مصالحہا لو غیر نافذۃ وفی النافذۃ ان طلب حقا لنفسہ لا تقبل وان قال لا آخذ
شیئا تقبل وکذا فی وقف المدرسۃ انتہی فلیحفظ اور اسیطرح اہل قریہ نے گواہی دی قطعہ زمین پر کہ وہ اونکے گاؤن مین ہے تو مقبول نہین اور
اسیطرح اہل کوچہ کسی چیز کی گواہی دین منجملہ مصالح اور منافع کے مثلاً قطعہ زمین کو کہین کہ ہمارے محلے مین سے ہے کذا فی العالمگیریہ تو مقبول نہین بسبب جر
منفعت کے اگر کوچہ غیر نافذہ ہو اور کوچہ نافذہ مین اگر اپنے واسطے حق طلب کرتا ہو اسطرح پر کہ شاہد اوس قطعہ زمین مین دروازہ پھوڑا چاہتا ہو تو
گواہی مقبول نہین اور اگر کہے کہ مین کچھہ نلونگا تو گواہی مقبول ہوا اور اسیطرح وقف مدرسہ مین گواہی مقبول ہے انتہے ما فی فتاوی النسفی تو اسکو یاد رکھنا چاہیے
ھ وقف مدرسہ کی شہادت کی قید اسواسطے لگائی کہ شہادت مستحق کی غلہ وقف مین مقبول نہین کیونکہ شاہد کا حق ہے مشہود بہ مین تو وہ متہم ہے
کذا فی الطحطاوی عن البحر مسائل مذکورہ مین عدم قبول شہادت کی وجہ یہہ ہے کہ شاہد کا اوسمین فائدہ ہے تو محل تہمت ہے ولا الاجیر الخاص لمستاجرہ
مسانہۃ او مشاہرۃ او الخادم او التابع او التلمیذ الخاص الذی یعد ضرر استاذہ ضرر نفسہ ونفعہ نفع نفسہ وہو
معنی قولہ علیہ السلام لا شہادۃ للقانع باہل البیت ای الطالب معاشہ منہم من القنوع لا من القناعۃ اور مقبول نہین گواہی
اجیر خاص یعنی مزدور اور چاکر کی اپنے مستاجر کے واسطے خواہ اجرت بطور سالانہ ہو یا ماہانہ یا یومیہ کذا فی الخلاصہ یا اجیر خاص سے خادم یا تابع یا شاگرد خاص کی
ہے جو استاذ کے ضرر کو اپنی ذات کا ضرر اور اوسکے نفع کو اپنی ذات کا نفع سمجھے کذا فی الدر اور یہی مطلب ہے اس حدیث کا کہ گواہی نہین قانع
اہل بیت کی یعنی جو اپنی معاش اون سے یعنی گہر والون سے طلب کرے قانع مشتق ہے قنوع بالضم سے بمعنے سوال وتذلل نہ قناعت سے ھ اجیر خاص کی مراد مین اختلاف
ہے بقول اکثر علما اجیر خاص سے تلمیذ خاص مراد ہے جو استاذ کے نفع اور ضرر کو اپنا نفع اور ضرر جانے اور استاذ کے ساتھہ کہائے اور یہی مراد ہے قانع سے
جو حدیث مین مذکور ہے اور بعضون نے کہا کہ سالانہ یا ماہانہ یا یومیہ وار ہی اجیر مراد ہے اور حدیث مذکور ٹکڑا ہے اوس حدیث کا جو ابو داؤد مین عن عمرو بن شعیب
عن ابیہ عن جدہ مروی ہے قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رد شہادۃ الخائن والخائنۃ وذی الغمر علی اخیہ وشہادۃ القانع لاہل البیت واجازہا لغیرہم یعنی
رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے رد کی شہادت خیانت والے مرد اور عورت کی اور عداوت والے کی اپنے بہائی پر اور شہادت قانع کی واسطے اہل بیت کے
اور غیر اہل بیت کیواسطے شہادت جائز رکہی کذا فی فتح القدیر طحطاوی نے کہا خادم اور تابع اور شاگرد مین بعضون نے یون فرق بیان کیا ہے کہ خادم سے وہ شخص مراد
ہے جو بلا اجرت خدمت کرے اور تابع وہ ہے جو مشہود لہ کے گہر مین زندگانی بسر کرے بلا خدمت نہ ملازم بیت اور شاگرد سے اہل صناعت مراد ہین جو اپنے رئیس اور
کبیر کے تابع ہون اجیر خاص کی قید اسواسطے لگائی کہ اجیر مشترک کی گواہی چنانچہ خیاط اور حداد اور نجار اور نائی اور دہوبی کی گواہی مستاجر کے واسطے
مقبول ہے اسواسطے کہ وہ مستوجب اجرت کا نہین مگر اپنے عمل سے تو جب وہ اجارہ سے کسی چیز کا مستوجب نہوا تو تہمت باقی نرہی بخلاف اجیر خاص کہ اوسکے
منافع مستاجر کے مستحق ہین ولہذا وہ دوسرے کی مزدوری اور چاکری نہین کر سکتا مدت اجارہ مین تو اگر اوسکی گواہی جائز ہو تو شہادت بالاجر لازم
آوے کیونکہ اسکی شہادت بہی منجملہ اوسکے منافع کے ہے تو مستاجر کی تجارت وغیرہ مین مقبول نہین انتہے ومفادہ قبول شہادۃ المستاجر والاستاذ
ھ اور مفاد حدیث مذکور کا یہہ ہے کہ مستاجر اور استاذ کی گواہی اجیر خاص اور شاگرد کیواسطے قبول ہے یعنی اسواسطے کہ وہ اونکا محتاج نہین بخلاف اجیر
خاص کے ھ یہہ مسئلہ فتح القدیر مین اسیطرح مذکور ہے ومخنث بالفتح من یفعل الردی ویؤتی اور مخنث کی گواہی مقبول نہین مخنث بفتح نون وہ ہے جو نالائق
فعل کرے اور لواطت کراوے ھ نالائق فعل کرے یعنی عورتون کے افعال کرے یعنی عورتون کا سا سنگار کرے اور قول اور فعل مین اونکے ساتھہ مشابہت کرے فعلی
مشابہت یہہ کہ محل لواطت ہو اور قولی مشابہت یہہ کہ عورت کیطرح نرم کلامی اختیار کرے بناوٹ سے کذا فی المغرب اور بعضون کے نزدیک فقط قولی یا فقط
فعلی مشابہت کافی ہے سنن ابو داؤد مین ابن عباس سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا لعن اللہ المخنثین من الرجال والمترجلات من النساء یعنی

لست کرے اسے مردون میں سے مخنث پر اور عورتون میں سے اون عورتون پر جو مردون کے ساتھ مشابہت کرتی ہین واما بالشین فالتکسیر والتلیین
فی اعضائہ وکلامہ خلقۃ فیقبل ع اور مخنث بکسر نون وہ شخص ہے جو پیدایشی نرم مزاج ہے اپنے اعضا اور گفتگو مین تو اوسکی گواہی مقبول ہے
کذا فی البحر اسواسطے کہ یہ امر اختیاری نہیں پیدایشی ہے بخلاف مخنث ملعون کے ومغنیۃ ولو لنفسہا لحرمۃ رفع صوتہا در اور گانیوالی عورت
کی گواہی مقبول نہیں اگرچہ اپنی دفع وحشت کے واسطے گاتی ہو اور لوگون کو سناتی نہو بسبب حرام ہونے عورت کی آواز بلند کرنیکے کذا فی الدر
م قہستانی نے کہا اگرچہ حکمت کا شعر گاتی ہو اسواسطے کہ نہی کی نبی صلے اللہ علیہ وسلم من الصوتین الاحمقین النغمۃ والنائحۃ دریافت کرنا چاہیے کہ شعر بعینہ گا
لہو اور جمع مال کے واسطے بالاتفاق حرام ہے اور اسیطرح نوحہ گری خصوصا جبکہ عورت سے ہو اسواسطے کہ عورت کو آواز بلند کرنا بلا اختلاف حرام ہے
کذا فی الطحاوی من الحلبی وینبغی تقییدہ بمداومتہا علیہ لیظہر عند القاضی کما فی مدمن الشرب علی اللہو نحو الوانی اور گانے
ہو راگ مین مداومت کی قید لگانا یعنی عورت ہمیشہ گایا کرتی ہو تا کہ قاضی کے نزدیک اوسکا گانا ظاہر ہو جیسے دائم الشرب علی اللہو مین مداومت شرط
ہے کذا ذکرہ الوانی ھم اسیطرح جمیع ابواب کبائر مین مداومت کی تقیید ہے کذا فی الفتح یعنی بلا مداومت قاضی کے نزدیک ثبوت نہین ہو سکتا کہ وہ گناہ
کرتی ہے اور یہ مطلب نہین کہ اگر عورت ہمیشہ گایا کرے تو حرام نہیں ہے ونائحۃ فی مصیبۃ غیرہا باجر درمختار زاد العینی فلو فی مصیبتہا
تقبل وعللہ الوانی بزیادۃ اضطرارہا وانسلاب صبرہا واختیارہا فکان کالشرب للتداوی اور اوس عورت نوحہ گر کی گواہی مقبول
نہین جو غیر کی مصیبت مین نوحہ کرے اجرت لیکر کذا فی الدر والفتح عینی نے اتنا زیادہ کہا کہ اگر اپنی مصیبت مین نوحہ کرے تو گواہی مقبول ہے اور وانی
وانی نے وجہ بیان کی کہ گواہی مقبول ہے بسبب زیادہ ہونے اوسکے اضطرار کے اور مسلوب ہونے اوسکے صبر اور اختیار کے تو اوسکا نوحہ اپنی مصیبت
مین مانند شرب مسکر کے ہے علاج کے واسطے وعدو بسبب الدنیا اور مقبول نہین اوس دشمن کی گواہی جسکی عداوت بسبب دنیا کے ہو تو بسبب دینی
ھم عداوت دنیاوی جیسے ولی مقتول کی گواہی قاتل پر اور مجروح کی جارح پر اور مقذوف کی گواہی قاذف پر اور جسکا اسباب راہ مین لٹا اوسکی گواہی
رہزن غارتگر پر اور یہ مطلب نہیں ہے کہ جو شخص کسی شخص سے حق مین خصومت اور نزاع کرے وہ اوسکا دشمن دنیاوی ہے جیسا کہ بعض متفقہین نے توہم کیا ہے
کذا فی البحر جملۃ ان کان عکس الفرع لاصلہ فتقبل لہ لا علیہ اور ابن کمال نے دشمن دنیاوی کی شہادت کو مسئلہ شہادت فرع لاصلہ کے
عکس قرار دیا ہے تو اوسکی گواہی اپنے دشمن کے نفع مین مقبول ہے نہ اوسکے ضرر پر واعتمدہ فی الوہبانیۃ والمحبیۃ فتقبل ما لم یفسق بسببہا
قالوا الحقد فسق للنہی عنہ اور وہبانیہ اور محبیہ منظومہ مین قبول شہادت دشمن دنیاوی پر اعتماد کیا ہے تا وقتیکہ دشمن بسبب عداوت کے فاسق نہو
گیا ہو فقہا نے کہا ہے کہ دل مین کینہ رکھنا فسق ہے اسواسطے کہ شرع مین کینہ رکھنے سے نہی وارد ہے ھم یہ روایت منصوص ہے اور اطلاق اختیار
متاخرین ہو قہستانی مین ہے کہ قول متاخرین صحیح ہے اونکے زمانے اور ہمارے زمانے مین کذا فی الطحاوی وفی الاشباہ فی تتمۃ قاعدۃ اذا اجتمع
الحلال والحرام ولو العداوۃ للدنیا لا تقبل سواء اشہد علی عدوہ او غیرہ لانہا فسق وہو لا یتجزا ھم اور اشباہ مین اجتماع حلال اور حرام
کے قاعدہ کے تتمہ مین ہے اور اگر دنیا کے واسطے عداوت ہو تو گواہی مقبول نہین خواہ وہ شخص اپنے دشمن پر گواہی دے یا اوسکے غیر پر اسواسطے کہ
عداوت دنیوی رکھنا فسق ہے اور فسق قسمت پذیر نہین وفی فتاوی المصنف لا تقبل شہادۃ الجاہل علی العالم لفسقہ بترک ما یجب
تعلمہ شرعا فحینئذ لا تقبل شہادتہ علی مثلہ ولا غیرہ وللعالم تعزیرہ علی ترکہ ذلک ثم قال والعالم من یستخرج المعنی من
التراکیب کما یحق وینبغی اور مصنف کے فتاوی مین ہے کہ مقبول نہین گواہی جاہل کی عالم پر بسبب فاسق ہونے جاہل کے اوس چیز کے ترک
کرنیسے جسکا سیکھنا اوسپر واجب ہے شرعا یعنی احکام شرعیہ پھر جبکہ وہ فاسق ٹھہرا تو اب اوسکی گواہی مقبول نہین ایسے دوسرے جاہل نہ غیر جاہل پر اور عالم کو
جائز ہے کہ جاہل کو تعزیر دے ترک تعلم پر پھر مصنف نے کہا کہ عالم وہ ہے کہ جو معنے کو استخراج کرے ترکیب الفاظ سے جیسا کہ واقع مین ثابت اور لائق ہے
ھم عالم کی تفسیر اسواسطے کی تاکوئی نہ سمجھے کہ عالم سے مدرس مراد ہے اور استخراج معنے سے مراد فہم ہے اور ظاہر مراد تفسیر مذکور سے یہ ہے کہ عالم وہ ہے کہ جو علوم شرعیہ ادبیہ

بعض آلات علوم شرعیہ کو جانتا ہو یعنی صرف نحو بلاغت کذا فی الطحاوی ومن یجازف فی کلامہ اور اوسکی گواہی مقبول نہین جو ایسا کثیر الکلام ہو کہ راستگوئی
کی پروا نکرتا ہو جسکو یاوہ گو اور بکّی کہتے ہین اسواسطے کہ کثرت کلام فضول گوئی اور بیہودگی سے خالی نہین کذا فی الطحاوی ص فتح القدیر مین حکایت ہے کہ
فضل بن ربیع وزیر ہارون الرشید نے قاضی ابو یوسف کے سامنے گواہی دی ابو یوسف نے گواہی اوسکی رد کی وزیر نے خلیفہ سے شکایت کی خلیفہ نے
کہا کہ ہمارا وزیر مرد دیندار ہے جھوٹی گواہی نہین دیتا سو تمنے اوسکی گواہی کیون نہ قبول کی ابو یوسف نے کہا کہ مینے اوس سے سنا کہ خلیفہ سے کہتا تھا
کہ مین آپ کا غلام ہون تو اگر وہ اس کلام مین صادق ہے تو غلام کی گواہی جائز نہین اور اگر کاذب ہے تو کاذب کی بھی گواہی مقبول نہین تو خلیفہ نے عذر
قبول کیا اور میرے نزدیک رد شہادت بسبب کذب کے نہین کیونکہ جو کوئی یون کہتا کہ مین تیرا غلام ہون باعتبار مجاز کے ہے یعنی قائم بخدمت ہون اور یہ قسم
اور مجاز کلام مین شائع ہے یہانتک کہ قرآن مجید مین بھی وارد ہے بلکہ رد شہادت اس سبب سے ہے کہ اس مجاز مخصوص مین آپ کو ذلیل کرنا اور دنیا کے
واسطے چاپلوسی کرنا ہے الحاصل ترک مروت مسقط عدالت ہے انتہے مختصرا او یحلف فیہ کثیرا او اعتاد شتم اولادہ او غیرہم لانہ معصیۃ
کبیرۃ کذا یا گواہی مقبول نہین ہے اوسکی جو اپنی گفتگو مین بہت قسم کہاتا ہو یا اپنی اولاد یا غیر اولاد کو گالیان دیا کرتا ہو اسواسطے کہ اعتیاد شتم یعنی گالیان دینے
کی عادت کبیرہ گناہ ہے ص کثرت حلف اگرچہ راستی مین ہے مگر امور دین کی قلت مبالات پر دلالت کرتی ہے اور شدہ شدہ کذب کی بھی نوبت پہونچتی ہے اور
گالی دینا یا اوسکے سامنے ہے یا پیچھے اگر سامنے ہے تو شوخ چشمی ہے اور سوء ادب اور کمینون کی عادت ہے جنمین مروت اور حیا نہین اور اگر پیچھے ہے تو غیبت
ہے اور وہ موجب فسق ہے اور مسقط العدالت ہے اور اگر اسیطرح دشنام بلفظ لعنت ہے چنانچہ بازاریان بے نصیب کی عادت ہے کذا فی الطحاوی عن ابن عابدین
کذا ترک زکوۃ او حج علی روایۃ فوریتہما جیسے ترک زکوۃ یا حج کبیرہ گناہ ہے بموجب روایت وجوب علی الفور کے ص یعنی تاخیر ادائی زکوۃ بلا عذر فسق ہے
یہی مختار ہے فقیہ ابو اللیث کا او ترک جماعۃ او جمعۃ او اکل فوق شبعہ بلا عذر یا ترک جماعت پنجگانہ یا ترک نماز جمعہ یا کہانا آسودگی سے زیادہ
بلا عذر گناہ مسقط عدالت ہے ص بلا عذر ترک جماعت اور ترک جمعہ اور اکل فوق الشبع کی قید ہے یعنی اگر جماعت استخفافا اور فسق سے ترک نکرے بلکہ تاویل سے
ترک کرے مثلا امام فاسق ہو یا تارک جماعت اول وقت نماز پڑہتا ہو اور امام تاخیر کرتا ہو تو وہ ساقط العدالہ نہین اور اگر جمعہ عذر مرض یا بعد مصر یا تاویل
فسق امام ترک کرے تو فسق نہین بعضون کے نزدیک ایکبار ترک جمعہ فسق ہے اور بعضون کے نزدیک تین بار چنانچہ سرخسی کا قول ہے اور اگر بعذر مرض یا نیت
یا نیت روزہ زیادہ کہائے تو ساقط العدالہ نہین کذا فی الطحاوی وغیرہ وخروج لفرجۃ قدوم امیر اور نکلنا قدوم امیر اور سلطان کے تماشے کے واسطے
ظہیریہ مین فتوی اسپر ہے کہ اگر مستحق التعظیم کی تعظیم کے واسطے یا عبرت کے واسطے نکلین بلکہ تماشے کے واسطے تو ساقط العدالہ ہین کذا فی الطحاوی ورکوب بحر
اور سمندر یعنی ہند کے سمندر کی سواری فسق ہے ص اسواسطے کہ جب بحر ہند مین سوار ہوا تو مال کے واسطے اپنی جان اور دین کو محل خطر مین ڈالا اہ ما قالہ
ہو کر اپنے گہر مین پلٹ آوے تو اوسے شخص سے کیا بعید ہے کہ کچہ مال لیکر جھوٹی گواہی دے ظہیر الدین نے کہا کہ رکوب بحر منع نہین علامہ عبد البر نے کہا کہ ظاہرا رکوب بحر
علی الاطلاق منع نہین بلکہ واسطے تحصیل دنیا ہے اور یہ حکم اوسوقت تہا جب کہ ہندوستان تمام کفرستان تہا چنانچہ تعلیل سے معلوم ہوتا ہے اور کیونکر رکوب بحر
منع ہو کہ نص قطعی سے مطلقا اباحت ثابت ہے مگر جب کہ گمان غالب ہو ہلاکی کا اور ہمیشہ سلف سمندر مین سوار ہوا کئے ہین بلا انکار اور نص قرآنی عظیم دلیل ہے جواز کی
انتہی کذا فی الطحاوی ولبس حریر وبول فی سوق او الی قبلۃ او شمس او قمر وطفیلی ومسخرۃ ورقاص وشتام للدابۃ وفی بلادنا یشتمون
بائع الدابۃ بحضرتہ وغیرہ اور ریشمی کپڑا پہننا اور بازار مین پیشاب کرنا یا جانب قبلہ یا آفتاب یا ماہتاب کے طرف پیشاب مسقط عدالت ہے اور طفیلی اور مسخرہ اور ناچنے
والا اور جانور کے گالی دینے والے کی گواہی مقبول نہین اور ہمارے ملک مین جانور کے بیچنے والے کو گالی دیتے ہین کذا فی الفتح وغیرہ وفی شرح الوہبانیۃ
لا تقبل شہادۃ البخیل لانہ لبخلہ یستقصی فیما یقرض من الناس فیاخذ زیادۃ علی حقہ فلا یکون عدلا اور شرح وہبانیہ مین ہے
کہ مقبول نہین شہادت بخیل کی اسواسطے کہ وہ اپنے بخل سے مبالغہ کرتا ہے اپنے قرض کے تقاضے مین لوگون سے تو اپنے حق سے زیادہ لیتا ہے تو صاحب عدالت نہ ہوا
ص ایک نسخہ مین یقبض ہے بجای یقرض کے اور اسیطرح خلاصہ مین ہے اور وہبانیہ کی شرح عبد البر اور شرنبلالی مین یقرض ہے بیای تحتانیہ وقاف کذا فی الحلبی

ولا شہادۃ الاشراف من اھل العراق لتعصبہم اور مقبول نہیں گواہی اہل عراق کے اشراف کی انکے تعصب کے سبب ہم اہل عراق کی عادت ہو گئی
اس سبب سے کہ جب کوئی مصیبت پیش آتی ہو تو وہ اپنے سردار قوم کے پاس جاتا ہے تو سید قوم اسکے واسطے گواہی دیتا ہے اور اسکی سفارش کرتا ہے تو جب ایسی عصبیت ہو
گواہی دو یسی ہے اسی قدر ہے کذا فی الطحطاوی عن شرح ابن البرد نقل المصنف عن جواہر الفتاوی ولا من انتقل من مذہب ابی حنیفۃ
الی مذہب الشافعی اور نقل کیا مصنف نے جواہر الفتاوی سے اور نہ اسکی گواہی مقبول ہے جو امام ابوحنیفہ کا مذہب چھوڑ کر شافعی مذہب اختیار
کرے ہم مصنف نے آمرات میں جواہر الفتاوی سے نقل کیا کہ اگر حنفی مذہب شافعی اختیار کرے جو بسبب قلت مبالات فی الاعتقادات کے اور اسکو براءت ہو کہ شافعی
سوا انتقال کرنے کی دوسرے مذہب کی طرف بسبب اپنی خواہش نفسانی کے کہ کوئی غرض حاصل ہونیکے واسطے تو اسکی گواہی مقبول نہیں انتہی مختصرا
مذہب ابوحنیفہ کی کچھ تخصیص نہیں بلکہ ہر مذہب حق چھوڑنے کا یہی حکم ہے کیونکہ وہ مشترک ہے کما تقدم کذا فی الطحطاوی بتصرف قال وکذا بائع الاکفان
والحنوط لتمنیہ الموت مصنف نے کہا تمنے اپنی شرح میں اور اسیطرح کفن اور میت کی خوشبو بیچنے والے کی گواہی مقبول نہیں بسبب تمنا رکھنے اس
شخص کی موت کو ہم جو دفعتا کفن فروشی کرتا ہو اسکی گواہی مردود ہے جو پیشہ کرتا ہے والیکن کذا فی العالمگیریۃ وکذا الدلال اور اسیطرح دلال کی گواہی
مقبول نہیں ہم طحطاوی نے کہا کہ شاید مراد یہ ہو کہ دلال کی گواہی بیع پر مقبول نہیں اسواسطے کہ فتاوی عالمگیری میں ہے کہ بیع کے دو وکیل اور دو
دلال گواہی دیں اور کہیں کہ ہمنے اس چیز کو بیچا ہو ولانے کے انتہی تو گواہی مقبول نہیں انتہی فتح القدیر میں ہے کہ اہل صناعات دنیہ یعنی ذلیل پیشہ والے
جیسے حلال خور اور جولاہے اور حجام اصح یہ ہے کہ انکی گواہی مقبول ہے اسواسطے کہ قوم صالحین نے ان پیشوں کو اختیار کیا ہو تو جبتک تارک شہادت ہونا معلوم
نہو تو رد شہادت کی بنا ظاہر صناعت پر نہیں ہو سکتی اور یہی حکم ہے نخاسین اور دلالین کا انتہی والوکیل لو باثبات النکاح اما لو شہد انہا
امرأتہ تقبل والحیلۃ انہ یشہد بالنکاح ولا یذکر الوکالۃ بزازیۃ وتسہیل اور اسیطرح نکاح کے وکیل کی گواہی مقبول نہیں اگر اثبات
نکاح کی گواہی ہو اور اگر یوں گواہی دی کہ یہ عورت اس مرد کی زوجہ ہے تو گواہی مقبول ہے اور حیلہ قبول شہادت کا یہ ہے کہ نکاح کی گواہی دے
اور وکالت کا ذکر نہ کرے یعنی یوں نہ کہے کہ میں وکیل تھا نکاح کا کذا فی البزازیۃ والتسہیل ہم اسواسطے گواہی مقبول ہے کہ قیام نکاح کی گواہی ہے نہ عقد
نکاح کی اور عقد نکاح کی گواہی اسواسطے مقبول نہیں کہ اپنے فعل کی گواہی ہے واعتمدہ قدری افندی فی واقعاتہ وذکرہ المصنف فی
اجارۃ معینہ معزیا للبزازیۃ وملخصہ انہ لا تقبل شہادۃ الدلالین والصکاکین والمحضرین والوکلاء المفتعلین علی ابواب القضاۃ
فی فتاوی مؤید زادہ اور قول سابق پر اعتماد کیا ہے قدری افندی نے اپنے واقعات میں اور مصنف نے اسکو ذکر کیا ہے اپنی کتاب معین المفتی کی
الاجارہ میں بزازیہ کی طرف نسبت کر کے اور خلاصہ اسکا یہ ہے کہ مقبول نہیں گواہی دلالوں کی اور قبالہ نویسوں کی اور ان کی جو مدعی اور مدعا علیہ
قاضی کے پاس حاضر کرتے ہیں اور وکیلان مفتعل کی جو قاضیوں کے دروازوں پر حاضر رہتے ہیں اور یہ مسئلے فتاوی مؤید زادہ کے فتاوی میں ہے ہم
فتاوی عالمگیری میں ذخیرہ اور غیاثیہ اور فتح القدیر سے ہے کہ اگر قبالہ نویس غالب الصلاح ہوں تو صحیح قول یہ ہے کہ انکی گواہی مقبول ہے انتہی فخر الدین نے کہا
کہ مراد حاکم اور جو وکیل کہ قاضیوں کے دروازوں پر رہتے ہیں انکی گواہی مقبول نہیں اسواسطے کہ وہ حق مستحق کے ابطال میں کوشش
کرتے ہیں اور وہ فسق ہے کذا فی الطحطاوی وفیہا وصی اخرجہ من الوصایۃ بعد قبولہا لم تجز شہادتہ للمیت ابدا وکذا الوکیل بعد
ما اخرجہ من الوکالۃ ان خاصم اتفاقا والا فکذلک عند ابی یوسف اور فتاوی مؤید زادہ میں ہے کہ ایک وصی خارج کیا گیا وصایت
سے بعد قبول کرنے وصایت کے تو اسکی گواہی میت کے حق میں جائز نہیں کبھی اور اسیطرح وکیل کی بعد اخراج از وکالت اگر خصومت کی ہو تو بالاتفاق
گواہی مقبول نہیں اور اگر خصومت نکی ہو تو ابو یوسف کے نزدیک مقبول نہیں ہم اس مسئلہ کا ذکر فیہ الکورین کے متن میں آ چکا وممن یشرب لغیر الخمر
لان قطرۃ منہا کبیرۃ فترد شہادتہ ورماہ ابن الکمال غلط فاحش وفی البحر قال وفی غیر الخمر یشترط الادمان لانہ شرب
صغیرۃ اور گواہی مقبول نہیں ہمیشہ نشا پینے والے کی سوای شراب کے اسواسطے کہ شراب کا ایک قطرہ پینے سے مرتکب کبیرہ ہوتا ہے تو گواہی اسکی مردود ہو گی

(اہل صناعات دنیہ کی گواہی)

(قدری افندی)

اور جو ابن کمال نے ذکر کیا ہے سو غلط ہے چنانچہ بحر الرائق مین اوسکی تحریر کی ہے اور سوای شراب کے اور مسکرات مین ادمان یعنی دوام شرب شرط ہے اسواسطے کہ غیر خمر کا شرب صغیرہ گناہ ہے ہم کہتے ہین جو شارح نے باتباع صاحب بحر ذکر کیا کہ شہادت مین غیر خمر مین ادمان شرط ہے نہ خمر مین سو لائق اعتماد کے نہین کہ صریح نقول مذہب کے مخالف ہے کافی مین ہے کہ ادمان اسواسطے شرط ہوا تاکہ یہہ فعل اوسکا ظاہر ہو کیونکہ جو خمر پیتا ہے پوشیدہ اور اوسکا یہہ فعل ظاہر نہین ہوتا تو عدالت سے خارج نہین ہوتا اگرچہ بکثرت پیتا ہو عدالت اوسیوقت ساقط ہوگی جب کہ شرب ظاہر ہو اور اوس سے یا مست ہو کر نکلے اور اطفال اوس سے کہیلین تو ایسے شخص مین مروت نرہی اور ایسا شخص کذب سے پرہیز نہین کرتا عادۃً اور فتاوی قاضی خان مین ہے کہ مدمن خمر اور مدمن سکر کی گواہی مقبول نہین اور ذخیرہ مین ہے کہ مدمن خمر کی شہادت جائز نہین چنانچہ زیلعی اور عینی مین ہے اور نہایہ مین ہے کہ ادمان شرط ہے خمر مین بہی سقوط عدالت کے حق مین انتہے تو یہہ نقول صریح ہین کہ خمر اور غیر خمر دونون مین ادمان شرط ہے بلا فرق اور سابق مذکور ہو چکا کہ ہر کبیرہ گناہ مین اشتہار شرط ہے یعنی سقوط شہادت کے واسطے ابن کمال نے کہا کہ شرب خمر کبیرہ گناہ نہین تو عدالت ساقط نہو گی مگر اصرار سے صاحب بحر نے کہا کہ یہہ غلط ہے اسواسطے کہ مشائخ نے تصریح کی ہے کہ شرب خمر کبیرہ ہے اور حدیث مشہور مین شرب خمر کو کبائر سبعہ مین شمار کیا ہے انتہی تو خمر مین ادمان اشتہار کے واسطے شرط ہوا ہے نہ اسواسطے کہ وہ صغیرہ ہے دریافت کرنا چاہیے کہ ادمان اور اصرار مین دو قول ہین ایک قول یہہ ہے کہ ادمان فعل سے ہوتا ہے اور دوسرا قول یہہ ہے کہ نیت سے ہوتا ہے کذا فی الطحطاوی وانما قال علی اللھو لیخرج الشرب للتداوی فلا یسقط العدالۃ لشبھۃ الاختلاف صدر الشریعۃ وابن کمال اور مصنف نے ادمان شرب مین لہو یعنی کہیل کی قید اسواسطے لگائی ہے تاکہ دوا کے واسطے نشا پینا نکل جاے تو عدالت ساقط نہو گی بسبب شبہہ اختلاف کے کذا ذکرہ صدر الشریعۃ وابن کمال ہم لہو عبارت ہے دل خوش کرنیسے لہو اسطہ اوس قول اور فعل کے جو بمقتضای حکمت نہین اور اور مراد کہیل سے وجود وارکے واسطے نہو تو عادت کا پینا بہی کہیل مین داخل ہے اور قول اصح یہہ ہے کہ دوا کے واسطے بہی پینا حرام ہے ومن یلعب بالصبیان لعدم مروتہ وکذبہ غالبا کافی اور اوسکی گواہی مقبول نہین جو لڑکون کے ساتھہ کہیلے اوسکی عدم مروت اور کذب کے سبب سے غالبا کذا فی الکافی ہم لڑکون سے مراد نوجوان ہین نہ اطفال صغار چنانچہ عدم مروت کی تعلیل اسپر دلالت کرتی ہے غایۃ البیان مین حسن سے مروی ہے کہ اگر بڈہا نوجوانون سے کشتی کرے مجامع مین تو اوسکی گواہی مقبول نہین کذا فی الطحطاوی فتح القدیر مین کرخی سے منقول ہے کہ اگر شیخ نوجوانون سے مجامع مین کشتی کرے تو گواہی اسکی مقبول نہین کیونکہ وہ سخیف ہے والطیور الا اذا امسکھا للاستیناس فیباح الا ان یجر حمام غیرہ فلا لاکلہ الحرام عینی وعنایۃ اور اوسکی گواہی مقبول نہین جو چڑیون سے کہیلے مگر جب کہ طیور کو دفع وحشت کے واسطے رکہے تو مباح ہے مگر جب کہ غیر کے کبوتر کہینچ لیتا اور پکڑ رکہتا ہو تو مباح نہین بسبب اوسکی حرام خوری کے کذا فی العینی والعنایۃ ہم کبوتر بازی وغیرہ سے اسواسطے گواہی مردود ہوئی کہ موجب غفلت ہے اور وہ محمول ہے اوس صورت پر جب کہ کبوتر اوڑانیکے واسطے کوٹھے پر چڑہتا ہو اور عورات نسا پر مطلع ہوتا ہو کذا فی البحر والطنبور و کل لھو شنیع بین الناس کالطنابیر والمزامیر وان لم یکن شنیعا نحو الحداء وضرب القصب فلا الا اذا فحش بان یرقصوا بہ خانیۃ لدخولہ فی حد الکبائر بحر اور اوسکی گواہی مقبول نہین جو طنبورا اور ہرایک ایسا باجا بجاوے جو قبیح اور معیوب ہے لوگون مین چنانچہ طنبور اور مزامیر اور اگر معیوب نہو لوگون مین چنانچہ اونٹون کے تیز قدم کرنیکے واسطے آہنگ بلند کرنا اور ضرب قصب تو مانع شہادت نہین مگر جب کہ اوسمین مبالغہ اور زیادتی کرے اسطرح کہ اوسپر لوگ رقص کرین تو مانع شہادت ہے کذا فی الخانیہ بسبب اوسکے داخل ہونیکے حد کبائر مین کذا فی البحر ہم محیط مین بہی یہی تفصیل مذکور ہے جو خانیہ سے مذکور ہو چکی اور معراج الدرایۃ مین ہے کہ ملاہی دو قسم ہین ایک قسم حرام ہے وہ آلات مطربہ ہین بدون راگ کے یعنی طرب انگیز باجے چنانچہ مزمار خواہ وہ خشب کے ہون یا قصب کے چنانچہ شبابہ یا طنبور بدلیل حدیث ابو امامہ ان اللہ بعثنی رحمۃ للعالمین وامرنی بمحق المعازف والمزامیر یعنی حق تعالی نے مجکو بہیجا ساری عالم کی رحمت کے واسطے اور مجھکو حکم کیا معازف اور مزامیر کے مٹانیکے واسطے اور دوسری قسم ملاہی کی مباح ہے وہ دف ہے نکاح مین اور نکاح کے مانند ہر سرور حادثہ اور اسکے غیر مین دف بہی مکروہ ہے اور اسکو فتح القدیر مین بہی نقل کیا ہے بلا اعتراض کذا فی الطحطاوی

ہے اور حدیث مذکور مشکوٰۃ میں مسند احمد سے منقول ہے معازف آلات سرود اور قاموس میں ہے کہ معازف ملاہی ہیں جیسے عود اور طنبور کے
اور مزامیر جمع مزمار آلہ ہے گانے کا جیسے قصب یعنی نے اور نفیری یعنی گاوں جسکو زمارہ اور مزمار کہتے ہیں امام نووی نے اسکی حرمت کی تصریح کی ہے
کہتے ہیں کہ گانا آلات مطربہ سے حرام ہے اور فقط آواز سے مکروہ ہے اور اجنبی عورت سے سننا ترک دائی ترجمہ لمعات۔ قال الشیخ عبد الحق الدہلوی ومن
یغنی للناس لا تقبل شہادتہ لانہ یجمعہم علی کبیرۃ ہدایہ وغیرہا اور اسکی گواہی مقبول نہیں جو راگ گاتا ہو لوگوں کے واسطے اسواسطے کہ وہ لوگوں کو
کبیرہ گناہ پر جمع کرتا ہے چنانچہ ہدایہ وغیرہا میں ہے وکلام سعدی آفندی یفید تقییدہ باجرۃ تا قال اور سعدی آفندی کا کلام مغنی پر
اجرت لینے کی قید لگانے کا مفید ہے یعنی اوس مغنی کی گواہی مقبول نہیں جو لوگوں سے اجرت لیکر گاتا ہو سو تامل کر اسکو طحطاوی نے کہا قید
مذکور غیر ظاہر ہے بلکہ فقہا کا کلام مطلق ہے بلا قید اجرت واما المغنی لنفسہ لدفع الوحشۃ فلا باس بہ عند العامۃ عنایۃ و
صححہ العینی وغیرہ قال ولو فیہ وعظ وحکمۃ فجائز اتفاقا اور جو شخص کہ اپنی ذات کیواسطے گاوے دفع وحشت کے لئے تو اوسکا کچھ
مضایقہ نہیں جمہور فقہا کے نزدیک کذا فی العنایۃ اور اسکو صحیح کہا ہے عینی وغیرہ نے عینی نے کہا اور اگر سرود میں وعظ اور حکمت ہو تو بالاتفاق
جائز ہے محل اباحت سرود وہ ہے کہ اجانب اوسکے ساتھ ہوں اسواسطے کہ بزازی نے مناقب میں اجماع نقل کیا ہے حرمت سرود پر جب کہ شامل
لہو پر ہو چنانچہ عود اور بنایہ اور عنایہ میں ہے کہ لہو اور لعب کے واسطے گانا معصیت ہے جمیع ادیان میں ومنہم من اجاز فی العرس کما جاز
ضرب الدف فیہ ومنہم من اباحہ مطلقا ومنہم من کرہہ مطلقا انتہی وفی البحر والمذہب حرمتہ مطلقا فانقطع
الاختلاف بل ظاہر الہدایۃ انہ کبیرۃ ولو لنفسہ قالہ المصنف اور بعض فقہا نے جائز کہا ہے سرود کو نکاح میں جیسے دف بجانا
جائز ہے اور بعضوں نے اسکو مباح کہا ہے مطلقا نکاح اور غیر نکاح میں اور بعضوں نے اسکو مکروہ کہا ہے مطلقا بیاہ ہو یا نکاح ہو یا غیر کا انتہی کلام العینی اور بحر
الرائق میں ہے اور مذہب یہ ہے کہ سرود مطلقا حرام ہے تو اختلاف علما کا منقطع ہوگیا بلکہ ظاہر ہدایہ یہ ہے کہ سرود کبیرہ گناہ ہے اگرچہ اپنی ذات کے
واسطے ہو اور ثابت رکھا اس قول کو مصنف نے اپنی شرح میں منح بحر الرائق میں ہے کہ شارحین نے تصریح نہیں کی کہ سرود میں مذہب کیا ہے اور بنایہ اور عنایہ میں ہے
کہ مغنی لہو کیواسطے معصیت ہے جمیع ادیان میں اور زیادات میں کہا کہ اگر اوس چیز کی وصیت کرے جو معصیت ہے ہمارے نزدیک اور اہل کتاب کے نزدیک
من جملہ انکے وہ وصیت ذکر کی جو مغنین اور مغنیات کے واسطے ہو اسمیں تو ثابت ہو گئی نقل مذہب کی گانے کی حرمت پر تو اختلاف منقطع ہوگیا
انتہی ما فی البحر اور تو خود جانتا ہے کہ جو صاحب بحر نے نصوص ذکر کیں وہ اطلاق حرمت کی مؤید نہیں کیونکہ بنایہ اور عنایہ کی عبارت مقید لہو ہے اور زیادات
کی عبارت تقیید شہرت کی مفید ہے اور شہرت اوس وقت ہو گی جب لوگوں کے سامنے گاوے جیسا افادہ بعض۔ شہرت یہ ہے کہ وصیت منصرف ہوتی ہے
متعارف کی طرف اور عرف میں مغنیہ یعنی نہیں کہتے مگر اوسکو جو راگ گانے کے ساتھ معروف ہو اور شارح اطلاق حرمت تغنی میں مصنف کا تابع ہوا ہے اور صحیح
قول وہ ہے جو فتاوی عالمگیری میں ترانۃ المفتین سے منقول ہے کہ مقبول نہیں گواہی اوسکی جو لوگوں کے واسطے گاوے اور اونکو سناوے اور اگر تغنی اپنی
ذات کے سنانے کیواسطے ہو تا وحشت دفع کرے اپنی ذات سے بدون اسبات کے کہ دوسرا شخص سنے تو اوسکا مضایقہ نہیں اور عدالت اوسکی ساقط نہیں ہوتی
قول صحیح میں انتہی کذا فی الطحطاوی فتح القدیر میں ہے کہ فقہا نے تصریح کی ہے کہ لہو و لعب اور جمع مال کے واسطے تغنی حرام ہے بالاتفاق اگر کوئی کہے کہ صاحب ہدایہ کا
تعلیل کرنا مغنی لوگوں کو کبیرہ پر جمع کرتا ہے اسکی مقتضی ہے کہ تغنی مطلقا حرام ہو اور حالانکہ ایسا نہیں ہے کیونکہ اگر اسطرح تغنی کرے کہ آپ سنے اور غیر نہ سنے تا اپنی ذات
سے وحشت دفع کرے مکروہ نہیں اور بعضوں نے کہا کہ استفادہ و تعلم قوافی اور فصیح اللسان ہونیکے واسطے تغنی مکروہ نہیں اور بعضوں نے کہا کہ اگر لوگوں کے
سنانیکو واسطے نکاح اور ولیمہ میں تغنی کرے مکروہ نہیں تو جواب اسکا یہ ہے کہ اپنے سنانے اور دفع وحشت کیواسطے تغنی میں فقہا کا اختلاف ہے بعضوں نے کہا کہ
مکروہ نہیں مکروہ وہ تغنی ہے جو علی سبیل اللہو ہو بدلیل روایت انس بن مالک کہ وہ اپنے بھائی براء بن مالک کے پاس گئے اور وہ بادشاہ میں تھے اور وہ شعر
کرتے تھے اور یہی قول کو شمس الائمہ سرخسی نے لیا ہے اور بعضے مشائخ نے اسکو بھی مکروہ کہا ہے اور اس قول کو شیخ الاسلام نے لیا ہے اور محمل حدیث براء بن مالک کا

یہ ہی کہ وہ اشعار مباحہ کو خوش آوازی سے پڑہتے تھے جنمین مواعظ اور حکم تھین اسواسطے کہ لفظ غنا جیسے غنا معروف کو شامل ہے ہین ویسے ہی غیر معروف کو بہی کہتے
ہین چنانچہ حدیث مین آیا ہی من لم یتغن بالقرآن فلیس منا اور اشعار مباحہ کی شعر خوانی جائز ہے پہر جب کہ خلاف تغنی کا حال معلوم ہوا تو جائز ہے کہ صاحب
ہدایہ نہیم منع تغنی کا قائل ہو شیخ الاسلام کے مانند مگر ہمکو معلوم ہو چکا ہی کہ تغنی محرم وہ ہی جسکے الفاظ ایسے ہون جو حلال نہین جیسے مرد معین اور عورت
معینہ زندہ کا وصف یا شراب کی ایسی تعریف جو شوق انگیز ہو اوسکے طرف یا ہجو مسلم یا ذمی کی بشرط قصد ہجو نہ بقصد استشہاد یا تعلیم قصداً و بلا قصداً اور اگر اشعار
غیر معین عورت کے وصف مین ہون تو مباح ہین بدلیل قصیدہ بانت سعاد کہ خود صاحب رسالت صلی اللہ علیہ وسلم کے روبرو پڑہا گیا اور حضرت نے اوسپر
انکار نہین فرمایا ہان اگر بطریق ملاہی کے ہو تو ممنوع ہے اگرچہ مواعظ اور حکم ہون مغنی مین ہی کہ ملاہی دو قسم ہین ایک محرم چنانچہ آلات مطربہ غنا جیسے
مزمار اور طنبور وغیرہ اور دوسری مباح وہ دف ہی نکاح اور اوسکے مانند اور سرور حادث مین اور اوسکے غیر مین مکروہ ہی عبد اللہ بن عمر رض سے مروی ہی کہ جب
آواز دف کی سُنتے تو خبر منگواتے اگر ولیمہ ہوتا تو سکوت کرتے اور اگر اوسکے سوا اور کچہہ ہوتا تو درّہ لیتے اور خناس مین ہی کہ محمد بن شجاع سے اوس شخص کے حال
سے سوال ہوا جو اپنے نفس کے ساتہہ ترنم کرتا ہی جواب دیا کہ یہہ اوسکی شہادت کا قادح نہین اور قرآن خوانی الحان سے بعضون کے نزدیک مباح ہی اور بعضون کے نزدیک
منع ہے اور مختار یہہ ہی کہ اگر الحان سے حروف اپنی نظم اور حقیقت سے خارج نہین ہوتے ہین تو مباح ہی اور نہین تو غیر مباح ہی ایسا کچہہ علما نے ذکر کیا ہی اور ہم باب
الاذان مین مذکور کر چکے ہین کہ تحسین بدون تغیر مقتضیات حروف کے نہین ہوتی تو یہہ تفصیل بےمعنی ہی انتہے مافی الفتح ملخصا بتصرف قال ولا تقبل شہادۃ
مَن یسمع الغناء او یجلس مجلس الغناء زاد العینی او مجلس الفجور والشرب وان لم یسکر لان اختلاطہ بھم وترکہ الامر بالمعروف
یسقط عدالتہ مصنف نے کہا اور مقبول نہین گواہی اوس شخص کی جو راگ سنتا ہی یا راگ کی مجلس مین بیٹہتا ہی عینی نے اتنا زیادہ کہا یا فسق و فجور یا شراب کی
مجلس مین بیٹہتا ہے اگرچہ وہ نشا نہ پیا ہو اسواسطے کہ اوسکا مختلط ہونا اونکے ساتہہ اور امر بالمعروف کا ترک کرنا اوسکی عدالت کا مسقط ہی ہم مجلس غنا میں
بیٹہنا مسقط عدالت ہی اگرچہ وہ راگ نہ سنے بلکہ ذکر الٰہی مین مشغول رہی اور اسطرح جو راگ سنے اگرچہ راگ کی مجلس مین نہ بیٹہا ہو کذا لمفی الطحطاوی او یرتکب ما
یحد بہ للفسق ومرادہ من یرتکب کبیرۃ قالہ المصنف وغیرہ یا اوسکی گواہی مقبول نہین جو مرتکب ہو اوس چیز کا جسکے سبب سے اوسکو حد ماری جاوے
بواسطہ فسق کے اور مطلب اوسکا یہہ ہی کہ جو کبیرہ گناہ کا مرتکب ہو اوسکی گواہی مقبول نہین ایسا کچہہ کہا ہی مصنف وغیرہ نے ہم کبیرہ کی حد مین اقوال مختلف
ہین اور قول محقق وہ ہی جو شاہ ولی اللہ محدث دہلوی نے قول الجمیل مین اختیار کیا ہی یعنی حق یہہ ہی کہ کبیرہ گناہ وہ ہے کہ جس پر دوزخ یا عذاب شدید
کی وعید وارد ہو قرآن مجید مین حسب بیت صحیح مین جو اہل حدیث کے نزدیک مشہور ہی یا اوسکے مرتکب کو کافر کہا ہو چنانچہ تارک صلوۃ متعمد اکو یا اوسکے
مرتکب پر شرعمین حد مشروع ہو چنانچہ زنا اور شراب اور قطع طریق اور شرب یا امور مذکورہ کے برابر یا ان سے زیادہ تر ہو شرا در برائی مین بحکم بداہت
عقل اور صغیرہ وہ گناہ ہی جو شرع مین منہی عنہ ہو یا مخالف مشروع ہو یا دین کے طریقہ ماثورہ کا رافع ہو انتہے شیخ ابو طالب مکی نے قوت القلوب مین کہا کہ
مین نے اون احادیث کو جمع کیا جنمین کبائر کی تصریح وارد ہی تو سترہ کبائر پائے چار دل مین شرک اور نیت اصرار علی المعصیۃ اور ناامیدی رحمت الٰہی
اور بیخوفی مکر الٰہی سے اور چار زبان مین شہادت زور اور قذف محصن اور یمین غموس اور سحر اور تین پیٹ مین شرب خمر اور اکل مال یتیم اور اکل ربوا اور
دو شرمگاہ مین زنا اور لواطت اور دو ہاتہہ مین قتل ناحق اور چوری اور ایک پاؤن مین یعنی فرار صف کفار سے اور ایک گناہ سارے بدن سے یعنی
عقوق والدین انتہے حق تعالے اپنے کرم سے ہمکو ان سے بچاوے آمین او یدخل الحمام بغیر ازار لانہ حرام یا اوسکی گواہی مقبول نہین جو حمام مین غسل کے
واسطے بلا ازار برہنہ جاوے اسواسطے کہ برہنگی حرام ہی او یلعب بالنرد او طاب مطلقا قامر اولا یا اوسکی گواہی مقبول نہین جو کہیلے نرد یا طاب سے مطلقاً
خواہ بازی بدی یا نہ بدے ہم فتح القدیر مین ہی کہ لعب طاب کہیل ہے ہمارے بلاد یعنی مصر وغیرہ مین نرد کی مانند اوسکو بلا حساب اور بلا فکر پہینکتے ہین جو
کہیل ایسا ہو جسکو شیطان نے پیدا کیا اور اہل غفلت اوسکو کرتے ہون اور وہ مطلقا حرام ہے انتہے معلوم ہوا کہ طاب ایک کہیل ہی جو پاسے کے پانسون کی طرح
اوسکو پہینکتے ہین اما الشطرنج فللشبھۃ الاختلاف شرط واحد من ستۃ فلذا قال او یقامر بشطرنج اور شطرنج مین تو بسبب شبہہ خلاف کے

قولہ وقتی نسے قرآن کو خوش آوازی سے پڑہنا وہ مراد نہین ۱۲

ف تفصیل کبائر

ف فرق سلف و خلف

منهم ابو حنیفة رضی الله عنه والخلف بالفتح من بعدهم فی الخیر وبالسکون فی الشر مجمع اور نهایه مین هی که درمیان سلف اور خلف کے فرق
یه هی که سلف صالح سے مراد تابعین کا صدر اول هے اورنهین سے امام ابو حنیفه رضی الله عنه هین اور خلف بفتح لام وه لوگ هین جو تابعین کے بعد نیک لوگ هین
اور خلف بسکون لام بدکار لوگ هین جنکو عرف مین ناخلف کهتے هین کذا فی البحر هم صدر الشریعة نے کها که سلف سے مراد صحابه اور علماء مجتهدین تابعین هین
رضوان الله علیهم اجمعین وفیه عن العنایة عن ابی یوسف لا اقبل شهادة من سب الصحابة واقبلها ممن تبرأ منهم لانه یعتقد دینا
وان کان علی باطل فلم یظهر فسقه بخلاف الساب اور بحر الرائق مین غایه سے منقول هے که ابو یوسف سے مروی هے که مین قبول نهین کرتا گواهی
اوسکی جو صحابه کرام کی بدگوئی کرے اور اوسکی گواهی قبول کرتا هون جو صحابه سے بیزار اور ناراض هے اسواسطے که وه ایک دین کا معتقد هے کالخوارج
والروافض اگرچه وه باطل پر هے تو تبری سے اپنا فسق ظاهر نکیا دلمین رکها بخلاف بدگو کے که اوسنے اپنا فسق ظاهر کر دیا هم ظاهر یه مسئله متفق علیها هوا اور
ابو یوسف کے طرف اسواسطے منسوب هوا که وه مخرج هین اسکے شهدا ان اباهما اوصی الیه فان ادعاه صحت شهادتهما استحسانا کشهادة
دائنی المیت بدین لهما والموصی لهما بوصیة لثالث علی الایصاء دو بیٹون نے گواهی دی که همارے باپ نے فلان شخص کو وصی کیا هے تو اگر شخص مذکور
اوسکا دعوی کرے تو دونون کی گواهی صحیح هوگی بطور استحسان کے جیسے میت کے دو دائنون کی گواهی ایک شخص کے وصی هونے مین اور میت کے دو مدیونون
کی گواهی کسی شخص کے وصی هونے مین اور جن دو شخصون کے واسطے میت نے وصیت کی اونکی گواهی کسیکے وصی هونے مین اور میت کے دو وصیون
کی گواهی تیسرے شخص کے وصی کرنے مین صحیح هے کذا فی الخلاصه وان انکر لا لان القاضی لا یملک اجبار احد علی قبول الوصایة یعنی اور اگر وه شخص
قبول وصایت سے انکار کرے تو گواهی اشخاص مذکورین کی صحیح نهین اسواسطے که قاضی کا یه نهین که کسیکو زبردستی وصیت قبول کراویگا کذا فی شرح العینی کما لا تقبل لو شهدا
ان اباهما الغائب وکله بقبض دیونه وادعی الوکیل او انکر والفرق ان القاضی لا یملک نصب الوکیل عن الغائب بخلاف الوصی جیسے
مقبول نهین گواهی اگر دو بیٹے گواهی دین که همارے غائب باپ نے فلانے کو وکیل کیا هے اپنے دیون کے قبض کرنیکا خواه وکیل وکالت کا دعوی کرے یا انکار کرے اور
فرق وصی اور وکیل کے مسئله مین یه هے که قاضی مالک نهین غائب کی طرف سے وکیل مقرر کرنیکا بخلاف نصب وصی کے اوسمین قاضی کو اختیار هے شهد الوصی
ای وصی المیت بحق للمیت بعد ما عزله القاضی عن الوصایة ونصب غیره او بعد ما ادرک الورثة لا تقبل شهادته للمیت فی ماله
او غیره خاصم او لا لحلول الوصی محل المیت ولذلک لا یملک عزل نفسه بلا عزل قاض فکان کالمیت نفسه فاستوی خصامه وعدمه
عدمه گواهی دی وصی نے یعنی میت کے وصی نے میت کے حق مین بعد اسکے که قاضی نے اوسکو معزول کر دیا وصایت سے اور قائم کیا غیر کو یا گواهی
دی بعد بالغ هونے وارثان میت کے تو اوسکی گواهی میت کے حق مین اوسکے مال اور غیر مال مین مقبول نهین خواه وصی نے خصومت کی هو یا نکی هو بسبب هونے
وصی کے بجای میت کے اور اسیواسطے وصی اپنی ذات سے معزول کرنیکا مالک نهین بدون معزول کرنے قاضی کے تو وصی مثل ذات میت کے هوگیا تو
اوسکی خصومت اور عدم خصومت برابر هوگئی هم درصورت بقای وصایت وصی کا بجای میت کے هونا ظاهر هے اور درصورت معزولی ظاهر نهین مگر باعتبار
ماکان یعنی بسبب بجای میت کے هونے کے گویا اوس نے اپنی ذات کے واسطے گواهی دی لهذا مقبول نهین بخلاف الوکیل فلذا قال ولو شهد الوکیل بعد
عزله للموکل ان خاصم فی مجلس القاضی ثم شهد بعد عزله لا تقبل اتفاقا للتهمة بخلاف وکیل کے که اوسکی خصومت اور عدم خصومت
برابر نهین لهذا اسیواسطے مصنف نے کها اور اگر گواهی دی وکیل اپنے معزول هونیکے بعد موکل کے حق مین اگر اوسنے خصومت کی هی مجلس قاضی مین پهر
گواهی دی بعد اپنے معزول هونیکے تو گواهی بالاتفاق مقبول نهین بسبب تهمت کے هم تهمت سے مراد تهمت تصدیق هے یعنی وکیل جسمین خصومت کر چکا
هے اوسمین اپنی صداقت ظاهر کرتا هے گواهی دیکر والا تقبل لعدمها خلافا للثانی فجعله کالوصی سراج اور اگر خصومت نهین کی تو گواهی وکیل
کی موکل کے حق مین بعد معزولی کے مقبول هے بسبب نهونے تهمت مذکوره کے بخلاف ابو یوسف کے که اونکے نزدیک درصورت عدم خصومت بهی مقبول نهین
تو ابو یوسف نے وکیل کو وصی کے مانند ٹهیرایا کذا فی السراج وفی قسامة الزیلعی کل من صار خصما فی حادثة لا تقبل شهادته فیها ومن کان

مترجم

لم تقبل شہادتہ ان کان صار خصمًا ولو لم ینتصب خصمًا بعد تقبل وہذا الاصل متفق علیہما وتمامہ فیہ اور شرح زیلعی کی کتاب الشہادات میں ہے کہ جو
شخص کہ مخاصم ہوگیا کسی مقدمہ میں تو اوس مقدمہ میں گواہی اوس کی مقبول نہیں اور جس کا مخاصم ہونا در پیش ہے اور حالانکہ ہنوز وہ مخاصم نہیں ہوا تو اوسکی
گواہی مقبول ہے اور یہ دونوں قاعدے بالاتفاق ہیں اور پورا بیان اس کا اوسی شرح میں ہے ہم نے اپنی شرح میں کہا تو اصل اول کی جنس سے
وکیل بالخصومۃ ہے جب کہ اوس نے حاکم کے پاس خصومت کی پھر وہ معزول ہوگیا تو اوسکی گواہی مقبول نہیں اور شفیع ہے جب شفعہ طلب کیا یعنی قاضی
پاس اور مشتری سے خصومت کی پھر اوسکو ترک کیا تو اوسکی گواہی بیع میں مقبول نہیں اور اصل ثانی کی جنس سے وکیل ہے جب کہ اوس نے خصومت نہ کی اور
شفیع ہے جب کہ اوس نے شفعہ طلب کیا اور گواہی دی تو دونوں کی گواہی مقبول ہے کذا فی الطحاوی قیدنا بمجلس القاضی لانہ لو خاصم
فی قدیم ثم عزلہ قبلت عندہما کما لو شہد فی غیر ما وکل فیہ وعلیہ جامع الفتاوی قید لگائی ہم نے مجلس قاضی کی اسواسطے کہ اگر وکیل
نے مجلس قاضی میں خصومت کی ہو پھر موکل نے اوسکو وکالت سے معزول کیا ہو تو طرفین کے نزدیک گواہی مقبول ہے چنانچہ اگر وکیل نے گواہی دی
اوس مقدمہ کے سوا میں جس میں وہ وکیل مقرر ہوا یا موکل کی منفعت کی گواہی دی تو مقبول ہے کذا فی جامع الفصولین وفی البزازیۃ وکلہ
بالخصومۃ عند القاضی فخاصم المطلوب بالف درہم عند القاضی ثم عزلہ فشہد ان لموکلہ علی المطلوب مائۃ دینار تقبل
بخلاف ما لو وکلہ عند غیر القاضی وخاصم وتمامہ فیہا اور بزازیہ میں ہے کہ ایک شخص کو خصومت کے واسطے وکیل کیا قاضی کے نزدیک سو
اوس نے جھگڑا کیا مدعا علیہ سے ہزار درم کا پھر موکل نے وکیل کو معزول کیا سو وکیل نے گواہی دی کہ اوسکے موکل کے مدعا علیہ پر سو دینار ہیں تو گواہی
مقبول ہے یعنے اسواسطے کہ یہ دوسرا مقدمہ ہے غیر متعلق بوکالت بخلاف اوس صورت کے کہ اوسکو غیر قاضی کے نزدیک وکیل کیا اور اوس نے
خصومت کی تو گواہی مقبول نہیں اور پورا بیان اسکا اوسی کتاب میں ہے ہم باقی بیان بزازیہ اور کافی میں یون ہے کہ اگر فرض کرے کہ وکالت معلوم ہو
اور مدعا علیہ وکالت کا منکر ہو اور وکیل اپنی وکالت گواہوں سے ثابت کرے پھر موکل اوسکو معزول کرے اور وکیل موکل کے واسطے گواہی دے تو گواہی
اوسکی مردود ہے ہر ایک اوس حق میں جو وقت وکیل قائم ہے مگر جب کہ اوس حق کی گواہی دی جو پیدا ہوا تاریخ وکالت کے بعد تو اب گواہی
مقبول ہوگی کذا فی الطحاوی کما قبلت عندہما خلافًا للثانی شہادۃ ابنین بدین علی المیت لرجلین ثم شہد المشہود لہما للشاہدین
بدین علی المیت لان کل فریق یشہد بالدین فی الذمۃ وہی تقبل حقوقًا شتی فلم تقع الشرکۃ لہ فی ذلک بخلاف الوصیۃ بغیر عین
کما فی وصایا المجمع وشرحہ ویجیئ تمامہ جیسے طرفین کے نزدیک بخلاف ابو یوسف کے گواہی مقبول ہے دو شخصون کی گواہی دو مردون کے دین
کی میت پر پھر مشہود لہما نے گواہی دی کہ شاہدین کا دین میت مذکور پر ہے اسواسطے کہ ہر فریق گواہی دیتا ہے کہ دین ثابت ہے ذمہ پر اور ذمہ حقوق
متفرقہ کو قبول کرسکتا ہے تو شاہد کی شرکت نہ واقع ہوئی اوسمین بخلاف اوس وصیت کے جو غیر عین میں ہو چنانچہ مجمع اور اوسکی شرح میں ہے اور اوس کا
ذکر کتاب الوصایا میں آویگا ہم دین کی شہادت شاہد کی شرکت ثابت فی الذمہ میں ثابت نہیں بلکہ شرکت مقبوض میں بعد قبض ثابت ہوا اور وہ مانع
شہادت نہیں بخلاف وصیت غیر معین یعنے اگر ہر فریق دوسرے فریق کی گواہی دے کہ میت نے اوسکے واسطے ثلث میں وصیت کی ہے تو بالاتفاق
گواہی مقبول نہیں اسواسطے کہ اونکا حق ترکہ میں ہے یعنی ثلث میں اور وہ دونوں فریق میں منقسم ہے تو یہ گواہی ہے حق اسمین جو دونون
میں مشترک ہے اور اگر دو شخصون نے گواہی دی کہ میت نے ان دو شخصون کے واسطے اس چیز معین کی وصیت کی پھر مشہود لہما نے شاہدین کے واسطے دوسری
چیز معین کی گواہی دی تو مقبول ہے کیونکہ اسمین شرکت نہیں وکشہادۃ وصیین لوارث کبیر علی اجنبی فی غیر مال المیت فانہا مقبولۃ
فی ظاہر الروایۃ کما لو شہد الوصیان علی اقرار المیت بشیئ معین لوارث بالغ تقبل بزازیہ اور جیسے گواہی دو وصیون کی وارث
کبیر کے واسطے شخص اجنبی پر مال میت کے سوا میں کہ وہ مقبول ہے ظاہر الروایۃ میں چنانچہ اگر دو وصیوں نے اقرار میت پر گواہی دی کسی معین چیز کی
وارث بالغ کیواسطے تو وہ مقبول ہو کذا فی البزازیہ ہم وارث بالغ کی قید اسواسطے لگائی کہ صغیر کے واسطے گواہی مقبول نہیں بسبب ... کذا فی الطحاوی وکذا

شهد اى ماله اى الميّت لاخلافاً لهما ولو لصغير لو بجر اتفاقاً وسيجئ فى الوصايا اور اگر دو وصيون نے ميت كے مال مين گواہى دى تو مقبول نہين بخلاف
صاحبين كے اور اگر صغير كے واسطے گواہى دى تو باتفاق امام اور صاحبين كے جائز نہين اور يہہ مسئلہ كتاب الوصايا مين آويگا ولا تقبل الشهادة على جرح
بالفسق اى فسق مجرد عن اثبات حق لله تعالى او للعبد جيسے مقبول نہين گواہى جرح مجرد پر يعنى اوس فسق كے اظہار پر جو خالى ہے اثبات حق الله
يا اثبات حق العبد سے جرح بالفتح اصطلاح شرع مين عبارت ہى اظہار فسق شاہد سے كذا فى البحر حق الله جيسا كہ حد اور حق العبد جيسا كہ قذف يا قتل قہستانى نے كہا
جرح مجرد وہ ہى جسپر دفع خصومت مشہود عليہ سے مترتب ہو فتح القدير مين ہے كہ جرح مجرد كى گواہى دو وجہ سے مقبول نہين ايك يہہ كہ گواہى مقبول ہوتى ہے
حكم كے واسطے تو ضرور ہى كہ مشہود بہ تحت حكم داخل ہو اور فسق تحت حكم داخل نہين اسواسطے كہ حكم الزام ہے اور قاضى كے اختيار مين نہين الزام فسق كا كسى
شخص پر كيونكہ فاسق اوسكے دفع پر فى الحال قادر ہے توبہ كرنے سے دوسرى وجہ يہہ ہے كہ بمجرد اس گواہى كے شاہد فاسق ہوجاتا ہى كيونكہ اشاعت فاحشہ
نص قرآن سے ممنوع ہے اگر كوئى كہے كہ شہادت سے اشاعت فاحشہ مقصود نہين بلكہ مشہود عليہ سے دفع ضرر مطلوب ہے اوسكا جواب يہہ ہى كہ دفع ضرر
اشاعت مين منحصر نہين اسطرح پر كہ برملا قاضى كى مجلس مين گواہى دے بلكہ اگر پوشيدہ قاضى كو خبر كردے تو بہى مطلب حاصل ہے انتہى فان تضمنته قبلت
والا لا تقبل سو اگر گواہى اثبات حق الله يا اثبات حق العبد كى متضمن ہو تو مقبول ہے اور نہين تو مقبول نہين بعد التعديل ولو قبله قبلت اى
الشهادة بل الاخبار ولو من واحد على الجرح المجرد كذا اعتمده المصنف تبعاً لما قرره صدر الشريعة واقره منلا خسرو وادخله
تحت قولهم الدفع اسهل من الرفع وذكر وجهه واطلق ابن الكمال ردها تبعاً لعامة الكتب وذكر وجهه جرح مجرد پر گواہى مقبول
نہين بعد ثبوت عدالت شہود مدعى كے اور اگر قبل ثبوت عدالت طعن مجرد پر گواہى ہو تو مقبول ہے بلكہ اخبار مقبول ہے اگرچہ اخبار ايك ہى شخص سے ہو
جرح مجرد پر اسى قول پر اعتماد كيا ہى مصنف نے صدر الشريعة كے قرار داد كى پيروى كركے اور اسيكو ثابت ركہا ہى ملا خسرو نے درر غرر مين اور داخل كيا ہے
اسكو فقہا كے اس قول كے نيچے كہ دفع سہل ہے رفع سے يعنى قبل ثبوت كے ہٹانا آسان تر ہى بعد ثبوت كے اوٹہانے سے اور اسكى وجہ بيان كى ہى اور ابن
كمال نے جرح مجرد كى شہادت كو مطلقاً رد كيا ہى باتباع عامہ كتب فقہ اور اسكى وجہ مذكور كى ہے هم ملا خسرو نے وجہ يون بيان كى ہے كہ اگر كوئى كہے كہ
جرح مجرد كى خبر واحد كيون مقبول ہے قبل تعديل شہود كے اور بعد تعديل مقبول نہين مگر نصاب شہادت در صورتيكہ غير مجرد ہو اسكا جواب تحقيقى يہہ ہے كہ
جرح شاہد قبل تعديل دفع ہى شہادت كا قبل ثابت ہونے شہادت كے اور يہہ ديانت كے باب سے ہى ولهذا اوسمين خبر واحد مقبول ہے اور بعد تعديل كے
رفع ہى شہادت كا بعد ثابت ہوجانے شہادت كى يہان تك كہ قاضى پر عمل بالشہادت واجب ہى جب تك جرح معتبر موجود نہو اور قواعد مقررہ سے يہہ
قاعدہ ہى كہ دفع اسہل ہے رفع سے اور يہى باعث ہے جرح مجرد كے مقبول ہونے مين قبل تعديل كے اگرچہ ايك شخص سے ہو اور غير مقبول ہے بعد تعديل كے
بلكہ نصاب شہادت اور اثبات حق شرع يا حق عبد كى احتياج ہى انتہى اور ابن كمال نے يون وجہ بيان كى ہى كہ جرح مجرد پر اسواسطے گواہى مقبول نہين كہ تحت
حكم داخل نہين اور گواہى اوسمين مقبول ہوتى ہى جو تحت حكم داخل ہو اور قاضى كے اختيار مين اوسكا الزام ہو خواہ قبل تعديل كے يہہ ہو يا بعد تعديل كے
انتہى اب معلوم كرنا چاہيے كہ ابن كمال اور ملا خسرو كے كلام مين لفظى خلاف ہى نہ معنوى اسواسطے كہ ابن كمال نے يہہ جو كہا ہى كہ شہادت فسق مجرد كى مقبول نہين
اگرچہ قبل تعديل ہو تو مراد اوسكى يہہ ہى كہ وہ معتبر نہين باينمعنے كہ وہ ايسى شہادت نہين كہ مطعون كو حيز قبول سے خارج كردے اور بعد اوسكے تعديل مقبول ہو
چنانچہ ابن كمال نے اسكو خود مطابق سوال اور جواب كے اسطرح بيان كيا ہى كہ اگر تو كہے كہ كيا يہہ بات نہين ہے كہ فسق شاہد كى خبر قبل ثبوت عدالت قاضى كو مانع
ہى قبول شہادت سے اور اوس شہادت كے موافق حكم دينے سے تو مين جواب دون كہ ہان مانع ہى ليكن يہہ منع اس سبب سے ہى كہ خبر فسق طعن ہے انكى عدالت مين اس
سبب سے كہ كوئى امر ايسا ثابت ہوگيا جسنے شاہدون كو حيز قبول سے ساقط كرديا ولهذا اگر شاہدون كى عدالت ثابت ہو بعد اوسكے تو اونكى گواہى مقبول ہے
اور اگر شہادت فسق كى مقبول ہوتى تو شاہد حيز شہادت سے ساقط ہوجاتے اور مجال تعديل باقى نرہتى انتہى تو يہہ قول ملا خسرو كے اس كلام كا منافى نہين كہ فسق مجرد
كى گواہى قبل تعديل كے مقبول ہى اسواسطے كہ ہر چند اوس نے يہہ كہا ليكن اوس نے يہہ بہى كہا ہى كہ اگر شاہدون كى عدالت ثابت ہو بعد جرح مجرد كے تو مدعى كے شہود كى

ہین یا گواہ مدعی کا بیٹا ہو یا اوس کا باپ ہو کذا فی النہایۃ یا کہ شاہد قاذف ہو اور حالانکہ مقذوف اوس کا مدعی ہو او انہم زنوا او جعفوا او سرقوا منی کذا
وبیّنہ او شربوا الخمر ولم یتقادم العہد کما سبق بابہ یا گواہی دی کہ شہود مدعی نے زنا کیا اور زنا کی حقیقت کو نہوں نے بیان کیا یا شہود نے یہ کہا کہ مال چرایا
اور مال مسروق کی اونہوں نے تصریح کی یا شہود نے شراب پی اور حالانکہ زمانہ شرب متقادم نہیں ہوا چنانچہ مذکور ہو چکا حد شرب کے باب مین ہم حد شرب مین مذکور
ہو چکا کہ شرب کا متقادم ذہاب ریح یعنی بدبو جانے سے ہوتا ہی اور غیر شرب کا تقادم ایک مہینہ گذر جانی سے او قتلوا النفس عمداً علی یا گواہی دی کہ شاہدوں
نے آدمی کو مار ڈالا جان بوجھکر کذا فی العینی او شرکاء المدعی والمدعی مال یا گواہی دی کہ شہود شریک ہین مدعی کے اور حالانکہ جسمین دعوی ہو
مال ہی ہم مراد یہہ ہی کہ شاہد شریک مفاوضہ ہے مدعی کا تو جو اس دعوی باطل سے مدعیکو حاصل ہوگا تو شاہد کو اوسمین فائدہ ہوگا اور یہہ نہیں کہ شاہد
مدعی کا شریک ہی مدعا بہ مین والا اوس کا اقرار ہوگا کہ مدعا بہ مدعی اور شاہد کا مملوک ہی کذا فی فتح القدیر او انہ استاجرہم بکذا لہا الشہادۃ وا
اعطاہم ذلک مما کان لی عندہ من المال الولم یقلہ لم تقبل لدعواہ الاستیجار لغیرہ ولا ولایۃ لہ علیہ یا گواہی مدعا علیہ اس قول پر کہ مدعی
نے شاہدوں کی اتنی اجرت مقرر کی گواہی کے واسطے اور اونکو اجرت دی اوس مال مین سے جو میرا تہا مدعی کے پاس اور اگر یہہ نہ کہیگا تو گواہی مقبول نہوگی
بسبب دعوی کرنے استیجار کے غیر شخص کیواسطے اور حالانکہ اوسکی ولایت نہیں غیر شخص پر یعنی تو وہ مخاصم نہ ٹہیرا ہم یعنی جب یہہ کہیگا کہ اجرت میرے مال
سے دی او سوقت شہود مدعی کی گواہی مردود ہوگی اور شہود جرح کی گواہی مقبول ہوگی اور فقط دعوی استیجار بلا قید مذکور جرح مجرد ہی جو مقبول نہین
او انی صالحتہم علی کذا و دفعتہ الیہم ای رشوۃ والا فلا صلح بالمعنی الشرعی ولو قال لم ادفعہ لم یقبل علی ان لایشہدوا علی
زورا وقد شہدوا زورا وانا طالب ما اعطیتہم یا گواہی مدعا علیہ اس قول پر کہ شہود مدعی سے مین نے صلح کی تہی بعوض اتنے مال کے اور وہ
مال اونکو بطور رشوت کے مین نے دیا تہا اس شرط پر کہ مجہپر جہوٹ گواہی ندین ساتہہ اسکے اونہوں نے جہوٹ گواہی دی اور مین اوس کے طلب کرتا ہون مال جو
اونکو دیا شارح نے کہا کہ اگر دینا مال کا بطور رشوت کے ظاہر نکریگا تو صلح بمعنی شرعی ثابت نہوگی اور اگر کہی کہ صلح کر کے مین نے مال نہین دیا تو گواہی
مقبول نہین وانما قبلت فی ہذہ الصور لانہا حق اللہ او العبد فمست الحاجۃ لاحیاہما اور ان صورتون مین تو گواہی اسواسطے مقبول ہے
کہ امور مذکورہ یا حق اللہ یا حق العبد مین تو دونون حقون کے زندہ کرنے کے واسطے حاجت واقع ہوئی شہد عدل فلم یبرح عن مجلس القاضی او یطل
المجلس ولم یکذبہ المشہود لہ حتی قال اوہمت اخطات بعض شہادتی ولا مناقضۃ قبلت شہادتہ بجمیع ما شہد بہ لو عدلا
ولو بعد القضاء وعلیہ الفتوی خانیۃ وبحر گواہی دی شاہد عادل نے سو ہنوز وہ مجلس قاضی سے جدا نہین ہوا اور مجلس ہی دراز نہین ہوئی
اور مدعی نے اوسکی تکذیب نہین کی یہان تک کہ شاہد نے کہا کہ مینے خطا کی بعض شہادت مین اور حالانکہ دونون قولون مین مناقضہ نہین تو اوسکی گواہی
مخالفت ۱۲
مقبول ہی سب چیزون مین جسکی اونسے شہادت دی بشرطیکہ شاہد عادل ہو اگرچہ اظہار خطا بعد حکم قاضی کے ہوا اور اسی پر یعنی قبول بعد قضا پر فتوی ہے کذا فی
الخانیۃ والبحر ہم خطاء بعض شہادت خواہ بزیادت ہو خواہ بنقصان زیادت اسطرح کہ ہزار درم کی گواہی دی پہر بولا کہ مین چوک گیا حقیقت مین پانسو درم
ہین اور رکہے کی یہہ مثال ہی کہ پانسو کی گواہی دی پہر بولا کہ مین بہول گیا وہ تو ہزار درم ہین تو گواہی بشرط عدالت شاہد دونون صورتون مین
مقبول ہی اسواسطے کہ رعب مجلس قضا ہی کا سے ایسا ہو جاتا ہی کذا فی الفتح عدم مناقضہ کی قید اسواسطے لگائی کہ در صورت تناقض شہادت چنانچہ اول تو
گواہی دی کہ وہ چیز زید کی ہی پہر بولا کہ مین نے خطا کی بلکہ وہ خالد کی ہے تو گواہی مقبول نہوگی قلت لکن عبارۃ الملتقی تقتضی قبول ما قال
اوہمت وانہ یقضی بما بقی وہو مختار السرخسی وغیرہ وظاہر کلام الکمال وسعدی ترجیحہ فتنبہ وتبصر مین کہتا ہون لیکن
عبارت ملتقی الابحر اسکی مقتضی ہی کہ شاہد کا یون کہنا کہ مین نے خطا کی مقبول ہے اور اسکی کہ مابقی کا حکم ہوگا اور یہہ قول سرخسی وغیرہ کے نزدیک مختار ہی اور
الکمال اور سعدی کا ظاہر کلام اس قول کی ترجیح پر دلالت کرتا ہی تو خبردار اور ہوشیار ہو جا ہم شارح کا یہہ استدراک عجیبی ہی کیونکہ اس قول مین صریح خلاف ہی
تا بین اہل مذہب کذا فی الطحطاوی فتح القدیر مین ہی کہ دعوی کیا پندرہ سو کا تو شاہد نے ہزار کی گواہی دی پہر بولا کہ مین چوک گیا اوسکا حق تو پندرہ سو ہے

گواہی قائم کی کہ وہ مجنون تہا بیع کے وقت اور زوجہ نے گواہی قائم کی کہ وہ عاقل تہا یا ولی متصرف نے گواہی قائم کی کہ وہ مجنون تھا خصومت کیوقت
اور عورت نے گواہی قائم کی کہ وہ عاقل تہا تو دونون صورتون مین عورت کی گواہی مقدم ہے کذا فی الدرر ولو قال الشہود لا ندری کان فی
صحتہ او مرض فہو علی المرض اور اگر گواہون نے کہا کہ ہمکو معلوم نہین کہ طلاق یا عتاق صحت مین تہا یا مرض مین تو وہ مرض پر محمول ہوگا یعنی جب کہ مدعی
صحت کا دعوی کرتا ہو اور مدعا علیہ مرض کا کذا فی الحاوی ولو قال الوارث کان یہذی یصدق حتی یشہدا انہ کان صحیح العقل بزازیہ اور اگر
وارث نے کہا کہ مورث بدحواس ہذیان گو تہا تو اوسکے قول کی تصدیق ہوگی یہانتک کہ دو شاہد گواہی دین کہ وہ صحیح العقل تہا کذا فی البزازیہ وبینۃ
الاکراہ فی اقرارہ اولی من بینۃ الطوع ان اتحدا تاریخہما فان اختلفا او لم یؤرخا فبینۃ الطوع اولی ملتقط وغیرہ وعممہ
المصنف وابنہ وعزمی زادہ اور اقرار مقر مین اکراہ کی گواہی مقدم ہے طوع اور رضامندی کی گواہی سے اگر شاہدین نے تاریخ مذکور کی اور دونون کی تاریخ
متحد ہوئی اور اگر دونون کی تاریخ مختلف ہوئی یا دونون نے تاریخ مذکور نکی تو رضامندی کی گواہی مقدم ہے کذا فی الملتقط وغیرہ اور اسی قول پر مصنف
نے اور اوسکے فرزند شیخ صالح اور عزمی زادہ نے اعتماد کیا ہے **فروع** مسائل لحقۃ شارح بینۃ الفساد اولی من بینۃ الصحۃ شرح وہبانیہ
فساد عقد کی گواہی مقدم ہے صحت عقد کی گواہی سے کذا فی شرح الوہبانیہ ہم طحطاوی نے کہا یہہ مسئلہ مکرر ہوگیا مسئلہ غبن کے ساتہہ وفی الاشباہ
اختلف المتبایعان فی الصحۃ والبطلان فالقول لمدعی البطلان وفی الصحۃ والفساد لمدعی الصحۃ الا فی مسئلۃ الاقالۃ
اور اشباہ مین ہے کہ بائع اور مشتری نے اختلاف کیا صحت اور بطلان بیع مین تو مدعی بطلان کا قول معتبر ہے اور اگر صحت اور فساد بیع مین اختلاف کیا تو مدعی
صحت کا قول معتبر ہے مگر مسئلہ اقالہ مین مدعی فساد کا قول معتبر ہے ہم مسئلہ اقالہ کی یہہ صورت ہے کہ مشتری نے دعوی کیا کہ مینے بیع کی بائع کے ہاتہہ
کمتر ثمن سے قبل ادا کرنے ثمن کے اور بائع نے اقالۂ بیع کا دعوی کیا تو مشتری کا قول معتبر ہے باوجودیکہ وہ فساد عقد کا مدعی ہے اور اگر اسکے برعکس
ہوتا تو دونون قسم کہاتے کذا فی الطحطاوی وفی الملتقط اختلفا فی البیع والرہن فالبیع اولی اور ملتقط مین ہے کہ دو شخصون نے اختلاف کیا
بیع اور رہن مین تو بیع کا قول مقدم ہے اختلفا فی البتات والوفاء فالوفاء اولی استحسانا دو شخصون نے اختلاف کیا بیع کے لازم ہونے مین اور بیع الوفا مین
تو بیع الوفا کا قول اولی اور اقدم ہے باعتبار استحسان کے شہادۃ قاصرۃ یتمہا غیرہم تقبل کان شہدا بالدار بلا ذکر انہا فی ید الخصم فشہد
بہ آخران شہادت قاصرہ کو پورا کر دیا اور شاہدون نے تو مقبول ہوگی چنانچہ دو شاہدون نے گہر کی گواہی دی کہ مدعی کا ہے بدون اس بیان کے کہ وہ گہر مدعا علیہ کے
قبضہ مین ہے سو اور شاہدون نے اوسکی گواہی دی ہم دونون گواہیان ملکر مقبول ہین اسواسطے کہ اثبات قبض مدعا علیہ کی حاجت ہے کہ مدعا علیہ
مخاصم ٹہیرے ملک مدعی کے اثبات مین کذا فی الدرر او شہدا بالملک فی المحدود وآخران بالحدود یا دو شخصون نے ملک محدود کی گواہی دی یعنی بلا ذکر حدود
اور اسکے سوا اور دو شاہدون نے حدود کی گواہی دی تو مقبول ہے او شہدا علی الاسم والنسب ولم یعرفا الرجل بعینہ فشہد آخران انہ
المسمی بہ درر یا دو شاہدون نے نام اور نسب کی گواہی دی اور حالانکہ دونون شاہد اوس مرد کو بعینہ نہین جانتے ہین تو دو اور شاہدون نے گواہی دی کہ
فلانا شخص مسمی باسم ونسب مذکور ہے کذا فی الدرر یعنی یہہ نام اور نسب فلانے شخص کا ہے تو گواہی مقبول ہے شہد واحد فقال الباقون نشہد بمثل شہادتہ
لم تقبل حتی یتکلم کل شاہد بشہادتہ وعلیہ الفتوی ایک گواہ نے گواہی دی تو باقی شاہدون نے کہا کہ ہم بہی گواہی دیتے ہین اوس شاہد کی
گواہی کے مانند تو مقبول نہوگی تا وقتیکہ ہر شاہد اوس کی سی گواہی کو نہ بولے اور اسی قول پر فتوی ہے شہادۃ النفی المتواتر مقبولۃ یعنی متواتر
کی گواہی مقبول ہے ہم یعنی اگر نفی متواتر ہو لوگون کے نزدیک اسطرح پر کہ سب جانتے ہون کہ مدعا علیہ اوس مکان اور زمان مین نتہا تو اوس شخص پر کوئی دعوی
متعلق بمکان یا زمان مذکور مسموع نہوگا اور اوسکے فراغ ذمہ کا حکم ہوگا تا اوسکی تکذیب نہ لازم آوے جو ضروری الثبوت ہے کیونکہ ضروریات مین شک اصلا
نہین ہوتا اور اگر نفی متواتر نہو تو مقبول نہین مگر دس مسائل مین جو اشباہ کی کتاب القضا مین مذکور ہین اور نوادر مین ابو یوسف سے مروی ہے کہ دو شخصون نے قول یا
فعل کی گواہی دی تو اس گواہی سے مدعا علیہ پر اجارہ یا کتابت یا طلاق یا عتاق یا قتل یا قصاص زمان اور مکان اور صفات مین لازم ہوگا اور اگر مشہود علیہ

اعتبار وجوب اثابت کے اور شاہد ہوا اعتبار تحمل شہادت کے فاذا وافقتہا ای وافقت الشہادۃ الدعوی قبلت والا توافقہا لا تقبل و
ھذا الحد الاصول المتقدمۃ سو جب کہ شہادت دعوی کے مطابق ہوگئی تو مقبول ہے اور اگر مطابق دعوی نہو گی تو مقبول نہین اور یہہ ایک
قاعدہ ہے قواعد متقدمہ سے ہم شارح نے تقدم دعوی کو بیان قاعدہ نکیہا حالانکہ اول اسکو قاعدہ اعتبار کرچکا ہے باتباع صاحب درر اسواسطے کہ مذکور
ہوچکا کہ تقدم دعوی کا اس باب مین دخل نہین فلو ادعی ملکا مطلقا فشہدا بہ بسبب کشراء او ارث قبلت لکونہا بالاقل مما ادعی فتطابقا
معنی کا مثر تو اگر مدعی نے ملک مطلق کا دعوی کیا سو شاہدون نے ملک بسبب کی گواہی دی چنانچہ خرید یا ارث یعنی مثلا مدعی نے دعوی کیا کہ مین اس گہر کا مالک
ہون اور سبب ملک کا بیان نکیا اور شاہد نے گواہی دی کہ مدعی نے اسکو خرید کیا ہے یا ارث مین پایا ہے تو گواہی مقبول ہے بسبب ہونے شہادت کے کمتر دعوی
مدعی سے تو دعوی اور شہادت مطابق ہوگئی باعتبار معنے کے چنانچہ مذکور ہوچکا قواعد متقدمہ مین ہم شارح نے ارث کو ملک مقید کی مثال مین مذکور کیا
باتباع صاحب کنز اور حالانکہ قول مشہور یہہ ہے کہ ارث ملک مطلق کے مانند ہے چنانچہ بحر الرائق مین ہے فتح القدیر سے اور خود شارح اسکو عنقریب ذکر
کریگا تو اگر بیان ارث کو ذکر نکرتا تو خوب ہوتا کذا فی الحلبی وعکسہ بان ادعی بسبب وشہدا بمطلق لا تقبل لکونہا بالاکثر مما ادعی وعکس اس
اسطرح کہ دعوی کیا ملک مقید کا اور شاہدون نے ملک مطلق کی گواہی دی تو گواہی مقبول نہین بسبب ہونے شہادت کے اکثر دعوی سے چنانچہ مذکور ہوچکا کہ
جب شہادت اکثر ہو دعوی سے تو مقبول نہین قلت وھذا فی غیر دعوی ارث ونتاج وشراء من مجہول کما بسطہ الکمال مین کہتا ہون
اور یہہ یعنی ملک سببی کے دعوی مین ملک مطلق کی شہادت کا مقبول نہونا دعوی ارث اور نتاج اور بائع مجہول سے خرید کرنیکے سوا مین ہے چنانچہ اسکو
شرح بیان کیا ہے کمال الدین نے فتح القدیر مین ہم اگر دعوی کیا ملک بالارث کا اور شاہد نے ملک مطلق کی گواہی دی تو مقبول ہے اسواسطے کہ ارث ملک
مطلق کے مساوی ہے بقول مشہور مذکور اور اگر نتاج کا دعوی کیا یعنی یون دعوی کیا کہ یہہ غلام میرا مملوک ہے کہ میری لونڈی سے پیدا ہوا اور گواہون نے
ملک مطلق کی گواہی دی تو مقبول ہے اسواسطے کہ مطلق اقل ہے نتاج سے اسواسطے کہ مطلق مفید اولیت ہے بطریق احتمال اور نتاج بطریق یقین مفید
اولیت ہے اور اگر دعوی کیا کہ مین نے اسکو خرید کیا اور بائع کا ذکر نکیا یا یون کہا کہ مین نے اسکو ایک مرد سے خرید کیا اور شاہدون نے ملک مطلق کی گواہی دی تو
مقبول ہے مگر اسمین اختلاف ہے کذا فی الفتح والحلبی بتصرف واستثنی فی البحر ثلثۃ وعشرین اور بحر الرائق مین تیئس صورتون کو استثنا کیا ہے یعنی
اس قاعدہ سے کہ شہادت مقبول ہے اگر دعوی سے موافق ہو اور اگر موافق نہو تو مقبول نہین بحر الرائق مین تیئیس صورتین مستثنی کی ہین طحطاوی نے کہا
حق عبارت یہہ تہا کہ شارح اسکو متن کے اس قول کے بعد فاذا وافقتہا قبلت والا لا ذکر کرتا چنانچہ صاحب بحر نے ذکر کیا ہے منجملہ صور مذکورہ چار صورتین
وہ ہین جو شارح فی کل قول جمع مع فعل کے تحت مین مذکور کریگا اور بائیسوین صورت شراء من المجہول ہے جو مذکور ہوچکی انتہے مختصرا وکذا یجب تطابق
الشہادتین لفظا ومعنی اور ایسیہی مطابقت شہادتین کی لفظا اور معنے واجب ہے ہم امام اعظم کے نزدیک تطابق شہادتین لفظا اور معنے شرط ہے
اور تطابق لفظی سے مراد یہہ ہے کہ دونون شاہدون کے لفظ افادہ معنے مین برابر ہون خواہ وہی لفظ ہو بعینہ یا اوس لفظ کا مرادف ہو تو اگر ایک شاہد ہبہ کی
گواہی دی اور دوسرا عطیہ کی گواہی تو مقبول ہے کذا فی الفتح الا فی اثنین واربعین مسئلۃ مبسوطۃ فی البحر وزاد ابن المصنف فی حاشیۃ
علی الاشباہ ثلثۃ عشر اخر ترکتہا خشیۃ التطویل مگر بیالیس مسئلون مین جو بحر الرائق مین شرح مذکور ہین مطابقت شرط نہین اور مصنف کے فرزند
شیخ صالح نے اپنے حاشیہ مین جو اشباہ پر ہے تیرہ مسئلے اور بڑہائے ہین مین نے ان مسائل کو بخوف تطویل ترک کیا ہم کہتے اس مقام مین بخوف تطویل مسائل
مذکورہ کو ذکر نہین کیا والا مسائل مذکورہ تو کتاب الوقف کے اخیر مین شارح ذکر کرچکا ہے بطریق الوضع لا التضمن واکتفیا بالموافقۃ المعنویۃ وبہ
قالت الثلثۃ تطابق مذکور بطریق وضع واجب ہے نہ بطریق تضمن اور صاحبین نے موافقت معنوی پر بلا موافقت لفظی کے کفایت کی ہے اور یہی مذہب ہے
ائمہ ثلثہ باقیہ کا ہم وضع کی قید سے وہ صورت نکل گئی کہ ایک شاہد نے یہہ گواہی دی کہ زوج نے زوجہ کو کہا کہ تو خلیۃ ہے اور دوسرے نے گواہی دی کہ بریۃ کہا تو
یہہ گواہی مقبول نہین ہوگی اسواسطے کہ دونون لفظ متباین ہین اگرچہ لازم واحد یعنی بینونت مین مشترک ہین اسواسطے کہ لغت مین خلیہ کے معنے غیر معنی بریہ ہین کذا فی

بجہول لنتق عن ید الحی اور اگر ثابت ہو نے شخص زندہ کے قبضہ اور تصرف کی گواہی دی خواہ شاہدین نے یون کہا کہ ایک مہینہ یا ایک سال سے قبضہ تہا یا ان کا تو گواہی مقبول نہیں بسبب تہم ہونے گواہی غیر مجہول بسبب چند قسم قبض زندہ کے ہم یعنی مثلاً ایک گہر ایک مردہ کے قبضے مین ہو سیدہ و مرے شخص نے دعوی کیا کہ میرا ہی اور گواہون نے گواہی دی کہ وہ سابق مین مردہ کے قبضے مین تہا تو مقبول نہیں بسبب جہالت مشہود بہ کے اسواسطے کہ محتمل ہے کہ اوسکا قبضہ بطریق ملک تہا یا بطریق ودیعت یا اجارہ و غصب تو قاضی بسبب شک کے حکم دیگا کہ پہر اوسکو دیا جاوے کذا فی الدرر بخلاف ما لو شہدا انہا

کانت ملکہ او اقر المدعی علیہ بذلک او شہد شاہد انہ اقر انہ کان فی ید المدعی دفع للمدعی لمعلومیۃ الاقرار وجہالۃ المقر بہ لا تبطل الاقرار بخلاف اوس صورت کے کہ اگر دو شاہدون نے گواہی دی کہ مثلاً گہر مدعی کا ملک تہا یا مدعا علیہ نے اسکا اقرار کیا کہ وہ مدعی کی ملک تہا یا دو شاہدون نے گواہی دی کہ مدعا علیہ نے اقرار کیا کہ وہ مدعی کے قبضہ مین تہا تو وہ چیز مدعی کو دلا دی جائیگی بسبب معلوم ہونے اقرار کے اور جہالت مقر بہ مبطل اقرار نہیں ہم پہلی صورت مین دلانیکی وجہ یہ ہو کہ ملک منقضی کی گواہی مقبول ہے اسواسطے کہ اصل یہہ ہے کہ ہر چیز کو بطور سابق باقی رکہین تا عدم ثبوت انتقال اور مقر بہ یعنی جسکا مدعا علیہ نے اقرار کیا یعنی قبض مدعی کا اقرار مجہول ہے معلوم نہین کہ اوسکے قبضے مین بطور امانت یا غصب کے تہا یا بطور ملک کے تو یہہ جہالت مبطل اقرار مدعا علیہ دا اسکے حق مین نہیں خلاصہ یہہ ہو کہ جب مدعا علیہ نے اقرار کیا کہ مثلاً گہر سابق مین مدعی کے قبض مین تہا تو قاضی حکم کریگا کہ مدعی کو تسلیم کرے اسواسطے کہ انسان کا اقرار اوسکی ذات پر حجت ہی بعد اسکے اگر مدعا علیہ دعوی کرے کہ اوسکے قبضے مین بطور امانت یا غصب کے تہا تو اوسکو گواہی سے ثابت کرے کذا فی الطحاوی بتصرف والاصل ان الشہادۃ بالملک المنقضی مقبولۃ لا بالید المنقضیۃ امتنع الید لا الملک بزازیہ اور مسائل مذکورہ مین قاعدہ کلیہ یہہ ہو کہ ملک منقضی کی گواہی مقبول ہو نہ قبض منقضی کی بسبب چند قسم ہونے قبض کے نہ چند قسم ہونے ملک کے کذا فی البزازیہ مگر قبض منقضی سو زندہ کا قبض مراد ہو نہ بہ نسبت میت کا اسواسطے کہ قبض میت کی گواہی مقبول ہے چنانچہ مذکور ہو چکا لہذا فی الطحاوی ولو اقر انہ کان بید المدعی بغیر حق ہل یکون اقرارا لہ بالید المفتی بہ نعم جامع الفصولین اور اگر مدعا علیہ اسکا اقرار کرے کہ وہ چیز مدعی کے قبض مین ناحق تہی تو یہہ مدعی کے قبض کا اقرار ہوگا یا نہیں قول مفتی بہ یہہ ہو کہ ہان یہہ بہی قبض کا اقرار ہوگا کذا فی جامع الفصولین یعنی اگر بعد اسکے گواہی غصب پر قائم ہوگی تو مسموع ہوگی **فروع** مسائل ملحقہ شارح کے شہدا بالف وقال احدہما قضی خمس مائۃ قبلت بالف الا اذا شہد معہ آخر دو شاہدون نے ہزار کی گواہی دی اور ایک گواہ نے کہا کہ مدعا علیہ نے پانسو ادا کیے ہین تو ہزار مین گواہی مقبول ہوگی مگر جب کہ اوسکے ساتہ دوسرا شاہد بہی پانسو کے ادا کرنے کی گواہی دے تو اب پانسو مین مقبول ہوگی ہم اور رد کرنا مدعی کا تکذیب شاہد نہو گی ہزار کی شہادت مین بلکہ تکذیب اوسکی شہادت مین ہو جو کسکی مغفرت مین واقع ہوئی اور ایسی تکذیب مانع شہادت نہیں ولا ینبغی ان یشہد حتی یقر المدعی بہ اور نہ گواہی دے اپنی دیانت سے یہان تک کہ مدعی اوس کا اقرار کرے ہم مبین اور کافی مین ہو کہ پوری ہزار کی گواہی نہ دے جب اوسکو معلوم ہو کہ مدیون نے انمین سے پانسو ادا کیے ہین تاوقتیکہ مدعی پانسو قبض کرنیکا اقرار نکرے تاکہ شاہد مددگار ظلم کا نہو کذا فی العالمگیریہ شہدا بسرقۃ بقرۃ واختلفا فی لونہا قطع خلافا لہما واستظہر صدر الشریعۃ قولہما دو شاہدون نے بیل کی چوری کی گواہی دی اور اختلاف کیا اوسکے رنگ مین تو سارق کا قطع ید ہوگا بخلاف صاحبین کے اور صدر الشریعہ نے صاحبین کے قول کو قوی کہا ہم امام کی دلیل یہہ ہو کہ چوری بیشتر رات کو ہوتی ہو تو دو رنگت مین دہوکہا پڑ سکتا ہی لہذا اسکا اختلاف مانع شہادت نہیں وہذا اذا لم یذکر المدعی لونہا ذکرہ الزیلعی اور یہہ یعنی عدم اعتبار رنگ اوس وقت ہی جب کہ مدعی نے اوسکی رنگت مذکور نکی کذا فی الزیلعی یعنی اگر مدعی رنگ ذکر کریگا تو بالاتفاق گواہی مقبول نہوگی اسواسطے کہ مدعی ایک شاہد کا مکذب ہوئیگا ادعی المدیون الایصال متفرقا وشہدا بہ مطلقا او جملۃ لم تقبل وہبانیۃ مدعی نے ایصال دین کا دعوی کیا یعنی ادا ہی متفرق اور شاہدین نے ایصال مطلق یا ایصال یکبارہ کی گواہی دی تو مقبول نہیں کذا فی الوہبانیۃ شہدا فی دین الحی بانہ کان علیہ کذا تقبل الا اذا سألہما الخصم عن بقائہ الآن فقالا لا ندری وفی دین المیت لا تقبل مطلقا حتی یقولا مات وہو علیہ شاہدین نے گواہی دی زندہ کے دین مین اسطرح کہ اوس پر اتنا دین تہا تو مقبول ہے مگر جبکہ مدعا علیہ نے شاہدون سے ابتک بقائے دین کا سوال کیا

ترجمہ میں نے کہا کہ معلوم نہیں کہ گواہی مقبول نہیں اور میت کے دین میں مطلقاً مقبول نہیں جب تک کہ شاہدین یوں نہ کہیں کہ وہ مرگیا اور یہ دین
موجود ہے کذا فی البحر قلت وتخالفه ما فی معین الحکام من ثبوته بمجرد بیان سببه وان لم یقولوا مات وعلیه دین انتهى والاحتياط
لا یخفی میں کہتا ہوں بحرالرائق کے مخالف ہے وہ قول جو معین الحکام میں ہے کہ ثابت ہو جاتا ہے دین بمجرد بیان سبب میں اگرچہ شاہدین نے یہ نہ کہا ہو کہ وہ مرگیا
ہے اور یہ دین موجود ہے انتہی اور احتیاط مخفی نہیں ہے ف یعنی بحرالرائق کے قول میں احتیاط ہے تا کہ امین ہو قرض خواہ اور وارثوں کے واسطے علامہ مقدسی نے
کہا کہ اول یعنی بحرالرائق کا قول ضعیف ہے اور احتیاط امر میت میں متعہد کافی ہے کہ خصم سے قسم لیجاوے باوجود شہادت کے کذا فی الطحطاوی ادعی
الملک فی الماضی وشهدا به فی الحال لم تقبل فی الاصح کما لو شهدا بالماضی ایضا جامع الفصولین مدعی نے ملک زمان گذشتہ کا دعوی کیا
شاہدین نے ملک فی الحال کی گواہی دی تو مقبول نہیں قول اصح میں چنانچہ اگر شاہدین نے ملک ماضی کی ہی گواہی دی تو مقبول نہیں کذا فی جامع الفصولین ف دعوی
ملک ماضی قرینہ ہے نفی ملک فی الحال کا اس واسطے کہ مدعی کو کچھ فائدہ نہیں ملک ماضی میں باوجود قیام ملک فی الحال کذا فی الطحطاوی عن جامع الفصولین

## باب الشهادة على الشهادة

یہ باب ہے گواہی پر گواہی دینے کا ف شہادت علی الشہادۃ کو قیاس مقتضی نہیں کیونکہ وہ عبادت بدنی ہے
اور نیابت جاری نہیں عبادت بدنیہ میں لیکن فقہا نے بدلیل استحسان اسکو جائز رکھا ہو بسبب شدت حاجت کے اسواسطے کہ بہت شاہد بسبب بیماری وغیرہ کے
ادائے شہادت سے عاجز ہوتا ہے تو اگر اصل کی گواہی پر فرع کی گواہی جائز نہ ہوتی تو اکثر حقوق ضائع ہو جاتے ولہذا شہادۃ علی الشہادۃ جائز ہے اگرچہ
بالکثرت ہو یعنی فرع کی شہادت پر شہادت ہو اور اسکی فروع کی شہادت پر شہادت وعلی ہذا القیاس کذا فی البحر الشهادة على الشهادة مقبولة وان كثرت استحسانا
فی کل حق علی الصحیح الا فی حد وقود لسقوطهما بالشبهة شہادت پر شہادت مقبول ہے اگرچہ طبقات فروع میں کثرت ہو اور یعنی وہ مقبول ہے بطور
استحسان کے ہر حق میں قول صحیح میں مگر حد اور قصاص میں مقبول نہیں بسبب ساقط ہو جانے دونوں کے شبہ سے وجاز الاشهاد مطلقا اور جائز ہے شاہد کرنا
ہر طرح یعنی بعذر وبلا عذر کما فی خزانة المفتین میں ہے کہ اپنی ذات کی شہادت پر گواہ کرنا جائز ہے اگرچہ اصل کو کچھ عذر نہ ہو اگر اصل کو بیماری یا غیر حاضری یا موت سے
عذر پیش آوے تو فروع گواہی دیں لکن لا تقبل الا بشرط تعذر حضور الاصل بموت ای موت الاصل لیکن فرع کی گواہی مقبول نہیں مگر بشرط تعذر
حاضر ہونے اصل کے موت سے یعنی اصل شاہد کے مر جانے سے وما نقله القهستانی عن قضاء النهاية فيه كلام فانه نقله عن الخانية عبارة وهی
حکایة والصواب ما هنا اور جو قہستانی نے نہایہ کی کتاب القضا سے نقل کیا ہے اسمیں کلام ہے جو قہستانی نے اسکو نہایہ سے نقل کیا اور نہایہ میں خانیہ
اور جو خانیہ کی کتاب القضا میں ہے وہ خطا ہے اور ٹھیک وہ قول ہے جو خانیہ کے باب الشهادة على الشهادة میں ہے ف قہستانی نے کہا لیکن نہایہ وغیرہ کی کتاب
القضا میں ہے کہ اصل جب مرجاوے تو اسکی فرع کی شہادت مقبول نہیں لو حیات اصل کی شرط ہے انتہی حلبی نے کہا کہ مجھے عبارت خانیہ کی دیکھی اسمیں نقل نہایہ
خانیہ سے نہیں طحطاوی نے کہا بہتر یہ تھا کہ شارح یوں کہتا فانه نقله منها من الخانية چنانچہ خود شارح نے اسکی تصریح کی ہے شرح ملتقی میں انتہی لہذا مترجم
نے اس طرح ترجمہ کیا او مرض او سفر واکتفى الثاني بغيبته بحيث يتعذر ان يبيت باهله واستحسنه غير واحد وفی القهستانی و
السراجية وعليه الفتوى واقره المصنف یا حضور اصل متعذر ہو بسبب بیماری یا سفر کے اور ابو یوسف نے اصل کی غیبت پر کفایت کی ہے اس طرح
متعذر ہو اسکو اپنے گھر میں رات کا پہنچنا اور پسند کیا ہے اس قول کو بہت علما نے اور قہستانی اور سراجیہ میں ہے اور اسی قول پر فتوی ہے اور ثابت رکھا
ہے اسکو مصنف نے اپنی شرح میں ف بیماری سے وہ بیماری مراد ہے کہ مجلس قضا میں حاضر نہ ہو سکے اور سفر میں رات دن کی راہ کی غیبت مراد ہے اور یہی
قول ظاہر الروایۃ ہے تاتارخانیہ میں لکھا ہے کہ اسی قول پر فتوی ہے اور ابو یوسف سے روایت ہے کہ اگر صبح سے ادائے شہادت کے واسطے جاوے اور اپنے گھر میں رات
کو نہ آسکے تو شہادۃ جائز ہے اور یہ قول ہے فقیہ ابو اللیث کا سراجیہ میں ہے کہ اس قول پر فتوی ہے کذا فی الدر المنتقی او کون المرأة مخدرة
لا تخالط الرجال وان خرجت لحاجة وحمام قنية یا حضور اصل متعذر ہو بسبب مخدرہ ہونے عورت کے مخدرہ پردہ نشین جو مردوں سے مخالطت نہ کرتی ہو اگرچہ حاجت
اور حمام کے واسطے نکلتی ہو کذا فی القنیة وفیها لا یجوز الاشهاد لسلطان وامیر اور قنیہ میں ہے کہ سلطان اور امیر کو گواہ کرنا جائز نہیں ف یعنی جب کہ

سلطان اور امیر شہر مین ہون تو اونکو اپنی شہادت پر دوسرے کو گواہ کرنا جائز نہین مگر محمد کے نزدیک کذا فی الطحطاوی وَکَفَلَ بحَوْنِ المحبُوسِ اِنْ مِنْ
غیرِ حَاکِمِ الخُصُومَۃِ تَعَذَّرَ کَذَا ذَکَرَہُ المُصنِّفُ فِی الوَکَالۃِ اور کیا محبوس کو اپنی شہادت پر گواہ کرنا جائز ہو اگر اسکو غیر حاکم خصومت نے حبس کیا ہو تو اس
جائز ہے مصنف نے اسکو کتاب الوکالۃ مین ذکر کیا ہے ہم مصنف نے اپنی شرحین وغیرہ سے نقل کیا کہ ہمین ہمارے زمانے کے مشائخ مختلف ہین بعضون
نے کہا کہ اگر کسی قاضی کے پاس وہ شخص محبوس ہو تو جائز نہین کیونکہ قاضی اسکو حبس سے نکال کر گواہی سنکر پھر قید کر سکتا ہو اور اگر والی کے محبس مین ہو اور
نکالنا اوسکا ممکن نہو تو جائز ہے انتہی کذا فی الطحطاوی وَقَولُہٗ عِندَ الشّھَادَۃِ عِنْدَ القَاضِی قَیْدٌ لِلکُلِّ لِاِطْلَاقِ جَوَازِ الاِشْھَادِ لَا الاَدَا
ئِنَا مِرَّۃُ اور مصنف کا یہ قول کہ قاضی کے روبرو ادای شہادت کیوقت حضور اصل متعذر ہو یہ قید ہے سب عذرات مذکورہ یعنی موت اور مرض اور
سفر اور پردہ نشینی عورت کی بسبب مطلق ہونے جواز اشہاد کے نہ ادای شہادت کے چنانچہ مذکور ہوچکا اس قول مین کہ جَازَ الاِشْھَادُ مُطلَقًا وَبِشَرطِ
شَہَادَۃٍ عَدَدِ نِصَابٍ وَلَو رَجُلًا وَامرَأَتَینِ اور گواہی پر گواہی مقبول ہے بشرط شہادت عدد یعنی بشرط نصاب شہادت اگرچہ ایک مرد اور دو عورتین
ہون وَمَا فِی الحَاوِی غَلَطٌ بحر اور جو قول حاوی مین ہے غلط ہی کذا فی البحر ہم حاوی مین ہے کہ اصل کی شہادت پر عورتون کی گواہی مقبول نہین کذا فی
الطحطاوی عَنْ کُلِّ اَصْلٍ وَلَو امرَأَۃً بنصاب شہادت شرط ہی ہر اصل کی شہادت سے اگرچہ اصل شاہد عورت ہو بِلَا تَغَایُرِ فَرعَی ھٰذَا وَذَاکَ خِلَافًا لِلشَّافِعِی
متغایر ہونا اس اصل کی دو فرعکا اور اوس اصل کی دو فرع کا شرط ہی بخلاف شافعی ہم یعنی یہہ واجب نہین کہ ہر شاہد کی دو شاہد متغایر ہون بلکہ دو
شاہد دونکی شہادت ہر اصل شاہد سے کافی ہے کذا فی الدرر یعنی ہر اصل کی دو فرع لازم ہین خواہ ہر ایک کے دو شاہد جدا جدا ہون یا وہی شاہد دونون کے
ہون اور امام شافعی کے نزدیک یہہ شرط ہی کہ چار شاہد ہون دو اسکے اور دو اسکے جدا جدا وَکَیفِیَّتُھَا اَنْ یَقُولَ الاَصْلُ مُخَاطِبًا لِلفَرعِ وَلَو
ابنَہٗ بحر اِشْھَدْ عَلٰی شَھَادَتِی اَنِّی اَشْھَدُ بِکَذَا اور شہادت علی الشہادۃ کی کیفیت یعنی طریقہ اوسکا یہ ہی کہ اصل کہے فرع سے مخاطب ہو کر اگرچہ
فرع بیٹا ہو اصل کا کذا فی البحر کہ تو شاہد ہو میری اس شہادت پر کہ مین ایسی شہادت دیتا ہون ہم یہہ ضرور ہے کہ اصل فرعکو گواہ کرے اسواسطے کہ فرعکو
اصل کی گواہی پر گواہی دینا جائز نہین اگرچہ فرع نے اصل سے گواہی سنی ہو کذا فی الطحطاوی عن الحموی وَیَکْفِی سُکُوتُ الفَرعِ وَلَو رَدَّہٗ ارتَدَّ
قنیہ اور کافی ہے سکوت فرع کا اور اگر فرع اوسکو رد کرے یعنی گواہ ہونا قبول نکرے تو شہادت رد ہوگا کذا فی القنیہ یعنی بعد رد کرنے کے اگر گواہی
دیگا تو مقبول نہوگی وَلَا یَنْبَغِی اَنْ یَشْھَدَ عَلٰی شَھَادَۃِ مَنْ لَیسَ بِعَدْلٍ عِنْدَہٗ حاوی اور لائق نہین فرعکو گواہی دینا اوس اصل کی گواہی پر جو اسکے
نزدیک عادل نہین کذا فی الحاوی ہم بحر الرائق مین خزانہ سے منقول ہے کہ فرع جب کہ اصل کی عدالت اور عدم عدالت نجانے تو وہ شہادت علی الشہادۃ مین
مسیئی یعنی بدکار ہو بسبب ترک کرنے احتیاط کے وَیَقُولُ الفَرعُ اَشْھَدُ اَنَّ فُلَانًا اَشْھَدَنِی عَلٰی شَھَادَتِہٖ بِکَذَا وَقَالَ لِیَ اشْھَدْ عَلٰی شَھَادَتِی
بِذٰلِکَ ھٰذَا اَوْسَطُ العِبَارَاتِ وَفِیہِ خَمْسُ شِینَاتٍ وَالاَقْصَرُ مِنْہُ اَنْ یَقُولَ اَشْھَدُ عَلٰی شَھَادَتِی بِکَذَا وَیَقُولَ الفَرعُ اَشْھَدُ عَلٰی شَھَادَتِہٖ
بِکَذَا وَعَلَیْہِ فَتْوَی السَّرخَسِیِّ وَغَیْرِہٖ ابنُ کَمَالٍ وَھُوَ الاَصَحُّ کَمَا فِی القُھُسْتَانِی عَنِ الزَّاھِدِی اور فرع کہے کہ مین شہادت دیتا ہون اسکی کہ فلانے
شخص نے مجھکو شاہد کیا ہی اپنی اس شہادت پر اور اوس نے مجھسے کہا کہ تو شاہد ہو میری اوس شہادت پر شارح نے کہا یہہ سب عبارتون مین اوسط عبارت
ہے اور اسمین پانچ شین ہین اور اوس سے مختصر زیادہ یہہ عبارت ہی کہ اصل کہے کہ شاہد ہو میری اس شہادت پر اور فرع کہے کہ مین شہادت دیتا ہون اوسکی اس شہادت پر
اور عبارت مختصر پر سرخسی کا فتوی ہے چنانچہ ابن کمال نے ذکر کیا ہے اور یہی قول اصح ہی چنانچہ قہستانی مین زاہدی سے منقول ہے ہم اوسط عبارت
اسواسطے اختیار کی کہ شہادت فرع اور ذکر شہادت اصل اور ذکر تحمیل ضرور ہی اور عبارت مذکورہ اسکے واسطے کافی ہے اور اوسط سے اطول یہہ عبارت ہی
کہ فرع قاضی کے نزدیک کہے اَشْھَدُ اَنَّ فُلَانًا اَشْھَدَ عِنْدِی اَنَّ لِفُلَانٍ عَلٰی فُلَانٍ کَذَا مِنَ المَالِ وَاَشْھَدَنِی عَلٰی شَھَادَتِہٖ وَاَمَرَنِی اَنْ اَشْھَدَ عَلٰی شَھَادَتِہٖ وَاَنَا اَشْھَدُ
عَلٰی شَھَادَتِہٖ بِذٰلِکَ اس عبارت مین آٹھ شین ہین اور اوسط عبارت مین پانچ شین ہین اور اقصر مین دو شین ہین عنایہ مین ہے کہ اقصر عبارت فقیہ
ابو اللیث اور اوسکے استاذ ابو جعفر کے نزدیک مختار ہے کذا فی الدرر وَیَکْفِی تَعْدِیلُ الفَرعِ لِاَصْلِہٖ اِنْ عُرِفَ الفُرُوعُ بِالعَدَالَۃِ وَاِلَّا لَزِمَ تَعْدِیلُ

ف یعنی گواہی دیتا ہون کہ فلان نے میرے سامنے گواہی دی اس بات کی کہ فلان شخص کا فلانے پر اسقدر مال ہے اور مجھکو اپنی شہادت پر گواہ کیا ہے اور اجازت دی کہ مین اوسکی گواہی پر گواہی دون اور مین اوسکی گواہی پر مال مذکور کے باب مین گواہی دیتا ہون ۱۲

نہین پہچانتا تو قاضی مکتوب الیہ مدعیکو تکلیف دیگا اس بات کے اثبات کی کہ یہہ مرد وہی مدعا علیہ ہے جو قاضی کاتب کی مراد ہے اگرچہ مرد حاضر اقرار کرتا ہو
بسبب محتمل ہونے تزویر اور بناوٹ کے کذا فی البحر ویلزم مدعی الاشتراک البیان کما بسطہ القاضیخان اور اشتراک کے مدعی کو بیان کرنا
لازم ہے چنانچہ اسکو شرح بیان کیا ہے قاضی خان نے ہم قاضی خان نے کہا کہ جب قاضی نے دوسرے قاضی کو خط لکھا اور اسمین مدعا علیہ کا نام
اور نسب علی وجہ الکمال لکھا تو مدعا علیہ نے کہا کہ فلان بن فلان فلانی نسبت والا نہین ہون اور قاضی مکتوب الیہ اوسکو نہین جانتا تو مدعی سے کہے کہ
تو گواہون سے ثابت کر کہ یہہ فلان بن فلان ہے پہر اگر مدعا علیہ کہے کہ مین فلان بن فلان بن فلان ہون اور اس محلہ یا اس قبیلہ خاصہ یا اس شہر مین
میرے سوا ایک اور شخص ہے اس نام کا تو قاضی کہے کہ ثابت کر اگر وہ ثابت کرے تو خصومت اوس سے مندفع ہوگی انتہے ملخصا کذا فی الطحطاوی ولو قالا
فیہا التمیمیۃ لم یجز حتی ینسباھا الی فخذھا کجدھا اور اگر شاہدین نے مسئلہ مذکورہ مین عورت مدعا علیہا کو تمیمیہ کہا تو جائز نہین یہانتک کہ
اسکو اوسکے قبیلہ خاصہ کے طرف نسبت کرین چنانچہ اوسکے دادا کے طرف ہم بنو تمیم مین بکثرت قبائل ہین لہذا اونسے معرفت حاصل نہین ہوتی جب تک
قبیلہ خاصہ کے طرف نسبت نہو ہدایہ مین فخذ بکسر خا کی تفسیر قبیلہ خاصہ کی ہے اور زیلعی نے جد اعلی کی ہے خلاصہ یہ ہے الحاصل اعتبار تو حصول
معرفت کا ہے اور ارتفاع اشتراک کا ایضاح مین ہے کہ عجم یعنی غیر عرب مین ذکر پیشہ بمنزلہ قبیلہ خاصہ کے ہے اسواسطے کہ عجم مین انساب ضائع ہین انتہی
زمخشری نے ذکر کیا کہ عرب کے چہہ طبقات ہین شعب بالفتح اور قبیلہ اور عمارہ اور بطن اور فخذ اور فصیلہ تو مضر اور ربیعہ اور حمیر اور مذحج شعب ہین اسواسطے
کہ قبائل ان سے منشعب ہوتے ہین اور کنانہ قبیلہ ہے اور قریش عمارہ ہے اور قصی بطن ہے اور ہاشم فخذ ہے اور عباس فصیلہ کذا فی الطحطاوی ویکفی
نسبتہا لزوجہا والمقصود الاعلام اور کفایت کرتی ہے عورت کی نسبت اوسکے زوج کے طرف اور مقصود اعلام ہے یعنی جسطرح سے کہ حاصل ہو
اشہد علی شہادتہ ثم نہاہ عنہا لم یصح ای نہیہ فلہ ان یشہد علی ذلک درر واقرہ المصنف ہنا لکنہ قدم ترجیح خلافہ عن
الخلاصہ اصل شاہد نے فرع کو شاہد کیا اپنی شہادت پر پہر اوسکو منع کیا گواہی دینے سے تو صحیح نہین یعنی منع کرنا صحیح نہین تو فرع کو جائز ہے کہ اوسپر گواہی
دے کذا فی الدرر اور ثابت رکہا ہے اسکو مصنف نے اپنی شرح مین یہان لیکن اسکی خلاف کی ترجیح پہلے ذکر کی ہے خلاصہ سے ہم چنانچہ شارح اسکو عنقریب ذکر
کرچکا کافران شہدا علی شہادۃ مسلمین لکافر علی کافر لم تقبل کذا شہادتہما علی القضاء لکافر علی کافر دو کافرون نے گواہی دی دو
مسلمانون کی شہادت پر ایک کافر کے حق مین دوسرے کافر پر تو مقبول نہین اسیطرح دو کافرون کی گواہی قاضی کے حکم پر ایک کافر کے حق مین دوسرے
کافر پر مقبول نہین وتقبل شہادۃ رجلین علی شہادۃ ابیہما وعلی قضاء ابیہ فی الصحیح درر خلافا للملتقط اور مقبول ہے گواہی ایکدم
کی اپنے باپ کی گواہی پر اور اپنے باپ کی قضا پر قول صحیح مین کذا فی الدرر بخلاف ملتقط یعنے اوسمین عدم قبول مذکور ہے من ظہر انہ شہد بزور
بان اقر علی نفسہ ولم یدع سہوا او غلطا کما حررہ ابن کمال جس شاہد کا حال ظاہر ہوا کہ اوسنے جہوٹی گواہی دی اسطرح ظاہر ہوا کہ اوسنے
اپنی ذات پر جہوٹ گواہی دینے کا اقرار کیا اور سہو کا دعوی نکیا اور نہ غلط کا چنانچہ ابن کمال نے اسکی تحریر کی ہے ہم یا شہادت زور کی ظہور کی یہہ
صورت ہے کہ شاہد نے قتل ہونے ایک مرد یا اوسکی موت کی گواہی دی پہر وہ شخص زندہ موجود ہوا یا رؤیت ہلال کی گواہی دی اور تیس دن گذر گئے اور
آسمان پر کچہہ ابر اور غبار کی علت نہین اور چاند نہ دکہلائی دیا اور مانند اسکے کذا فی الدرر فقہا کے نزدیک شہادت زور عبارت ہے شہادت باطلہ سے
عمدا کذا فی الطحطاوی ولا یمکن اثباتہ بالبینۃ لانہ من باب النفی اور ممکن نہین شہادت زور کا اثبات گواہون سے اسواسطے کہ وہ قبیل نفی سے ہے
ہم اسواسطے کہ گواہ یہہ کہینگے کہ شاہد نے ناحق گواہی دی اور اسکے طرف التفات نہوگا کذا فی الطحطاوی عن الشلبی عزر بالتشہیر وعلیہ الفتوی
سراجیۃ جسکی گواہی جہوٹ ظاہر ہووے وہ تعزیر دیا جائے تشہیر سے اور اسی پر فتوی ہے کذا فی السراجیہ ہم تشہیر کا یہہ طریقہ ہے کہ اگر شاہد شخص بازاری
ہے تو قاضی اوسکو بازار مین بہیجے اور اگر بازاری نہین تو اوسکی قوم کے طرف عصر کے بعد جس وقت لوگ خوب جمع ہوتے ہون بہیجے اور قاضی کا آدمی کہے کہ
ہمنے اسکو شاہد زور پایا تم اس سے بچو اور لوگون کو اس سے بچاؤ قاضی شریح صحابہ کے وقت مین یہی کیا کرتے تھے لہذا امام اعظم نے اسکو پسند کیا وزادا

شہرتہ وحبسہ بحجم اور صاحبینؒ اوسکا مارنا اور قید کرنا بھی زیادہ کیا ہے کذا فی المجمع ھ فتح القدیر میں اسی قول کو ترجیح دی ہے اور کہا ہے کہ یہی حق ہے
واللہ اعلم وفی البحر وظاہر کلامھم ان للقاضی ان یجمع بینھما اذا رأی سیاسۃ اھ بحر الرائق میں ہے اور ظاہر کلام فقہا سے ہے کہ قاضی کو
جائز ہے کہ جھوٹے گواہ کو مارپیٹ کا اور قید کرے بطور سیاست کے اگر اوسکو مصلحت دیکھے وقیل ان رجع مصرا ضرب اجماعا وان تائبا لم یعزر اجماعا
اور بعضوں نے کہا کہ اگر شاہد زور رجوع کرنے سے مصر ہو کر تو باجماع امام اور صاحبین کے مارا جاوے اور اگر توبہ کر کے رجوع کرے تو باتفاق اسپر تعزیر نہیں ہے
اصرار کی یہ صورت ہے کہ شاہد کہے کہ میں نے یہ جھوٹی گواہی دی اور میں ایسی گواہی سے نہ پھرونگا کذا فی الفتح وفوض مدۃ توبتہ الی رای القاضی
علی الصحیح لو فاسقا ولو عدلا او مستورا لا تقبل شہادتہ ابدا اور شاہد زور کے توبہ کرنے کی مدت قاضی کی رائے پر مفوض ہے یہ قول صحیح ہے اگر
شاہد فاسق ہو اور اگر عادل یا مستور الحال ہو تو اوسکی گواہی کبھی مقبول نہیں ہے یعنے اسواسطے کہ اوسکی توبہ معلوم نہیں ہو سکتی کذا فی الطحطاوی قلت
وعن الثانی تقبل وبہ یفتی حلبی وغیرہ میں کہتا ہوں اور ابو یوسف سے روایت ہے کہ شاہد زور عادل یا مستور الحال کی بعد توبہ کے گواہی مقبول
ہو اور اسی قول پر فتوی ہے کذا فی العینی وغیرہ اسواسطے کہ اوسکی توبہ ظاہر ہو سکتی ہے شہادت زور پر ندامت اور تاسف کرنے سے واللہ
اعلم کذا فی الطحطاوی

## باب الرجوع عن الشہادۃ

یہ باب ہے شہادت سے رجوع کرنے کا رجوع عن الشہادۃ یعنی گواہی دیکر پھرنا
اور یہ پھرنا اور اصطلاح فقہ میں عبارت ہے نفی کرنے اوس چیز سے جسکو ثابت کر چکا کذا فی الطحطاوی ہو ان یقول رجعت عما شہدت بہ و
نحوہ رجوع عن الشہادۃ یہ ہے کہ شاہد کہے کہ میں پھرا اور پلٹا اوس چیز سے جسکی میں گواہی دی اور مانند اس کلام کے ھ چنانچہ یوں کہنا کہ میں جھوٹی
گواہی دی یا میں جھوٹ بولا اپنی گواہی میں کذا فی الطحطاوی یا میں مبطل تھا شہادت میں یعنے ناحق پر تھا اسمیں کذا فی الدر فلو انکرھا لا یکون
رجوعا تو اگر شاہد نے شہادت کا انکار کیا تو یہ رجوع عن الشہادۃ نہیں والرجوع شرطہ مجلس القاضی ولو غیر الاول لانہ فسخ او توبۃ وھی
بحسب الجنایۃ کما قال علیہ الصلوۃ والسلام السر بالسر والعلانیۃ بالعلانیۃ اور رجوع کی شرط قاضی کی مجلس ہے اگرچہ اول قاضی کے سوا
دوسرے قاضی کے روبرو رجوع کرے مجلس قاضی اسواسطے شرط ہے کہ رجوع عبارت ہے فسخ شہادت یا توبہ سے اور توبہ گناہ کے موافق ہوتی ہے چنانچہ
رسول علیہ الصلوۃ والسلام نے فرمایا کہ مخفی گناہ کی مخفی توبہ ہے اور علانیہ گناہ کی علانیہ توبہ یعنے شہادت زور گناہ ہے مجلس قضا میں تو اوسکی توبہ بھی
مفید مجلس قضا ہوگی فلو ادعی المشہود علیہ رجوعھما عند غیرہ وبرھن او اراد یمینھما لا تقبل لفساد الدعوی تو اگر مدعی
مشہود علیہ نے شاہدین کے رجوع عن الشہادۃ کا غیر قاضی کے روبرو دعوی کیا اور اوسکو بگواہی ثابت کیا یا اوس صورت بعدم گواہ شاہدین سے قسم لینے کا ارادہ کیا تو
مقبول نہیں بسبب فاسد ہونے دعوی کے ھ یعنی بینہ اور یمین دعوی صحیح پر قائم ہوتی ہیں اور یہ دعوی کہ شاہدین نے غیر مجلس قاضی میں رجوع کیا باطل
ہے لہذا نہ بینہ مقبول ہے نہ تحلیف شاہد کذا فی الدر بخلاف ما لو ادعی وقوعہ عند قاض وتضمینہ ایاھما ملتقی بخلاف اوسکے اگر دعوی
کیا واقع ہونے رجوع کا کسی قاضی کے پاس اور ضمان لینے قاضی کا شاہدین سے کذا فی الملتقی ھ یعنے اگر یہ دعوی کیا کہ شاہدین نے فلانے قاضی کے پاس
رجوع عن الشہادۃ کیا اور قاضی نے شاہدین سے ضمان دلا لیا یعنی ضمان کا ان پر حکم کیا اور اس دعوی پر گواہ قائم کئے تو مقبول ہے بسبب صحیح ہونے دعوی کے
کذا فی الدر ولو برھن انھما اقرا برجوعھما عند غیر القاضی قبل وجعل انشاء للحال ابن ملک یا مدعا علیہ گواہ لایا اس بات کے کہ دونوں
شاہدوں نے رجوع شہادت کا غیر قاضی کے روبرو اقرار کیا تو مقبول ہے اور اقرار مذکور فی الحال کا انشا قرار دیا جائیگا کذا ذکرہ ابن ملک یعنی گویا فی الحال
رجوع واقع ہوا فان رجعا قبل الحکم بہا سقطت سو اگر شاہدین نے رجوع شہادت سے کیا اس سے پہلے کہ قاضی بموجب اوس شہادت کے حکم کرے
تو شہادت بیشک ساقط الاعتبار ہے قاضی اوسپر حکم نکرے ولا ضمان وعزرا ولو عن بعضھا لانہ فسق نفسہ جامع الفصولین اور قبل حکم شاہدین پر
ضمان نہیں اور اونکو تعزیر دیجائیگی اگرچہ شاہد بعض شہادت سے رجوع کرے اسواسطے کہ شاہد نے اپنی ذات کو منسوب بفسق کیا رجوع سے کذا فی جامع
الفصولین اور حالانکہ فاسق کی گواہی مقبول نہیں کذا فی البحر ھ قبل حکم ضمان نہیں بسبب عدم اتلاف کے اور تعزیر سے یہی تعزیر مراد ہے جو شاہد زور

مین مذکور ہوچکی یعنی تشہیر امام کے نزدیک اور ضرب اور حبس صاحبین کے نزدیک اور بعض شہادت سے رجوع چنانچہ زمین اور اوسکی عمارت کی اور گہوڑی
اور اوسکے بچے کی گواہی دی پہر عمارت اور بچے مین رجوع کیا و بعدہ لم تفسخ الحکم مطلقا لترجحہ بالقضاء اور بعد قضا حکم فسخ نہوگا کسی
طرح خواہ شاہد کا حال عدالت مین رجوع کے وقت برابر ہو اوس حال کے جو شہادت کے وقت تہا یا اوس سے بالا ادنی ہو کذا فی البحر بسبب راجح ہوجانے خبر اول
کے قضا سے ہم اگر شارح توضیح کرتا الترجح الجزالاول من الشاہد بالقضاء تو بہتر ہوتا اسواسطے کہ ترجحہ کی ظاہر اضمیر حکم کے طرف راجح ہے اور وہ خلاف
مقصود ہی حکم اسواسطے فسخ نہوگا کہ شاہدون کی خبر ثانی مناقض ہے خبر اول کے تو حکم منقوض نہین ہوسکتا بسبب تناقض کے اور اسواسطے کہ خبر ثانی
صدق پر دلالت کرنے مین خبر اول کے مانند ہو اور حالانکہ خبر اول مرجح اور غالب ہوچکی اتصال قضا سے بخلاف خبر ثانی کذا فی الحواشی بخلاف ظہور
الشاہد عبدًا او محدودًا فی قذفٍ فان القضاء یبطل ویرد ما اخذ وتلزم الدیۃ لو قصاصًا ولا یضمن الشہود لما مر ان الحاکم
اذا اخطأ فالغرم علی المقضی لہ شرح تکملہ بخلاف ظاہر ہونے شاہد کے غلام محدود فی القذف اسواسطے کہ قضا اوس صورت مین باطل ہوجاتی
ہی اور مقضی لہ پہیر دیگا جو اوس نے لیا اور ولی مقتول کے واسطے دیت لازم ہو اگر قصاص کا حکم ہوگیا ہو اور شہود مذکورین پر ضمان نہین اسواسطے کہ مذکور
ہوچکا کہ حاکم جب خطا کرے حکم مین تو تاوان مقضی لہ پر ہی کذا فی شرح التکملہ ہم صورت مذکورہ مین خطای حاکم سے ہی کہ اوسنے حال شہود کا تفحص نکیا
تا معلوم ہوتا کہ وہ غلام ہین محدود فی القذف وضمنا ما اتلفاہ للمشہود علیہ لتسبیبہما تعدیًا مع تعذر تضمین المباشر لانہ کالملجأ
الی القضاء اور شاہدین راجعین تاوان دین مشہود علیہ کے اوس مال کا جس مال کو اونہون نے تلف کروایا اسواسطے کہ شاہدین تلف مال کے سبب واقع
ہوئے تعدی کے راہ سے ساتھہ متعذر ہونے تضمین مباشر یعنی قاضی کے اسواسطے کہ قاضی بمنزلہ مضطر کے ہے حکم دینے مین ہم امام شافعی کے نزدیک
شہود پر ضمان نہین جب کہ وہ رجوع کرین اسواسطے کہ شہود سبب ہین تلف مال کے اور قاضی مباشر ہی اور سبب کا اعتبار نہین مباشر کے ہوتے اونکا جواب یہہ ہے
کہ شہود نے اپنی ذات پر سبب ضمان کا اقرار کیا یعنے شہادت باطل سے اور قاضی مباشر پر تضمن متعذر ہی اسواسطے کہ قاضی حکم دینے مین مضطر ہی کیونکہ
قاضی پر حکم دینا واجب ہی جب کہ شہود کی عدالت ظاہر ہوتا اینکہ اگر حکم ندے تو گنہگار اور مستحق عزل اور لائق تعزیر ہو قبض المدعی المال ام لا بہ
یفتی جرم بزازیۃ وخلاصۃ وخزانۃ المفتیین شاہدین ضمان دین مدعی نے مال کو قبض کیا یا نکیا ہو اسیکا فتوی ہے کذا فی البحر والبزازیہ والخلاصۃ
وخزانۃ المفتیین وقیدہ فی الوقایۃ والکنز والدرر والملتقی بما اذا قبض المال لعدم الاتلاف قبلہ اور مقید کیا ہی ضمان کو وقایہ اور کنز
اور درر اور ملتقی الابحر مین ساتہہ اس قید کے کہ جب مدعی مال کو قبض کرے اسواسطے کہ قبل قبض کے اتلاف نہین وقیل ان المال عینًا فکالاول وان دینًا
فکالثانی وارتضاہ القہستانی اور بعضون نے کہا کہ اگر مال عین ہی یعنی غیر دین ہے تو اول قول کے مانند ہی یعنی قبض اور عدم قبض دونون صورتون مین
ضمان ہی اور اگر مال دین ہے تو قول ثانی کے مانند ہی یعنی بشرط قبض ضمان ہے اور اس قول مفصل کو ثابت رکہا ہی قہستانی نے ہم وجہ تفصیل مذکور یہہ ہے
کہ ضمان مقید بمماثلت ہی سو عین مین تو مشہود علیہ کی ملک زائل ہوگئی قضا سے ولہذا مقضی علیہ کو اوسمین تصرف جائز نہین اور مقضی لہ کو جائز ہے اور
دین مین ملک اوسکی زائل نہین ہوتی جب تک مقضی لہ قبض نکرے تو اگر شاہد پر ضمان ہو قبض سے پہلے تو مماثلت متحقق نہو کذا فی الحلبی والعبرۃ فیہ
لمن بقی من الشہود لا لمن رجع اور ضمان مین اونکا اعتبار ہے جو شاہد کہ باقی رہا اوس شاہد کا جسنے شہادت سے رجوع کیا ہم یہہ قاعدہ کلیہ ہی ضمان کے
حساب کا فان رجع احدہما ضمن النصف تو اگر ایک شاہد پہر گیا شہادت سے تو نصف مال کا تاوان دے ہم اسواسطے کہ دو مردون کی شہادت مین
ہر شاہد کی شہادت سے نصف حجت قائم ہے تو جب ایک شاہد اپنی شہادت پر باقی رہا تو نصف مال مین حجت باقی رہی تو راجع پر اوسکا ضمان واجب ہے
جسمین حجت باقی نرہے وہ نصف ہی کذا فی الدرر وان رجع احد ثلثۃ لم یضمن اور اگر تین شاہدون مین سے ایک شاہد راجع ہوا تو وہ ضمان ندیگا
ہم اسواسطے کہ دو شاہد باقی ہین جنکی شہادت سے کل حق باقی ہے وان رجع آخر ضمنا النصف اور اگر تین شاہدون مین دوسرا بہی پہر گیا تو
دونون شاہدین راجعین نصف مال کا ضمان دین ہم اسواسطے کہ شہادت پر وہ شخص باقی ہے جس سے نصف مال باقی ہی یعنی ایک شاہد وان رجعت

امرأتين رجل وامرأتين ضمنت الرُّبع اور اگر ایک عورت پھر جاوے تو ایک مرد اور دو عورتوں سے تو وہ چوتہائی مال کا ضمان دیوے اسواسطے
کہ شہادت پر ادا ہونے شخص باقی ہیں جن سے تین چوتہائیان باقی ہیں وان رجعتا فالنصف اور اگر ایک مرد اور دو عورتوں سے دونوں عورتیں شہادت
سے پھر گئیں تو دونوں نصف مال ضمان دیں ہم اسواسطے کہ ایک شخص شہادت پر قائم ہے جس سے نصف مال باقی ہے ولو رجع ثمان نسوة من
رجل وعشر نسوة لم تضمنا اور اگر آٹھ عورتیں پھر گئیں ایک مرد اور دس عورتوں سے تو کوئی تاوان نہ دیگا اسواسطے کہ اوسقدر شاہد باقی ہیں
جنکی شہادت سے کل حق باقی ہے کیونکہ نصاب شہادت دو مرد یا ایک مرد اور دو عورتیں ہیں فان رجعت اُخری ضمنت التسع ربعہ لبقاء ثلثة
ارباع النصاب اور اگر ایک اور پھر گئی تو نو عورتیں چوتہائی مال کا ضمان دیں بسبب باقی رہنے نصاب کی تین چوتہائیوں کے ہم اسواسطے کہ نصف حق
مرد باقی رہا اور ربع حق ایک باقی عورت سے قائم ہے کذا فی الدرر تو نو عورتوں کے رجوع سے تلف ہوا گر ربع فان رجعوا فالغرم اسداسا یعنی اگر
ایک مرد اور دس عورتیں سب مل کر شہادت سے پھر گئے تو امام کے نزدیک تاوان چھ حصوں کے حساب ہوگی یعنی چھٹا حصہ مرد پر ہے اور باقی عورتوں
پر ہم امام کی دلیل یہ ہے کہ دو عورتیں بجای ایک مرد کے ہیں تو دس عورتیں قائم مقام پانچ مردوں کی ہوئیں تو ایسا ہوگیا کہ گویا چھ مرد گواہی دیکر
پھر گئے تو اوس سے ضمان بالاسداس ہوگا کذا افادہ الدرر یعنے ہر ہر مرد پر چھٹا حصہ تاوان ہوگا وقالا علیہ النصف وعلیهن النصف یعنی صاحبین نے
کہاکہ دس عورتوں پر نصف مال کا ضمان ہے چنانچہ اگر فقط دسوں عورتیں پھر جائیں تو ان پر نصف تاوان ہے ہم صاحبین کی یہ دلیل ہے کہ عورتیں
اگرچہ بکثرت ہوں مگر شہادت میں قائم مقام ایک مرد کی ہیں اولہذا انکی گواہی بدون ملنے ایک مرد کے مقبول نہیں اور ایک مرد کی شہادت سے
نصف مال ثابت ہوا تو نصف باقی انکی شہادت سے کذا فی الدرر ولا یضمن راجع فی النکاح شہد بمہر المثل او اقل او اکثر لان الاتلاف بعوض
کلا اتلاف اور ضمان نہیں دیتا شاہد راجع نکاح جسنے مہر مثل یا کمتر مہر مثل کی گواہی دی یعنے مہر مسمی کی گواہی دی جو بقدر مہر مثل ہے یا کمتر اسواسطے
کہ اتلاف بمقابلہ عوض بمنزلہ عدم اتلاف کے ہی ہم شارح نے جو اقل مہر مثل کی قید زیادہ کی اسکی حاجت نہتی اسواسطے کہ ماتن خود اسکی تصریح کریگا صورت
اسکی یہ ہے کہ مرد نے عورت پر دعویٰ کیا نکاح کا اور دو گواہ قائم کئے اور عورت منکر نکاح ہے سو قاضی نے عورت پر نکاح کا حکم کیا پھر دونوں گواہ شہادت
سے پھر گئے تو گواہ عورت کو ضمان کچھ نہ دینگے خواہ مہر مسمی مہر مثل کے برابر ہو یا کمتر ہو الخ کذا فی العالمگیریة عن الذخیرة وان زاد علیه ضمنا ما زاد لو هی
المدعیة وهو المنکر عزمی زادہ اور اگر مہر مسمی زیادہ ہو مہر مثل پر تو دونوں شاہد بقدر زیادت تاوان دیوینگے جبکہ اگر عورت مدعی نکاح ہو اور مرد منکر ہو
ذکرہ عزمی زادہ ہم صورت اسکی یہ ہے کہ عورت نے اپنے نکاح کا مرد پر دعویٰ کیا اور قاضی نے نکاح کا حکم دیا پھر شاہدوں نے شہادت سے رجوع کیا تو اگر
اوس عورت کا مہر مثل مہر مسمی کی برابر ہو یا زیادہ تو شاہدوں پر کچھ ضمان نہیں اور اگر اوسکا مہر مثل کمتر ہو مسمی سے یعنی مہر مسمی اکثر ہو مہر مثل سے تو
جسقدر زیادت کا ضمان دیں کذا فی العالمگیریة عن الکافی اسواسطے کہ شاہدوں نے بدون عوض قدر زیادت کو تلف کیا بلا عوض کذا فی الدرر خلاصہ یہ ہی کہ
راجع فی النکاح پر مطلقاً ضمان نہیں خواہ مرد مدعی ہو یا عورت مگر جب کہ عورت مدعی ہو اور مہر مسمی مہر مثل سے زیادہ ہو تب بقدر زیادت ضمان ہوگا ولو
شہدا باصل النکاح باقل من مہر مثلها فلا ضمان علی المعتمد لعدم المماثلة بین البضع والمال اور اگر شاہدوں نے اصل نکاح کی گواہی دی
عورت کے کمتر مہر مثل سے تو شاہدوں پر ضمان نہیں بقول معتمد بسبب نہ ہونے مماثلت کے درمیان شرمگاہ عورت کے اور مال کے ہم یہ ترکیب
موہم ہو کہ شاید اوسنے بیشتر شہادت اصل نکاح پر تہی حالانکہ وہان بھی اصل نکاح پر شہادت ہے تو اگر ماتن یون لکہتا ولو باقل فلا ضمان تو مختصر اور واضح تر
ہوتا اور یہ جو شارح نے کہا کہ مماثلت متعذر ہے یعنی منافع شرمگاہ کے عند الاتلاف غیر متقوم ہیں تو متقوم سے ضمان نہیں ہو سکتا اسواسطے کہ تضمین مماثلت
مستدعی ہے اور حالانکہ شرمگاہ اور مال میں مماثلت نہیں اور زوج کے تملک سے جو ضمان یا در متقوم ہوتا ہے تو وہ اوسکے اظہار تعظیم کیواسطے کیونکہ اوس سے نسل
حاصل ہوتی ہے کذا فی الطحطاوی بخلاف ما لو شہدا علیها بقبض المہر او بعضه ثم رجعا ضمنا له لاتلافهما المال بخلاف اوس صورت
کے کہ اگر شاہدون نے عورت پر قبض مہر یا بعض مہر کی گواہی دی پہر دونوں شہادت سے پھر گئے تو عورت کو دونوں شاہد ضمان دینگے بسبب تلف کر دینے مہر کے

وضمنا في البيع والشراء ما نقص عن قيمة المبيع لو الشهادة على البائع او زاد لو الشهادة على المشتري للاتلاف بلا عوض اور دونون شاہد ضمان دین بیع اور شرا مین اسقدر کا جو کم ہوگیا ہو قیمت سے اگر گواہی بائع پر ہو یا ضمان دین اسقدر کا جو زیادہ ہوگیا ہو قیمت سے اگر شہادت مشتری پر ہو بسبب اتلاف بلا عوض کے ہم اتلاف بلا عوض نقصان اور زیادت دونون کی تعلیل ہے پہلی صورت یہہ ہے کہ مشتری نے کہا کہ مین نے اس غلام کو اس مرد سے یعوض ہزار درہم کے لیا اور وہ دو ہزار کا ہے سو شاہدون نے گواہی دی پھر گواہی سے پھر گئے تو شاہد بائع کو ہزار درم ضمان دین کیونکہ انہون نے اسکے ہزار درم تلف کیئے اور دوسری صورت یہہ ہے کہ بائع نے دعوی کیا کہ مشتری نے یہہ غلام دو ہزار کو لیا اور اوس پر ثمن ہے اور مشتری اوسکا منکر ہے سو شاہدون نے گواہی دی کہ مشتری نے غلام دو ہزار کو لیا اور حالانکہ وہ ایک ہزار کا ہے پھر شہادت سے پھر گئے تو شاہد مشتری کو ایکہزار کا ضمان دین اسواسطے کہ انہون نے مشتری کے ایکہزار تلف کیئے کذا فی الدرر ولو شهدا بالبيع وبنقد الثمن فلو في شهادة واحدة ضمنا القيمة ولو في شهادتين ضمنا الثمن علي اور اگر دو شاہدون نے بیع اور نقد ثمن کی گواہی دی تو اگر بیع اور نقد ثمن کی ساتھ ہی ایکہی بار گواہی دی تو شاہد قیمت کا ضمان دین اور اگر دو شہادت مین گواہی دی یعنی ایکبار بیع کی گواہی دی اور دوسری بار ثمن کی تو ثمن کا ضمان دین کذا في العيني ہم اسواسطے کہ پہلی صورت مین مقتضی ہے بیع ہی ثمن اور دوسری صورت مین ثمن بالاستقلال مقتضی ہے کذا في الطحطاوي ملخصا ولو شهدا على البائع بالبيع بالفين الى سنة وقيمته الف فان شاء ضمن الشهود قيمته حالا وان شاء اخذ المشتري الى سنة وايهما اختار برئ الآخر وتمامه في خزانة المفتين اور اگر شاہدون نے بائع پر دو ہزار کی بیع کی گواہی دی بمدت یکسال اور حالانکہ قیمت مبیع کی ایک ہزار ہے تو بائع چاہے شہود سے فی الحال کی قیمت کا تاوان لیعنے ہزار کا اور چاہے مشتری سے دو ہزار کا مواخذہ کرے تا یکسال اور دونون مین سے جسکو بائع اختیار کریگا دوسرا شخص بری الذمہ ہوگا بائع کے مواخذہ سے اور پورا بیان اسکا خزانۃ المفتین مین ہے ہم صورت اسکی یہہ ہے کہ مشتری نے دعوی کیا کہ مینے اسکا غلام دو ہزار کو لیا بمدت یکسال اور قیمت اسکی ایک ہزار ہے سو شاہدون نے بہی گواہی دی پہر شہادت سے پہر گئے تو بائع کو اختیار ہے دونون سے ایک کے مواخذہ کا اگر شہود سے فی الحال ہزار درم لے تو شہود مشتری سے مدت آنیکے وقت دو ہزار درم پہر لین اونکو ایک ہزار حلال ہین اور دوسرے ہزار کو وہ خیرات کردین سو اگر مشتری غلام مین کوئی عیب پاوے اور اسکو پہیرے سو اگر اوس نے بغیر حکم قاضی کے پہیر دیا تو یہہ بمنزلہ بیع جدید کے ہے تو بائع سے وہ دو ہزار درم لے اور اوسکا کچہہ مواخذہ نہین شاہدین پر اور اگر قاضی کے حکم سے بائع کو غلام پہیر دیا جو دو ہزار اوسنے شاہدین کو دیئے ہین اونکو پہیر لے اور جو شاہدون نے ایکہزار درم بائع کو دیئے تھے وہ بائع سے پہیر لین کذا في العالمگیریۃ عن المضمرات و شرح الطحاوی چونکہ بیان عالمگیری کا واضح تر تہا خزانۃ المفتین سے لہذا ترجمہ اوسیکا مناسب دیکہا وفي الطلاق قبل وطي وخلوة ضمنا نصف المال المسمى او المتعة ان لم يسم اور طلاق قبل وطے اور قبل خلوت کی شہادت اور رجوع مین شاہدین نصف مال مسمی کا تاوان دین یا متعہ کا ضمان دین اگر مہر مسمی نہو ولو شهدا انه طلقها ثلثا وآخران انه طلقها واحدة قبل الدخول ثم رجعوا فضمان نصف المهر على شهود الثلث لا غير لاثبات الحرمة الغليظة اور اگر شاہدین نے گواہی دی کہ زوج نے اپنی زوجہ کو تین بار طلاق قبل دخول کے دی اور دو اور شاہدون نے گواہی دی کہ اپنے اوسکو ایکبار طلاق دی قبل دخول کے پہر چارون شاہد شہادت سے پلٹ گئے تو نصف مہر کا ضمان تین طلاق کے گواہون پر ہے نہ اونکے غیر پر بسبب حرمت غلیظہ کے ہم اسواسطے کہ طلقہ واحدہ کی شہادت پر قاضی حکم نہ دیگا کیونکہ وہ مفید نہین اسواسطے کہ طلقہ واحدہ کا حکم حرمت خفیفہ ہے اور طلقات ثلثہ کا حکم حرمت غلیظہ ہے کذا في الفتح حلبی نے کہا قبل دخول دونون گواہیون کی قید ہے ولو بعد وطي او خلوة فلا ضمان اور اگر گواہی دی طلاق بعد وطی یا بعد خلوت کی پہر شہادت سے پہر گئے تو شہود پر ضمان نہین ہم یہہ مسئلہ قدوری اور ہدایہ مین ہے اور تحفہ مین ہے کہ ضمان نہین مگر اوس تفاوت کا جو مہر مثل پر زیادہ ہو کذا في الفتح ولو شهدا بالطلاق قبل الدخول وآخران بالدخول ثم رجعوا ضمن شهود الدخول ثلثة ارباع المهر وشهود الطلاق ربعه اختيار اور اگر دو گواہون نے طلاق قبل دخول کی گواہی دی اور دو اور شاہدون نے دخول کی گواہی دی پہر چارون شاہد گواہی سے پہر گئے تو دخول کے گواہ مہر کے تین ربع یعنی پون مہر کا ضمان دین اور طلاق کے شہود چوتہائی مہر کا ضمان دین کذا في الاختيار ولو شهدا بعتق

نہوگا اسواسطے کہ قصاص میں مال نہیں جو اون پر ضمان لازم ہوتا کذا فی الاختیار وضمن شہود الفرع برجوعہم لاضافۃ التلف الیہم اور ضمان لازم
ہوگا شہود فروع پر بسبب اونکے رجوع کے بسبب مضاف ہونے تلف کے اونکے طرف ہم اسواسطے کہ مجلس قاضی میں شہادت فروع سے صادر ہوئی خاصکر
اور قاضی کا حکم اونہیں کی شہادت پر مبنی ہوا کذا فی الحطاوی لا شہود الاصل بقولہم بعد القضاء لم نشہد الفروع علی شہادتنا او
اشہدناہم وغلطنا۔ ضمان دینے شہود اصل اس قول سے بعد قضا کے کہ ہمنے شہود فروع کو اپنی شہادت پر شاہد نہیں کیا یا اس قول سے کہ ہمنے
اونکو شاہد کیا اور ہمنے غلط کہا ہم بعد قضا کی قید اسواسطے لگائی کہ اگر قبل قضا انکار شہادۃ اصول کریں گے تو حکم نہوگا اسواسطے کہ اونہوں نے تحمیل شہادت
کا انکار کیا اور حالانکہ وہ ضرور ہے کذا فی الدرر ولذا لو قالوا رجعنا عنہا لعدم اتلافہم ولا الفروع لعدم رجوعہم اور اسیطرح اگر اصول
کہیں کہ ہمنے شہادت سے رجوع کیا تو اون پر ضمان نہوگا بسبب عدم اتلاف کے اصول کے جانب سے اور نہ فروع پر ضمان ہوگا بسبب عدم رجوع فروع کے ولا
اعتبار بقول الفروع بعد الحکم کذب الاصول او غلطوا فلاضمان اور اعتبار نہیں فروع کے اس قول کا بعد حکم کے کہ اصول جھوٹے ہیں یا انہوں نے
غلط کہا تو فروع پر ضمان نہیں اسواسطے کہ جو حکم قاضی کا ہوگیا وہ نہیں لوٹتا اونکے قول سے اور فروع اپنی گواہی سے بھی نہیں پھرے بلکہ انہوں نے غیر کے
رجوع کی گواہی دی کذا فی الحطاوی ولو رجع الکل ضمن الفروع فقط اور اگر اصول اور فروع سب گواہی سے پھر گئے تو فقط فروع ضمان دینگے ہم اسیطرح
قول ہے شیخین کا اسواسطے کہ سبب اتلاف وہ شہادت ہے جو مجلس قضا میں قائم ہوئی سو وہ فروع سے پائی گئی اور محمد کے نزدیک مشہود علیہ مختار ہے
چاہے اصول سے ضمان لے چاہے فروع سے اسواسطے کہ قضا فروع کی شہادت سے واقع ہوئی اس راہ سے کہ قاضی نے اونہیں کی شہادت معاینہ
کی اور اصول کی بھی شہادت سے واقع ہوئی اسواسطے کہ فروع نائب ہیں اصول کے نقل شہادت میں اونکے امر سے کذا فی الدرر وضمن المزکون
ولو الدیۃ بالرجوع عن التزکیۃ مع علمہم بکونہم عبیدا خلافا لہما اور ضمان دینگے مزکی یعنی شہود کی عدالت ظاہر کرنیوالے اگرچہ
دیت کا ہو بسبب پھر جانیکے تعدیل سے باوجود اونکی دانست کے کہ شہود غلام ہیں بخلاف صاحبین کے ہم امام کی یہہ دلیل ہے کہ حکم مضاف ہے شہادت
کے طرف اور شہادت حجت نہیں ہوتی مگر عدالت سے اور عدالت ثابت ہوتی ہے تزکیہ سے تو تزکیہ حکم کی علت کا علت ہوا اور صاحبین کی یہہ دلیل ہے کہ مزکیوں نے
تو خوبی شہود کی بیان کی پھر اس سے پھر گئے تو لئے اس سے ضمان لازم نہیں آتا کذا فی الدرر ضمان دیت کی یہہ صورت ہے کہ مزکیوں نے شہود زنا کا تزکیہ کیا سو زانی
سنگسار ہوا پھر ثابت ہوا کہ شہود غلام یا مجوس ہیں اور مزکیوں نے تزکیہ سے رجوع کیا تو ضمان مزکیوں پر ہوگا اور اگر تزکیہ سے رجوع نکریں اور یہہ زعم کریں کہ وہ آزاد
ہیں تو اون پر ضمان نہیں اور نہ شہود پر کذا فی الحطاوی اما مع الخطا فلا اجماعا مگر اور خطا کے ساتھ تو مزکیوں پر ضمان نہیں باتفاق امام اور صاحبین کے
ہم خطا کی یہہ صورت ہے کہ مزکی کہے کہ ہمنے خطا کی تزکیہ شہود میں کذا فی الحطاوی وضمن شہود التعلیق قیمۃ المعتق ونصف المہر قبل الدخول اور ضمان
دینگے شہود تعلیق کے قیمت غلام اور نصف مہر کی قبل دخول زوج کے ہم صورت اوسکی یہہ ہے کہ شاہدین نے گواہی دی کہ مولٰے نے اپنے غلام سے کہا کہ اگر تو گھر میں
داخل ہوگا تو تو آزاد ہے یا زوج نے اپنی زوجہ سے کہا کہ اگر تو گھر میں داخل ہوگی تو تو مطلقہ ہے اور حالانکہ عورت سے قربت نہیں ہوئی تھی پھر دو اور شاہدوں نے
وجود شرط یعنی دخول دار کی گواہی دی پھر فریقین نے بعد حکم قاضی شہادت سے رجوع کیا تو ضمان شہود یمین پر ہوگا نہ شہود شرط پر کیونکہ شہود یمین
علت حکم ہیں اسواسطے کہ تلف حاصل نہیں ہوا مگر اعتاق اور تطلیق سے اور یمین شاہدوں نے یہہ کلام ثابت کیا اور تعلیق بشرط مانع تھی تو شرط پائی جانیکے
نزدیک تلف مضاف ہوا اپنی علت کے طرف بسبب زائل ہونے مانع کے کذا فی الدرر اور بعد دخول اگر رجوع ہوگا تو شہود تعلیق پر ضمان لازم نہوگا بسبب استیفا
منافع نکاح کذا فی الحطاوی لا شہود الاحصان لانہ شرط بخلاف التزکیۃ لانہا علۃ العلۃ ضمان لازم نہوگا شہود احصان کو اسواسطے کہ احصان
شرط ہے بخلاف تزکیہ کے کہ وہ علت ہے ہم صورت اوسکی یہہ ہے کہ چار گواہوں نے زنا کی گواہی دی اور دو گواہوں نے کہا کہ زانی محصن ہے پھر سب گواہ
شہادت سے پھر گئے تو ضمان شہود زنا پر ہوگا کیونکہ زنا علت ہے اور شہود احصان پر ضمان نہوگا کیونکہ احصان علامت ہے شرط حقیقی نہیں پھر یہہ بہتر تھا کہ شارح
کہتا کہ تزکیہ علۃ العلۃ ہے کیونکہ علت تو شہادت ہے کذا فی الحطاوی والشرط اور نہ ضمان لازم ہوگا شہود شرط پر یعنی وجود شرط کے شہود پر چنانچہ ہم کا

مین ہو کہ اگر موکل کا کوئی پیشہ مشہور نہو تو وکالت باطل ہے ہم یہہ قول کہ مینے تجھکو وکیل کیا اپنے جمیع امور مین اور قائم کیا تجھکو بجای اپنی ذات کے توکیل
عام نہین ہے تو اگر موکل کا کوئی پیشہ معین ہو چنانچہ تجارت مثلاً تو وہ تجارت کا وکیل ہوگا اور اگر اوسکا کوئی پیشہ مقرری نہین اور معاملات اوسکے مختلف ہین
تو وکالت باطل کذا فی فتح القدیر وہو اقامۃ الغیر مقام نفسہ ترفہا او عجزا فی تصرف جائز معلوم اور اصطلاح شرع مین توکیل قائم کرنا ہی غیر شخص کو
اپنی ذات کے مقام پر آسایش یا عاجزی کی جہت سے اوس تصرف مین جو جائز اور معلوم ہے ہم جائز کی قید سے یہہ خارج ہو گیا کہ صغیر غیر شخص کو اپنی زوجہ
کی طلاق یا اپنے غلام کے عتق یا اپنے مال کے ہبہ کرنے مین وکیل کرے اور معلوم کی قید سے تصرف مجہول کی توکیل خارج ہو گئی اگر کوئی کہے کہ توکیل عام جائز اور
اوسمین تصرف معلوم نہین اوس کا جواب یہہ ہی کہ توکیل عام نے الجملہ معلوم ہے تو اگر اصلا معلوم نہو چنانچہ وہ شخص جسکے معاملات بکثرت ہین تو توکیل باطل ہے
کذا فی الطحطاوی فلو جہل ثبت الادنی وہو الحفظ تو اگر تصرف مجہول ہو تو ادنے ثابت ہوگا اور وہ نگہبانی ہے ہم تصرف مجہول چنانچہ موکل نے وکیل سے
کہا کہ مین نے تجھکو وکیل کیا اپنے مال کا کذا فی المنح فتح القدیر مین ہے کہ اگر تصرف معلوم نہو تو ادنے تصرفات وکیل ثابت ہوگا وہ فقط حفظ ہے امام محبوبی نے کہا
کہ جب غیر سے کہا کہ تو میرا وکیل ہے ہر شئے مین تو فقط حفظ کا وکیل ہوگا انتہے درر مین ہے کہ قول مذکور مین فقط حفظ اسواسطے مراد ہوا کہ لغت مین وکالت بمعنے
حفظ کے ہی ممن یملکہ ای التصرف نظرا الی اصل التصرف وان امتنع فی بعض الاشیاء بعارض النہی ابن کمال توکیل غیر کو قائم کرنا ہے
اپنے مقام پر اوس شخص کیجانب سے جو تصرف کا مالک ہی بنظر اصل تصرف کے اگرچہ تصرف موکل کو ممتنع ہو بعض اشیاء مین بسبب عارضہ نہی شارع کے کذا ذکرہ ابن
کمال ہم اصل تصرف کی ملک سے مراد یہہ ہی کہ متصرف کا کوئی شخص مانع اور معارض نہو تصرف مین قطع نظر حکم شرعی کے تو اسمین داخل ہو گیا وکیل کرنا مسلم
ذمی کو خمر اور خنزیر کی بیع مین اور محرم کو غیر محرم کا شکار کی بیع مین اور یہہ قول مبنی ہے اس پر کہ اصل اشیاء مین اباحت ہی ملک تصرف موکل اسواسطے شرط ہوئی کہ وکیل
ولایت تصرف کی موکل سے حاصل کرتا ہے کذا فی الطحطاوی ملخصا فلا یصح توکیل مجنون وصبی لا یعقل مطلقا وصبی یعقل بتصرف ضار نحو طلاق و
عتاق وہبۃ وصدقۃ تو صحیح نہین وکیل کرنا مجنون اور صغیر غیر عاقل کا مطلقا خواہ تصرف ضار ہو یا نافع یا نفع اور ضرر دونون کا محتمل ہو اور صحیح نہین وکیل
کرنا صغیر عاقل کا تصرف ضار مین چنانچہ طلاق اور عتاق اور ہبہ اور صدقہ مین ہم توکیل مجنون اور صغیر اسواسطے صحیح نہین کہ وہ تصرف کی مالک نہین اور معلوم
ہو چکا کہ توکیل مین موکل کا متصرف ہونا شرط ہی وصح بما ینفعہ بلا اذن ولیہ کقبول ہبۃ اور صحیح ہی صغیر عاقل کا وکیل کرنا بدون اذن اوسکے ولی کے
اوس تصرف مین جو صغیر کو نافع ہے چنانچہ ہبہ قبول کرنا وصح بما تردد بین ضرر ونفع کبیع واجارۃ ان ماذونا والا توقف علی اجازۃ ولیہ
لو باشرہ بنفسہ اور صحیح ہی صغیر عاقل کا وکیل کرنا اوس تصرف مین جو ضرر اور نفع کا محتمل ہی چنانچہ بیع اور اجارہ بشرطیکہ صغیر مذکور ماذون ہو تصرف
مسطور مین اور اگر اوسکو اوسکے ولی نے اذن ندیا ہو تصرف کا تو وکالت موقوف رہیگی اوسکے ولی کی اجازت پر چنانچہ اگر صغیر عاقل بذات خود بیع یا اجارہ
کا مباشر ہو بلا اذن تو وہ تصرف بہی ولی کی اجازت پر موقوف رہیگا ولا یصح توکیل عبد محجور اور صحیح نہین وکیل کرنا غلام ممنوع التصرف کا وصح لو ماذونا
او مکاتبا اور صحیح ہے وکیل کرنا غلام ماذون یا مکاتب کا ووقف توکیل مرتد فان اسلم نفذ وان مات او لحق او قتل لا خلافا لہما اور
موقوف رہیگا وکیل کرنا مرتد کا سو اگر وہ مسلمان ہو گیا تو توکیل نافذ ہی اور اگر حالت ارتداد مین مرگیا معاذ اللہ یا دار الحرب مین جا ملا یا مقتول ہوا تو توکیل
نافذ نہین بخلاف صاحبین کے وصح توکیل مسلم ذمیا ببیع خمر او خنزیر وشرائہما کما مر فی البیع الفاسد ومحرم حلالا ببیع صید وان امتنع عنہ
الموکل لعارض النہی کما قدمنا تنبیہ اور صحیح ہی وکیل کرنا مسلم کا ذمی کو شراب اور سور کے بیچنے اور اونکے خرید کرنے مین چنانچہ مذکور ہو چکا بیع
فاسد مین اور صحیح ہے وکیل کرنا محرم کا غیر محرم کو شکار کی بیع مین اگرچہ فعل مذکور سے موکل ممتنع ہی بسبب عارضہ نہی شارع کے چنانچہ ہمنے مقدم ذکر کر دیا توکیل کی تعریف
مین سو آگاہ ہو جا ثم ذکر شرط الوکیل فقال اذا کان الوکیل یعقل العقد پہر مصنف نے موکل کی شرط کے بعد وکیل کی شرط کو ذکر کیا سو بولے
کہا کہ جب وکیل عقد کو سمجھا بوجھا ہو ہم یعنی وکیل مین اتنی عقل شرط ہی کہ جانتا ہو کہ خرید کرنا جالب مبیع اور سالب ثمن ہے اور بیچنا جالب ثمن اور سالب مبیع ہے
اور غبن فاحش کو غبن یسیر سے تفرقہ کرتا ہو اور ظاہرا صغیر عاقل مین بہی عقل کی یہی تفسیر ہے کذا فی الطحطاوی ولو صبیا او عبدا محجورا اگرچہ وکیل صغیر

باطل ہے اور یہاں مطلب یہ ہی کہ قاضی کے پاس قسم کھائی مدعی کے استحلاف سے نہ قاضی کے اجازت سے کذا فی الجلبی وَلَذَا لَو اصْطَلَحَا
اَنَّ المُدَّعِی لَو حَلَفَ فَالخَصمُ ضَامِنٌ لِلمَالِ وَحَلَفَ اَی المُدَّعِی لَم یَضمَنِ الخَصمُ لِاَنَّ فِیہِ تَغیِیرَ الشَّرعِ اور اسیواسطے اگر دو شخص
اسپر اتفاق کیا کہ اگر مدعی قسم کھائے تو مدعا علیہ ضامن ہو مال کا اور مدعی نے قسم کھائی تو مدعا علیہ ضامن نہوگا اسواسطے کہ اسمین تغیر ہی شرع کا اور وجہ تغییر شرع یہ ہی کہ قسم مدعا علیہ پر ہی
نہ مدعی پر طحطاوی نے کہا کہ اگر مدعا علیہ پر شرط مال او اگر کو تو ہوے کیونکہ یہ شرط باطل ہے وَالیَمِینُ لَا تُرَدُّ عَلَی المُدَّعِی لِحَدِیثِ
البَیِّنَةُ عَلَی المُدَّعِی اور قسم پھیری نہین جاتی مدعی پر اس حدیث کی دلیل سے جسے یعنی گواہ مدعی پر ہو عام طور پر حدیث بخاری اور مسلم اور ترمذی
اور ابو داؤد اور نسائی میں بروایت ابن عباس یوں ہے البَیِّنَةُ عَلَی المُدَّعِی وَالیَمِینُ عَلَی مَن اَنکَرَ کذا فی التیسیر یعنی گواہی مدعی پر ہے اور
قسم اوس پر ہے جو انکار کرتا ہی قسمتا دیکھا وجہ استدلال یہ ہی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تمامی قسمیں بیت فرمائی اور قسمت منافی شرکت ہی
اور دوسری وجہ یہ ہی کہ یمین کا الف لام استغراق کا ہو اسواسطے کہ لام تعریف استغراق پر محمول ہوتا ہی اور تعریف حقیقت پر مقدم ہوتی ہو جیسے
دان مہود نہو تو مطلب یہ ہوا کہ جمیع ایمان منکرین پر ہیں تو اگر مدعی پر بھی یمین ہو تو اس نص کی مخالفت لازم آوے وَحَدِیثُ الشَّاهِدِ وَ
الیَمِینِ ضَعِیفٌ بَل رَدَّهُ ابنُ مَعِینٍ بَل اَنکَرَہُ الرَّاوِی عینی اور حدیث شاہد اور یمین کی ضعیف ہو بلکہ اوسکو یحیی بن معین نے رد کیا ہی بلکہ اوس
حدیث کے راوی نے اوس کا انکار کیا ہے کذا فی العینی مسلم اور ابو داؤد نے ابن عباس سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
یمین وشاہد کذا فی التیسیر رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے قسم اور ایک شاہد پر حکم کیا یعنی مدعی کی قسم اور ایک شاہد پر کفایت کی طحطاوی
نے عینی سے نقل کیا کہ راوی اس حدیث کا ربیعہ ہی سہیل بن صالح سے اور سہیل اوس روایت کا منکر ہے تو حدیث مذکور حجت باقی نرہی بعد منکر
ہونے اوسکے راوی کے تو اب احادیث صحاح مشاہیر کی معارض کیونکر ہوسکیگی اسیسے بَرهَنَ المُدَّعِی عَلَی دَعوَاہُ وَطَلَبَ مِنَ القَاضِی اَن یُحَلِّفَ
المُدَّعَی اَنَّهُ مُحِقٌّ فِی الدَّعوَی اَو عَلَی اَنَّ الشُّهُودَ صَادِقُونَ اَو مُحِقُّونَ فِی الشَّهَادَةِ لَا یُجِیبُهُ القَاضِی اِلَی طَلَبِهِ لِاَنَّ الخَصمَ لَا یُحَلَّفُ
مَرَّتَینِ فَکَیفَ الشَّاهِدُ لِاَنَّ لَفظَ اَشهَدُ عِندَنَا یَمِینٌ وَالتَّکرَارُ بِالیَمِینِ لِاَنَّا اُمِرنَا بِاِکرَامِ الشُّهُودِ وَلِذَا لَو عَلِمَ الشَّاهِدُ اَنَّ القَاضِیَ
یُحَلِّفُهُ وَیَعمَلُ بِالمَنسُوخِ لَهُ اَن لَا یَمتَنِعَ عَن اَدَاءِ الشَّهَادَةِ لِاَنَّهُ لَا یَلزَمُهُ برازیہ گواہ لایا مدعی اپنے دعوی پر اور مدعا علیہ نے قاضی سے
یہ خواہش کی کہ مدعی سے قسم لیسے کہ وہ اپنے دعوی میں حق پر ہے یا یہ خواہش کی کہ گواہ قسم کھا دین کہ وہ سچے ہین یا اس گواہی میں وہ
حق پر ہیں تو قاضی اوسکی خواہش کو نمانے اسواسطے کہ مدعا علیہ مخاصم سے دوبارہ قسم نہین لیجاتی تو شاہد سے دوبارہ کیونکر قسم لیجا ئیگی اسواسطے
کہ اشہد کا لفظ ہمارے نزدیک قسم ہے اور دوبارہ قسم نہین لیجاتی اسواسطے کہ ہم تعظیم اور تکریم شہود کے مامور ہین اور اسیواسطے اگر شاہد جانے
کہ قاضی اسکو قسم دیگا اور منسوخ پر عمل کریگا تو اوسکو ادای شہادت سی باز رہنا جائز ہے اسواسطے کہ اب اوسکو ادای شہادت لازم نہین کذا
فی البزازیہ ہم اب ہندوستان میں نصاری کی کچہریوں مین شاہدون پر حلف معمول ہے تو اگر شاہد بلحاظ حلف ادای شہادت مین سستی کرین
تو بموجب اس روایت کے گنہگار نہونگے واللہ اعلم وَبَیِّنَةُ الخَارِجِ فِی المِلکِ المُطلَقِ وَهُوَ الَّذِی لَم یُذکَر لَهُ سَبَبٌ اَحَقُّ مِن بَیِّنَةِ
ذِی الیَدِ لِاَنَّهُ المُدَّعِی وَالبَیِّنَةُ لَهُ بِالحَدِیثِ اور گواہ شخص خارج غیر قابض کی ملک مطلق میں اولے بقبول ہین قابض کے گواہون سے اسواسطے
کہ خارج مدعی ہی اور گواہ اوسکے واسطے ہین موافق حدیث کے ملک مطلق وہ جسکا سبب مذکور نہو جیسے خرید یا میراث ہم صورت اوسکی یہ ہی کہ شخص
غیر قابض نے ایک گھر یا مال منقول کی ملک مطلق کا دعوی کیا اور قابض نے اسی طرح ملک مطلق کا دعوی کیا اور دونون گواہ لائے بلا قید تاریخ یا دونو
نے ایک ہی تاریخ بیان کی تو گواہ قابض کے مقبول ہونگے خارج کے واسطے حکم ہوگا اور اگر قابض کی تاریخ مقدم ہوگی تو قابض کے واسطے
حکم ہوگا اور ظہیریہ میں ہو کہ اگر خارج نے ملک مورخ کا دعوی کیا اور قابض نے ملک مقید مورخ کا دعوی کیا اور تاریخ قابض مقدم ہو تو مدعی
خارج کے واسطے حکم ہوگا کذا فی الطحطاوی بِخِلَافِ المُقَیَّدِ بِسَبَبٍ نِتَاجٍ وَنِکَاحٍ فَالبَیِّنَةُ لِذِی الیَدِ اِجمَاعًا کَمَا سَیَجِیءُ بِخِلَافِ

دعوی اوس ملک کی جو مقید بسبب ہے چنانچہ نتاج اور نکاح تو قابض کے گواہ اولے بالقبول ہین بالاجماع چنانچہ آگے آویگا هم صورت نتاج یہہ ہی کہ ہر ایک نے گواہ قائم کیے کہ لونڈی اوسکے پاس جنی تو قابض کے گواہ مقدم ہین اسواسطے کہ دونون کے گواہ مثبت ملک ہین اور قابض کے ساتھہ ترجیح ہی قبض کی اور نکاح کی صورت یہہ ہی کہ دونون نے گواہ اسپر قائم کیے کہ اوس نے نکاح کیا اوس عورت سے تو قابض کے گواہ اوسلے بالقبول ہین تو ملک سے مراد وہ ہی جو ملک حقیقی اور حکمی دونون کو شامل ہے وقضی القاضی علیہ بنکولہ مرۃ لو نکولہ فی مجلس القاضی حقیقۃ بقولہ لا احلف او حکما کان سکت وعلم انہ من غیر آفۃ کخرس وطرش فی الصحیح سراج وعرض الیمین ثلثا ثم القضاء احوط اور حکم کرے قاضی مدعا علیہ پر ایکبار کے نہ قسم کہانے سے اگر انکار قسم قاضی کی مجلس مین ہو نے الحقیقۃ مدعا علیہ کے یون کہنے سے کہ مین نہین قسم کہاتا یا انکار قسم حکما ہو چنانچہ وہ چپ رہا بعد تحلیف اور معلوم ہوا کہ سکوت اوس کا آفت سے نہین مانند گونگے اور بہرے ہونیکے قول صحیح مین کذا فی السراج اور قسم کے واسطے تین بار کہنا پہر حکم دینا قریب تر باحتیاط ہی یعنے مستحب ہی نہ واجب وھل یشترط القضاء علی فور النکول خلاف درر ولم ار فیہ ترجیحا قالہ المصنف قلت وقدمنا انہ یفترض القضاء فورا الا فی ثلث اور کیا شرط ہی حکم دینا انکار کے بعد فورا اسمین خلاف ہی علما کا کذا فی الدرر اور اس خلاف مین مین نے کسی قول کی ترجیح نہین دیکہی یہہ کہا ہے مصنف نے اپنی شرح مین مین کہتا ہون ہم پہلے مذکور کر چکے کہ حکم دینا فورا فرض ہے مگر تین صورت مین هم پہلی صورت یہہ ہے کہ قاضی کو شک پڑے طریق قضا مین چنانچہ گواہون مین تیسری یہہ کہ مدعی مہلت مانگے تو یہہ کہ امید صلح ہو اقارب مین کذا فی الطحاوی فقضی علیہ بالنکول ثم اراد ان یحلف لا یلتفت الیہ والقضاء علی حالہ ماض درر فبلغت طرق القضاء ثلثا قاضی نے حکم کیا مدعا علیہ پر انکار قسم سے پہر مدعا علیہ نے قسم کہانے کا ارادہ کیا تو اوسکے طرف التفات نکیا جائیگا اور حکم بحال خود جاری اور ثابت ہی کذا فی الدرر تو طریقے قضا کے تین ہو گئے یعنے برہان اور یمین اور نکول وعدھا فی الاشباہ سبعا بینۃ واقرار ویمین ونکول عنہ وقسامۃ وعلم قاض علی المرجوح والسابع قرینۃ قاطعۃ کان ظہر من دار خالیۃ انسان خائف بسکین متلوث بدم فدخلوھا فورا فرای ای رأوا مذبوحا لحینہ اخذ بہ اذ لا یمتری احد انہ قاتلہ اور اشباہ مین طرق قضا سات شمار کیے ہین گواہ اور اقرار اور قسم اور انکار قسم اور قسامت اور علم قاضی کا بقول ضعیف اور ساتوان یقینی قرینہ چنانچہ خالی گہر سے ایک آدمی خوفناک خون سے لتہڑی چہری لیے نکلا پہر اوس گہر مین فورا لوگ داخل ہوئے تو اوسی وقت کا ایک مذبوح آدمی دیکہا تو شخص خارج خائف اوسکے خون مین ماخوذ ہوگا اسواسطے کہ اوسکے قاتل ہونے مین کوئی شک اور تردد نہین کرتا هم اسمین گفتگو ہے اسواسطے کہ اقرار کو قضا کہنا مجاز ہی کیونکہ اقرار خود حجت لازمہ ہے بلا حاجت قضا اور قسامہ یمین مین داخل ہے اور علم قاضی قول ضعیف ہی اور قرینہ قاطعہ کو تو فقط ابن غرس نے ذکر کیا ہے تو معلوم ہوا کہ طرق قضا تین ہی ہین فتأمل کذا فی الطحطاوی شک فیما یدعی علیہ ینبغی ان یرضی خصمہ ولا یحلف تحرزا عن الوقوع فی الحرام مدعی کو شک پڑا اوسمین جسکا اوس نے دعوی کیا مدعا علیہ پر تو لائق یہہ ہے یعنی واجب ہی کہ اپنے مخاصم کو راضی کرے اور قسم نلے تاکہ امر حرام مین واقع ہونے سے بچے وان ابی خصمہ الا حلفہ ان اکبر رأیہ ان المدعی مبطل حلف والا بان غلب علی ظنہ انہ محق لا یحلف بزازیہ اور اگر اوسکا مخاصم نمانے سوای قسم کے اگر اوس کا ظن غالب یہہ ہو کہ مدعی باطل پر ہے تو مدعا علیہ قسم کہائے اور اگر ایسا نہو اسطرح کہ اسکو ظن غالب ہو کہ مدعی حق پر ہے تو قسم نکہائے کذا فی البزازیہ هم یہہ مسئلہ مغائر ہے مسئلہ شک سے خلاصہ یہہ ہے کہ مدعیکو اگر اپنے دعوی کا یقین ہو تو مدعا علیہ سے قسم لے اور اگر شک ہو تو قسم نلے اور مدعا علیہ کو اگر بطلان مدعی کا یقین یا ظن غالب ہو تو قسم کہائے اور نہین تو قسم نکہائے وتقبل البینۃ لو اقامہا المدعی بعد ان قال لا بینۃ لی سراج منلا فانا فی شرح المجمع عن المحیط اور گواہ مقبول ہونگے اگر مدعی نے اونکو قائم کیا اگرچہ قسم سے پہلے مدعی کہہ چکا ہو کہ میرے

له و در نظمها الوهبانی فقال [illegible] بما یجتہد ان [illegible] نکول [illegible] الذی یبدی لہ من [illegible] اذا بلغت [illegible] قضاءه

گواہ نہیں کہ انی لسراج بر خلاف امام محمد قول کے جو عینی محیط میں ہے محیط سے مع شرح مجمع میں محیط سے منقول ہے کہ جب مدعی نے کہا کہ میرے پاس گواہ
نہیں پس مدعی پر پہر دو گواہ لایا تو امام کے نزدیک مقبول نہیں اسواسطے کہ وہ خود اپنے گواہوں کی تکذیب کرچکا اور محمد کے نزدیک مقبول ہیں
اس احتمال سے کہ اوسکے گواہ ہوں گے پر وہ بہول گیا انتہے اسمین خلاف تو مذکور ہے لیکن قسم کا اسمین تعرض نہیں مگر شرح مجمع کے حاشیہ میں
سراجیہ سے قول محمد کی ترجیح مذکور ہے کہ لانہ الطحاوی بعد یمین المدعی علیہ ثم اقبل البینۃ بعد القضاء بالنکول حانیہ گواہ
مقبول ہیں مدعا علیہ کی قسم کے بعد جیسے گواہ مقبول ہیں بعد قضا بالنکول کے کہ لانہ الخانیہ عند العامۃ وہو الصحیح بقول تدریج ایمان
الماحرۃ احق ان ترکین البینۃ العادلۃ ولان الیمین کالخلف عن البینۃ واذا جاء الاصل انتہی حکم الخلف کانہ
لم یوجد اصلا گواہ بعد الیمین اکثر علما کے نزدیک مقبول ہیں اور یہی قول صحیح ہے بدلیل قول شریح کہ جہوٹی قسم مردود کرنیکے لائق تر
ہو عادل گواہوں سے اور اسواسطے کہ قسم گواہوں کے خلیفہ کے مانند ہے تو جب اصل کا حکم آیا خلیفہ کا حکم ہوچکا گویا کچہہ نہ تہا کذا فی البحر الرائق
کذا لو اقامہا ای البینۃ لو ادعاہ ای المال بلا سبب فحلف ای المدعی علیہ ثم اقامہا حتی تحنث فی یمینہ وعلیہ الفتوی
طلاق الخانیہ خلافا لاطلاق الدرر اور ظاہر ہوتا ہے کہ مدعا علیہ کا گواہوں کے قائم کرنے سے اگر مدعی نے مال کا دعوی بلا اظہار
سبب کیا پہر مدعا علیہ نے قسم کہائی پہر مدعی نے گواہ قائم کیے تو مدعا علیہ اپنی قسم میں حانث ہوگا اور اسی قول پر فتوی ہے کذا فی کتاب الطلاق من
الخانیہ بر خلاف اطلاق درر کے درر میں کہا صواب یہہ ہے کہ اوس کا کذب ظاہر ہوگا تو وہ معاقب لعقوبت شاہد زور ہوگا انتہی تو صاحب درر کا
کلام عام ہے خواہ دعوی سبب کے ساتہہ ہو یا بلا سبب ہو وان ادعاہ بسبب فحلف انہ لا دین علیہ ثم اقامہا المدعی علی السبب
لا تظہر کذبہ لجواز انہ وجد القرض ثم وجد الابراء او الایفاء وعلیہ الفتوی فصولین وسراج وشمنی وغیرہم اور اگر
مدعی نے سبب ظاہر کرکے دعوی کیا پہر مدعا علیہ نے قسم کہائی کہ اوس پر دین نہیں ہے پہر مدعی نے سبب سے قرض دینے پر گواہ قائم کیے تو مدعا علیہ
کا کذب ظاہر ہوگا اسواسطے کہ جائز ہے کہ اول قرض پایا گیا پہر ابراء یا قرض ادا کردینا پایا گیا اور اسی قول پر فتوی ہے کذا فی الفصولین والسراج والشمنی وغیرہم ولا تحلیف
فی نکاح انکرہ ہو او ہی ورجعۃ جحدہا ہو او ہی بعد عدۃ وفی ایلاء انکرہ احدہما بعد المدۃ واستیلاد تدعیہ الامۃ ولا یتاتی
عکسہ لثبوتہ باقرارہ ورق ونسب بان ادعی علی مجہول انہ قنہ او ابنہ وبالعکس وولاء عتاقۃ او موالاۃ ادعاہ الاعلی
او الاسفل وحد ولعان اور منکر کو قسم دینا نہیں نکاح میں خواہ مرد منکر ہو نکاح کا یا عورت اور قسم نہیں رجعت میں خواہ مرد منکر ہو رجعت کا یا
عورت بعد عدت کے اور ایلا میں جسکا مرد یا عورت نے انکار کیا بعد مدت ایلا کے اور استیلاد میں جس کا دعوی لونڈی کرتی ہے اور اسکے برعکس
یعنی ادعای استیلاد مولے حاصل نہیں ہوسکتا بسبب ثابت ہونے استیلاد کے مولے کے اقرار سے اور رقیت اور نسب میں قسم نہیں اسطرح دعوی
کیا شخص مجہول پر کہ وہ اوس کا غلام ہے یا بیٹا یا اسکے برعکس یعنے مجہول الحال ایک مرد پر دعوی کرے کہ وہ میرا مولے ہے یا بیٹا اور وہ منکر ہو اور
ولاء عتاقت یا ولاء موالات میں قسم نہیں ولا کا دعوی کیا شخص اعلے نے یا اسفل نے یعنے معروف نے مجہول پر دعوی کیا یا مجہول نے معروف پر
اور حد اور لعان میں قسم نہیں ہم نے رجعت میں بعد عدت کی اسواسطے قید لگائی کہ
قبل عدت رجعت ثابت ہوجائیگی مرد کے قول سے اگرچہ عورت اوسکی تکذیب کرے اور ایلا میں بعد مدت کی قید اسواسطے لگائی کہ ایلا کی مدت
میں ایلا ثابت ہوگا زوج کے دعوی سے اور اگر عورت مدعی ہوگی رجعت اور ایلا میں تو وہ مواضع خلاف سے ہے والفتوی علی انہ یحلف
المنکر فی الاشیاء السبعۃ ومن عدہا ستۃ الحق امومیۃ الولد بالنسب او الرق والحاصل ان المفتی بہ التحلیف فی الکل
الا فی الحدود اور فتوی اسپر ہے کہ قسم لیجائیگی منکر سے اشیاء سبعہ مذکورہ میں اور جسنے اونکو چہہ شمار کیا ہے اوسنے ام ولد ہونیکو نسب میں یا
رق میں ملا دیا خلاصہ یہہ ہے کہ قول مفتی بہ تحلیف ہے کل امور مذکورہ میں سوای حدود کے وکذا لا یحلف فی لعان فلا یمین اجماعا الا اذا

تفتدی حقًّا بان علّق عتق عبدہٖ بزنی نفسہٖ فللعبد تحلیفہ فان نکل ثبت العتق لا الزنی اور من جملہ حدود حد قذف اور لعان کی حد سے
تو او سمین قسم نہیں باجماع امام اور صاحبین کے مگر جب کہ حد حق العبد کی متضمن ہو اسطرح پر کہ مولے نے اپنے غلام کی آزادی اپنے زنا پر معلق کی ہو
تو غلام کو قسم لینا مولے کا درصورت انکار جائز ہے سو اگر مولے قسم نکہا دے تو آزادی ثابت ہوگی نہ زنا مثلاً غلام یون کہے کہ مولے نے دخول
کیا جسپر میری آزادی معلق کی تہی اور یہہ نکہے کہ اوسنے زناکاری کی تا اپنے مولے کا قاذف نہ ٹہیرے کذا فی الطحطاوی وکذا یستحلف
السارق لاجل المال فان نکل ضمن ولم یقطع وان اقر بہا قطع اور اسیطرح قسم لیجاوے سارق سے مال کے واسطے سو اگر وہ قسم نکہاوے
تو تاوان دیوے مال کا اور اوس کا ہاتھ نہ کاٹا جاویگا نکول سے اور اگر چوری کا اقرار کرے تو کاٹا جائیگا وقالوا یستحلف فی التعزیر
کما بسطہ فی الدرر اور علما نے کہا ہی قسم لیجائیگی تعزیر میں چنانچہ اسکو درر مین شرح بیان کیا ہے اور وجہ اسکی یہہ ہی کہ تعزیر حق العبد ہے
ولہذا عبد اوسکو ساقط کرسکتا ہے معاف کردینے سے کذا فی الدرر وفی الفصول ادعی نکاحہا فحیلۃ دفع یمینہا ان تتزوج فلا
تحلف ح اور فصول میں ہے کہ مرد نے عورت کے نکاح کا دعوی کیا تو عورت کے دفع یمین کا حیلہ ہے کہ وہ نکاح کرلے تو اوس سے اب قسم
نلیجاویگی وفی الخانیۃ لا استحلاف فی احدی وثلثین مسئلۃ اور خانیہ میں ہے کہ قسم لینا اکتیس مسئلون مین نہیں ہے یہہ مسائل کتاب الوقف
کے اخیر مین مفصل مذکور ہوچکے النیابۃ تجری فی الاستحلاف لا الحلف وفرع علی الاول بقولہ فالوکیل والوصی والمتولی و
اب الصغیر یملک الاستحلاف فلہ طلب یمین خصمہ نیابت جاری ہوتی ہے قسم لینے مین نہ قسم کہانے مین اور مصنف نے
تفریع کی اول لینے جواز استحلاف پر اپنے اس قول سے تو وکیل اور وصے اور متولی وقف اور طفل صغیر کا باپ مالک ہی قسم لینے کا تو اوسکو
مطالبہ اپنے مخاصم کی یمین کا جائز ہے ہم اوسکا مخاصم کہا باعتبار ظاہر کے اور حقیقت مین تو وہ مخاصم اصیل کا ہے یعنی وکیل موکل کے مدعا علیہ
اور وصی یتیم کے اور متولی وقف کے اور باپ طفل صغیر کے مدعا علیہ قولہ ولا یحلف احد منہم الا اذا ادعی علیہ العقد او صح اقرارہ
علی الاصیل فیستحلف حینئذ کالوکیل بالبیع فان اقرارہ صحیح علی الموکل فکذا نکولہ اور وکیل اور وصی اور متولی اور صغیر کے باپ سے
قسم نلیجاویگی مگر جب کہ اوسپر عقد کا دعوی کیا جاوے یا اوسکا اقرار صحیح ہو اصیل پر تو اب اسوقت قسم لیجاویگی چنانچہ بیع کا وکیل کہ اوسکا اقرار صحیح ہے اپنے
موکل پر تو ایسیطرح اوسکا قسم نکہانا بہی صحیح ہے وفی الخلاصۃ کل موضع لو اقر لزمہ فاذا انکرہ یستحلف الا فی ثلث ذکرہا و
الصواب فی اربع وثلثین لما مر عن الخانیۃ وزاد ستۃ اخری فی البحر وزاد اربعۃ عشر فی تنویر البصائر حاشیۃ الاشباہ
والنظائر لابن المصنف ولولا خشیۃ التطویل لسردتہا کلہا اور خلاصہ مین ہے کہ جس موضع مین کہ اگر آدمی اقرار کرے تو اوسکو اقرار
لازم آوے پہر جب اوسکا منکر ہو تو اوس سے قسم لیجاویگی سوا تین صورتون کے جسکو صاحب خلاصہ نے بیان کیا ہے اور ٹہیک بات تو یہہ ہے
کہ چونتیس صورتون مین حلف نہیں چنانچہ خانیہ سے مذکور ہوچکا یعنی اکتیس صورتین خانیہ کی اور تین صورتین خلاصہ کی ملکر چونتیس ہوئین اور چہہ صورتین
اور بحر الرائق مین زیادہ کی ہین اور چودہ صورتین تنویر البصائر ابن مصنف کے حاشیہ اشباہ ونظائر مین زیادہ کی ہین اور اگر تطویل کا خوف
نہوتا تو مین اون سب صورتون کو مفصل بیان کرتا ہم تو سب چون صورتین ہوئین جنمین منکرین پر قسم نہین اور اون سبکو شارح کتاب الوقف مین
مذکور کرچکا ہی اب یہان مکرر ذکر کرنے کی کیا حاجت ہے اور تنویر البصائر شیخ شرف الدین کا حاشیہ ہے نہ ابن مصنف کا ابن مصنف کی حاشیہ کا
نام زواہر الجواہر ہے چنانچہ شارح بارہا ذکر کرچکا ہی تو یہہ خطا اغلاط کاتب سے ہے واللہ اعلم التحلیف علی فعل نفسہ یکون علی
البتات ای القطع بانہ لیس کذلک قسم لینا مدعا علیہ کے ذاتی فعل پر ہوتا ہے بتات یعنی یقین پر اسطرح کہ جو دعوی مدعی کا ایسا نہیں ہم
منکر اپنے ذاتی فعل پر یقینی قسم کہاوے چنانچہ مدعی نے دعوی کیا کہ زید نے میری حویلی ناحق چہین لی اور اوسکے گہر دہو دئیے تو زید یون قسم کہاوے
کہ واللہ مین نے اوسکی حویلی نہین چہینی اسواسطے کہ آدمی اپنے فعل کو بلاشبہہ بالیقین جانتا ہے والتحلیف علی فعل غیرہ یکون علی

ہم ہبہ اور خرید کی صورت یہہ ہی کہ اگر ایک مرد نے دوسرے کو غلام ہبہ کیا اور اوس نے اوسپر قبضہ کیا یا ایک نے دوسرے سے غلام خریدا پھر ایک
مرد آیا اور اوس نے دعوی کیا کہ وہ اوس کا غلام ہے اور اوس کے پاس گواہ نہیں تو مدعا علیہ یقین پر قسم کہائے نہ علم پر کہ طحاوی نے کہا کہ وہبعین کا
اوسمیں اوسہے کمالا یخفی ویحلف جاحد القود اجماعًا اور قسم کہائے قصاص کا منکر باتفاق امام اور صاحبین کے ہم خانیہ مین ہی کہ قتل کی
تحلیف کی کیفیت مین دو روایتین ہین ایک روایت یہہ ہی کہ حاصل پر قسم کہائے کہ واللہ مجہپر فلانے کا خون نہین اور نہ میرے اوپر کوئی حق ہے اوس
خون کا جسکا وہ مدعی ہے اور دوسری روایت یہہ ہی کہ سبب پر قسم کہائے یعنے یمین مین کہے واللہ فلان بن فلان کو عمدا قتل نہین کیا اور سوا اسے
قتل کے قطع اور جراحات مین حاصل پر قسم کہائے یعنے نہ سبب پر انتہے فان نکل فان کان فی النفس حبس حتی یقر او یحلف سو اگر منکر
قصاص قسم کہانے سے انکار کرے تو اگر قتل نفس مین دعوی ہو تو قید کیا جائے یہان تک کہ اقرار کرے یا قسم کہائے وفیما دونہ یقتص لان الاطراف خلقت وقایۃ
للنفس کالمال فیجری فیہا الابتذال خلافا لہما اور قتل نفس کے ماسوا یعنی قطع اور جراحات مین درصورت نکول قصاص لیا جائے اسواسطے
کہ اطراف آدمی کے جیسے مثلا ہاتہہ پانون حفاظت نفس کے واسطے پیدا ہوئے ہین مال کے مانند تو اوسمین ابتذال جاری ہے برخلاف صاحبین کے
ہم ایک نسخہ مین بذل ہے بجائے ابتذال کے اور بذل اصح ہے ابتذال سے صاحبین نے کہا کہ دونون نفس مین نکول سے قصاص لازم نہین اس
واسطے کہ نکول اقرار ہے جسمین شبہہ ہی تو قصاص اوس سے ثابت نہوگا اور مال واجب ہوگا کذا فے البحر قال المدعی لی بینۃ حاضرۃ فی
المصر وطلب یمین خصمہ لم یحلف خلافا لہما مدعی نے کہا میرے گواہ حاضر ہین شہر مین اور اوس نے اپنے مدعا علیہ کی قسم چاہی تو
وہ قسم نکہائے برخلاف صاحبین کے ہم امام کی دلیل یہہ ہی کہ ثبوت حق قسم مین مرتب ہی عاجز ہونے پر اقامت برہان سے تو تا امکان برہان
کیونکر قسم لیجائے اور صاحبین کی دلیل یہہ ہے کہ یمین مدعی کا حق ہے تو جب اوسکی وہ طلب کرے تو قبول ہوگی ولو حاضرۃ فی مجلس الحکم
لم یحلف اتفاقا ولو غائبۃ عن المصر حلف اتفاقا ابن ملك وقدر فی المجتبی الغیبۃ بمدۃ السفر اور اگر گواہ مجلس حکم مین حاضر ہون
تو قسم نکہائے بالاتفاق اور اگر غائب ہون شہر سے تو قسم کہائے بالاتفاق کذا صرح ابن ملک اور مجتبی مین غائب ہونیکو مدت سفر کے ساتہہ معین کیا ہی یعنی اگر تین منزل گواہ دور ہون تو
مدعا علیہ پر قسم ہے گواہ ہونگے وہان سے بلا ناضر و رنہین ویأخذ القاضی فی مسئلۃ المتن فیما لا یسقط بشبہۃ کفیلا ثقۃ یؤمن ہربہ
بجر فیحفظ من خصمہ ولو وجیہا والمال حقیرا فی ظاہر المذہب مینی بنفسہ ثلثۃ ایام فی الصحیح مسئلہ متن یعنے جب کہ مدعی
کہے کہ میرے گواہ شہر مین حاضر ہین اوسدعوی مین جو شبہہ سے ساقط نہین ہوتا یعنی غیر حد و مین قاضی معتمد ضامن لے کہ اوسکے بہاگ جانیسے
اطمینان حاصل ہو کذا فے البحر تو اسکو یاد رکہنا چاہیئے قاضی مدعا علیہ سے حاضر ضامن لے تین دن کا قول صحیح مین اگرچہ مدعا علیہ صاحب اعتبار ہو
اور مال تہوڑا حقیقت ظاہر مذہب مین کذا فے العینی وعن الثانی الی مجلسہ الثانی وصحح اور ابو یوسف سے روایت ہی کہ قاضی کی مجلس ثانی
تک حاضر ضامن لے اور یہہ قول بہی صحیح ہے فان امتنع من اعطاء ذلک الکفیل لازمہ بنفسہ او امینہ مقدار مدۃ التکفیل
لئلا یغیب سو اگر مدعا علیہ ضامن دینے سے سرتابی کرے تو خود مدعی یا امین اوس کا اوسکے ساتہہ بنا رہے بمقدار مدت تکفیل یعنے تین دن یا مجلس
ثانی تک تاکہ مدعا علیہ غائب نہو جائے الا ان یکون الخصم غریبا ای مسافرا فیلازمہ او یکفل الی انتہاء مجلس القاضی دفعا للضرر
حتی لو علم وقت سفرہ یکفلہ الیہ وینظر فی زیہ او یستخبر رفقاءہ لو انکر المدعی بزازیہ مگر یہہ کہ مدعا علیہ غریب یعنی
مسافر ہو تو مدعی اوسکے ساتہہ رہے یا حاضر ضامن لے تا انتہائے مجلس قاضی دفع ضرر کے واسطے یہان تک کہ اگر مدعا علیہ کا وقت سفر معلوم
ہو تو اوسوقت تک ضامنی لے اور مدعا علیہ کی ہیئت اور لباس کو دیکہے کہ مقیمانہ ہی یا مسافرانہ یا اوسکے سفر کے رفیقون سے سفر کے وقت کو دریافت
کرے اگر مدعی اوسکی مسافری کا منکر ہو کذا فے البزازیہ ہم شارح نے غریب کی تفسیر مسافر اسواسطے کی کہ معلوم ہو کہ مقیم مرید سفر کا بہی حکم غریب کے
مانند ہی قال لا بینۃ لی وطلب یمینہ فحلفہ القاضی ثم برہن علی دعواہ بعد الیمین قبل ذلک البرہان عند الامام منہ

سله اس میں لفظ بذل ہے اور نسخہ میں ابتذال سو کتب اصح ہے نسخہ بذل اور ابتذال ... ۲۳

مدعی نے کہا کہ میرے پاس گواہ نہیں اور مدعا علیہ سے قسم چاہی سو قاضی نے اوس سے قسم لی پھر مدعی گواہ لایا اپنے دعوی پر قسم کے بعد تو یہ گواہ
مدعی کے جانب سے امام کے نزدیک مقبول ہونگے وکذا لو قال المدعی کل بینۃ آتی بھا فھی شھود زور او قال اذا حلفت فانت بریء من المال
فحلف تو برھن علی الحق قبل خانیۃ وبہ جزم فی السراج شامی اور اسیطرح اگر مدعی نے کہا کہ جو گواہ میں لاؤں تو وہ کاذب گواہ ہیں یا یوں
کہا جب تو قسم کھاوے تو تو بری الذمہ ہے مال سے پھر اوس نے قسم کھائی پھر مدعی گواہ لایا اپنے حق پر تو مقبول ہونگے کذا فی الخانیہ اور اسی پر یقین کیا
ہے سراج میں چنانچہ مذکور ہوچکا وتقبل البینۃ لو اقامہا بعد یمین کی شرح میں وقیل لا یقبل قائلہ محمد کما فی العمادیۃ وعکسہ ابن ملک
اور قول ضعیف یہ ہے کہ گواہ بعد حلف کے مقبول نہیں قائل اس قول کے محمد بن حسن ہیں چنانچہ عمادیہ میں ہے اور اسکو بعکس کیا ہے ابن ملک
یعنی قبول کو محمد کی طرف نسبت کیا ہے اور عدم قبول کو امام کے طرف وکذا الخلاف لو قال لا دفع لی ثم اتی بالدفع او قال الشاھد لا
شھادۃ لی ثم شھد والاصح القبول لجواز النسیان ثم التذکر کما فی الدرر واقرہ المصنف اور اسیطرح اختلاف ہے اگر مدعا علیہ نے
کہا کہ میرے پاس دفع دعوی کی وجہ نہیں پھر وہ دفع دعوی کی وجہ لایا یا شاہد نے کہا کہ میرے گواہی نہیں پھر اوس نے گواہی دی اور قول صحیح تو یہ ہے کہ
مقبول ہو بسبب جائز ہونے نسیان کے اور پھر یاد پڑنے سو کذا فی الدرر اور مصنف نے اسکو اپنی شرح میں ثابت رکھا ہے ادعی المدیون الایصال
فانکر المدعی ذلک ولا بینۃ لہ علی دعواہ فطلب یمینہ فقال المدعی اجعل حقی فی الختم ثم استحلفنی لہ ذلک قنیۃ
مدیون نے ایصال دین کا دعوی کیا سو مدعی اسکا منکر ہوا اور مدیون کے پاس گواہ نہیں اوسکے مدعا پر سو مدیون نے اوسکی قسم کی درخواست
کی تو مدعی نے کہا کہ میرا حق ختم میں کردے تاکہ پھر مجھ سے قسم لے تو اسکو یہ اختیار ہے کذا فی القنیہ ص طحطاوی نے کہا کہ فی الختم سے مراد
واللہ اعلم تسلیمہ ہے اسواسطے کہ قاموس میں ہے کہ مختم بوزن منبر وہ آلہ ہے جس پر کھیتی میں اور مقصود احضار حق ہونا ہے اور ممکن ہے کہ جعل
حق کا یہ مطلب ہو کہ میرا حق قبل یمین کے حاضر کرے تو قسم لے واللہ اعلم والیمین باللہ تعالی لحدیث من کان حالفا فلیحلف باللہ
تعالی او لیذر درر ہی قول واللہ خزانۃ وظاھرہ انہ لو حلفہ بغیرہ لم یکن یمینا ولم ارہ صریحا بحر اور قسم ہوتی ہے اللہ تعالی کے
نام پاک سے جل وعلی بدلیل اس حدیث کے کہ جو قسم کھانیوالا ہو تو چاہیے کہ اللہ تعالی کی قسم کھائے یا نہ قسم کھائے اور یمین یعنی یہ قول کہ
واللہ کذا فی الخزانۃ اور ظاہر اس کلام کا اس پر دلالت کرتا ہے کہ اگر بغیر اس نام پاک کے قسم کھائے تو یمین نہوگی اور میں نے اسکو صریحاً نہیں
دیکھا کذا فی البحر لا بطلاق وعتاق وان الح الخصم وعلیہ الفتوی تاتارخانیۃ لان التحلیف بھما حرام خانیۃ قسم نہیں طلاق
اور عتاق سے اگرچہ مدعی اسپر الحاح کرے اور اسی قول پر فتوی ہے کذا فی التاتارخانیہ اسواسطے کہ طلاق اور عتاق کی قسم دینا حرام ہے کذا فی الخانیہ
وقیل ان مست الضرورۃ فوض الی القاضی اتباعا للبعض اور بعضون کا قول ضعیف یہ ہے کہ اگر طلاق اور عتاق کی قسم کی ضرورت
لگے تو یہ قسم قاضی کے اختیار میں ہے باتباع لبعض فقہا فلو حلفہ القاضی بہ فنکل فقضی علیہ بالمال لم ینفذ قضاؤہ علی قول
الاکثر کذا فی خزانۃ المفتین وظاھرہ انہ متفرع علی قول الاکثر اما علی القول بالتحلیف بھما فیعتبر نکولہ ویقضی بہ والا
فلا فائدۃ تجدد اعتمدہ المصنف سو اگر قاضی نے اسکو طلاق یا عتاق کی قسم دی پھر اوس نے قسم نکھائی تو اوس پر مال کا حکم کیا تو حکم نافذ نہ
ہوگا اکثر علما کے قول پر کذا فی خزانۃ المفتین اور ظاہر یہ کلام متفرع ہے اکثر کے قول پر اور طلاق اور عتاق کے جواز تحلیف پر تو نکول معتبر ہوگا
اور اسی پر اعتماد کیا ہے مصنف نے اپنی شرح میں ہم علامہ مقدسی نے کہا لکھتے فائدہ تحلیف یہ ہوتا ہے تا خاطر مدعی مطمئن ہو جاوے جب کہ مدعی کو
دعوی مشتبہ ہو بسبب نسیان وغیرہ کے پھر جب مدعا علیہ نے طلاق یا عتاق کی قسم کھائی تو مدعی اوسکی تصدیق کریگا لہذا تو تحلیف بطلاق وعتاق
باوجود عدم قضا بنکول بے فائدہ نہوئی قلت ولو حلف بالطلاق انہ لا مال علیہ ثم برھن المدعی علی المال ان شھدوا علی
السبب کالاقراض لا یفرق وان شھدوا علی قیام الدین یفرق لان السبب لا یستلزم قیام الدین میں کہتا ہوں اور اگر طلاق

کی قسم کہائی کہ اوسپر مال نہین پہر مدعی گواہ لایا مال پر اگر شاہد دین سبب مال پر گواہی دی چنانچہ اقراض پر تو فرق نکیا جائیگا اور اگر قیام دین پر
گواہی دی تو فرق کیا جائیگا اسواسطے کہ سبب لازم نہین قیام دین کا ہم اسواسطے کہ شاید یون دین کو ادا کرچکا ہو یا مدعی نے اوسکو معاف کردیا
ہو یا ہبہ کردیا ہو اور یہی تفصیل مفتی بہ ہی کما فے الخلاصہ وعن شرح الوہبانیہ للعلامۃ عبد البر وقال محمد فی الشہادۃ علی قیام المال لا یحنث لاحتمال
صدق یمینہ خلافا لابی یوسف کذا فی شرح الوہبانیۃ للشرنبلالی وقد تقدم اور محمد نے کہا کہ قیام مال کی گواہی مین حانث نہوگا
بسبب احتمال صدق مدعا علیہ بخلاف ابو یوسف کے کہ اونکے نزدیک حانث ہوگا چنانچہ شرنبلالی کی شرح وہبانیہ مین ہے اور البتہ یہہ مسئلہ مقدم مذکور
ہوچکا ویغلظ بذکر اوصافہ تعالی اور سخت اور شدید ہوجاتی ہے قسم حق تعالی کے اوصاف مقدسہ کے ذکر کرنے سے ہم از انجملہ ایک مثال
ہی کہ قاضی کہے مدعا علیہ کو کہ تجکو قسم ہے اوس اللہ پاک کی جسکے سوا کوئی معبود برحق نہین جو عالم ہے غیب اور شہادت کا کہ تیرا اوپر اس شخص کا
مال نہین ہے وقیدہ بعضہم بفاسق ومال خطیر اور بعضے فقہا نے تغلیظ اور تشدید کو مدعا علیہ فاسق اور مال کثیر کے ساتھہ مقید کیا ہے
یعنی تو معروف بالصلاح اور مال حقیر پر تغلیظ نہین والاختیار فیہ وفی صفتہ الی القاضی اور قسم مین اور قسم کی صفت یعنی تشدید مین قاضی کا
اختیار ہے ہم یعنی تعیین قسم مین قاضی کو اختیار ہے جیسے اوسکو مصلحت معلوم ہو وہ اختیار کرے چنانچہ یون کہے مدعا علیہ سے کہ کہہ واللہ یا باللہ
یا رحمن کی قسم یا قادر کی قسم ویجتنب العطف کیلا یتکرر الیمین اور پرہیز کرے عطف سے تاکہ قسم مکرر نہو جاے ہم یعنی یون نکہو قاضی کہ
باللہ والرحمن والقادر اسواسطے کہ مستحق تو ایک ہی قسم ہے اور عطف مین تکرار قسم ہوگی فلو حلفہ باللہ ونکل عن التغلیظ لا یقضی
علیہ بہ ای بالنکول لان المقصود الحلف باللہ وقد حصل زیلعی سو اگر قاضی نے مدعا علیہ کو اللہ کی قسم دی اور اوسنے تغلیظ
یمین سے انکار کیا تو قاضی اوسپر نکول سے حکم نکرے اسواسطے کہ مطلب تو اللہ کی قسم ہے اور وہ تو حاصل ہوچکا زیلعی لا یستحب
التغلیظ علی المسلم بزمان ولا بمکان کذا فی الحاوی فظاہرہ انہ مباح مستحب نہین مسلمان پر تشدید قسم کی زمان سے اور نہ مکان سے
کذا فی الحاوی تو ظاہر اس کلام کا یہہ ہے کہ تشدید زمانی اور مکانی مباح ہے یعنی اسواسطے کہ نفی استحباب نفی اباحت کو مستلزم نہین تغلیظ زمانی یہ ہے
کہ رمضان شریف یا جمعہ کے دن قسم لے اور تغلیظ مکانی یہہ کہ مسجد یا بیت اللہ مین قسم لے ویستحلف الیہودی باللہ الذی انزل التوراۃ علی
موسی والنصرانی باللہ الذی انزل الانجیل علی عیسی والمجوسی باللہ الذی خلق النار فیغلظ علی کل بمعتقدہ فلو اکتفی باللہ
کالمسلم کفی اختیار اور قسم لے یہودی سے اسطرح کہ قسم ہے اوس اللہ کی جسنے موسی علیہ السلام پر توریت اوتاری اور نصرانی سے اسطرح کہ قسم ہے
اوس اللہ کی جسنے عیسی علیہ السلام پر انجیل اوتاری اور مجوسی سے اسطرح کہ قسم ہے اوس اللہ کی جسنے آگ پیدا کی تو قسم مین تشدید کرے ہر دین والے پر اوسکے
اعتقاد کے موافق سو اگر کفار مذکورین سے فقط اللہ کی قسم پر اکتفا کرے تو کافی ہے کذا فے الاختیار ہم مجوسی سے آگ کی قسم نلے اسواسطے کہ غیر خدا کی
قسم جائز نہین بلکہ آگ کے خالق کی قسم لے تو اسیطرح ہنود سے گنگا کی قسم نلے بلکہ اللہ کی جسنے گنگا پیدا کی والوثنی باللہ تعالی لانہ یقر بہ وان عبد
غیرہ اور بت پرست سے قسم لے اللہ تعالے کے نام پاک کی اسواسطے کہ بت پرست خدا کا اقرار کرتا ہی اگرچہ غیر خدا کی عبادت اور پوجا کرتا ہے ہم
مصباح العلوم مین ہے کہ وثن صنم ہے لکڑی سے ہو یا پتہر سے یا سوا اسکے وجزم ابن الکمال بان الدہریۃ لا یعتقدونہ تعالی قالت
وعلیہ فبماذا یحلفون اور یقین کیا ہے ابن کمال نے اسکا کہ دہریہ آدمی حق تعالی کا اعتقاد نہین رکہتے مین کہتا ہون اور بموجب اسکے تو یہہ لوگ
کسکی قسم کہاوین وبقی تحلیف الاخرس ان یقول لہ القاضی علیک عہد اللہ ومیثاقہ ان کان کذا وکذا فاذا اومی برأسہ
ای نعم صار حالفا اور باقی رہا گونگے کو قسم دینا اوسکا طریقہ یہہ ہی کہ قاضی اوس سے کہے کہ تجپر عہد ہی خدا کا اور اوسکا میثاق اگر ایسا اور
ایسا ہو پہر جب وہ اپنے سر سے اشارہ کرے کہ ہان تو وہ حالف ہو جائیگا ہم اور اگر انکار کا اشارہ کریگا تو نکول ہوگا اور دعوی ثابت ہوگا کذا فی العینیہ
اور قاضی گونگے سے یون نکہے کہ خدا کی قسم کہا کہ تیرے اوپر اسکا حق نہین کہ یہہ قسم نہوگی اگرچہ وہ اپنے سر سے اشارہ کرے کہ ہان اسواسطے کہ اوس کا

اشارہ کرے یون ہو جاوے گا کہ مین قسم کہاتا ہون اور حالانکہ یہہ قسم نہین کذا فی الطحطاوی عن الاتقانی ولو اصم ایضا کتب لہ لیجیب بخطہ ان
عرفہ والا فباشارتہ اور گونگا بہرا بھی ہو تو قسم کو لکھے تاکہ وہ اوس کا جواب لکھے اپنے خط سے اگر وہ لکھنا جانتا ہو اور نہین تو اوسکے اشارہ سے
ولو اعمی ایضا فابوہ او وصیہ او من نصبہ القاضی شرح وہبانیہ اور اگر گونگا اور بہرا اندھا بھی ہو تو اوس کا باپ قسم کہاوے یا او
وصی جسکو قاضی نے منصوب کیا کذا فی شرح الوہبانیہ مترجم شارح کو یون کہنا لازم تہا ثم من نصبہ القاضی اسواسطے کہ قاضی اوسکے طرف سے
نائب کو اوسوقت قائم کریگا جب کہ باپ یا اوسکا وصی نہو چنانچہ شرح وہبانیہ مین ہے اور قسم کہانا علم پر ہوگی اسواسطے کہ متعلق بغیر کے ہے لیکن
اسکو تحریر کرنا چاہیے پہر معلوم کر کہ یہہ قول متقدمین کے مخالف ہے کہ نیابت استحلاف مین جاری ہوتی ہے نہ حلف مین کذا فی الطحطاوی ولا
یحلفون فی بیوت عباداتہم لکراہۃ دخولہا جبرا اور یہود اور نصاری اور بت پرستون سے قسم نہ لیجاویگی اونکے عبادت خانون مین اونکے
جانے کی کراہت سے کذا فی البحر یعنے قاضی وغیرہ کو کافرونکے معابد مین جانا مکروہ ہے اسواسطے کہ وہ مجمع شیاطین ہین اور ظاہر کراہت
تحریمیہ ہے اسواسطے کہ عند الاطلاق کراہت تحریمی ہی مراد ہوتی ہے اور یعنے فسق دیتے ہے اوس کی تقریر کا بہ ملازم کہتے یہود کے معابد
کذا فی البحر الرائق ویحلف القاضی فی دعوی سبب یرتفع علی الحاصل ای علی صورۃ انکار المنکر اور اوس سبب کے دعوی مین جو اوٹہ جا
سکتا ہے قاضی قسم دیگا حاصل پر یعنی انکار منکر کی صورت پر ہم حاصل کی تفسیر بیان کرتے ہین اصطلاحی سے اور یعنے لغوی حاصل کا یہہ ہے جو ہر چیز سے باقی رہے
اور ثابت ہے اور ماسوا اوسکے جاتا رہے چنانچہ قاموس مین ہے انکار منکر کی صورت پر اسواسطے قسم ہوگی کہ منکر یون کہتا ہے کہ ہمارے مابین
مین بیع اور طلاق اور غصب واقع نہین کذا فی الطحطاوی وفسرہ بقولہ ای باللہ ما بینکما نکاح قائم وما بینکما بیع قائم وما یجب علیک
ردہ لو قائما او بدلہ لو ہالکا وما ہی بائن منک وقولہ الآن متعلق بالجمیع مسائل فی دعوی النکاح والبیع والغصب والطلاق
فیہ لف ونشر اور مصنف نے حاصل کی تفسیر کی اپنے اس قول سے کہ تجہکو اللہ کی قسم کہ تم دونون کے مابین مین نکاح قائم نہین اور تم دونون
درمیان بیع قائم نہین اور تجہ پر اوسکا پہیر دینا واجب نہین اگر وہ قائم ہو یا اوسکے عوض کا پہیر دینا اگر وہ ضائع ہو گیا ہو اور وہ عورت تجہ سے
بائن نہین ہے نکاح اور بیع اور غصب اور طلاق کے دعوے مین اس کلام مین لف ونشر مرتب ہے علامہ عینی نے کہا کہ الآن کا لفظ سبھی سے متعلق
ہے یعنے نکاح اور بیع اور غصب اور طلاق ہنوز ثابت نہین لا علی السبب ای باللہ ما نکحت وما بعت خلافا للثانی نظرا للمدعی
علیہ ایضا لاحتمال طلاقہ واقالتہ اور سبب پر قسم نہ دیجاوے گی اسطرح کہ تجہکو اللہ کی قسم کہ تو نے نکاح نہین کیا اور نہ تو نے بیع کی بخلاف ابو یوسف کے
سبب پر قسم مدعا علیہ کے بہی اس احتمال سے کہ شاید اوس نے بعد نکاح کے طلاق دی ہو اور بعد بیع کے اقالہ بیع کیا ہو امام ابو یوسف کے
نزدیک یمین تو استیفا حق مدعی کے واسطے ہے تو یمین کی مطابقت دعوی مدعی سے واجب ہے اور دعوی تو سبب کا ہے طرفین کی دلیل یہ ہے
کہ اگر مدعا علیہ نے بعد نکاح کے طلاق دی تو وہ اس قسم مین صادق ہوگا کہ واللہ ما نکحت اور اسیطرح بعد اقالہ بیع واللہ ما بعت اور بعد رد
غصب واللہ ما غصبت اور بعد بائن تجدید نکاح سے واللہ ما طلقت کہنے مین صادق ہوگا الا اذا لزم من الحلف علی الحاصل ترک
النظر للمدعی فیحلف بالاجماع علی السبب ای علی صورۃ دعوی المدعی کدعوی شفعۃ بالجوار ونفقۃ مبتوتۃ والحکم
لا یراہما لکونہ شافعیا لصدق حلفہ علی الحاصل فی معتقدہ فیتضرر المدعی مگر جب کہ حاصل پر قسم کہانے سے مدعی کے جانب
ترک نظر لازم آوے تو بالاتفاق سبب پر قسم کہاوے یعنی دعوی مدعی کی صورت پر چنانچہ شفعہ جوار اور نفقہ مبتوتہ کے دعوے مین اور حالانکہ مدعا علیہ
دونون کو واجب نہین دیکہتا بسبب شافعی مذہب ہونیکے بسبب صادق ہونے اوسکی قسم کے حاصل پر اوسکے اعتقاد مین تو مدعی کا ضرر ہوگا امام شافعی
مذہب مین شفعہ جوار اور نفقہ مبتوتہ واجب نہین اگر مدعا علیہ شافعی مذہب یون قسم کہاوے کہ واللہ مجہہ پر شفعہ جوار اور نفقہ مبتوتہ نہین تو اوس
مین مدعی کا ضرر ہے تو یہان سبب پر اسطرح قسم کہائے کہ واللہ مین نے اس گہر کو نہین خرید کیا اور یہہ عورت میری مطلقہ بطلاق بائن عدت

یہ نہیں ہے شفعہ جوار اور مبتوتہ کی اسواسطے قید لگائی کہ شفعہ شرکت اور نفقہ رجعی میں حاصل پر قسم ہوگی نہ سبب پر تلت ومفادہ انہ لا
اعتبار بمذہب المدعی علیہ واما مذہب المدعی ففیہ خلاف والاوجہ ان یسألہ القاضی ھل تعتقد وجوب شفعۃ
الجوار ولا واعتمدہ المصنف فی شرحہ میں کہتا ہوں اور قول سابق سے مستفاد ہوا کہ مدعا علیہ کے مذہب کا کچھ اعتبار نہیں تحلیف میں اور مدعی کے
مذہب میں اختلاف ہے علما کا اور قول موجہ تر یہ ہے کہ مدعی سے قاضی پوچھے کہ تو وجوب شفعہ جوار کا معتقد ہے یا نہیں اور اسی پر اعتماد کیا ہے مصنف نے
اپنی شرح میں تو اگر مدعی کہے کہ میں وجوب کا معتقد ہوں تو حاصل پر قسم لے اور اگر معتقد نہو تو سبب پر قسم لے کذا فی الطحطاوی وکذا ای یحلف
علی السبب اجماعا فی سبب لا یرتفع برافع بعد ثبوتہ کعبد مسلم یدعی علی مولاہ عتقہ لعدم تکرر رقہ اور اسی طرح یعنی
سبب پر بالاجماع قسم لے اوس سبب میں جو مرتفع نہیں ہوتا کسی رافع سے بعد اپنے ثابت ہونے کے مانند اوس غلام مسلمان کے جو اپنے مالک پر
اپنے آزاد کرنے کا دعوی کرتا ہے بسبب مکرر نہونے اوسکی رقیت کے واما فی الامۃ ولو مسلمۃ والعبد الکافر فلتکرر رقہما
باللحاق حلف مولاھما علی الحاصل اور لونڈی میں اگرچہ وہ مسلمان ہو اور کافر غلام میں تو بسبب مکرر ہونے اونکی رقیت کے لحوق دار الحرب سے
قاضی قسم دے دونوں کے مالک کو حاصل پر یعنی مولے کو یوں قسم دے کہ تم دونوں کے درمیان اب عتق قائم نہیں نہ یوں کہ میں نے اوسکو آزاد نہیں کیا
اس احتمال سے کہ شاید اوس نے آزاد کیا ہو پہر وہ دار الحرب میں جاملا ہو پہر وہ دار الاسلام میں پہر آیا ہو پہر رقیت کے طرف اوسکی عود کیا ہو تو
اس یمین کی صورت سے اوسکو ضرر ہوگا اور یہی حال ہے لونڈی کا کذا فی الطحطاوی والحاصل اعتبار الحاصل الا لضرر مدع
وسبب غیر متکرر اور حاصل کلام یہ ہے کہ تحلیف میں حاصل کا اعتبار ہے مگر بسبب ضرر مدعی اور سبب غیر متکرر کے سبب کا اعتبار ہے و
صح فداء الیمین والصلح منہ لحدیث ذبوا عن اعراضکم باموالکم اور بدلا دینا قسم کا اور صلح کرنا قسم سے صحیح ہے بدلیل اس
حدیث کے کہ اپنے مال دیکر اپنی آبرو بچاؤ ثم فدیہ یمین ہوتا ہے بمقدار دعوی یا اقل سے اور صلح ہوتی ہے اقل سے حذیفہ رضی اللہ عنہ پر جب
قسم آئی تھی تو اونہوں نے مال دیکر قسم نکہائی تھی اور اسی طرح عثمان رضی اللہ عنہ نے چالیس درم کے دعوی میں قسم کے عوض مال دیا اور قسم نکہائی
لوگوں نے کہا کہ آپ تو سچے ہیں کیوں نہیں قسم کہائی تو انہوں نے جواب دیا کہ شاید میری قسم کو کوئی یمین کاذبہ گمان کرے انتہے اور اسواسطے کہ مال کا دینا
اور قسم نکہانے میں حفظ آبرو ہے اور وہ مستحسن ہے عقلا وشرعا کذا فی الحموی ملخصا وقال الشہید الاحتراز عن الیمین الصادقۃ واجب قال فی البحر
ای ثابت بدلیل جواز الافتداء صادقا اور کہا شہید نے کہ سچی قسم سے بچنا واجب ہے بحر الرائق میں کہا کہ واجب سے یعنی ثابت ہے بدلیل درست ہونے سچی قسم کے عوض ہم یعنی
واجب سے مراد نہیں کہ سچی قسم کہانا جائز نہو بلکہ واجب سے یہ ثابت ہے ولا یحلف المنکر بعدہ ابدا لانہ اسقط حقہ اور منکر کو قسم نہ دی
جائیگی کبہی بعد فدیہ دینے اور صلح کرنے کے اسواسطے کہ مدعی نے اپنا حق ساقط کردیا مال لیکر وقید بالفداء والصلح لان المدعی لو اسقط
ای الیمین قصدا بان قال برئت من الحلف او ترکتہ علیہ او وہبتہ لا یصح ولہ التحلیف بخلاف البراءۃ عن المال
لان التحلیف للحاکم بزازیۃ اور مصنف نے سقوط یمین میں فدیہ اور صلح کی قید لگائی اسواسطے کہ مدعی اگر یمین کو قصدا
ساقط کردے اسطرح کہ کہے مدعا علیہ سے کہ تو بری الذمہ ہوگیا قسم سے یا میں نے اوسکو چہوڑ دیا یا اوسکو ہبہ کردیا تو صحیح نہیں اور اوسکو قسم لینا جائز
ہے بخلاف براءت عن المال کے اسواسطے کہ تحلیف حاکم کے واسطے مخصوص ہے یعنی بطلب مدعی کذا فی البزازیہ ثم براءت عن المال یعنی
مال کا معاف کردینا مدعی کے اختیار میں ہے بلا دخل حاکم وکذا اذا اشتری یمینہ لم یجز لعدم رکن الصلح شرنبلالیہ اور اسی طرح
جبکہ مدعا علیہ اپنی قسم کو مول لے مدعی سے تو جائز نہیں بسبب عدم ہونے رکن بیع کے کذا فی الدرر ثم رکن بیع یہ ہے کہ مبیع مال ہو اور یہاں
یمین مال نہیں **فروع** مسئلہ ملحقہ شارح کا استحلف خصمہ فقال حلفتنی مرۃ ان عند ما حلفتنی اولا وبرھن قبل
والا فلہ تحلیفہ مرۃ مدعی نے قسم چاہی اپنے مدعا علیہ سے سو اوس نے کہا کہ تو مجھکو قسم دیچکا ہے ایکبار اگر تحلیف

بیع متقایضہ اور صرف مین اسواسطے جنیار ہوا کہ ہر واحد متبایعین سے مشتری ہے من وجہ ویقتصر علی النفی فی الاصح اور فقط نفی پر اقتصار
کرے بقول اصح ہم یہہ بیان سے کیفیت یمین کا ان مسائل مین تو بائع یون قسم کہائے کہ واللہ مین نے بعوض ہزار نہین بیچا اور مشتری قسم کہائے
کہ واللہ مینے بعوض دو ہزار کے نہین خرید کیا اور قول غیر اصح وہ ہے جو زیادات مین ہے کہ نفی کے ساتھہ اثبات کو بھی ضم کرے
تاکید کے واسطے وفسخ القاضی البیع بطلب احدهما او طلبهما اور قاضی فسخ بیع کرے ایک کی طلب سے یا دونون کی طلب سے
لاینفسخ بالتحالف ولا بفسخ احدهما بل بفسخهما بحر اور بیع فسخ نہین ہو جاتی دونون کے قسم کہانے سے اور نہ احد المتبایعین
کے فسخ کرنے سے بلکہ بائع اور مشتری دونون کے فسخ کرنے سے فسخ ہوتی ہے کذا فی البحر یعنے درصورت فسخ متعاقدین قاضی کے فسخ
کرنیکی حاجت نہین ومن نکل منهما لزمه دعوی الاخر بالقضاء واصله قوله صلی الله علیه وسلم اذا اختلف المتبایعان
والسلعة قائمة بعینها تحالفا وترادا اور جو دونون مین سے قسم نکہائے اوسکو دوسری قسم کہانے والے کا دعوی لازم ہوجائیگا قاضی
کے حکم کردینے سے اور تحالف متبایعین کے مسائل کی یہہ حدیث اصل ہے کہ جب بائع اور مشتری اختلاف کرین اور جنس مبیع ہو بہو موجود ہو تو دونون
قسم کہائین اور باہم رد بیع کرین وهذا کله لو الاختلاف فی البدل مقصودا فلو فی ضمن شیء کاختلافهما فی الزق
فالقول للمشتری فی انه الزق ولا تحالف اور یہہ سب یعنے تحالف اور فسخ اوس شرط پر ہی جب کہ اختلاف بدل مین مقصود بالذات
ہو اگر اختلاف کسی چیز کے ضمن مین ہو جیسے متبایعین کا اختلاف مشک مین تو مشتری ہی کا قول معتبر ہوگا اسمین کہ یہہ وہی مشک ہے اور تحالف نہوگا
صورت اوسکی یہہ ہی کہ مشتری نے گہی خرید کیا مشک مین جسکا وزن سو رطل ہے مثلا سو مشتری مشک لایا پہیر دینے کو جسکی تول بیس رطل
ہی تو بائع نے کہا کہ یہہ میری مشک نہین اور اوسنے کہا کہ یہی مشک [illegible] تو اب دو سو رطل تہی تو یہان مشتری ہی کا قول معتبر ہوگا اور اسکے ضمن مین
اختلاف ثمن لازم ہے تو بائع اوسکو پہیرتا ہے اور مشتری منکر ہے کذا فی الحموی کما لو اختلفا فی وصف المبیع کقوله اشتریته علی
انه کاتب او خباز وقال البائع لم اشترط فالقول للبائع ولا تحالف ظهیریه چنانچہ اگر دونون نے وصف مبیع مین اختلاف کیا
چنانچہ مشتری کا یون کہنا کہ مین نے اس غلام کو خرید کیا اس شرط پر کہ وہ کاتب یا نان پز ہے اور بائع کہتا ہی کہ مینے یہہ شرط نہین کی تو
بائع ہی کا قول معتبر ہوگا اور قسم نہین دونون پر کذا فی الظهیریة ہم خلاصہ یہہ ہے کہ اگر وصف ثمن مین اختلاف ہو تو تحالف ہی چنانچہ عنقریب
مذکور ہوچکا اور اگر وصف مبیع مین اختلاف ہو تو بائع کا قول معتبر ہے اور تحالف نہین وقید باختلافهما فی ثمن ومبیع لانه لا تحالف
فی غیرهما لکونه لا یختل به قوام العقد نحو اجل وشرط رهن او خیار او ضمان وقبض بعض ثمن اور تحالف مقید ہوا ثمن اور
مبیع کے اختلاف کے ساتھہ اسواسطے کہ اون دونون کے سوا مین تحالف نہین اسواسطے کہ غیر ثمن اور مبیع کے اختلاف سے قوام عقد مختل نہین ہوتا
چنانچہ اختلاف مدت اور شرط رہن یا شرط خیار یا شرط ضمان ثمن اور قبض بعض ثمن کے اختلاف سے ہم شرط رہن یعنے بائع کہے کہ مین نے مشتری سے
یہہ شرط کرلی ہی کہ وہ تا ادای ثمن کوئی چیز میرے پاس گرو رکہے اور مشتری اوسکا منکر ہو اور ضمان ثمن کی یہہ صورت کہ بائع کہے کہ مین نے اس شرط سے
بیع کی ہے کہ مشتری ثمن کا کسیکو ضامن دے اور قبض بعض ثمن کی قید اتفاقی ہے اسواسطے کہ کل ثمن کے قبض کے اختلاف کا بہی یہی حکم ہی یعنے
قبول قول بائع والقول للمنکر بیمینه وقال زفر والشافعی یتحالفان اور اختلاف مدت وغیرہ مین منکر کا قول مقبول ہے اوسکی قسم کے ساتھہ
اور زفر اور شافعی نے کہا اسمین بہی دونون قسم کہاوین ولا تحالف اذا اختلفا بعد هلاک المبیع او خروجه عن ملکه او تعیبه
بما لا یرد به اور قسم دونون پر نہین جب کہ متعاقدین اختلاف کرین بعد تلف ہوجانے مبیع کے مشتری کے پاس یا اوسکے خارج ہوجانے سے
اوسکی ملک سے یا عیب دار ہوجانے سے اوس عیب کے ساتھہ کہ اوسکے سبب بیع رد نہین ہوتا چنانچہ حاملہ ہونا لونڈی کا مشتری سے ہم ہلاک
مبیع مین مشتری کے پاس ہونیکی قید اسواسطے لگائی کہ قبل قبض بائع کے پاس ہلاک ہوجانے سے بیع فسخ ہوجائیگی کذا فی الطحطاوی

کہا اسواسطے کہ ابراء من العیب بلا بدل صحیح ہی تو صلح بھی بدل کے ساتھہ بھی صحیح ہی کیونکہ یہہ اسقاط حق ہے۔ ولو ادعی عیبا فصالحه منه ثم زال

اور اگر عیب بیع سے زائل ہوگیا تو صلح باطل ہے ہم یعنی اگر مثلاً غلام یا جانور کی آنکہہ میں سفیدی دیکہکر صلح کی اور بعد اسکے آنکہہ سے دفع ہوگیا تو صلح باطل ہی

اور بدل صلح پہیر دیا جاوے اور صلح ہر عیب اول کا حکم ہے کذا فی المحیط وی ہے ومن قال لآخر احلف انه لیس علیک شی فانت بریء اور جو مدعی کہ مدعا علیہ سے کہو کہ اگر

تو قسم کہاوی تو بری الذمہ ہوگا تو وہ جائز نہیں یعنے پہر مدعا علیہ نے قسم کہائی تو صلح باطل ہے اسواسطے کہ ابراء کی تعلیق شرط صریح پر جائز نہیں جیسا کہ

مذکور ہوچکا تو اگر مدعی گواہ لاویگا بعد اس صلح کے تو سماعت ہوگی اور اگر اقامت شہادت سے عاجز ہوگا تو مدعا علیہ سے دوسری بار قسم لیجاویگی اسواسطے

کہ پہلی قسم قاطع خصومت نہیں اس سبب سے کہ حاکم کے سامنے نہیں ہوئی کذا فی المحیط وی ہے وکذلک لو قال ان حلفت فانت بریء اگرچہ مدعی قسم کہاوی تو صلح

باطل ہی اور مدعی اور مدعا علیہ اسی کے مانند ہیں صورت مذکورہ میں ہم مدعی کی قسم کی یہہ صورت ہو کہ مدعی اور مدعا علیہ اتفاق کریں کہ اگر مدعی قسم کہاوی

اپنے دعوی پر تو مدعا علیہ پر دعوی ثابت ہی تو اگر مدعی قسم کہاتے تو مدعا علیہ پر مال واجب ہوگا اور اجنبی کی صورت یہہ ہے کہ مدعا علیہ نے کہا کہ اگر

فلانا شخص جو غیر مدعی ہے قسم کہاوی تو مال مجہہ پر ہے تو صلح باطل ہے اور مال لازم نہیں کذا فی المحیط واللہ تعالی اعلم واستغفر اللہ الحلیم الغفور

## کتاب المضاربة

یہہ کتاب ہی عقد مضاربت کے احکام میں ہی لغة مفاعلة من الضرب فی الارض وهو السیر فیها مضاربت باعتبار لغت عرب

مفاعلت ہی ضرب فی الارض سے اور ضرب فی الارض عبارت ہی زمین کے چلنے پہرنے سے ہم اس عقد کا مضاربت اسواسطے نام رکہا کہ مضارب زمین پر چلتا پہرتا

ہی نفع حاصل کرنیکے واسطے اور اہل حجاز اس عقد کو مقارضہ اور قراض بولتے ہیں اسواسطے کہ قرض بمعنے قطع ہوا اور صاحب مال کچہہ اپنا مال کاٹ کر

مضارب کو دیتا ہے کذا فی البحر وشرعا عقد شرکة فی الربح بمال من جانب رب المال وعمل من جانب المضارب اور شرعاً مضاربت شرکت

فی النفع کا عقد ہی جو عقد کہ منعقد ہو مال اور عمل سے مال تو رب المال کے جانب سے ہو اور عمل مضارب کے جانب سے ہم مثلاً حامد نے ہزار روپیہ محمود کو دئے

کہ اونسے تجارت کرو اور نفع میں دونوں شریک ہیں اور محمود نے قبول کیا تو اس عقد کو شرع میں مضاربت کہتے ہیں اور حامد رب المال اور محمود مضارب ہے

ورکنہا الایجاب والقبول اور رکن مضاربت ایجاب اور قبول ہے ہم ایجاب بسطرح کہ رب المال مضارب سے کہے کہ یہہ مال لیجا بطریق مضاربت

یا مقارضہ یا معاملہ کے یا یا اس مال کو لے اور تجارت کر اس شرط پر کہ آدمی منفعت یا تہائی تیری یا یون کہے کہ اس مال سے متاع خرید کر سو جو فائدہ حاصل

ہو اوسمین سے تیرا آدہا حصہ ہی یا یون کہے یہہ مال لے آدہوں آدہ نفع پر اور مضارب کہے کہ میں نے قبول کیا یا جس لفظ میں یہہ مضمون ادا ہو کذا فی المحیط وی ہے

الحموی وحکمها انه امین لانه اید انه ابتدا اور حکم مضاربت یعنی اوسکا اثر مترتب چند نوع ہی لیکن باعتبار مختلفہ اسواسطے کہ مضاربت آثار کہا کہ

شرع میں ہم مضاربت ابتدا میں ایداع اسواسطے ہی کہ قبض کرنا مال کا ہو باذن مالک نہ بروجہ مبادلہ و وثیقہ بخلاف مقبوض علی سوم الشراء کہ وہ قبض

بروجہ مبادلہ اور بخلاف رہن کے کہ وہ قبض بطریق وثیقہ ہے کذا فی الدرر پہر جب مضاربت ایداع ٹہیری تو ہلاک مال سے مضارب پر تاوان نہیں

ومن حیل الضمان ان یقرضه المال الا درهما ثم یعقد شرکة عنان بالدرهم وبما اقرضه علی ان یعملا والربح بینهما ثم یعمل المستقرض

فقط فان هلک فالقرض علیه اور ہلاک راس المال میں مضارب سے تاوان لینے کا ایک حیلہ یہہ ہے کہ مضارب کو مال قرض دے سوای ایکدرم کے پہر شرکت

عنان منعقد کرے اوس باقی درم سے اور اوس مال سے جو مضارب کو قرض دیا اس شرط پر کہ رب المال اور مضارب دونوں تجارت کا کام کرین اور نفع دونو

مین برابر ہو پہر بعد اسکے فقط قرض لینے والا یعنے مضارب تجارت کرے تو اگر مال ہلاک ہوگا تو مضارب پر قرض ثابت رہیگا ہم شرکت عنان کو اسواسطے

خاص کیا کہ اوسمین نفع بقدر مال کے لازم نہیں اور دونوں کا عمل اسواسطے شرط کیا کہ اگر ایک کا عمل شرط ہوگا تو شرکت عنان فاسد ہوجاویگی اور مفصل

اشتراط العمل وامدہ ہو الاطلاق ملحوظ ہی کہا اس حیلہ سے مضاربت باقی نرہی بلکہ راس المال میں شرکت ہوگئی وتوکیل مع العمل لتصرفه بامره اور مضاربت

توکیل ہی عمل کے ساتھہ بسبب تصرف کرنے مضارب کے رب المال کے امر سے ہم پہر جب توکیل ہوئی تو جو عہدہ اسکو لاحق ہوگا وہ رب المال پر ہے

کذا فی الدرر وشرکة ان ربح اور مضاربت شرکت ہی اگر فائدہ حاصل ہو اسواسطے کہ مال اور عمل سے فائدہ حاصل ہو تو دونوں اوسمین شریک ہونگے

وغصب ان خالف وان اجاز رب المال بعدہ لصیرورتہ غاصبا بالمخالفۃ اور مضاربت غصب ہی اگر مضارب نے رب المال کے خلاف کیا اگرچہ رب المال بعد اس خلاف کے اوسکو جائز بھی رکھے بسبب ہوجانے مضارب کے غاصب مخالفت سے ہم مخالفت کی یہہ صورت ہی کہ مضارب نے وہ چیز خریدی کی اور بیچی جس سے رب المال نے منع کر دیا تھا غصب اسواسطے ہوا کہ تعدی کی غیر کے مال میں تو اب مضارب پر ضمان لازم ہوگا واجارۃ فاسدۃ ان فسدت فلا ربح للمضارب حینئذ بل لہ اجر مثل عملہ مطلقا ربح اولا بلا زیادۃ علی المشروط خلافا لمحمد والثلثۃ اور مضاربت اجارہ فاسدہ ہے اگر عقد مضاربت فاسد ہوجاوے تو اب اسوقت میں مضارب کے واسطے نفع نہیں بلکہ اوسکے واسطے اوسکی محنت کی مزدوری ہی ہر طرح تجارت میں نفع حاصل ہو یا نہو زیادہ نہ دی جاوے مزدوری مشروط سے بخلاف محمد اور ائمہ ثلثہ کے ہم اجارہ فاسدہ کا یہی حکم ہی کہ اوسکی اجرت مثل مشروط سے زیادہ نہیں ہوتی الا فی وصی اخذ مال یتیم مضاربۃ فاسدۃ کشرطہ لنفسہ عشرۃ دراہم فلا شیء لہ فی مال الیتیم اذا عمل اشباہ فصوابہ استثناء من اجر عملہ مضاربت فاسدہ میں اجرت عمل ہے مگر اوس وصی میں جسنے یتیم کا مال بطریق مضاربت فاسدہ لیا جیسے وصی کا اپنے واسطے دس درم کا شرط کر لینا تو اوسکو کچھہ نہ ملیگی یتیم کے مال سے جب کہ وصی عمل کریگا کذا فی الاشباہ شارح نے کہا الا فی وصی استثنا ہی اجرت عمل سے ہم یہاں محل اشتباہ تھا کہ استثنا اجرت عمل سے ہی یا عدم زیادت علی المشروط سے ہر چند مصنف نے دفع ابہام کر دیا تھا اس قول فلا شیء لہ سے لیکن شارح نے مزید توضیح کے واسطے کھول کر کہدیا والفاسدۃ لا ضمان فیہا ایضا کصحیحۃ لانہ امین اور مضاربت فاسدہ میں بھی ہلاکت مال سے تاوان نہیں جیسے مضاربت صحیحہ میں اسواسطے کہ مضارب امین ہے اور امین ضمین نہیں ہوتا دفع المال الی اخر مع شرط الربح کلہ للمالک بضاعۃ فیکون وکیلا متبرعا دینا مال کا دوسرے شخص کو باوجود مشروط ہونے تمام نفع کے مالک کے واسطے بضاعت ہی یعنے یہہ عقد مضاربت نہیں بلکہ عقد بضاعت ہم تو دوسرا شخص عمل کرنیسے وکیل محسن ہوگا مالک کا احسان یہہ کہ اپنے واسطے نامل سے فائدہ شرط نہیں کیا ومع شرطہ للعامل قرض لقلۃ ضررہ اور تمام نفع عامل کے واسطے مشروط ہونیکے ساتھہ مال دینا قرض ہے بوجہہ قلت ضرر قرض ہم یعنے اگر مالک نے دوسرے کو مال دیا اور شرط دونوں میں یہہ ہوئی کہ تمام نفع محنت کرنیوالے کو صاحب مال تو یہہ مضاربت نہیں ہی قرض ہے اسواسطے کہ عامل کل منفعت کا مستحق نہیں ہو سکتا مگر جب کہ راس المال کا مالک ہو اور ملک متصور نہیں مگر ہبہ یا قرض سے لیکن ہبہ میں مالک کا سراسر نقصان ہی اسواسطے کہ ہبہ قاطع حق ہے عین اور اوسکے بدل دونوں سے بخلاف قرض کہ وہ فقط عین میں قاطع حق ہی نہ اوسکے عوض میں تو بنظر قلت ضرر قرض اس عقد کو قرض ٹھیرایا نہ ہبہ کذا فی الطحطاوی مختصرا بتصرف وشرطہا امور سبعۃ اور صحت مضاربت کی سات شرطیں ہیں اشرط راس المال کا مثل اثمان کے ہونا ۲ اوسکا معلوم ہونا ۳ راس المال کا عین ہونا نہ دین ۴ مضارب کو راس المال کا تسلیم کرنا ۵ شیوع منفعت بلا تعیین مقدار ۶ مالک اور مضارب کا حصہ معلوم ہونا ۷ مضارب کا حصہ منفعت سے ہونا نہ راس المال سے اور تفصیل شروط مذکورہ کی متن اور شارح کے بیان سے معلوم ہوگی کون راس المال من الاثمان کما مر فی الشرکۃ شرط صحت مضاربت ہونا راس المال کا اثمان سے جیسا کہ مذکور ہو چکا کتاب الشرکۃ میں ہم تو مضاربت صحیح نہیں مگر اوس مال سے جس سے شرکت صحیح ہوتی ہو اسواسطے کہ مضاربت شرکت ہی فائدہ حاصل ہونیکے وقت تو وہ مال ضرور ہو جس سے شرکت صحیح ہوتی ہے یعنی دراہم اور دنانیر اور چاندی سونا غیر سکوک اور فلوس مروجہ کذا فی الدرر وہو معلوم للعاقدین اور راس المال معلوم ہونا عاقدین کو یعنی اسطرح کہ عاقدین عقد مضاربت کریں مقدار معین راس المال پر مثلا ہزار یا دو ہزار درم پر وکفت فیہ الاشارۃ اور راس المال کے معلوم ہونے میں اشارہ کرنا کفایت کرتا ہی ہم صورت اشارہ یہہ ہے کہ بطریق مضاربت ایک شخص کو درم دیئے اور اونکی مقدار معلوم نہیں تو جائز ہے کذا فی الدرر والقول فی قدرہ وصفتہ للمضارب بیمینہ والبینۃ للمالک اور صورت اختلاف کے راس المال کی مقدار اور وصف میں مضارب کا قول معتبر ہے اوسکی قسم کے ساتھہ اور گواہ لانا مالک کے واسطے ہی واما المضاربۃ بدین فان علی المضارب لم یجز وان علی ثالث جاز وکرہ اور عقد مضاربت دین سے کرنا سو اگر مضارب پر دین ہو تو جائز نہیں اور اگر تیسرے شخص پر ہو تو جائز ہوا اور مکروہ ولو قال اشتر لی عبدا نسیئۃ ثم بعہ وضارب بثمنہ ففعل جاز اور اگر ایک شخص نے دوسرے سے کہا کہ میرے لیے ایک غلام

اور مضارب کہے کہ ثلث نفع مشروط ہو تو صاحب مال کا قول مقبول ہے اگرچہ صاحب مال کے قول میں فساد مضاربت ہو مقبول اسواسطے ہو کہ صاحب مال اوس زیادت کا منکر ہو جس کا مضارب مدعی کرتا ہو کذا فی الخانیہ وَمَا فِی الْاَشْبَاہِ فِیہِ اشْتِبَاہٌ فَافْہَمْ اور جو قول اشباہ مین ہو اوسمین اشتباہ ہو سو اوسکو سمجھ لے ہم اشباہ کی عبارت یہہ ہو القولُ قولُ مُدّعی الصّحۃِ اِلّا اِذا قالَ رَبُّ المالِ شرطتُ لکَ الثلثَ وزیادۃ عشرۃ وقال المضاربُ الثلثَ فالقولُ للمضاربِ یعنی مقبول قول مدعی صحت کا ہو مگر جب کہ صاحب مال کہے کہ مین نے تیرے واسطے ثلث اور دس درم کی زیادت شرط کی اور مضارب کہے ثلث نفع مشروط ہے تو مضارب کا قول ہو انتہٰی الترجمۃ مصنف کے اپنی شرح مین اور محمد صالح ابن مصنف نے حاشیہ اشباہ مین کہا کہ حکم مذکور قاعدہ مذکورہ کے مطابق ہو اسواسطے کہ مضارب اس صورت مین مدعی صحت عقد ہے یعنی برخلاف صاحب مال کہ مدعی فساد ہی صاحب اشباہ کو اشتباہ یہہ واقع ہوا کہ اونھون نے یہہ گمان کیا کہ مسئلہ مذکورہ قاعدہ سے خارج ہے اور حالانکہ اسمین داخل ہے نہ خارج کذا فی الطحاوی وَیَمْلِکُ الْمُضَارِبُ فِی الْمُطْلَقَۃِ الَّتِی لَمْ تَتَقَیَّدْ بِمَکَانٍ اَوْ زَمَانٍ اَوْ نَوْعٍ اَلْبَیْعَ وَلَوْ فَاسِدًا بِنَقْدٍ وَنَسِیْئَۃٍ مُتَعَارَفَۃٍ اور مضارب مالک ہی مضاربت مطلقہ یعنی اوس مضاربت مین جسمین مکان تجارت یا زمان تجارت یا نوع تجارت کی قید نہین ہوگی اگرچہ بیع فاسد ہو نقد ثمن سے بیچ کر یا مدت متعارفہ کے ساتھ ہم یہہ مراد نہین کہ مضارب کو بیع فاسد حلال ہے بلکہ مراد یہہ ہے کہ بیع فاسد سے مضارب مخالف نہوگا کہ غاصب ٹھہرے اور مال اوسکے ہاتھہ مین امانت نہ باقی رہے مدت مین متعارفہ کی قید اسواسطے لگائی تا اجل طویل سے احتراز واقع ہو وَالشِّرَاءَ وَالتَّوْکِیْلَ بِھِمَا اور مضارب خرید کرنے کا مالک ہو اور خرید فروخت کے واسطے دوسرے شخص کو وکیل کرنیکا مالک ہو وَالسَّفَرَ بَرًّا وَبَحْرًا وَلَوْ دَفَعَ لَہُ الْمَالَ فِی بَلَدِہٖ عَلَی الظَّاہِرِ اور مالک ہو سفر کرنے کا خشکی اور تری مین یعنے زمین اور دریا مین اگرچہ صاحب مال نے مضارب کو مال دیا ہو اپنے شہر مین نہ مسافرت مین بنابر قول ظاہر ہم اور قول غیر ظاہر ابو یوسف کی روایت ہو امام سے کہ اگر اپنے شہر مین مال دے تو مضارب کو سفر جائز نہین اور اگر سفر مین دے تو اوسکو سفر کرنا تا شہر صاحب مال جائز ہے قول ظاہر کی دلیل یہہ ہے کہ مضاربت مشتق ہو ضرب فی الارض سے تو بمقتضای لفظ مسافرت کا مضارب مالک ہو وَالْاِبْضَاعَ اَیْ دَفْعَ الْمَالِ بِضَاعَۃً اور مالک ہو ابضاع کا یعنی مال کے دینے کا بطریق بضاعت کہ جسمین تمام نفع صاحب مال کے واسطے مشروط ہوتا ہے وَلَوْ لِرَبِّ الْمَالِ فَلَا تَفْسُدُ بِہِ الْمُضَارَبَۃُ کَمَا یَجِیْءُ اگرچہ مضارب نے صاحب مال کو مال دیا ہو بطریق بضاعت کے تو بھی اوسکو اختیار ہو اور اس دینے سے مضاربت فاسد نہین ہوتی چنانچہ بیان اسکا آویگا وَیَمْلِکُ الْاِیْدَاعَ وَالرَّہْنَ وَالْاِرْتِہَانَ وَالْاِجَارَۃَ وَالْاِسْتِئْجَارَ فَلَوِ اسْتَاْجَرَ اَرْضًا بَیْضَاءَ لِیَزْرَعَہَا اَوْ یَغْرِسَہَا جَازَ ظَہِیْرِیَّۃٌ اور مضارب مالک ہو کسیکے پاس ودیعت رکھنے اور دوسرے کے پاس گرو کرنے اور اپنے پاس رہن رکھنے اور اجارہ دینے اور اجارہ لینے کا تو اگر ٹھیکہ لے سفید زمین یعنے خالی زمین کا تا اوس مین کہیت کرے یا درخت لگاوے تو جائز ہے کذا فی الظہیریۃ وَالْاِحْتِیَالَ اَیْ قَبُوْلَ الْحَوَالَۃِ بِالثَّمَنِ مُطْلَقًا عَلَی الْاَیْسَرِ وَالْاَعْسَرِ لِاَنَّ کُلَّ ذٰلِکَ مِنْ صَنِیْعِ التُّجَّارِ اور مالک ہو احتیال کا یعنے ثمن کے حوالہ قبول کرنے کا مطلقًا کشادہ دست اور تنگدست پر اسواسطے کہ وہ سب امور مذکورہ یعنے بیع اور شرا اور توکیل اور سفر اور ابضاع اور ایداع اور رہن اور ارتہان اور اجارہ اور استیجار اور احتیال سوداگرونکے دستور العمل سے ہی لَا یَمْلِکُ الْمُضَارَبَۃَ وَالشِّرْکَۃَ وَالْخَلْطَ بِمَالِ نَفْسِہٖ اِلَّا بِاِذْنٍ اَوْ اِعْمَلْ بِرَاْیِکَ اِذِ الشَّیْءُ لَا یَتَضَمَّنُ مِثْلَہٗ مضارب مالک نہین مضاربت کا یعنی وہ مال دوسرے شخص کو بطریق مضاربت کے نہین دے سکتا اور مالک نہین شرکت کا اور اوس مال کو اپنے مال کے ساتھہ ملا نہین سکتا مگر صاحب مال کی اذن یا اوسکے یون کہنے سے کہ عمل کر اپنی تجویز اور عقل کے موافق اسواسطے مالک نہین کہ شئی اپنے مانند اور برابر کی چیز کو متضمن نہین ہوتی بلکہ کمتر کو متضمن ہوتی ہی ہم عدم تضمن مماثل عدم ملک مضاربت کی علت ہو نہ نفی شرکت اور خلط مال کی تو اگر شارح یون کہتا اِذِ الشَّیْءُ لَا یَتَضَمَّنُ مِثْلَہٗ وَالْاَعْلٰی مِنْہُ تو بہتر ہوتا اسواسطے کہ شرکت اور خلط بالاتر ہی مضاربت سے خلط مال اوس صورت مین جائز نہین جبکہ اوس شہر مین رائج نہو اور اگر ملانے کا رواج ہو تو مضارب پر ضمان نہین کذا فی الطحاوی وَلَا الْاِقْرَاضَ وَالْاِسْتِدَانَۃَ وَاِنْ قِیْلَ لَہٗ ذٰلِکَ اَیْ اعْمَلْ بِرَاْیِکَ لِاَنَّہُمَا لَیْسَا مِنْ صَنِیْعِ التُّجَّارِ فَلَمْ یَدْخُلَا فِی التَّعْمِیْمِ مَا لَمْ یَنُصَّ الْمَالِکُ عَلَیْہِمَا فَیَمْلِکُہُمَا اور مضارب مالک نہین قرض دینے کا اور نہ ادہار لینے کا اگرچہ قول مسند کو اوس سے کہا گیا ہو یعنی اگرچہ

غیر المفید لا یعتبر اصلا کنھیہ عن بیع الحال قید لگائی ہی یعنی تقیید مفید کی اسواسطے کہ تخصیص غیر مفید ہر گز معتبر نہیں چنانچہ منع کر دیا صاحب مال کو بیع مال سے
بیع مؤجل سے واما المفید فی الجملۃ کسوق من مصر فانہ صرح بالنھی صح والا لا اور جو تخصیص کہ فی الجملہ مفید ہو چنانچہ ایک شہر کے ایک بازار کی تخصیص سو اگر
نہی کی صاحب مال نے تصریح کر دی ہو تو تقیید صحیح ہی اور نہیں تو صحیح نہیں ھ شہر کے ایک بازار کی تقیید اسواسطے صحیح نہیں کہ شہر باوجود تباین اطراف کی
بقعہ واحدہ کے مانند ہی لیکن اگر نہی مصرح ہو اسطرح کہ تجارت کر فلانے بازار مین اور نہ تجارت کرنا اوسکے سوا اور بازار مین تو اب تقیید صحیح ہو گی کذا فی
الطحطاوی فان فعل ضمن بالمخالفۃ وکان ذلک الشراء لہ پھر اگر مضارب نے مالک کی خلاف امر کیا یعنی شہر معین سے نکل کر دوسرے شہر مین خریداری کی یا
جنس معین کے سوا اور جنس مول لی یا موسم معین کے سوا اور موسم اور فصل مین تجارت کی یا شخص معین کے سوا اور شخص کے ہاتھ خرید فروخت کی تو مضارب پر ضمان
مال لازم ہوگا مخالفت کرنے سے اور وہ خرید مخالف امر مالک فقط مضارب کی ہو گی یعنے تو اوسکے نفع اور نقصان کا مضارب مالک ہوگا اسواسطے کہ اوس نے
غیر کے مال پر بدون اوسکے امر کے تصرف کیا کذا فی الدرر ولو لم یتصرف فیہ حتی عاد للوفاق عادت المضاربۃ اور اگر مضارب نے مال مضاربت مین تصرف
نکیا یہان تک کہ پھر آیا شہر معین مین تو مضاربت پھر صحیح ہو جاویگی ھ یہہ متعلق ہی تعیین شہر سے یعنے اگر مالک نے شہر معین کر دیا اور مضارب اوس شہر سے نکلا تو مضارب
سے مال خارج ہو گیا لیکن بخروج موقوف سو اگر اوسی شہر مین پھر آیا تو ضمان زائل ہو گیا اور مضاربت مثل سابق قائم رہی کیونکہ مضاربت ہنوز اوسکے
ہاتھ مین قائم ہے عقد سابق سے کذا فی الطحطاوی وکذا لو عاد فی البعض اعتبارا للجزء بالکل اور اسیطرح عود مضاربت کا حکم ہے اگر مضارب نے بعض مال
مضاربت مین عود کیا جزو کو کل کے ساتھ قیاس کر کے ھ یعنی اگر بعض مال کو غیر معین مین صرف کیا اور بعض کو معین مین رد کیا تو بھی مضاربت باقی ہی ولا یملک
تزویج قن من مالہا اور مضارب مالک نہین نکاح کر دینے اوس مملوک کا جو مول لیا گیا مضاربت کے مال سے ولا شراء من یعتق علی رب المال بقرابۃ او
یمین اور مضارب مالک نہین اوس لونڈی یا غلام کی خریداری کا جو آزاد ہو جاتا ہو صاحب مال پر بسبب قرابت قریبہ کے ھ قسم کی یہہ صورت ہی کہ صاحب مال نے
کسی لونڈی یا غلام کو کہا ہو کہ اگر مین اوس کا مالک ہون تو وہ آزاد ہے بخلاف الوکیل بالشراء فانہ یملک ذلک عند عدم القرینۃ المقیدۃ للوکالۃ
کاشتر لی عبدا ابیعہ او استخدمہ او جاریۃ اطأھا برخلاف خرید کرنے کے وکیل کے اسواسطے کہ وہ اوس مملوک کی خرید کرنیکا اختیار رکھتا ہی جو موکل پر
آزاد ہو جاوی جب کہ قرینہ مخصص وکالت نہو چنانچہ یون کہنا موکل کا وکیل سے کہ میرے واسطے وہ غلام خرید کر کہ جسکو مین بیچون یا اوس سے خدمت لون یا جاریہ
خرید کر جس سے مین قربت کرون ھ تو بیع اور استخدام اور وطی جاریہ قرینہ ہی کہ وکیل کو ایسا غلام یا لونڈی کا خرید کرنا نچاہئے کہ موکل پر آزاد ہو جاوے ولا من
یعتق علیہ ای المضارب اذا کان فی المال ربح ھو ھنا ان تکون قیمۃ ھذا العبد اکثر من کل راس المال کما بسطہ العینی فلیحفظ اور
مضارب اوس غلام کی خرید کرنیکا مالک نہین جو مضارب پر آزاد ہو جاوے بسبب قرابت کی بشرطیکہ مال مضاربت مین نفع ہو نفع سے یہان مراد وہ نفع ہے کہ اوس غلام کی
قیمت اکثر ہو تمام راس المال سے چنانچہ اسکو شرح بیان کیا ہی عینی نے تو اسکو یاد رکھنا چاہئے ھ خرید کرنا غلام مذکور کا اسواسطے جائز نہوا کہ مضارب کا حصہ
آزاد ہوگا اور صاحب مال کا حصہ بگڑ جاویگا کیونکہ اسکی بیع امام کے نزدیک جائز نہین یا پورا غلام آزاد ہو گا صاحبین کے نزدیک عینی نے کہا ظہور نفع سے
مراد یہہ ہی کہ قیمت غلام کی راس المال سے زیادہ ہو خواہ راس المال مین نفع ہو یا نہو اسواسطے کہ جب غلام کی قیمت راس المال کے برابر یا کمتر ہوگی تو مضارب
کی ملک اوس غلام مین ظاہر نہو گی بلکہ غلام مشغول ٹھہریگا راس المال سے تو اگر راس المال ایک ہزار رہا پھر دس ہزار ہو گیا بعد اسکے مضارب نے وہ غلام مول لیا جو
مضارب پر آزاد ہو جاوی اور قیمت غلام کی ہزار یا اقل ہے تو اوس پر آزاد نہو گا انتھی مختصرا کذا فی الطحطاوی فان فعل شراء من یعتق علی واحد منھما
وقع الشراء لنفسہ سو اگر مضارب نے اوس مملوک کو خرید کیا جو آزاد ہو رب المال یا مضارب پر تو واقع ہوگی خرید مضارب کی ذات کے واسطے نہ مضاربت کیواسطے ھ اور مضارب
تاوان دیوے دونون صورتون مین پہلی صورت مین جمیع ثمن کا تاوان دیوے اگر ثمن ادا کیا ہو مال مضاربت سے اور دوسری صورت مین بقدر حصہ مضارب کے اوس
سے ثمن ساقط ہوگا کذا فی الطحطاوی عن ابی السعود وان لم یکن ربح کما ذکرنا صح شراءھما للمضاربۃ اور اگر وہ نفع نہو جسکو ہم نے عینی سے بیان کیا تو مضاربت کے
واسطے خرید صحیح ہوگی ھ یہہ متعلق ہے اوس صورت کے ساتھ جب کہ مضارب نے اوسکو خرید کیا ہو جو مضارب پر آزاد ہو جاوے کذا فی الحلبی فان ظھر الربح بزیادۃ

ھ یعنی اگر مضارب بیچکر نقد سودا ... سے کی تو ضمان نہیں بلکہ قول ۱۲

ہی لیکن فقہا کے کلام سے مستفاد ہوتا ہی کہ مضارب پر مطلقاً ضمان ہے مالدار ہو یا مفلس اسواسطے کہ یہہ ضمان تملک ہی اور قرینہ اسپر یہہ ہے کہ ام ولد پر سعایہ نہیں
پیرجن مال کے ضائع ہونے کی کیا وجہ ہی اور پورا بیان بحر الرائق کا یہہ ہے کہ جب تک کہ راس المال نملے گا تب تک لدریق ہے واللہ تعالے اعلم کذا فی
الحلبی **باب المضارب يضارب** یہہ باب ہے اوس مضارب کے احکام مین جو تیسرے شخص کو مالک کا راس المال دیوے بطریق مضاربت کے
لما قدّم المفردة شرع فی المركبة فقال جب کہ مضاربت مفردہ کو مصنف مقدم بیان کر چکا تو اب مضاربت مرکبہ کا بیان شروع کیا سو کہا ضارب
المضارب اخر بلا اذن المالك لم يضمن بالدفع مالم يعمل الثانی ربح الثانی اولا على الظاهر لان الدفع ايداع وهو يملكه فاذا عمل تبين
انه مضاربة فيضمن مضارب اول نے مضارب ثانی کو مال مضاربت پر بلا اذن مالک تو مضارب اول تاوان دیگا مال کے دینے سے جب تک مضارب ثانی
عمل تجارت نکرے ثانی کو نفع حاصل ہو یا نہو بنابر ظاہر مذہب کے اسواسطے کہ مال کا دینا ودیعت رکھنا ہی اور مضارب اول ایداع کا اختیار رکھتا ہی پہر جب
ثانی نے تجارت اسمین شروع کی تو کہل گیا کہ ودیعت نتھی مضاربت ہی تو اب تاوان آویگا مضارب اول پر الا اذا كانت الثانية فاسدة فلا ضمان
وان ربح بل الثانی اجر مثله على المضارب الاول وللاول الربح المشروط مگر جب کہ مضاربت ثانیہ فاسد ہو تو تاوان نہین اگرچہ نفع ہو بلکہ مضارب
ثانی کیواسطے اجرت مثل ہے مضارب اول پر اور مضارب اول کو وہ نفع ہی جو اوسمین اور مالک مین مشروط ہے ہم درصورت مضاربت فاسدہ مضارب ثانی
اجیر ٹہیریگا تو اجرت مثل کا مستحق ہوگا نہ شرکت نفع کا فان ضاع المال من يده اى يد الثانی قبل العمل الموجب للضمان فلا ضمان على احد پہر اگر
مال ضائع ہوگیا مضارب ثانی کے ہاتہہ سے اوس عمل سے پہلے جو ضمان کا موجب ہے تو کسی پر ضمان نہین ہے اول پر نہ ثانی پر اسواسطے کہ قبل عمل مال ودیعت ہی
وكذا لا ضمان لو غصب المال من الثانی وانما الضمان على الغاصب فقط اور اسیطرح اول اور ثانی پر ضمان نہین اگر ثانی سے مال چہین لیا گیا اور تاوان
تو فقط غاصب پر ہی ولو استهلكه الثانی او وهبه فالضمان عليه خاصة اور اگر مضارب ثانی نے مال تلف کر ڈالا یا ہبہ کر دیا تو ثانی پر ضمان ہے
خاص کرکے فان عمل حتى ضمنه خير رب المال ان شاء ضمن المضارب الاول رأس ماله وان شاء ضمن الثانی وان اختار اخذ الربح
ولا يضمن ليس له ذلك بحر پہر اگر مضارب ثانی نے تجارت کی کہ ضمان لازم آیا تو صاحب مال مختار ہی چاہے مضارب اول سے تاوان لے چاہے مضارب
ثانی سے اور اگر صاحب مال نفع لینا اختیار کرے اور تاوان نہ لے تو اوسکو وہ جائز نہین کذا فی البحر یعنی اسواسطے کہ مال عمل سے غصب ٹہر گیا اور مالک کا مقصود
جاتے رہنے کے بعد اختیار نہین مگر تضمین بدل مین نہ نفع لینے مین غاصب سے کذا فی الطحطاوی فان اذن المالك بالدفع ودفع بالثلث وقد قيل للاول
ما رزق الله فبيننا نصفان فللمالك النصف عملا بشرطه وللاول السدس الباقی وللثانی الثلث المشروط پہر اگر مالک نے مال دینے کا اذن
دیا اور مضارب اول نے ثانی کو تہائی نفع پر مال دیا اور حالانکہ مضارب اول سے کہا گیا تہا کہ جسقدر اللہ تعالے فائدہ دے وہ ہم تم مین نصفا نصف ہی تو
مالک کیواسطے نصف نفع ہی بموجب اوسکی شرط کے اور مضارب اول کے واسطے ششم حصہ ہی جو باقی رہا بعد ثلث ثانی کے اور مضارب ثانی کے واسطے
ثلث مشروط ہی ولو قيل ما رزقك الله بكاف الخطاب فی المسئلة بحالها فللثانی ثلثه والباقی بين الاول والمالك نصفان باعتبار الكاف
فيكون لكل ثلث اور اگر کہا گیا بکاف خطاب کے جو تجکو اللہ تعالے روزی دے اور باقی مسئلہ بحال خود اوسیطرح ہی یعنے اگر مالک نے مضارب ثانی کو مال دینے کا
اذن دیا اور مضارب اول نے مضارب ثانی کو مال دیا تین تہائی نفع پر اور مالک نے مضارب اول سے کہا کہ جو تجکو اللہ تعالے منفعت روزی کرے وہ میرے
تیرے درمیان نصفا نصف ہی تو مضارب ثانی کے واسطے تہائی نفع کی ہے اور باقی دو تہائیان مضارب اول اور مالک مین نصفا نصف ہین باعتبار
کاف خطاب کے تو ہر شخص کو تہائی تہائی نفع ملیگا ہم مالک کی شرط مضارب اول سے یہہ تہی کہ جو نفع اوسکو ہو وہ دونون مین نصفا نصف ہی سو اوسکو
نفع نہین ملا سوای دو تہائیون کے تو دونون مین نصفا نصف ہوگیا تو ہر ایک کو تہائی تہائی ملی ومثله ما ربحت من شيء او ما كان لك فيه
من ربح ونحو ذلك اور قول سابق کے مانند ہی یون کہنا رب المال کا مضارب سے کہ جو تجکو فائدہ حاصل ہو کسیچیز سے یا جس چیز مین تجکو نفع ہو اور مانند
اسکے ہم چنانچہ یون کہنا کہ جو تجہہ پر خدا فضل کرم کرے یا جو تجہکو بڑہوتی ہو تو ثانی کو ثلث نفع ہے اور باقی اول اور مالک مین نصفا نصف ہی

اعرار کی مانند ہی پھر اگر عاجز ہو جاوی بدل کتابت سی قبل عمل کے تو مضاربت فاسد ہو گی کذا فی الطحطاوی ولو شرط بعض الربح للمساکین او الحج
او فی الرقاب او لامرأۃ المضارب او مکاتبہ صح العقد لم یصح الشرط ویکون المشروط لرب المال اور اگر شرط کی گئی کچھ منفعت محتاجوں کی
واسطے یا حج کیواسطے یا گردنوں کے چھڑانیکے واسطے یا مضارب کی عورت کے واسطے یا اوسکے مکاتب کے واسطے تو عقد صحیح ہی اور شرط صحیح نہیں اور
نفع مشروط صاحب مال کا ہی نہ مساکین وغیرہم کے واسطے ہم زوجۂ مضارب یا مکاتب کے واسطے اشتراط نفع اوس صورت مین غیر صحیح ہی جب کہ انکا
عمل شرط نہو اور اگر اون کا عمل شرط ہو تو شرط جائز ہے اور مشروط انہین کے واسطے ہوگا اسواسطے کہ زوجہ یا مکاتب مضارب ہوگئی عمل شرط کرنیسے
اور در صورت عدم اشتراط عمل مضاربت نہوگی بلکہ ہبہ موعود ہی جس کا کرنا لازم نہین اور یہی حکم ہے اور اجانب کا اس تقریر سے معلوم ہوا کہ مساکین
اور رقاب مین فساد شرط کی علت عدم اشتراط عمل ہے کذا فی الطحطاوی ملخصاً ولو شرط البعض لمن شاء المضارب فان شاءہ لنفسہ او لرب المال
صح الشرط والا بان شاء لاجنبی لا یصح اور اگر بعض منفعت اوس شخص کے لئے مشروط ہوئی جسکو مضارب چاہے تو اگر مضارب اپنے واسطے یا صاحب مال کے
واسطے چاہی تو شرط صحیح ہی اور اگر اپنے یا مالک کے واسطے نچاہی اسطرح پر کہ اجنبی شخص کے واسطے چاہے تو شرط صحیح نہین یعنے اسواسطے کہ اوس کا عمل شرط
نہین کیا ومتی شرط البعض لاجنبی ان شرط علیہ عملہ صح الشرط والا لا اور جب کہ بعض منفعت اجنبی کے واسطے شرط ہوئی تو اگر اوس پر اسکا عمل بھی شرط ہوا تو
شرط صحیح ہی اور نہین تو شرط صحیح نہین یعنے تو نفع صاحب مال کا ہوگا اور عقد صحیح ہوگا کذا فی الطحطاوی قلت لکن فی القہستانی انہ یصح مطلقا والمشروط
للاجنبی ان شرط عملہ والا فللمالک ایضا وعزاہ للذخیرۃ خلافا للبرجندی وغیرہ قتنبہ مین کہتا ہون لیکن قہستانی مین ہی کہ عقد مضاربت صحیح
ہی مطلقا یعنی خواہ اجنبی کا عمل شرط ہو یا نہو اور نفع مشروط اجنبی کا ہوگا اگر اوس کا عمل مشروط ہوا اور اگر اوسکا عمل مشروط نہو تو وہ نفع بھی مالک کا ہی اور قہستانی
نے اس قول کو ذخیرہ کے طرف نسبت کیا ہی برخلاف قول برجندی وغیرہ کے تو آگاہ رہو ہم جب یہہ ثابت ہوچکا اول کہ عقد مضاربت بہر صورت صحیح ہے
اور نفع اجنبی کے واسطے بشرط اوسکے عمل کے صحیح ہے تو اس استدراک کی کیا وجہ ہی اور برجندی کا کلام غلام مین ہی نہ اجنبی مین چنانچہ شرح ملتقی سے معلوم ہوتا
ہی کذا فی الطحطاوی ولو شرط البعض لقضاء دین المضارب او دین المالک جاز ویکون المشروط لہ قضاء دینہ ولا یلزم بدفعہ لغرمائہ بحر اور اگر
بعض نفع دین مضارب یا دین مالک کے ادا کرنیکے واسطے شرط ہوا تو جائز ہے اور مشروط لہ کو اپنے دین کا ادا کرنا اوس نفع سے جائز ہی اور ہر ایک مضارب
اور مالک پر لازم نکیا جایگا دینا نفع مذکور کا اوسکے دین والون کو کذا فی البحر وتبطل المضاربۃ بموت احدہما لانہا وکالۃ اور باطل ہو جاتی ہی مضاربت مالک
یا مضارب کی موت سی بسبب ہونے مضاربت کی وکالت یعنی اور وکالت باطل ہوجاتی ہی موکل یا وکیل کی موت سی وکذا بقتلہ وحجر یطرأ علی احدہما وبجنون
احدہما مطبقا قہستانی اور اسیطرح مضاربت باطل ہوتی ہے ایک کی قتل ہو جانیسی اور ایک کے منع تصرف سی جو مالک یا مضارب پر طاری ہوا اور ایک کے
جنون مطبق ہونے سے ہم بالغ ممنوع التصرف ہوجاتا ہی جنون سی یا سفاہت سے یا عبد ماذون کے حجر سے ہر چند جنون منع تصرف مین داخل تہا لیکن شارح نے
پہر بھی اسواسطے ذکر کیا تاکہ اوسمین اطباق کی قید لگاوی وفی البزازیۃ مات المضارب والمال عروض باعہا وصیہ اور بزازیہ مین ہی کہ مضارب
مر گیا اور مال عروض اور قماش ہے یعنے اسباب ہی نقد نہین تو اوسکو مضارب کا وصی بیچ کرے ہم اور قول اصح یہہ ہی کہ صاحب مال اور وصی مضارب دونوں کو
بیع مین اختیار ہی اور اگر مضارب کا کوئی وصی نہو تو نقد مالک مختار ہے یا کہ حاکم مضارب کے طرف سی وصی مقرر کرے کہ مالک کے ساتھہ بیع مین دخل کرے پھر جب
مال نقد ہو جاوے تو مالک اپنا راس المال اور نفع کا حصہ لے اور مضارب کا حصہ اوسکے وارث لین کذا فی الطحطاوی ولو مات رب المال والمال نقد بطل
فی حق التصرف ولو عرضا تبطل فی حق المسافرۃ لا التصرف فلہ بیعہ بعرض ونقد اور اگر صاحب مال مر گیا اور مال نقد ہے تو مضاربت باطل ہی
حق تصرف مین یعنی مضارب اب اس مال سے بیع اور شرا نہین کرسکتا اور اگر مال عرض ہے نہ نقد تو مضاربت باطل ہے حق مسافرت مین یعنے مضارب اس اسباب کو
سفر مین نہین لیجا سکتا ہی اور اسکو وطن مین اسکا بیچنا عرض اور نقد سی جائز ہے ہم اور اگر مضارب کسی شہر مین گیا تہا مال مضاربت لیکر اور وہان خرید کی پھر صاحب
مال مر گیا اور اسکو خبر نہین موت کی پھر وہ دوسرے شہر مین مال لیگیا تو مضارب کا خرچ اسکے ذاتی مال مین محسوب ہوگا نہ مضاربت کے مال مین اور اگر مال

تلف ہوگیا ہو تو مضارب پر تاوان لازم ہوگا کذا فی المحیط والحکم بلحوقہ بدار الحرب مرتداً اور مضاربت باطل ہوتی ہے لحوق مالک مرتد کے حکم ہو جانے سے
یعنی اگر مالک مرتد ہو کر دارالحرب میں جا ملا اور حاکم نے اوسکے لحوق کا حکم دیا تو مضاربت باطل ہوگی اسواسطے کہ لحوق دارالحرب موت کے مانند ہے ولہذا
اوسکا مال وارثوں میں بٹ جاتا ہے اور اوسکی ام ولد اور مدبر کو آزادی حاصل ہو جاتی ہے کذا فی الزیلعی فان عاد المالک مسلماً فالمضاربۃ علی حالہا
ان کان قبل الحکم بلحاقہ ام لا کذا فی العنایہ سو اگر مالک بعد لحوق دارالحرب مسلمان ہو کر دارالاسلام میں پھر آیا تو مضاربت بحال سابق باقی ہے اوسکے لحوق کا حکم کیا گیا
ہو یا نہوا ہو کذا فی العنایہ بخلاف الوکیل لانہ لاحق لہ بخلاف المضارب بخلاف وکیل کے اسواسطے کہ وکیل کا کچھ حق نہیں ہوتا نہ مضارب کے
یعنی اگر موکل مرتد ہوا اور اوسکے لحوق کا حکم ہو گیا تو وکالت باطل ہو جاتی ہے اور موکل کے پھر مسلمان ہو کر دارالاسلام کے لوٹنے سے وکالت عود نہیں
کرتی ولو ارتد المضارب فہی علی حالہا اور اگر مضارب مرتد ہو گیا تو مضاربت اپنی حالت سابقہ پر باقی ہے ہمارے امام کے نزدیک مرتد کے تصرفات
موقوف رہتے ہیں اوسکی املاک کے توقف کے سبب سے اور مضارب کی کچھ ملک نہیں مضاربت کے مال میں لہذا مضاربت بحال رہتی ہے فان مات او قتل
او لحق بدار الحرب وحکم بلحاقہ بطلت وما تصرف قبلہ فہو علی الملک عند الامام پھر اگر مضارب مرگیا یا مقتول ہوا یا دارالحرب میں
جا ملا اور اوسکے لحاق کا حکم ہو گیا تو مضاربت باطل ہوگی اور جو اوسنے تصرف کیا وہ نافذ ہے نہ موقوف اور اوسکی بیع اور شرا کا عہدہ مالک پر ہے امام کے
نزدیک کذا فی البحر ولو ارتد المالک فقط ای ولم یلحق فتصرفہ ای المضارب موقوف اور اگر مالک مرتد ہو گیا فقط یعنی اور دارالحرب میں نہیں جا ملا
تو مضارب کا تصرف موقوف ہے پس اگر مالک مسلمان ہوا تو مضارب کا تصرف نافذ ہے مضاربت کے جمیع احکام میں وردۃ المرأۃ غیر مؤثرۃ اور مرتد ہونا
عورت کا غیر موثر ہے بطلان مضاربت میں ہے خواہ عورت مال کی مالک ہو یا مضارب ہو مگر یہ کہ وہ مر جاوے یا دارالحرب میں ملحق ہو جاوے اور اوسکے لحاق کا حکم
ہو اسواسطے کہ اوسکا ارتداد اوسکی املاک میں موثر نہیں تو اسیطرح اوسکے تصرف میں موثر نہیں کذا فی المنح عن الجوہرہ وینعزل بعزلہ لانہ وکیل ان
علم بخبر رجلین مطلقاً او فضولی عدل او رسولہ ممیزاً اور مضارب معزول ہو جاتا ہے مالک کے معزول کرنے سے اسواسطے کہ وہ وکیل ہے بشرطیکہ
مضارب معزول کو یہ بات دو مردوں کی خبر سے مطلقاً خواہ وہ عادل ہوں یا فاسق یا مستور الحال یا ایک فضولی عادل یا ایلچی ممیز کی خبر سے والا یعلم لا ینعزل
اور اگر مضارب نے عزل کو نہ جانا تو معزول نہوگا فان علم بالعزل ولو حکماً کموت المالک ولو حکماً والمال عروض باع منہا ما کان بحالہ حتی
تصیر المال فالدراہم والدنانیر جنسان باعہا ولو نسیئۃ ثم لا یتصرف عنہا سو اگر مضارب نے اپنا عزل معلوم کیا اگرچہ عزل حقیقی نہو بلکہ حکمی ہو جیسے
مالک کا مر جانا اگرچہ موت حقیقی نہو بلکہ حکمی ہو چنانچہ ارتداد مالک مع الحکم بالحاق یا اوسکا مجنون ہونا جنون مطبق اور حالانکہ مال عروض ہی عروض سے مراد یہاں
وہ چیز ہے جو راس المال کی مخالف جنس ہو تو دراہم اور دنانیر اس تقریر میں دو جنسیں ہیں تو مضارب عروض کو بیچ ڈالے اگرچہ بیع ادھار ہو اور گو مالک نے اوسکو
ادھار بیچنے سے منع کر دیا ہو جب یہاں عروض سے خلاف جنس راس المال مراد ہوا تو عروض دراہم اور دنانیر کو بھی شامل ہو تو اگر جنس راس المال دراہم ہوں
اور مضارب نے دنانیر خرید کئے ہوں تو اونکو بیچکر دراہم کرنا ہوگا اور اسیطرح بالعکس دراہم ہیں کہ جب مال عروض ہو تو عزل مالک سے مضارب معزول نہوگا
اسواسطے کہ اوسکا حق ہی نفع میں اور نفع ظاہر نہیں ہو سکتا بدون نقد کے تو حق بیع اوسکو ثابت ہوگا تا نفع ظاہر ہو جاوے ثم لا یتصرف فی ثمنہا ولا فی
من جنس راس مالہ پھر اسکے بعد مضارب تصرف نکرے عروض کے ثمن میں اور نہ اوس نقد میں جو ہم جنس راس المال کی ہو ویبدل خلافہ بہ استحساناً
لوجوب ردّ جنسہ ولیظہر الربح اور بدلے گا جو خلاف جنس راس المال کا راس المال کی جنس سے از روے استحسان کے بسبب وجوب رد ہم جنس راس المال کے
اور تا کہ نفع ظاہر ہو اور قیاس یہ ہے کہ اگر دراہم ہوں تو دنانیر سے نہ بدلے وکذا عکسہ اسواسطے کہ نقدین جنس واحد ہیں باعتبار ثمنیت کے لیکن استحسان میں یہ
بیان صحیح ہے اسواسطے کہ مضارب پر یہ واجب ہے کہ مثل راس المال کو پھیر دے اور یہ بلا مبادلہ نہیں ہو سکتا کذا فی الدرر اور درر کا فائدہ یہ دیا اور یہ بھی ہے
کہ نفع ظاہر ہو تا مالک اور مضارب دونوں اپنے حق مشروط کو پاویں ولا یملک المالک فسخہا فی ہذہ الحالۃ ولا تخصیص الاذن لانہ عزل من
وجہ ہکذا فی الکافی یہ اور مالک کو اختیار نہیں فسخ مضاربت کا اس حالت میں یعنی جب کہ مال عروض ہو بلکہ اور تخصیص اذن کا اختیار نہیں اسواسطے کہ تخصیص اذن ایک

راہ سے عزل ہے کذا فی النہایہ بخلاف احد الشریکین اذا فسخ الشرکۃ وما لہا امتعۃ حیث یصح بخلاف احد شریکین جب کہ وہ عقد شرکت کو فسخ کرے اور شرکت کا مال اسباب ہو نہ نقد تو فسخ صحیح ہے افترقا وفی المال دیون وقد ربح یجبر المضارب علی اقتضاء الدیون اذ حینئذ یعمل بالاجرۃ جدا ہو گئے مالک اور مضارب یعنی اور مضاربت کے مال میں دیون اور نفع ہے تو مضارب پر جبر ہوگا دیون کے تقاضا کرنے پر اسواسطے کہ مضارب اسوقت عامل باجرت ہوگا ہم دیون کی وجہ یہہ ہے کہ مضارب نے عروض کو ثمن سے بیچا اور ہنوز ثمن پر قبض نہیں کیا مضارب عامل بالاجرۃ اسواسطے ٹہیرا کہ وہ اس صورت مین اجیر کے مانند ہے اور نفع اجرت کی مانند ہے تو ہنگام طلب کا خرچ مضارب پر ہوگا اگر دین اسی شہر مین ہو اور اگر دوسرے شہر مین ہو تو خرچ مضاربت کے مال مین ہوگا کذا فی الطحطاوی والا ای وان لم یربح لا یجبر لانہ حینئذ متبرع اور اگر مال مین نفع نہو تو مضارب پر تقاضای دیون مین جبر نہین اسواسطے کہ مضارب اسوقت مین متبرع اور محسن ہے اور محسن پر زبردستی نہین ویؤمر بان یوکل المالک علیہ لانہ غیر العاقد اور مضارب پر حکم ہوگا کہ مالک کو تقاضای دیون پر متعین اور مقرر کرے اسواسطے کہ مالک غیر عاقد ہے یعنی اور حقوق عقد کے راجع نہین ہوتے مگر عاقد کے طرف تو مالک مطالبہ دین پر قادر نہوگا بلا توکیل مضارب کے وحینئذ فالوکیل بالبیع والمستبضع کالمضارب یؤمران بالتوکیل اور اسوقت مین یعنے جبکہ متبرع پر جبر علی الاقتضا نہین تو بیع کا وکیل اور مال کا لینے والا بطریق بضاعت کے مضارب کے مانند ہے دونون کو توکیل مالک کا حکم ہوگا والسمسار یجبر علی التقاضی وکذا الدلال لانہما یعملان بالاجرۃ سمسار پر زبردستی ہوتی ہے تقاضای دین مین اور اسیطرح دلال پر اسواسطے کہ وہ دونون اجرت پر کام کرتے ہین ہم سمسار بکسر اول وہ ہے جسکے پاس عروض اور حیوانات لوگون کے جمع ہون تا وہ اجرت لیکر بیچدے بلا عقد اجارہ تو وہ بہی عامل بالاجرۃ ہے اور یہہ بمنزلہ اجارہ صحیحہ کے ہے عادت کے موافق کذا فی الدرر **فرع** مسئلہ ملحقہ شارح کا استؤجر علی ان یبیع ویشتری لم یجز لعدم قدرتہ علیہ والحیلۃ ان یستأجرہ مدۃ للخدمۃ ویستعملہ فی البیع زیلعی ایک شخص کے واسطے اس پر اجرت ٹہیرائی گئی کہ وہ بیع اور شرا کرے تو یہہ جائز نہین اس سبب سے کہ وہ نہ قادر ہونیکے بیع اور شرا پر اور حیلہ اسکے جائز ہونیکا یہہ ہے کہ اسکو مزدوری پر لگاوے اور نوکر رکھلے خدمت کیواسطے مدت معین تک اور اوس سے بیع کا کام لے کذا فی الزیلعی ہم عدم قدرت بیع اور شرا پر اسواسطے ہوی کہ خرید فروخت تمام نہین ہو سکتی مگر غیر کی مساعدت سے یعنی بائع اور مشتری کی مساعدت سے تو اجیر قادر نہین اسکی تسلیم پر اور حیلہ مذکورہ اسواسطے جائز ہوا کہ عقد شامل ہے منفعت کو اور منفعت معلوم اور معین ہے بیان مقدار مدت سے اور وہ قادر ہے اسکی تسلیم پر اسطرح کہ اپنی ذات کو حاضر کرے مدت معینہ مین کذا فی الطحطاوی عن الزیلعی وما ہلک من مال المضاربۃ یصرف الی الربح لانہ تبع اور جسقدر تلف ہوگیا مضاربت کے مال سے وہ نفع کے طرف پہیرا جاتا ہے اسواسطے کہ نفع تابع راس المال کا اور راس المال اصل ہے فان زاد الہالک علی الربح لم یضمن ولو فاسدۃ من عملہ لانہ امین پہر اگر مال تالف زیادہ ہو نفع سے تو مضارب پر تاوان نہ آویگا اگرچہ مضاربت فاسدہ ہوا اور گو مال کی ہلاکی مضارب کے عمل سے ہوا اسواسطے کہ مضارب امین ہے یعنے اور امین ضمین نہین ہوتا وان قسم الربح وبقیت المضاربۃ ثم ہلک المال او بعضہ ترادا الربح لیاخذ المالک راس المال وما فضل فہو بینہما وان نقص لم یضمن لما مر اور اگر نفع بٹ گیا ہو اور مضاربت باقی ہو پہر سب مال یا بعض مال تلف ہو جاے تو دونون شخص نفع پہیر دین تا مالک نفع سے راس المال لے اور جسقدر نفع زائد ہو راس المال سے وہ دونون مین شرط کے موافق قسمت ہو اور اگر نفع کم ہو راس المال سے تو مضارب پر تاوان نہوگا بدلیل گذشتہ یعنی امین پر تاوان نہین ثم ذکر مفہوم قولہ وبقیت المضاربۃ فقال وان قسم الربح وفسخت المضاربۃ والمال فی ید المضارب ثم عقداہا فہلک المال لم یترادا وبقیت المضاربۃ لانہ عقد جدید وہی الحیلۃ النافعۃ للمضارب پہر مصنف نے اپنے قول وبقیت المضاربۃ کا مفہوم ذکر کیا سو کہا اور اگر نفع بٹ گیا اور مضاربت فسخ ہوگئی اور مال مضارب کے ہاتہہ مین ہے پہر دونون نے مضاربت کو منعقد کیا پہر مال ہلاک ہو گیا تو دونون نفع سابق کو نہ پہیرینگے اور مضاربت ثانیہ باقی رہیگی اسواسطے کہ وہ عقد جدید ہے اور وہ حیلہ نافعہ ہے مضارب کے واسطے ہم یعنے اگر مضاربت رہے استرداد نفع سے بعد قسمت کے بسبب ہلاک ہونے راس المال کے تو اوسکی تدبیر یہہ ہے کہ فسخ مضاربت کرکے مضاربت جدید عقد کرلے اور اگر مال مضاربت کو مضارب نے مالک کو دیا ہو تو بطریق اولے نفع مسترد نہوگا اور زیلعی نے جو تسلیم مال کی قید لگائی حیلہ مذکورہ مین سو اتفاقی ہے کذا فی الطحطاوی **فصل فی المتفرقات** یہہ فصل ہے مسائل متفرقہ مضاربت مین

سله دلال ہندی اور سمسار عربی کہتے ہیں ۱۲

مضاربت کے سبب سے نہین تو مستوجب نفقہ نہین جبتک وہان سے باہر نجاوے سو اگر کوفہ سے نکلا اور اپنے وطن مین گیا اور پہر کوفے مین تجارت کے واسطے آیا تو اوسکو کوفہ
مین مال مضاربت سے اپنی ذات پر خرچ کرے اسواسطے کہ اوسکا کوفہ مین رہنا مستعار تہا سو وہان سے سفر کرجانے سے وطن مستعار بہی دور ہوگیا
انتہی مختصرا اور یہہ جو شارح نے کہا کہ اوسکا نفقہ ہے جبتک اوسنے مال نہین لیا اس سے نکلتا ہے کہ جب مال لیگا اور کوفہ مین رہیگا تو اوسکو نفقہ نہ ملیگا اور حالانکہ
ایسا نہین ہے اور شاید کہ شارح نے یہہ سمجہا ہے منح الغفار کی اس عبارت سے فلو اخذ مالًا بالکوفۃ وہو من اہل البصرۃ وکان قدم الکوفۃ مسافرًا فلا نفقۃ لہ انتہی اور مقصود
اس عبارت سے وہی ہے جو ہمنے اوپر نقل کیا کذا فی الطحطاوی وان سافر بمالہ ومالہا او خلط باذن او بمالین لرجلین انفق بالحصۃ واذا قدم
رد ما بقی بعدہ ویضمن الزائد علی المعروف اور اگر مضارب اپنا مال اور مضاربت کا مال سفر مین لیگیا یا اپنا مال مضاربت کے مال مین ملا یا مالک کے اذن سے
یا دو مردونکے دو مال لیگیا تو اپنی ذات پر حصہ رسد صرف کرے اور جب سفر سے آوے تو جو باقی رہگیا طعام اور لباس سے اوسکو پہیر دے اور جسقدر زیادہ صرف کیا
دستور سے اوسکا تاوان دے خلط مال بالاذن سے مضارب شریک ہوگیا مالک کا اور شریک اپنی ذات پر مال شرکت سے صرف نہین کرتا بقول راجح اس اعتراض کو
مین نے بعض حواشی مین دیکہا ہے کذا فی الطحطاوی ولو انفق من مالہ لیرجع فی مالہا لہ ذلک ولو ہلک لم یرجع علی المالک اور اگر مضارب نے اپنے
مال سے اپنے مصارف سفر مین صرف کیا تاکہ مجرا کرلے مضاربت کے مال مین تو یہہ اوسکو جائز ہے اور اگر مال مضاربت کا تلف ہوگیا تو اوس صرف کو مالک سے نہین لیسکتا
یأخذ المالک قدر ما انفقہ المضارب من رأس المال ان کان ثمہ ربح فان استوفاہ وفضل شیء من الربح اقتسماہ علی الشرط لان ما انفقہ
یجعل کالہالک والہالک یصرف الی الربح کما مر اور مالک اوتنا نفع سے جتنا مضارب خرچ کرچکا ہے راس المال سے اگر وہان نفع موجود ہو سو اگر مالک نے راس المال
پورا کرلیا نفع سے لیکر اور کچہہ نفع زیادہ بچا تو مالک اور مضارب دونون شرط کے موافق بانٹ لین اسواسطے کہ جو مضارب نے خرچ کیا وہ ہالک کے مانند ٹہیرایا
جاتا ہے اور راس المال ہالک نفع کے طرف پہیرا جاتا ہے چنانچہ مذکور ہوچکا وان لم یظہر ربح فلا شیء علیہ ای المضارب اور اگر نفع نہ ظاہر ہو تو مضارب پر
کچہہ نہین یعنی راس المال کے کم ہوجانے سے اوسپر تاوان نہین وان باع المتاع مرابحۃ حسب ما انفق علی المتاع من الحملان واجرۃ السمسار والقصار و
الصباغ ونحوہ ویقول البائع قام علی بکذا اور اگر متاع کو بطریق مرابحت کے بیچے تو اوسکو حساب کرے جو اوسنے متاع پر خرچ کیا از قسم صرف باربرداری کے اور دلال اور دہوبی اور رنگریز
کی اجرت کے اور اسکے اور معمار جنکی ملانیکی سوداگرون مین عادت ہے اور بائع یون کہے کہ یہہ چیز مجہکو اتنے مین پڑی ہے یعنی اسقدر کی خرید ہے تاکہ دروغ نہو وکذا یضم الی رأس المال ما
یوجب زیادۃ فیہ حقیقۃ او حکما واعتادہ التجار کاجرۃ السمسار ہذا ہو الاصل نہایہ اور اسیطرح ملاوے جاوے راس المال کے طرف وہ چیز جو راس المال
مین موجب ہو زیادتی کی حقیقۃ یا حکما یا اوسکے ملانیکی سوداگرون مین عادت ہو جیسے دلال کی مزدوری یہی قاعدہ کلیہ ہے راس المال کے ساتہہ ملانیکا کذا فی
النہایہ ہم زیادت حقیقی کی مثال چنانچہ رنگ اور زیادت حکمی کی مثال جیسے شوب کیرایہ لا یضم ما انفقہ علی نفسہ لعدم الزیادۃ والعادۃ نہ ملاوے
راس المال کے ساتہہ بیع المرابحہ مین جو مضارب نے اپنی ذات پر صرف کیا بسبب عدم زیادت اور عدم عادت تجار کے ہم کتاب المرابحہ مین مذکور ہوچکا کہ ملانے مین عادت
تجار کا اعتبار ہے تو اگر مصارف مضارب کی ملانیکی عادت ہو تو ملاوے اور نہین تو نہین مضارب بالنصف شری بالفہ بزا ای ثیابا وباعہ بالفین وشری
بہما عبدا فضاعا فی یدہ قبل نقدہما للبائع العبد غرم المضارب نصف الربح ربعہما وغرم المالک الباقی نصف منفعت کے مضارب نے مضاربت کے ہزار
درم سے کپڑے کے تہان خرید کئے اور اونکو دوہزار درم سے بیچا اور اونہین دوہزار سے ایک غلام خرید کیا سو دونون ہزار مضارب کے ہاتہہ مین تلف ہوگئے
بائع غلام کو دینے سے پہلے تو مضارب نصف نفع یعنی دو ہزار کی چوتہائی کا تاوان دے اور مالک باقی کا یعنی دوہزار کے تین ربع کا تاوان دے یہہ اسلئے کہ جب کہ
مال ایکہزار سے دوہزار ہوگیا تو نفع مال مین ظاہر ہوا ایک ہزار کا وہ دونون مین نصفا نصف ہوگیا تو مضارب کو اوسمین سے پانسو پہنچے پہر جب دوہزار کو
غلام خرید کیا تو غلام مشترک ہوگیا دونون مین تو چوتہائی غلام مضارب کا ہوا اور تین چوتہائیان مالک کی ہوئین پہر جب دوہزار تلف ہوگئے قبل
ادای ثمن غلام کے تو دونون پر بقدر ملک غلام تاوان لازم آیا اوسکے ثمن کا تو چوتہائی مضارب پر پڑی یعنے پانسو اور تین چوتہائیان مالک پر یعنے
ڈیڑہ ہزار ویصیر ربع العبد ملکا للمضارب خارجا عن المضاربۃ لکونہ مضمونا علیہ ومال المضاربۃ امانۃ وبینہما تناف وباقیہ

ملہ پس اگر مال کوفہ مین یا مالا کوفہ اہل بصرہ کا ہو اور کوفہ مین مسافر ہو تو اوسکو نفقہ نہین ملیگا ۱۲

لما اور چوتھائی غلام مالک کا مضارب کا تابع ہو جائیگا باعتبار مضاربت کے مال سے اسواسطے کہ چوتھائی کا تاوان اوسپر ہوا اور مضاربت کا مال امانت ہوا نہ تاوان
امانت میں تنافی یعنی ضد ہے اور باقی تین چوتھائیاں مال مضاربت کی ہیں ہم خلاصہ یہ ہو کہ جب مضارب کے حصے پر تاوان آیا تو وہ مضاربت میں داخل نہ
کیونکہ مضاربت میں تاوان نہیں ہوتا اور مالک کا حصہ مضاربت میں داخل ہے بسبب عدم تنافی کے کذا فی السد ورأس المال جمیع ما دفع المالک وہو الفان
وخمسمائة اور راس المال یعنے وہ سب مال جو مالک نے دیا ڈھائی ہزار ہے ہم اسواسطے کہ مالک نے اول ہزار درم دیئے یعنی جس سے کپڑا خرید ہوا تھا پھر ڈیڑھ
ہزار دیئے ثمن غلام کے تاوان میں کذا فی شرح الوقایہ ولکن لا یبیع المضارب فی بیع العبد علی الفین فقط لانہ شراہ بہما ولیکن غلام کو یعنی مضارب فقط دو
ہزار پر بیع بطریق مرابحہ کریگا اسواسطے کہ اوسنے غلام کو دو ہی ہزار سے خریدا ہے یعنی لیکن یوں نہ کہے کہ یہ غلام ڈھائی ہزار کو مجھے پڑا اسوجہ سے کہ خرید دو ہی پہ
واقع ہوئی تو اوسکی ثمن کو تلا دیا پس بسبب ہلاک ہو جانے دو ہزار کے واقع ہوا کذا فی شرح الوقایہ ولو بیع العبد یتنصفہما باربعۃ الاف فحصۃ
ثلثۃ الاف لان ربعہ للمضارب اور مسئلہ سابقہ میں اگر غلام دو ہزار کے دوچند یعنی چار ہزار کو بیچا گیا تو مضاربت کا حصہ تین ہزار سے اسوجہ
کہ چار ہزار کی چوتھائی یعنی ایک ہزار مضارب کا حصہ ہے والربح منہا نصف الالف بینہما لان راس المال الفان وخمسمائۃ اور منجملہ تین ہزار کے پانسو نفع
مالک اور مضارب میں تقسیم ہوں گے اسواسطے کہ راس المال ڈھائی ہزار ہے ہم یعنی جب تین ہزار سے ڈھائی ہزار راس المال کے نکلگئے تو پانسو باقی رہے وہی نفع
ہے وہ دونوں میں بموجب شرط کے نصفا نصف ہوگا ولو شری من رب المال بالف عبدا شراہ رب المال بنصفہ رابح بنصفہ وکذا عکسہ لانہ وکیلہ و
فیہ تہمۃ جواز شراء المالک من المضارب وعکسہ اور اگر مضارب نے مالک سے ہزار کو وہ غلام خرید کیا جو مالک نے پانسو کو لیا تھا تو مضارب اوسکی بیع بطور مرا
بحہ پانسو پر کرے اور اسیطرح اگر مالک مضارب سے خرید کرے تو مضارب کی خرید پر مرابحہ کرے اسواسطے کہ مضارب وکیل ہے مالک کا اور اس قول سے معلوم ہوا جا
ئز ہونا مالک کی خرید اوسکا مضارب سے اور مضارب کا مالک سے ہم اگرچہ مضارب نے ہزار کو خرید کیا لیکن مرابحہ نکرے مگر پانسو سے اسواسطے کہ یہ مالک کی مضاربت
ایسی ہے جیسے اپنی ذات سے اسواسطے کہ وہ اوسکا وکیل ہے تو ہر چند یہ بیع مذکور جائز ہے لیکن اوسکا شبہ عدم جواز کا اور مرابحت کی بنا امانت اور دیا
نت اور تہمت سے بچنے کا اعتبار کرنا چاہئے کذا فی الدرر وشرح الوقایہ ولو شری بالفہا عبدا قیمتہ الفان فقتل العبد رجلا خطا فثلثۃ ارباع الفداء
علی المالک وربعہ علی المضارب علی قدر ملکیہما اور اگر مضارب نے ہزار درہم سے وہ غلام خرید کیا جسکی قیمت دو ہزار ہے سواوس غلام نے ایک مرد کو خطا
مار ڈالا تو فدائی غلام کی تین چوتھائیاں مالک پر ہیں اور چوتھائی اوسکی مضارب پر دونوں کی ملک کے بموجب ہم یہ صورتیں جب ہے کہ مالک اور مضارب فدا
قاتل کا دینا اولیائی مقتول کو قبول کریں اور خون بہا دینا قبول کریں مضارب کی ملک چہارم اسواسطے ہوئی کہ راس المال ہزار تھا اور غلام کی قیمت دو ہزار کا
نصف نفع مضارب کا ہوا یعنی پانسو اور وہ چہارم ہے دو ہزار کا والعبد یخدم المالک ثلثۃ ایام والمضارب یوما لخروجہ عن المضاربۃ بالفداء للتنا
فی کما مر اور غلام خدمت کرے مالک کی تین دن اور مضارب کی ایک دن بسبب نکل جانے غلام کے مضاربت کے مال سے فدیہ دینے کے سبب بعلت منافات یعنی
اور مضاربت میں تنافی ہے چنانچہ مذکور ہوچکا ہم وجہ خروج یہ ہے کہ حکم قاضی بتقسیم فدیہ متضمن ہے انقسام عبد کو اور مضاربت منتفی ہو جاتی ہے قسمت سے کذا
فی سد الشریعۃ ولو اختار المالک الدفع والمضارب الفداء فلہ ذلک لتوہم الربح حینئذ اور اگر مالک غلام کا دیدینا اور مضارب فدیہ دینا اختیار کر
لے تو اوسکو جائز ہے بسبب وہم نفع کے اوس وقت میں ہم اس علت کا محل وہ ہے جسمیں غلام کی قیمت ہزار ہو اور یہاں تو قیمت دو ہزار ہے تو یہاں نفع
ظاہر ہے نہ موہوم کذا فی الطحطاوی مختصرا وتمامہ فیہ اشتری بالفہا عبدا فہلک الثمن قبل النقد للبائع لم یضمن لانہ امین بل دفع المالک للمضارب
الفا اخری ثم وثم ای کلما ہلک دفع اخری الی غیر نہایۃ مضارب نے مضاربت کے مال سے ایک ہزار کو غلام خرید کیا اور ثمن اوسکا تلف ہو گیا قبل ادا کرنے بائع کے
تو مضارب پر تاوان نہیں اسواسطے کہ وہ امین ہے اور امین ضامن نہیں ہوتا بلکہ مالک مضارب کو ایک ہزار اور دیگا اور پھر اور دیگا یعنی جتنی بار ثمن تلف ہو جاویگا
ہزار دیگا ورأس المال جمیع ما دفع اور راس المال کل مال مدفوع ہے ہم اگر دوبار ثمن دیا تو دو ہزار راس المال ہے اور اگر سہ بار دیئے تو سہ
ہزار ہے تو مضارب کو نفع نہ ملیگا جبتک تمام راس المال مالک کو نہ پہنچیگا لیکن بیع مرابحہ ہوگی مگر فقط ہزار پر کما تقدم بخلاف الوکیل لانہ ید ثانیا

مستیفاءٍ لکمانیۃ بخلاف وکیل کے اسواسطے کہ دوبارہ قبضہ وکیل کا قبضہ استیفا ہے نہ قبضہ امانت کا حاصل مقام یہہ ہے کہ وکیل نے جب قبض ثمن کیا بعد خرید کے پہر ثمن ہلاک ہو گیا تو رجوع نہیں لیسکتا دوبارہ نہیں لیسکتا مالک سے دوبارہ نہیں لیسکتا اور اگر قبل خرید موکل نے اوسکو ثمن دیا پہر وہ تلف ہو گیا تو ایکبار موکل سے اور لے سکتا ہے اسواسطے کہ مدفوع قبل شرا امانت ہے اوسکے ہاتھہ میں تو بعد ہلاک امانت ایکبار رجوع ہے پہر رجوع نہین تو شارح کا قول مصورۃ یہ محمول جب کہ موکل نے ثمن قبل خرید کے دیا اسواسطے کہ بعد شرا کے دینے میں تو اصلا رجوع نہیں تلف ہونیکے بعد کذا فی الطحاوی عن العنایۃ فان قال المالک دفعت الیک الفا وربحت الفا وقال المالک دفعت الفین فالقول للمضارب لان القول فی مقدار المقبوض للقابض امینا او ضمینا کما لو انکر اصلا مضارب کے پاس دو ہزار ہیں سواوسنے مالک سے کہا کہ تو نے مجہکو ہزار دیئے اور میں نے نفع میں ایک ہزار حاصل کیئے اور مالک نے کہا کہ میں نے تجہکو دو ہزار دیئے تو مضارب کا قول مقبول ہوگا اسواسطے کہ مقدار مقبوض میں قابض کا قول مقبول ہے خواہ قابض امین ہو یا ضمین چنانچہ مضارب اگر بالکل قبض کا منکر ہو تو مضارب ہی کا قول مقبول ہوگا ولو کان الاختلاف مع ذلک فی مقدار الربح فالقول لرب المال فی مقدار الربح فقط لانہ یستفاد من جہتہ اور اگر اوسکے ساتہہ یعنی راس المال کے اختلاف کے ساتہہ نفع کی بہی مقدار میں اختلاف ہو تو صاحب مال کا قول مقبول ہے فقط منفعت کی مقدار میں اسواسطے کہ نفع کی مقدار حاصل ہوتی ہے مالک کی جہت سی یعنی اوسکے معین کر دینے سی نفع معین ہوتا ہے نصف یا ثلث اور وہ منکر ہے زیادت کا تو اوسیکا قول مقبول ہوگا ہم مقدار راس المال اور مقدار نفع کے اختلاف کی یہہ صورت ہے کہ مالک نے کہا کہ راس المال دو ہزار تہا اور تیرے واسطے میں نے ثلث نفع شرط کیا اور مضارب نے کہا راس المال ہزار تہا اور تو نے میرے واسطے نصف نفع شرط کیا فقط کی قید سے معلوم ہوا کہ مقدار راس المال میں مضارب ہی کا قول مقبول ہوگا نہ کہ مالک کا وایہما اقام البینۃ تقبل اور مالک اور مضارب میں سے جو شخص اپنے دعوی پر گواہ لاویگا تو مقبول ہوگا وان اقاماہا فالبینۃ بینۃ رب المال فی دعواہ الزیادۃ فی راس المال وبینۃ المضارب فی دعواہ الزیادۃ فی الربح اور اگر دونوں نے گواہ قائم کیئے تو مقبول گواہی رب المال کی گواہی ہے زیادت راس المال کے دعوی میں اور مضارب کی گواہی مقبول ہے زیادت نفع کے دعوی میں یعنے اسواسطے کہ بینہ اثبات زیادت کے واسطے ہے قید الاختلاف بکونہ فی المقدار لانہ لو کان فی الصفۃ فالقول لرب المال فلذا قال معہ الف فقال ہی مضاربۃ بالنصف وقد ربح الفا وقال المالک ہی بضاعۃ فالقول للمالک لانہ منکر مصنف نے مقدار کی اختلاف کی قید لگائی اسواسطے کہ اگر اختلاف صفت میں ہو گا تو مالک کا قول مقبول ہو گا تو اسیواسطے مصنف نے کہا کہ ایک مضارب کے پاس ہزار ہیں سواوسنے کہا کہ وہ میرے پاس بنصف النصف مضاربت کے طور پر ہیں اور مضارب نے ہزار منفعت میں حاصل کیئے ہیں اور مالک نے کہا کہ وہ ہزار بطریق بضاعت کے ہیں نہ بطریق مضاربت کے تو مالک ہی کا قول مقبول ہوگا کیونکہ وہ منکر ہے مضاربت کے دعوی کا وکذا لو قال المضارب ہی قرض وقال رب المال ہی بضاعۃ او ودیعۃ او مضاربۃ فالقول لرب المال والبینۃ بینۃ المضارب لانہ یدعی علیہ التملیک والمالک منکر اور اسیطرح اگر مضارب نے کہا کہ ہزار میرے پاس بطور قرض کے ہیں اور مالک نے کہا کہ وہ بضاعت ہیں یا ودیعت ہیں یا مضاربت ہیں تو صاحب مال کا قول مقبول ہوگا اور برہان مقبول تو مضارب کی برہان ہے اسواسطے کہ مضارب مالک پر تملیک کا دعوی کرتا ہے اور مالک تملیک کا منکر ہے ہم جب اوسنے قرض کا دعوی کیا تو وہ مال کا مالک ٹہیرا مالک کی تملیک سے تو اب سب نفع قابض ہی کا ٹہیریگا اور دعوی بضاعت یا ودیعت یا مضاربت میں اوس کا انکار ہی طحطاوی نے کہا کہ اگر تجائی مضارب اضبع ہید کہتا تو بہتر ہوتا اسواسطے کہ مسئلہ بضاعت اور ودیعت میں مالک اور وا ضع ید دونوں عدم مضاربت پر متفق ہیں واما لو ادعی المالک القرض والمضارب المضاربۃ فالقول للمضارب لانہ ینکر الضمان وایہما اقام البینۃ قبلت اور اگر مالک قرض کا دعوی کرے اور مضارب مضاربت کا تو مضارب کا قول مقبول ہے اسواسطے کہ منکر ہے اور اگر دونوں میں سے جو گواہ قائم کریگا مقبول ہونگے ہم دعوی مضاربت میں ضمان کا انکار ہے اسواسطے کہ بارہا مذکور ہو چکا کہ مضارب امین ہے نہ ضمین اور مالک مدعی ضمان ہے اور قول تو منکر کا قول ہے ولو اقاماہا فبینۃ رب المال اولی لانہا اکثر اثباتا اور اگر دونوں نے گواہ قائم کیئے تو صاحب مال کے گواہ مقدم ہیں اسواسطے کہ اوسمیں زیادہ تر اثبات ہے ہم زیادت اثبات کی وجہ یہہ ہے کہ مالک کی برہان سے مضارب پر ضمان بدل قرض ثابت ہوتا ہے واما الاختلاف فی النوع فان ادعی المضارب العموم او الاطلاق وادعی المالک الخصوص

فالقول للمضارب لتمسکہ بالاصل اور نوع کے اختلاف میں تو اگر مضارب عموم تجارات یا اطلاق کا دعویٰ کرے اور مالک خصوص کا دعویٰ کرے تو مضارب کا
قول مقبول ہے بسبب اس کے کہ مضاربت میں اصل عموم و اطلاق ہی ہے صورت یہہ ہو کہ مضارب نے مالک سے کہا کہ تو نے مجھکو تری اور خشکی دونوں سفر کی اجازت دی تھی
اور مالک خصوص کا دعویٰ کرے اسطرح کہ میں نے فلانی قسم کی تجارت کی اجازت دی یا خشکی کے سفر کی اجازت دی نہ تری کی یا بالعکس اور مضاربت میں
عموم اور اطلاق اسواسطے اصل ہے کہ مضاربت سے مقصود تحصیل منفعت ہے اور اسکو مناسب عموم اور اطلاق ہے نہ خصوص ولو ادعى كل نوعا فالقول
للمالك والبينة للمضارب لتقيمها على صحة تصرفه ونفي الضمان اور اگر ہر شخص ایک ایک قسم تجارت کا دعویٰ کرے تو مالک کا قول مقبول ہوگا اور
گواہ مضارب کے تو مضارب گواہ قائم کرے اپنی تصرف کی صحت پر اور اپنے اوپر سے تاوان لازم ہونے کی نفی پر یہہ جواب ہے اس سوال مقدر کا جو صاحب ہدایہ پر وارد ہوتا
ہو تقریر سوال یہ ہے کہ گواہ تو اثبات کے واسطے ہوتے ہیں نہ نفی کے واسطے عنایہ میں جواب اسکا دیا کہ یہ نفی پر گواہی نہیں بلکہ اپنے تصرف صحیح ہونے پر گواہی
لایا ہے اور جب اوسکا تصرف صحیح ہوا تو اوسپر تاوان لازم نہ آیا ولو وقتت البينات قضي بالمتأخرة والا فبينة المالك اور اگر بینات نے تعیین وقت
بیان کیا تو بینہ متاخرہ پر حکم ہوگا ورنہ تو بینہ مالک پر حکم ہوگا بینہ متاخرہ پر اسواسطے حکم ہوگا کہ شرط اخیر شرط اول کو توڑتی ہے اور عدم توقیت کی تحت
میں دو صورتیں ہیں ایک یہہ کہ مطلقاً وقت بیان نہو دوسری یہہ کہ فقط ایک کے گواہ وقت بیان کریں **فروع** مسائل ملحقہ شارح کے دفع الوصي مال
الصغير الى نفسه مضاربة جاز وقيده الطرسوسي بان لا يجعل الوصي لنفسه من الربح اكثر مما يجعل لامثاله وتمامه في شرح الوهبانية
وصی نے صغیر کا مال اپنی ذات کو دیا بطریق مضاربت کے تو جائز ہے اور طرسوسی نے اس جواز میں یہہ قید لگائی ہے کہ وصی اپنے واسطے اوس سے زیادہ نفع
نہ ٹھیراوے جو اپنے مثل کیواسطے ٹھیراتا اور پورا بیان اسکا وہبانیہ کی شرح میں ہے وفيها مات المضارب لم يوجد مال المضاربة فيما خلف عاد
دينا في تركته اور شرح وہبانیہ میں ہے کہ مضارب مر گیا اور مضاربت کا مال پایا نہیں گیا اس مال میں جو وہ چھوڑ گیا تو مضاربت کا مال دین ٹھیرے گا اسکے
ترکہ میں اور یہی حکم ہے مودع اور مستعیر کا اور جس شخص کے پاس مال امانت ہو اور وہ مر جاوے قبل بیان کئے اور امانت بعینہا معلوم نہو تو اوسپر ثابت
ہوگا اوسکے ترکہ میں اسواسطے کہ وہ تجہیل سے یعنی بیان نکرنے سے مستہلک ٹھیرا اور اگر اسکے وارث ہلاکی مال کا دعویٰ کریں یا کہیں کہ مورث ہمارا صاحب مال کو تسلیم
کر چکا ہے تو انکی تصدیق نہوگی كذا في العمادي اور پورا بیان اسکا کتاب الوديعة میں آویگا وفي الاختيار دفع المضارب شيئا للعاشر ليكف عنه ضمن
لانه ليس من امور التجارة لكن صرح في عمدة الفتاوى بعدم الضمان في زماننا قال وكذا الوصي لانهما يقصدان به الاصلاح وسيجيء
آخر الوديعة اور اختیار میں ہے کہ مضارب نے کچھ مال بطریق رشوت کے عاشر کو دیا تاکہ وہ اوس سے باز رہے تو مضارب پر ضمان لازم ہوگا اسواسطے
کہ عاشر کا دینا تجارت کے امور سے نہیں ہے لیکن عمدة الفتاوی میں عدم تاوان مصرح ہے ہمارے زمانہ میں صاحب عمدة الفتاوی نے کہا اور اسیطرح وصی پر ضمان نہیں
اسواسطے کہ مضارب اور وصی اس سے اصلاح مال کا ارادہ کرتے ہیں اور عنقریب آویگا کتاب الوديعة کے آخر میں وفيه لو شرى بالمال متاعا فقال
انا امسكه حتى اجد ربحا كثيرا واراد المالك بيعه فان في المال ربح اجبر على بيعه لعمله باجر كالاجير الا ان يقول للمالك اعطيك راس
المال وحصتك من الربح فيجبر المالك على قبول ذلك اور عمدة الفتاوی میں ہے کہ اگر مضارب نے مضاربت کے مال سے تجارت کا اسباب خرید کیا سو مضارب
بولا کہ میں اسکو رکھ چھوڑونگا یہانتک کہ نفع کثیر پاؤنگا اور مالک نے اوسکی بیع کا ارادہ کیا تو اگر مال میں منفعت ہو تو مضارب پر زبردستی ہوگی اوسکی بیع پر
اسواسطے کہ مضارب کو اپنے عمل کی اجرت معلوم ملتی ہے چنانچہ مذکور ہو چکا مگر یہ کہ مضارب مالک سے کہے کہ میں تجھکو راس المال اور تیرے حصے کی منفعت
دونگا تو مالک پر زبردستی ہوگی اسکے قبول کرنے پر وفي البزازية دفع اليه الفا نصفها هبة ونصفها مضاربة فهلكت يضمن حصة
الهبة لانها هي اور بزازیہ میں ہے کہ مالک نے مضارب کو ہزار درہم دیئے پانسو بطریق ہبہ کے اور پانسو بطریق مضاربت کے تلف ہوگئے ہزار درہم تو مضارب پر
حصہ ہبہ کا تاوان لازم آویگا انتہی کلام البزازیہ ہم حصہ مضاربت کی ہلاکی میں اسواسطے تاوان نہیں کہ وہ امانت ہے اور حصہ ہبہ میں اسواسطے لازم
ہے کہ ہبہ فاسد ہے اسواسطے کہ ہبہ مشاع ہے محتمل القسمة میں تو موہوب لہ اوسکا مالک نہ ٹھیرا تو اوسپر تاوان لازم ہوا قلت والمفتى به انه لا ضمان مطلقا

لا فی المفرز بغیر لانہا امانة ولا فی الہبة لانہا فاسدة وہی تملک بالقبض علی المعتمد المفتی بہ کما سیجیٔ فلانہان ذہاوبہ یفرق فی قولہم ولو اودعہ عشرۃ علی ان خمسۃ لہ ہبۃ فاستہلک الخمسۃ ضمن خمسۃ مین کہتا ہون قول مفتی بہ یہہ ہی کہ مسئلہ مذکورہ مین مطلقا تاوان نہین مشارع مین اسواسطے کہ وہ امانت ہی اور ہبہ مین اسواسطے کہ ہبہ فاسدہ ہی اور وہ مملوک ہو جاتی ہی قبض کر لینے سے بنابر قول معتمد مفتی بہ کے چنانچہ اسکا بیان آوےگا کتاب الہبۃ مین تو ہبہ فاسدہ مین تاوان نہین اور بموجب اسی قول معتمد کے ضعیف کہا گیا ہی وہبانیہ کا یہہ قول اور ودیعت رکہو ایک شخص کے پاس دس درم اسطرح پر کہ پانچ اونمین سے ہبہ ہین سو اوسنے پانچ تلف کر ڈالے تو تاوان دے شرنبلالی نے کہا صورت اوسکی یہہ ہی کہ غیر شخص کو دس درم دیئے اور کہا کہ ان پانچ تجھکو ہبہ ہین اور پانچ تیری پاس ودیعت ہین سو قابض نے اونمین سے پانچ تلف کر ڈالے اور باقی پانچ خود تلف ہو گئے تو قابض سارے ہی کا تاوان دے اسواسطے کہ خمسہ موہوبہ مضمون ہین قابض پر کیونکہ ہبہ مشاع ہی محتمل القسمۃ مین اور وہ فاسد ہی اور جو پانچ درم اوسنے تلف کر ڈالے اونمین سے نصف ہبہ ہین اور نصف امانت اور یہہ مسئلہ مبنی ہی قول غیر صحیح پر کذا فی الحطاوی مختصرا واللہ تعالی اعلم واستغفر اللہ الحلیم الکریم

# کتاب الایداع

یہہ کتاب ہی ودیعت رکہنی کے مسائل مین لا خفاء فی اشتراکہ مع ما قبلہ فی الحکم وہو الامانۃ پوشیدگی نہین ایداع کے مشترک ہونیمین اوسکی ما قبل کی کتاب کے ساتہہ حکم مین یعنی امانت ہونیمین ایداع اور مضاربت مشترک ہین دونون لہذا مضاربت کے بعد مصنف ایداع کو لایا ہو لغۃ من الودع ای الترک ایداع لغت مین ودع بمعنی ترک سی ہی اور ایداع لغت مین عبارت ہی تسلیط غیر کی نگہبانی پر خواہ وہ چیز مال ہو یا غیر مال اور ایداع اور استیداع بمعنی واحد ہی مثلا زید نے اپنا مال خالد کے پاس ودیعت رکہا تو زید مودع اور مستودع ہی بکسر دال اور خالد مودع اور مستودع ہے بفتح دال اور منتقی مین ہے کہ حفظ امانت موجب سعادت دارین ہے اور خیانت باعث شقاوت کونین حدیث مین وارد ہی کہ امانت داری مالداری کو کہینچ لاتی ہی اور خیانت محتاجی اور مفلسی کو کہینچ لاتی ہی روایت ہی کہ جب زلیخا محتاج اور اندہی ہوگئی یوسف علیہ السلام کے غم مین تو ایکروز راہ مین کہڑی ہو کر پکاری کہ ای بادشاہ میری بات سن یوسف علیہ السلام کہڑی ہوگئے زلیخا بولی کہ امانت نے مملوک کو بجای ملک کر دیا اور خیانت نے ملک کو بجای مملوک کر دیا تو یوسف علیہ السلام نے پوچہا کہ یہہ کون ہی لوگون نے کہا زلیخا ہے حضرت نے ازراہ ترحم اوس سے نکاح کر لیا وشرعا تسلیط الغیر علی حفظ مالہ صریحا او دلالۃ کان انفتق زق رجل فاخذہ رجل بغیبۃ مالکہ ثم ترکہ ضمن لانہ ہذا الاخذ التزم حفظہ دلالۃ بحر اور اصطلاح شرع مین ایداع غیر شخص کو مسلط کرنا ہی اپنے مال کی حفاظت پر صریحا تسلیط ہو یا دلالۃ چنانچہ ایک مرد کی مشک پہٹ گئی سو دوسری مرد نے اوسکے مالک کی غیبت مین اسکو لیلیا پہر اسکو چہوڑ دیا تو اوسپر تاوان آویگا اسواسطے کہ اس لینے سے اوسنے اوسکی حفاظت لازم پکڑ لی باعتبار دلالت حال کے کذا فی البحر اس صورت مین تسلیط علی الحفظ کی وجہ یہہ ہی کہ مالک اپنے مال کی حفاظت چاہتا ہی اور اوسکی حفاظت پر مددگار ہی کو پسند کرتا ہی تو گویا مالک نے اسکو نگہبانی کا امر کیا منح الغفار مین ہی محیط سے اور اگر وہ مرد مشک لیگا اور اوسکے قریب نہ جائیگا تو اوسپر تاوان نہین اور اگر مالک موجود رہیگا تو بہی دونون صورتون مین تاوان نہین یعنی اخذ اور عدم اخذ مین والودیعۃ ما تترک عند الامین اور ودیعت وہ چیز ہی جو امین کے پاس چہوڑی جاوی یعنی فقط حفاظت کے واسطے رکہی جاوی تو اس قید سے عاریت نکل گئی ودیعت کی تعریف سے اسواسطے کہ عاریت مین حفاظت اور انتفاع دونون ہین کذا فی البرجندی وہی اخص من الامانۃ لما حققہ المصنف وغیرہ اور وہ یعنی ودیعت خاص تر ہی امانت سے چنانچہ مصنف وغیرہ نے اسکی تحقیق بیان کی ہے عموم وجہ عموم امانت اور خصوص ودیعت کی یہہ ہی کہ امانت اوس کا نام ہی جو غیر مضمون ہو یعنی اوسکا تاوان لازم نہو تو یہہ شامل ہے اون سب صورتون کو جنمین ضمان نہین ہی چنانچہ عاریت اور اجارہ کی چیز اور وہ غلام یا لونڈی جو چند مدت کے واسطے موصی لہ کے پاس ہو بحکم وصیت اور ودیعت وہ ہی جو ایجاب اور قبول سے حفاظت کیواسطے رکہی جاوی تو دونون مین تغایر ہوا عموم اور خصوص کا عموم اور خصوص کی یہہ وجہ بہی ہے کہ ودیعت وہ شی ہی جو امانت ہو اور مالک کے استحفاظ سی غیر کے پاس قصدا اور امانت گاہی بلا قصد بہی ہوتی ہے اور ودیعت عقد سے ہوتی ہے اور امانت عام ہی تو امانت منفرد ہی اس صورت مین کہ ہوا نے کپڑا اوڑا کر ایک آدمی کی گود مین ڈال دیا اور حکم ودیعت کا یہہ ہی کہ اعادہ والی الوفاق سے ضمان لازم نہین ہوتا برخلاف امانت کے کذا فی الطحطاوی وذکرہا الایجاب صریحا کاودعتک او کنایۃ کقولہ لرجل اعطنی الف درہم او اعطنی ہذا الثوب مثلا

کہ یہین بعض اوقات وفاق منفرد ہوتا ہی

اور تاوان کا شرط کر لینا امانتدار پر جیسا کہ حمامی اور مسافرخانے والے پر باطل ہے اسیکا فتوی ہے کذا فی الخلاصۃ وصدر الشریعۃ وللمودع حفظھا
بنفسہ وعیالہ کمالہ اور ودیعت قبول کرنیوالیکو جائز ہے حفاظت کرنا ودیعت کا بذات خود اور اپنی عیال سے اپنے مال کیطرح وھم من یسکن
معہ حقیقۃ او حکما لامن یمونہ اور وہ یعنی مستودع کی عیال وہ لوگ ہین جو اوسکے ساتھ رہتے ہون حقیقۃ یا حکما نہ وہ لوگ جو اسکی عیال ہین جنکو
وہ نفقہ دیتا ہو ھم یعنی عیال سے مراد وہ لوگ ہین جو اوسکے ساتھ رہتے ہون خواہ نان نفقہ مین شریک ہون یا نہون مگر زوجہ اور ولد صغیر مین
مساکنت حقیقی ضرور نہین تو بموجب اس تفریع کے اگر مستودع ودیعت اوس اجنبی کو دے جو اوسکے ساتھ رہتا ہی تو اوس پر تاوان لازم نہوگا خلاصہ مین
ہی کہ مستودع کہین گیا اور کنجی اپنے مکان کی غیر کو دیگیا پہر جب اپنے گہر مین آیا تو ودیعت کو نپایا تو اوسپر تاوان نہین کیونکہ کنجی دیجانے سے دوسرے کے ہاتہہ
مین گہر کو نہین کر گیا کذا فی الطحطاوی فلو دفعھا الی ولدہ الممیز او زوجتہ ولا یسکن معھما ولا ینفق علیھما لم یضمن خلاصہ تو اگر امانتدار نے
اپنی ولد صغیر ممیز اور اپنی زوجہ کو ودیعت دی اور حالانکہ وہ شخص دونون کے ساتہہ نہین رہتا اور اونکو نفقہ نہین دیتا تو اوسپر تاوان نہوگا کذا فی الخلاصۃ ھم
یہہ تفریع ہی سکونت حکمی پر اسواسطے کہ ولد صغیر اور زوجہ اگرچہ دوسرے گہر مین رہتے ہون مگر وہ دونون درحکم مسکن زوج اور باپ کے ہین اور یہی حکم
ہی غلام کا لیکن ولد مین یہہ شرط ہی کہ حفاظت ودیعت پر قادر ہو کذا فی الطحطاوی وتقیید الدفع الیہ بالولد وجھا لان العبرۃ للمساکنۃ لا للنفقۃ وقیل
یعتبران معا یعنی اوسیطرح ضمان نہین اگر زوجہ اپنی زوج کو ودیعت غیر شخص کی دے اسواسطے کہ باہم سکونت کا اعتبار ہی نہ نفقہ دینے کا اور قول
ضعیف ہے کہ باہم سکونت اور نفقہ دونون معتبر ہین عیال ہونے مین کذا فی العینی وشرط کونہ ای من فی عیالہ امینا فلو علم خیانتہ
ضمن خلاصہ اور اسکی عیال کا امانتدار ہونا شرط ہی زیلعی وصیت مین تو اگر اوسمین سے کسیکی خیانت اور دغابازی معلوم ہوا اور پہر اسکو ودیعت
غیر کی سپرد کری تو اوسپر تاوان لازم ہوگا یعنی ہر صورت ہلاکی کذا فی الخلاصۃ ھم دونون صورتون مین تاوان نہین جب کہ امانتدار اوسکے معلوم ہوا اور جب مطلق
اسکا حال معلوم نہو وجاز لمن فی عیالہ الدفع لمن فی عیالہ اور جو شخص کہ مستودع کی عیال مین ہی اسکو جائز ہی دینا ودیعت کا اپنی عیال کو ولو نھاہ عن الدفع الی بعض
من فی عیالہ فدفع ان وجد بدا منہ بان کان لہ عیال غیرہ ابن ملک ضمن والا لا اور اگر اوسنے مستودع کو اوسکی بعض عیال کے دینے سے منع کر دیا پہر
اوسنے اوسی شخص کو ودیعت سپرد کی تو اگر اوسکو اوسکے دینے کی ضرورت نہو اسطرح پر کہ اوسکی عیال مین سوای اوس شخص کے اور شخص بہی ہو کذا ذکرہ ابن ملک
تو اوسپر تاوان آویگا اور اگر وہ ناچار ہو یعنی اوسکے سوا دوسرا شخص اسکی عیال مین نہو تو اوسکے دینے سے تاوان نہ آویگا وان حفظھا بغیرھم ضمن وعن محمد
ان حفظھا بمن یحفظ مالہ کوکیلہ وماذونہ وشریکہ مفاوضۃ وعنانا جاز وعلیہ الفتوی ابن ملک واعتمدہ ابن الکمال وغیرہ واقرہ
المصنف اور اگر مستودع نے ودیعت کی حفاظت کروائی اور لوگون سے سوای اپنی عیال کے تو اوسپر تاوان آویگا اور محمد سے روایت یہہ ہی کہ اگر حفاظت
کروائی اون لوگون سے جن سے اپنے مال کی حفاظت کرواتا ہی جیسا کہ اوسکا وکیل اور غلام ماذون اور اوسکا شریک مفاوضہ اور شریک عنان تو جائز ہی
اور اسی قول پر فتوی ہے کذا صرح بہ ابن ملک اور اعتماد کیا ہی اس پر ابن کمال نے ایضاح اور اصلاح مین اور اوسکے سوا اور علما نے بہی اسی قول پر اعتماد
کیا ہی اور مصنف نے اپنی شرح مین اس قول کو ثابت رکہا ہی ھم بحنایہ مین یہہ فتوی تمرتاشی کیطرف منسوب ہے اور تمرتاشی نے اسکی نسبت حلوانی کے طرف
کی ہی ولھذا التحفہ مین حفظ ودیعت مین عیال کو شرط نہین کیا بلکہ یون کہا ہے کہ مودع ودیعت کی اوسطرح حفاظت کرے جیسے اپنے مال کی حفاظت
کرتا ہے کذا فی الطحطاوی الا اذا خاف الحرق او الغرق وکان غالبا محیطا فلو غیر محیط ضمن فسلمھا الی جارہ او الی فلک غیر عیال کے دینے
مین تاوان ہے مگر جب کہ مستودع آگ کی جلانے سے یا پانی کے غرق کردینے سے ڈرے اور حرق اور غرق غالب یعنی بکثرت اور مستودع کے مکانات منزل کو محیط ہو
سو اوس حالت مین وہ اپنے پڑوسی کو یا دوسرے کشتی والون کو ودیعت سپرد کرے تو تاوان نہین تو اگر حرق اور غرق محیط نہو تو غیر کے دینے سے تاوان
اوس پر آویگا ھم حموی نے کہا یہہ ضرور ہے کہ حرق اور غرق منزل مین ہو جسکو محیط ہو قہستانی نے کہا وہ آتش زنی مراد ہی جو جمیع مکانات دار کو محیط ہو
کذا فی الطحطاوی الا اذا امکنہ دفعھا لمن فی عیالہ او القاھا فوقعت فی البحر ابتداء او بالتدحرج ضمن یعنی خوف حرق یا غرق مین تاوان

نہیں مگر جب مستودع کو اس حالت میں اپنی عیال کو ودیعت سپرد کرنا ممکن ہو یا ودیعت کو اوس نے ناو پر دوسری کشتی میں پہینک دیا سو وہ پہلے سے دریا میں گر پڑی
یا وہ ہلاک کر گر پڑی تو اوسپر تاوان آویگا کہ اپنے قریب پہینک دیا واسطے کہ اوسکے فعل سے اتلاف حاصل ہوا ہے اذا علم انہ ای المالک لم یجاوز ذ
ذلک اخر صدق فی ذلک علیہ وتوجیہ ای لعدم سببیت ای بدار المودع سو اگر مستودع نے ودیعت دینے کا اپنے پڑوسی کو یا دوسری کشتی میں رکھدینے کو
دعوی کیا تو اوسکے قول کی تصدیق ہوگی بشرطیکہ اوسکے گہر کا آگ لگنا معلوم ہوا او اسیطرح وقوع غرق وہ لفت ہو۔ وان لم یعلم وقوع الحریق فی
دارہ لا یصدق الا ببینۃ تحصل بین کلامی الخلاصۃ والہدایۃ التوفیق وباللہ التوفیق اور اگر اوسکے گہر میں وقوع آتش کی علم
نہو تو اوسکے قول کی تصدیق نہو گی مگر گواہوں سے تو اس تقریر سے خلاصہ اور ہدایہ کے کلام میں توفیق حاصل ہو گئی یعنی اختلاف زائل ہو گیا اور
خدا ہی کیجانب سے توفیق ہی خیر کی مترجم کہتا ہے کہ خلاصہ کی عبارت کا حاصل یہ ہے کہ جب وقوع آتش اوسکے گہر میں معلوم ہو تو اوسکا قول مقبول ہے اور نہیں تو
مقبول نہیں اور ہدایہ کا خلاصہ یہ ہے کہ اوسکی تصدیق نہو گی مگر شہادت سے پس اگر ہدایہ کی عبارت کو عدم علم وقوع حریق پر محمول کیجئے تو دونوں
عبارتوں کا اختلاف رفع ہو جاتا ہے اور تتمہ و تبیین و ذخیرہ میں منقول ہے مستودع ولو منعہ الودیعۃ ظلما بعد طلبہ لرد ودیعتہ فہلکت الیہ
لم یضمن ابن ملک متعلقہ ولو حملا لو کیلہ خلاف رسولہ ولو بعلامۃ منہ علی الظاہر فاذا اراد تسلیمہا ہل یبرء والمستودع ذالک کو
ودیعت ندی از راہ ظلم کے بعد خواہش کرنے مالک کے رد ودیعت کی بذات خود اگرچہ خواہش ذاتی نہیں جیسا کہ اوسکے وکیل کی طلبگاری حالانکہ مستودع تسلیم ودیعت پر
قادر ہی تو اوسپر تاوان لازم ہوگا اور اگر مالک کی طرف اوسکا ایلچی آئے سبب منع ودیعت ضائع ہو تو تاوان نہ دیگا اور ذکر ابن ملک بخلاف جامع الفصول
یعنی اگر مالک کا فرستادہ طلب ودیعت کرے تو اوسکے ندینے سے تاوان نہیں اگرچہ مالک کیجانب سے کوئی نشانی لیا ہو بنا بر ظاہر الروایہ کے ولا الا بان کان
عاجزا او خاف علی نفسہ او مالہ بان کان مدفونا معہا ابن ملک لا یضمن بطلب الظالم اور اگر تسلیم ودیعت پر قادر نہو یا ہو مگر عاجز ہو یا اوسکی
ہو اپنی جان یا مال پر اسطرح کہ مستودع کا مال ودیعت کے ساتھ گڑا ہو کذا ذکر ابن ملک تو منع سے تاوان نہ ہوگا جیسے طلبگار ہی ظالم بغیر حق کے ندینے میں
تاوان نہیں ہم محیط میں ہے کہ اگر ایام فتنہ و فساد میں ودیعت مانگی اور اوس نے کہا کہ میں اسوقت میں اوسپر قادر نہیں ہوں اسواسطے کہ وہ دور کہیں ہے اور وقت
تنگ ہی پہر اوسکے طرف محتاج ہوئی سو مستودع بولا کہ ودیعت بہی لٹ گئی تو اوسپر تاوان نہیں اور اوسکا قول مقبول ہے انتہی اور ظالم کی صورت یہ ہے
کہ مالک نے اپنی ودیعت مانگی ظلم کرنیکے واسطے تو ندینے میں تاوان نہیں یعنے اگر بعد منع ودیعت ضائع ہو تو تاوان نہیں اور اسیطرح اگر مالک نے اپنے غلام
ماذون یا غیر ماذون کی ودیعت مانگی تو منع ظلم نہیں اس احتمال سے کہ شاید وہ مال غیر مولے کا ہو کذا فی الطحطاوی فلو کانت الودیعۃ سیفا اتی د
صاحبہ ان یاخذ الیضرب بہ رجلا ظلما فللمودع الدفع الی ان یعلم انہ ترک الرای الاول وانہ ینتفع بہ علی وجہ مباح جی حر تو اگر ودیعت
تلوار ہو مالک اوسکا چاہتا ہو کہ اوسکو لیکر کسی مرد کو ناحق قتل کرے تو اوسکو تلوار کا ندینا جائز ہے جہان تک کہ اوسکو معلوم ہو جاوے کہ مالک نے پہلی تجویز یعنی
قتل ناحق کو ترک کر دیا اور وہ تلوار سے منتفع ہو گا بطریق مباح کے کذا فی الجواہر کما لو ادعت امراۃ کتابا فیہ اقرار منہا للزوج بالی ذمتہ
مہرہا منہ فلہ منعہا لئلا یذہب حق الزوج بہ خانیہ چنانچہ عورت نے ایک دستاویز ودیعت رکہی جسمیں عورت کا اقرار ہے زوج کے واسطے مال یا مہر لینے کا
تو مستودع کو جائز ہے کہ دستاویز عورت کو ندے تاکہ زوج کا حق نہ جاتا رہے کذا فی الخانیہ ومنہ ای من المنع ظلما موتہ ای موت المودع مجہلا فانہ
یضمن نقصہا کذا فی ترکتہ اور منجملہ منع ناحق کے یہ مرجانا مستودع کا بلا بیان ودیعت سو اوسپر تاوان آویگا تو ودیعت مذکورہ دین ہو جاویگی اوسکے ترکہ
میں ہم جب اوس نے بیان کر دیا کہ یہ چیز میرے پاس فلانے شخص کی ودیعت ہے تو وہ مستہلک نہیں یا اس تجہیل اور عدم بیان ہی لہذا تاوان اوسپر لازم نہیں الا
اذا علم ان وارثہ یعلمہا فلا ضمان مگر جب کہ مورث جانتا ہو کہ میرا وارث اوس ودیعت کو جانتا ہے تو عدم بیان سے تاوان نہیں ولو قال الوارث انا
علمتہا وانکر الطالب لم یصدق وفسرہا وقال ہی کذا وانا علمتہا وہلکت صدق اور اگر مستودع کے وارث نے کہا کہ میں ودیعت کو جانتا ہوں اور
طالب اوسکا منکر ہو تو اگر وارث ودیعت کو کہول کر بیان کرے اور کہے کہ فلانی چیز ودیعت ہے اور میں اوسکو جانتا تہا اور وہ تلف ہو گئی تو وارث کی تصدیق

ہو گی یعنے مورث پر تاوان نہ آویگا ھذا و مالو کانت عندہ سواء الا فی مسئلۃ وھی ان الوارث اذا دل السارق علی الودیعۃ لا یضمن المودع
اذا دل ضمن خلاصہ یہہ یعنی ودیعت کا وارث کے پاس ہونا اور مورث کے پاس ہونا دونون برابر ہین عدم ضمان مین درصورت عدم تعدی مگر ایک مسئلہ مین
برابر نہین اور وہ مسئلہ یہہ ہے کہ وارث جب سارق کو ودیعت بتادے تو اوسپر تاوان نہین اور ودیعت کا قبول کرنے والا جب سارق کو بتادیگا تو تاوان
دیگا کذا فی الخلاصۃ الا اذا منعہ من الاخذ حال الاخذ مگر جب کہ مستودع سارق کو روک دے ودیعت کے لینے سے لینے کے وقت یعنی اول اوس نے
ودیعت سارق کو بتادی پہر سارق جب لینے آیا تو اوس نے لینے سے روکا سو سارق زبردستی سے لیگیا تو اوس پر ضمان نہین کذا فی الطحطاوی عن الخلاصۃ
کما فی سائر الامانات فانہا تنقلب مضمونۃ بالموت عن تجہیل کشریک ومفاوض چنانچہ ودیعت کے سوا اور باقی امانات منقلب بضمان ہوجاتی
ہین یعنے اون کا تاوان لازم ہوجاتا ہے امین کی موت بلا بیان سے شریک اور مفاوض کی موت کے مانند ھم عطف مفاوض کا شریک پر خاص کا عطف ہے عام پر
الا فی عشرۃ علی ما فی الاشباہ مگر دس مسئلون مین موت بلا بیان سے تاوان نہین کذا فی الاشباہ منہا ناظر اودع غلات الوقف ثم مات مجہلا
فلا یضمن منجملہ مسائل عشرہ ایک یہہ ہے کہ ناظر نے غلات یعنی حاصلات وقف کو ودیعت رکہا کسی شخص کے پاس پہر بلا بیان ودیعت مرگیا تو اوسپر تاوان نہین
قید بالغلۃ لان الناظر لو مات مجہلا لمال البدل ضمنہ اشباہ ای لثمن الارض المستبدل بہ قلت فلعین الوقف بالاولی کالدراہم الموقوفۃ
علی القول بجوازہ قالہ المصنف واقرہ ابنہ فی الزواہر وقید موتہ بحثا بالفجاءۃ فلو بمرض ونحوہ ضمن لتمکنہ من بیانہا فکان کانہ اتلفہا ظلما
فیضمن ورد ما بحثہ فی النفع الوسائل فتنبہ مصنف نے حاصلات وقف کی قید لگائی اسواسطے کہ اگر ناظر مرجاے بلا بیان بدل وقف کے تو اوسپر
تاوان آویگا کذا فی الاشباہ مال بدل یعنی وقف کی بدلی ہوئی زمین کا ثمن مین کہتا ہون تو عین وقف کی تجہیل سے بطریق اولی اوسپر تاوان ہوگا
چنانچہ دراہم وقفے کی تجہیل جواز وقف دراہم کے قول پر ایسا کچہہ کہا ہے مصنف نے اپنی شرح مین اور ثابت رکہا ہے اوسکو مصنف کے بیٹے شیخ صالح نے زواہر حاشیہ
اشباہ مین اور صاحب زواہر نے موت ناظر مین ناگہانی موت کی قید لگائی بحث کی راہ سے نہ روایت کے بموجب تو اگر ناظر کی موت مرض وغیرہ سے ہو
تو تجہیل سے تاوان اوسپر آویگا بسبب قادر ہونے ناظر کے بیان ودیعت پر تو ناظر ناحق مانع ودیعت کا ٹہیرا تو تاوان دے اور صاحب زواہر نے جو کچہ کہا ہے
جس کی النفع الوسائل مین طرسوسی نے بحث کی ہے تو خبردار رہو ھم مصنف کا کلام عام ہے غلات مسجد اور غلات مستحقین وقف مین اور علامہ بیری نے
کہا غلات مسجد کی تجہیل مین تاوان نہین اور غلات مستحقین کی تجہیل مین تاوان ہے اور طرسوسی نے غلات مستحقین مین من حیث البحث یہہ تفصیل کی ہے کہ اگر مستحقین نے ناظر سے مال مانگا ہو اور
اوس نے تاخیر کی ہو اور بلا بیان مرگیا ہو تو اوسپر تاوان ہے اور نہین تو یون کہنا لائق ہے کہ اگر ناظر محمود بین الناس اور دیندار ہو تو تاوان نہین
شیخ صالح نے کہا کہ جب بلا بیان مرگیا تو ظالم تقصیر وار ٹہیرا خواہ مستحق نے طلب کیا ہو یا نکیا ہو تو اوسپر تاوان ہے اور اگر وہ محمود ہوتا تو قبل موت اپنی گلو خلاصی
کرتا تو بہتر وہی قول ہے جس پر مشائخ اعلام ہین کذا فی الطحطاوی مختصرا ومنہا قاض مات مجہلا لاموال الیتامی زاد فی الاشباہ عند من
اودعہا ولا بد منہ لانہ لو وضعہا فی بیتہ ومات مجہلا ضمن لانہ مودع بخلاف ما لو اودع غیرہ لان للقاضی ولایۃ ایداع مال
الیتیم علی المعتمد کما فی تنویر البصائر فلیحفظ اور ازانجملہ یہہ مسئلہ ہے کہ قاضی بلا بیان اموال یتامی مرگیا اشباہ مین اسقدر زیادہ ہے کہ قاضی
اسکے بلا بیان مرگیا کہ یتیم کا مال کسکے پاس اوسنے ودیعت رکہا اور یہہ قید ضروری ہے اسواسطے کہ اگر قاضی نے مال یتامی کا اپنے گہر رکہا اور بلا بیان مرجاے
تو اوسپر تاوان ہوگا اسواسطے کہ وہ مودع ہے بخلاف اس صورت کے کہ اوسنے غیر شخص کے پاس ودیعت سپرد کی اسواسطے کہ قاضی کو ایداع مال
یتیم کی ولایت ہے بر قول معتمد کذا فی تنویر البصائر تو اسکو یاد رکہنا چاہیے ومنہا سلطان اودع بعض الغنیمۃ عند غاز ثم مات مجہلا
اور ازانجملہ یہہ مسئلہ ہے کہ سلطان نے غنیمت کا بعض مال غازی کے پاس ودیعت رکہا پہر بلا بیان مرگیا تو سلطان پر ضمان نہین ھم اور ازانجملہ وصی ہے
جب کہ بلا بیان مرجاے اور ازانجملہ باپ ہے جب کہ بلا بیان مال صغیر مرجاے اور ازانجملہ وارث ہے جب کہ بلا بیان مرجاے کہ اوسکے مورث کے پاس کیا ودیعت رکہا
تہا اور ازانجملہ اوس شخص کی موت بلا بیان ہے جسکے گہر مین آندہی سے اوڑ کر کوئی چیز گرپڑی اور ازانجملہ موت غلام ہے بلا بیان یعنی اوسکے مولے نے

اوسکو گھر مین کوئی چیز یہ دن اوسکے اوسکے رکہی اور ازانجملہ موت صغیر ہے بلا بیان ودیعت غیر کے سوا ان مین تاوان نہین امین پر کذا اسنے الحاوی سے عن الاشباہ ۔ ولیس منہا مسئلۃ احد المتفاوضین علی المعتمد لما نقلہ المصنف ہنا وفی الشرکۃ عن وقف الخانیۃ ان الصواب انہ یضمن نصیب شریکہ بموتہ مجہلا وخلافہ غلط قلت وان لم یحشوہا بقی المستثنی تسعۃ فلیحفظ اور منجملہ مسائل مذکورہ کے نہیں ہے مسئلہ احد المتفاوضین کا بر قول معتمد اسواسطے کہ مصنف نے اپنی شرح مین یہان یعنی کتاب الودیعۃ مین اور کتاب الشرکۃ مین خانیہ کی کتاب الوقف سے نقل کیا ہے کہ حق یہ ہے کہ شریک مفاوض تاوان دیگا اپنے شریک کے حصے کا اپنی موت بلا بیان سے اور اسکے مخالف قول غلط ہے مین کہتا ہون اور اشباہ کے محشیون نے اس تصویب کو ثابت رکہا ہے تو مستثنی نو مسئلے باقی رہگئے تو اسکو یاد رکہنا چاہیے عمر یعنی صاحب اشباہ نے دس مسئلے مستثنی کیے تہے جن مین امین کی موت بلا بیان سے تاوان نہین آتا اور منجملہ مسائل عشرہ شریک مفاوض بہی تہا پہر جب شریک پر ضمان حق ٹہیرا تو نو مسئلے مستثنی باقی رہگئے وزاد الشرنبلالی فی شرحہ الوہبانیۃ علی العشرۃ تسعۃ الجد ووصیہ ووصی القاضی ووصیۃ من المحجورین لان الحجر یشمل سبعۃ فانہ للصغر والرق والجنون والغفلۃ والدین والسفہ والعتہ اور شرنبلالی نے اپنی شرح وہبانیہ مین مسائل مذکورہ نو مسئلے اور زیادہ کئے ہین یعنے دادا اور اوسکا وصی اور قاضی کا وصی اور ہر شخص محجورین سے اسواسطے کہ حجر یعنے منع تصرف سات شخصون کو شامل ہے کیونکہ حجر بسبب طفلی اور رقیت اور جنون اور غفلت اور دین اور سفاہت اور نقصان عقل سے ہوتا ہے ہم چونکہ صغیر اشباہ مین مذکور ہے تو محجورین چہہ شخص رہگئے والمعتوہ کصبی لم یبلغ ثم مات لا یضمن الا ان یشہدوا انہا کانت فی یدہ بعد بلوغہ کذا فی الملتقط وہو الصبا اور معتوہ یعنی ناقص العقل صغیر کے مانند ہے اور اگر صغیر بالغ ہو پہر بلا بیان مرجاوے تو اوسپر ضمان نہین مگر جب کہ گواہ یہہ گواہی دین کہ ودیعت اوسکے ہاتہہ مین تہی بعد اوسکے بالغ ہوجانیکے بسبب دور ہوجانے مانع ضمان کے یعنے طفلی نہ رہی بعد بلوغ کے جو مانع تہی ضمان کی فان کان الصبی والمعتوہ ماذونا لہما ثم ماتا قبل البلوغ والافاقۃ ضمنا کذا فی شرح جامع الوجیز سو اگر صغیر اور معتوہ ماذون ہوں یعنے اذن فی التجارۃ ہوں کہ اسنے خزانۃ الاکمل یا ماذون ہون قبول ودیعت مین کما فی الوجیز پہر دونون مرجائین قبل بلوغ اور ہوشیاری کے تو دونون پر تاوان آویگا کذا فی شرح الجامع الوجیز ہم جامع سے جامع کبیر مراد ہے اور وجیز نام ہے اسکی شرح کا کذا فی الطحطاوی قال فبلغ تسعۃ عشر ونظم عاطفا علی بیتی الوہبانیۃ بیتین شرنبلالی نے کہا تو مستثنی مسئلے انیس کو پہنچ گئے اور شرنبلالی نے دو بیتین نظم کین وہبانیہ کی دو بیتون پر عطف کرکے وہی یہ شعر ہین ۵ وکل امین مات والعین تحصر + وما وجدت عینا فذا بالتصیر سوی متولی الوقف ثم مفاوض + ومودع مال الغنم وہو المؤمر + اور وہ چار دو بیتین یہ ہین کہ جو امین مرگیا اور عین کا وہ حافظ اور جامع تہا اور جو امانت کہ اوسکے پاس تہین اوس شخص پائی گئی تو وہ امانت دین ہوجاتی ہے اوسکے متروکے مین سوا متولی وقف کے پہر سوا شریک مفاوض کے اور سوا مال غنیمت کے مودع کے اور مودع مالک سے مراد امیر لشکر ہے ہم مذکور ہوچکا کہ شریک مفاوض کو ان مسائل مین شمار کرنا غلط ہے ۵ وصاحب دار القت الریح مثل ما + لو القاہ ملاک بہا لیس یشعر + کذا والد جد وقاض ووصیہم + جمیعا ومحجور فوارث یسطر + اور وہ صاحب خانہ جسکے گہر مین ہوانے کچہہ ڈالدیا مانند اوس صورت کے کہ مالکان مال نے اپنا مال گہر مین ڈال دیا اور صاحب خانہ اوس سے خبر نہین اسیطرح والد اور دادا اور قاضی اور ان سب تینون کے وصی اور شخص محجور التصرف پہر بعد اسکے وارث مرقوم ہے ہم محجور الانواع سبعۃ مذکورہ کو شامل ہے تو یہہ سب اٹہارہ امین ہوئے جنکی موت بلا بیان سے تاوان نہین آتا وکذا لو خلطہا المودع بجنسہا او بغیرہ بمالہ او مال آخر ابن کمال بغیر اذن المالک بحیث لا تتمیز الا بکلفۃ کحنطۃ بشعیر ودراہم جیاد بزیوف بحیث صنفہا لاستہلاکہ بالخلط اور اسیطرح اگر مودع نے ودیعت کے ساتہہ ہم جنس ودیعت یا غیر جنس کو ملایا خواہ اپنے مال سے ملایا یا غیر شخص کے مال سے کذا ذکرہ ابن کمال بغیر اذن مالک کے ملایا اسطرح پر کہ ودیعت جدا نہین ہوسکتی مگر مشقت سے چنانچہ گیہون کا ملانا جو کے ساتہہ اور کہرے درمون کا ملانا کہوٹے درمون کے ساتہہ کذا فی المجتبی تو مودع اس ودیعت کا تاوان دے بسبب تلف کردینے مودع کے ملادینے سے ہم امام کے نزدیک خلط استہلاک ہے لہذا اوس پر ضمان لازم ہے خواہ خلط بطریق مجاورت کے ہو چنانچہ گیہون کا خلط گیہون کے ساتہہ ہو خواہ

پس ہوجاتا ہم

غلط ملط ہو مازجت کے ہو چنانچہ خلط المائع کا مائع سے جیسے تیل کا تیل سے یا سرکہ کا سرکہ سے لکن لا یباح تناولہا قبل اداء الضمان لیکن ودیعت مخلوطہ کا تناول
اور استعمال جائز نہیں قبل ادا کرنے تاوان کے وصح الابراء اور صحیح ہے معاف کر دینا یعنے اگر مالک مودع کو معاف کر دے تو صحیح ہے اور ہر کا حق عین اور
دین سے ساقط ہو گا ابراء سے کذا فی البحر ولو خلطہ بردیٔ ضمنہ لانہ عیبہ وبعکسہ شریک لعدمہ مجتبی اور اگر جید کے ساتھ ردی کو ملایا تو جید کا
تاوان دے اسواسطے کہ اوسنے اسکو عیبدار کر دیا اور اسکے برعکس مین یعنی اگر مودع نے ردی ودیعت کے ساتھ جید کو ملایا تو مودع شریک ہے مالک کا بسبب نہونے
عیب کے کذا فی المجتبی ولو باذنہ اشترکا شرکۃ املاک کما لو اختلطت بغیر صنعہ کان انشق الکیس لعدم التعدی اور اگر ملانا ودیعت کو ساتھ
مالک کی اذن سے ہو تو مالک اور مودع شریک ہونگے بشرکت املاک چنانچہ اگر ودیعت مل جائے بغیر صنعت مودع کے جیسے تھیلی درمون کی پھٹ گئی اور ودیعت
درم مودع کے درمون کے ساتھ مل گئے تو دونون شریک ٹھیرینگے اور مودع پر ضمان لازم نہوگا عدم تعدی کے سبب سے ولو خلطہا غیر المودع ضمن الخالط
ولو صغیرا ولا یضمن ابوہ خلاصہ اور اگر ودیعت کو مودع کے سوا کسی اور شخص نے ملا دیا تو ملانے والے پر تاوان آویگا اگرچہ وہ صغیر نابالغ ہو اور صغیر کے
باپ پر تاوان نہ آویگا کذا فی الخلاصۃ ولو انفق بعضہا فرد مثلہ فخلطہ بالباقی خلطا لا یتمیز معہ ضمن الکل لخلطہ مالہ بہا اور اگر مودع نے بعض ودیعت
خرچ کر ڈالی سو برابر اوسکی پھیر دی پھر اسکو باقی ودیعت کے ساتھ اسطرح ملایا کہ باقی علیحدہ نہین ہو سکتی اوس خلط کرنیکے ساتھ تو تمام ودیعت کا تاوان
اوسپر لازم ہو گا بسبب مخلوط کرنے اپنے مال کے ودیعت کے ساتھ ہم ضمان کل اسواسطے لازم ہوا کہ بعض کا تاوان آیا خرچ کرنیکے سبب سے اور بعض باقی کا خلط
کرنیسے تو وہ متعدی ہوا انفاق سے اور جو اوسنے پھیر دیا وہ اوسکی ملک پر باقی ہے کذا فی البحر فلو اتی القیمتین وانفق ولم یرد او اودع ودیعتین فانفق
احدہما ضمن ما انفق فقط مجتبی اور اگر باقی ودیعت کی تمیز اور جدائی حاصل ہو سکتی ہو یا اوسنے بعض ودیعت خرچ کی اور پھر اوسمین داخل نہیں
کی یا اوسکے پاس دو ودیعتین رکھی ہین سو اوسنے ایک ودیعت خرچ کر ڈالی تو فقط اوتنا تاوان دیوے جتنا اوسنے خرچ کر ڈالا کذا فی المجتبی وہذا اذا لم یضرہ
التبعیض اور یہہ ضمان بقدر انفاق اسوقت ہے جب کہ بعض کا خرچ کرنا ودیعت کو ضرر نکرتا ہو ہم یہہ مرتبط ہے انفاق اور عدم رد سے بحر الرائق مین ہے
رد مثل کی قید اسواسطے لگائی کہ اگر رد نکریگا تو فقط اوسی قدر کا ضامن ہو گا جتنا اوسنے صرف کیا اسواسطے کہ وہ باقی ودیعت کا حافظ ہے اور اسمین کچھ عیب نہیں
لگ گیا اسواسطے کہ وہ اس قسم سے ہے جسکو تبعیض مضر نہین اسواسطے کہ گفتگو اسمین ہے جب کہ ودیعت دراہم یا دنانیر یا کیلی یا وزنی ہو لیکن اور مین نے یہہ
مصرح نہین دیکھا کہ جب اوس ودیعت کو خرچ کرے جسکو تبعیض مضر ہے کہ اسمین تمام کا تاوان ہے یا بقدر خرچ اور نقصان باقی کا تو اوسکی تحریر کرنا چاہیے
کذا فی الطحطاوی واذا تعدی علیہا فلبس ثوبہا او رکب دابتہا واخذ بعضہا ثم ردہ عینہ الی یدہ حتی زال التعدی زال ما یؤدی
الی الضمان اور جب کہ اوسنے ودیعت پر تعدی کی سو ودیعت کا کپڑا پہن لیا یا اوسکے جانور پر سواری کی یا بعض ودیعت نکال لی پھر بعینہ ودیعت پھیر دی
اپنے قبض اور حفظ کے طرف یہان تک کہ تعدی زائل ہو گئی تو وہ چیز دور ہو گئی جو تاوان کے طرف مودی ہے یعنی متعدی رد کرنے سے دور ہو گئی جو تاوان کی
موجب تھی اذا لم یکن من نیتہ العود الیہ اشباہ من شرط النیۃ رد ودیعت سے تاوان زائل ہوتا ہے جب کہ اوسکی نیت یہ ہو کہ اوسکو طرف عود کرنے کا
ارادہ نہو چنانچہ اشباہ مین ہے شروط نیت کے بیان مین ہم تو اگر ودیعت کا کپڑا پہنا اور رات کو اتار رکھا اور اوسکا ارادہ یہہ ہے کہ اوسکو دن مین پھر پہنیگا
پھر وہ رات مین چوری گیا تو وہ تاوان سے بری نہوگا کذا فی الطحطاوی من جنایات البحر بخلاف المستعیر والمستاجر فلو ازالاہ لم یبرا لعملہما لانفسہما
بخلاف مودع ووکیل بیع او حفظ او اجارۃ او استئجار ومضارب ومستبضع وشریک عنانا او مفاوضۃ ومستعیر لرہن اشباہ
بخلاف مستعیر اور مستاجر کے تو اگر وہ دونون تعدی زائل کر دین تو بھی تاوان سے بری الذمہ نہونگے اسواسطے کہ مستعیر اور مستاجر کا عمل اپنی ذات کی منفعت کے
واسطے ہے بخلاف مودع اور بیع یا حفظ یا اجارہ یا استئجار کے وکیل کے اور مضارب اور مستبضع اور شریک عنان یا شریک مفاوضہ کے اور اوس شخص کے
جسنے کوئی چیز عاریت لی گرو رکھنے کے واسطے کذا فی الاشباہ ہم تعدی مستاجر کی یہہ صورت ہے کہ جانور کرایہ لیا ایک مکان تک پھر وہان سے آگے بڑھ گیا
پھر اوسی مکان مین پلٹ آیا تو اگر جانور تلف ہو گا تو تاوان اوسپر لازم ہو گا اور اسی قول پر فتوی ہے وکیل بیع کی تعدی کی یہہ صورت ہے کہ جس کپڑے کی

ہوئی جسکا نام دفتر مین لکھا گیا الی آخرہ ھ مضمون عبارت بزازیہ یون ہے جس شخص کی عطا دفتر مین آئی وہ دو فرزند چھوڑ کر مر گیا دونون نے اسپر اتفاق کیا
کہ ایک کا نام دفتر مین لکھا جاوی اور وہی عطا لیا کرے اور دوسرے کو عطا مین کچھہ نہین اور جو عطا لے وہ دوسرے کو کچھہ مال دے تو یہ صلح باطل ہے اور بدل صلح
ادا عطا اوسیکو ایجاوی جسکے واسطے امام یعنی سلطان نے عطا مقرر کی ہو واسطے کہ استحقاق عطا سلطان کے اثبات سے ہو رضای غیر کو اسمین دخل نہین کذا فے
الطحاوی والصدقۃ کالھبۃ بجامع التبرع اور صدقہ ہبہ کے مانند ہی بواسطہ اشتراک تبرع کے یعنی جسطرح ہبہ عطای غیر واجب ہے اسیطرح صدقہ بھی اور دونون
احکام مین یکسان ہین وحینئذ لاتصح غیر مقبوضۃ ولا فی مشاع یقسم اور اسوقت مین یعنے جب صدقہ ہبہ کے مانند ہوا تو صدقہ بدون قبض کے صحیح
یعنی تمام نہین اور مشاع محتمل القسمۃ مین صحیح ہے ولا رجوع فیہا ولو علی غنی لان المقصود فیہا الثواب لا العوض اور صدقہ دیکر پہیر لینا جائز نہین اگرچہ
المدار کو صدقہ دیا ہو اسواسطے کہ صدقے مین مقصود ثواب ہی نہ عوض لینا یعنی برخلاف ہبہ لہذا اسمین رجوع جائز ہی ولو اختلفا فقال الواہب ہبۃ وقال
صدقۃ فالقول للواہب خانیہ اور اگر دو شخصون نے اختلاف کیا واہب نے تو کہا ہبہ ہی یعنی جو مین نے تجھکو دیا وہ ہبہ ہے تو مجھکو پہیر لینا جائز ہی اور دوسرے شخص نے
کہا صدقہ ہی یعنی پہیر لینا جائز نہین تو واہب ہی کا قول مقبول ہوگا کذا فے الخانیہ **فائدہ جلیلہ** سید حموی نے کہا کہ جان کہ تملیک بیع ہبہ
ہوتی ہی اور قبض کرنے سے تمام ہوجاتی ہی اور جب تک کہ تملیک قبض اور تسلیم سے خالی ہو تو اوسمین علما کا اختلاف ہی بعضون نے کہا جائز ہی اور بعضون کے نزدیک
جائز نہین بقیاس علے الہبہ اور اکثر علما اسپر ہین کہ تملیک جائز ہی بدون تسلیم کے اور تملیک غیر ہبہ ہے اسواسطے کہ تملیک اور ہبہ دو شے ہین باعتبار نام کے
بہی اور باعتبار حکم کے بہی نام کی مغایرت تو ظاہر ہے اور حکم کی مغایرت اسواسطے ہی کہ اگر درختون پر لگے پہلون کو ہبہ کرے تو جائز نہین اور اگر تملیک کا اقرار
کرے تو جائز ہی تو ثابت ہوا کہ تملیک صحیح ہی بدون تسلیم کے اور تملیک ہبہ کی غیر ہے اور اسی قول پر فتوی ہی اور اسی پر لوگونکا عمل ہے اور مشتری کی موت قبل
تسلیم کے ہی بالاتفاق چنانچہ منتاح مین ہے انتہی کذا فی الطحاوی **فروع** مسائل متفرقہ شارح کے کتب قصۃ الی السلطان یسألہ تملیک ارض محدودۃ فامر
السلطان بالتوقیع فکتب کاتبہ جعلتہا ملکا لہ ہل یحتاج الی القبول فی المجلس القیاس نعم لکن لما تعذر الوصول اقیم السؤال بالقصۃ
مقام حضورہ لا ایک شخص نے اپنا حال بادشاہ کو لکھا اسسے تملیک ارض محدودہ کی طلب کی سو بادشاہ نے فرمان لکھدینے کا حکم کیا سو اوسکے منشی نے لکھدیا
کہ اوس زمین کا مین نے اسکو مالک کر دیا کہ اس تملیک مین قبول مجلس کی حاجت ہی یا نہین جواب اسکا یہہ ہی کہ ہان قیاس یہ ہے کہ قبول فے المجلس کی حاجت ہی لیکن ہر ایک
یہہ پہنچنا ہر شخص کا بادشاہ تک متعذر ہی سوال بالقصہ حاضر ہونیکے قائم مقام کر دیا گیا ھ وجہ قیاس یہ ہے کہ تملیک محتاج ہی قبول فی المجلس کی پہر بیان کر کے نامہ
مقام حضورہ کے مقام پر مقام قبولہ کہنا کذا فے الطحاوی اعطت زوجہا مالا بسؤالہ لیتوسع فظفر بہ بعض غرمائہ ان کانت وہبتہ
او اقرضتہ لیس لہا ان تسترد من الغریم وان اعطتہ لیتصرف فیہ علی ملکہا فلہا ذلک لا لہ زوجہ نے اپنے زوج کو مال دیا اوسکے سوال
پر تاکہ زوج وسعت کرے مصارف مین پہر اوس مال کو زوج کا بعض قرضخواہ پا گیا اگر زوجہ نے اسکو مال مذکور ہبہ کیا ہو یا اوسکو قرض دیا ہو تو زوجہ کو قرضخواہ سے
پہیر لینا جائز نہین اور اگر اوسنے دیا ہو تاکہ زوج اوسمین تصرف کرے زوجہ کے مالک ہونے پر تو عورتکو زوج کے قرضخواہ سے پہیر لینا جائز ہی نہ زوج کو دفع
لابنہ مالا لیتصرف فیہ ففعل وکثر ذلک فمات الاب ان اعطاہ ہبۃ فالکل لہ والا فمیراث وتمامہ فی جواہر الفتاوی ایک شخص نے
اپنے فرزند کو مال دیا کہ وہ اوسمین تصرف کرے سو اوس نے تصرف بطریق تجارت کے کیا اور مال زیادہ ہو گیا پہر باپ مر گیا اگر باپ نے اوسکو مال ہبہ کیا ہو تو تمام مال
فرزند کا ہی اور نہین تو میراث ہی یعنی وہ مال سب وارثون مین قسمت ہوگا اور پورا بیان اسکا جواہر الفتاوی مین ہے بعث الیہ ہدیۃ فی اناء ہل یباح
اکلہا فیہ ان کان ثریدا ونحوہ مما لو حولہ الی اناء اخر ذہبت لذتہ یباح والا فان کان بینہما انبساط یباح ایضا والا فلا ایک شخص نے
دوسرے کو کہانا تحفہ بہیجا برتن مین کیا اسکا کہانا اوسی برتن مین مباح ہی یا نہین جواب یہ ہے کہ اگر کہانا ثرید ہو یعنی روٹی شوربے مین بہیگی ہو یا مانند اسکے اسی قسم کا
کہانا کہ اگر اسکو دوسرے برتن مین کیجئے تو لذت اوسکی جاتی رہے تو اسمین کہا لینا جائز ہی اور اگر دوسرے برتن مین کرنے سے لذت نہ جاتی ہو تو اگر دونون شخصون مین
بے تکلفی ہو تو بہی اسمین کہانا مباح ہی اور نہین تو مباح نہین ھ فتاوی عالمگیریہ مین ہی کہ جب تحفہ بہیجا برتن مین اور پہیر نا ظرف کا رواج اور عادت ہو چنانچہ

بیالی اور تپیلی وغیر ذلک تو وہ شخص اسکا مالک نہوگا اور اگر عادت ظرف پھیر دینے کی نہو جیسے ڈالیان پہلون کی تو ظرف بھی تحفہ ہوگا پھیر دینا نہیں ہے
تحفہ نہ پھیریگا تو امانت ہوگا دعا قوما الی طعام وقسمہم علی اخونۃ لیس لاہل خوان مناولۃ اہل خوان اخر ولا اعطاء سائل
وھرۃ لعبد رب المنزل ولا کلب لو لرب البیت الا ان یناولہ الخبز المحترق للاذن عادۃ وتمامہ فی الجوہرۃ ای کسی نے
کھانے کی دعوت کی اور لوگونکو جدا جدا خوانون پر بانٹ دیا تو ایک خوان والے کو دوسرے خوان والیکو کچھ اپنے پاس سے کھانا دینا جائز نہیں اور نہ سائل
اور غیر صاحب خانہ کی بلی کو دینا جائز ہے اور نہ کتے کو دینا جائز ہے اگرچہ صاحب خانہ کا کتا ہو مگر یہ کہ اسکو جلی روٹی دے تو جائز ہے کیونکہ عادت میں اسکا اذن ثابت ہے
اور جوہرہ میں ... ہم نے کہا کہ قیاس تو یہی ہے اور استحسان میں یہ ہے کہ جو شخص اس ضیافت میں ہو اسکا دینا جائز ہے اور اسی قول کو ہم
ہیں چنانچہ عالمگیری میں ہے خادم سے مراد وہ خادم ہے جو دستارخوان پر کھڑا ہو کذا فی الجوہرہ تو معلوم ہوا کہ صاحب خانہ کا خادم مراد ہے پھر جب اسکو دینا درست
نہوا تو اور خادم کو بطریق اولے دینا جائز نہوگا جوہرہ میں ہے کہ ایک نے دوسرے کو خط لکھا اور اسمیں یہ لکھا کہ اسکی پشت پر جواب لکھو تو مکتوب الیہ کو
خط کا پھیر دینا لازم ہوگا اور اسکو اسمیں تصرف کرنا درست نہوگا اور اگر جواب پشت خط پر طلب نہین کیا تو مکتوب الیہ خط کا مالک ہوگا کذا فی الطحاوی
فی الاشباہ لا جبر علی الصلات اور اشباہ میں ہے کہ صلات مین جبر نہیں ہے صلات جمع ہے صلہ کی اور صلہ عبارت ہے ادای مال سے بلا مقابلہ عوض مال کے جیسے
زکوۃ اور نذر اور کفارہ کذا فی الطحاوی من المعراج الا فی اربع شفعۃ ونفقۃ زوجۃ وعین موصی بہا وملک وقف صلون پر زبردستی نہیں مگر
چار صلون پر زبردستی ہے شفعہ مین اور زوجہ کے نفقہ مین اور اوس چیز میں جسکی وصیت کیگئی اور وقف کے مال میں ... تو مشتری پر تسلیم عقار شفیع
شفیع کو باوجودیکہ شفعہ صلہ شرعی ہے و لہذا اگر شفیع مرجاوے تو شفعہ باطل ہو جاتا ہے اور نفقہ زوجہ اگرچہ صلہ ہے ایک ... لیکن دوسری راہ سے عوض
کیونکہ وہ احتباس کا بدلہ ہے اور اسیطرح ناظر پر تسلیم مال وقف واجب ہے اگرچہ وہ صلہ محض ہے اگر بمقابلہ عمل کے نہو اور پانچوین صورت نفقہ اقارب کی ہے
چھٹی صورت ادای دیت ہے عاقلہ پر کیونکہ ایجاب عاقلہ پر بطریق صلہ کے ہے کذا فی الطحاوی وقد حررت ابیات الوھبانیۃ علی وفق ما شرحہ
الشرنبلالی فقلت وواھب دین لیس یرجع مطلقا + وابراء ذی نصف یصح المقرر اور البتہ میں نے ابیات وہبانیہ کی تحریر اور تنقیح کی ہے شرنبلالی کی شرح کے
موافق تو میں نے یون کہا اور دین کا ہبہ کرنیوالا رجوع نہیں کرتا ہر طرح یعنی خواہ مدیون قبول کرے یا نہ قبول کرے اور نصف دین والیکا ابراء کرنا صحیح ہے اور یہی قول
محقق ہے ہم ابرای نصف دین کی یہ صورت ہے کہ دو شخصون کا دین مشترک ہو ایک شخص پر پھر ایک شخص نے معاف کر دی تو اگر دائن نے کہا کہ میں نے اپنا حصہ
معاف کر دیا تو یہ بالاتفاق صحیح ہے اور اگر یون کہا بلا اضافت کہ میں نے نصف دین معاف کر دیا تو ظاہر الروایہ یہ ہے کہ پہلی صورت کیطرح اسکا تمام حصہ معاف ہو
اور بعضون نے کہا کہ نصف النصف یعنی چہارم دین معاف ہوگا کذا فی الطحاوی علی حجہا او ترک ظلمہ لہا + اذا وھبت مہرا لہا ثم ...
عورت نے اپنے زوج کو مہر ہبہ کیا اپنے حج کروانے پر یا زوج کے ظلم کرنے پر زوجہ پر اور زوج نے شرط مذکور پوری کی تو زوجہ کو نقصان ہوگا ہم صورت
ہے کہ بشرط حج کروانے عورت کی یا ترک ظلم کے عورت نے مہر لینا معاف کیا اور زوج نے قبول کیا پھر اسکو حج کے واسطے لیگیا نہ ظلم کرنا چھوڑا تو
سابق باقی رہیگا اسواسطے کہ عورت ترک مہر پر راضی تھی بشرط مذکور سو جب شرط فوت ہوئی تو رضامندی فوت ہو گئی یہی قول مفتی بہ ہے ہان اگر زوج نے ...
مارجگا تو البتہ مہر معاف ہوجائیگا اسواسطے کہ جو حق زوج ہے وہ ظلم نہیں کذا فی شرح الوہبانیہ لہ البرسہ معلق تطلیق بابرائہا مہرہا + ونکاح اخری
فیطلق طلاق کا معلق کرنیوالا عورت کی ابرا مہر اور دوسری عورت کو نکاح کرنے پر اگر ابرا کو مقدم کرے تو ظفر یاب ہوگا یعنی طلاق نہ واقع ہوگی ہم صورت اسکی
ہے کہ زوج نے زوجہ سے کہا کہ جب میں تیرے اوپر دوسری عورت کا نکاح کرون اور تو اپنا مہر مجھکو معاف کر دے تو تو طالق ہے پھر جب زوجہ نے مہر سے ابرا کیا اور
ابرا قبول کیا تو طلاق نہ واقع ہوگی یہ مسئلہ وہبانیہ مین نہیں بلکہ شرنبلالی نے اسکو نظم کیا ہے وفی قبض الانسان کل مبیعہ + فابرا ثمن منہ کان
اظہر + اور اگر آدمی نے اپنی مبیع کا مال یعنی ثمن اسکا لیا پھر ثمن اسکا معاف کر دیا تو ثمن مذکور اوسکے پھیر لیا جائیگا اسمیں یہ قول ظاہر تر ہے ہم ابرا
یہ صورت ہے کہ کوئی چیز بیچی اور مشتری سے اسکا ثمن قبض کیا پھر بائع نے مشتری کو ثمن معاف کر دیا بعد قبض کے تو ابرا صحیح ہے اور مشتری نے جو ثمن دیا تھا

بائع سے پہیر لیگا اسیطرح اگر دائن بعد قبض دین مدیونکو دین معاف کر دے تو مدیون اوسکی دین پہیر لیگا ددین ددن آرض فی البناء صحیحۃ + وعندی فیہ
وقفۃ فیقد؛ اور زمین کے سوا فقط عمارت مین ہبہ کرنا صحیح ہی اور میرے نزدیک اسمین توقف اور تامل ہی لو اسکی تحریر اور تحقیق کرنا چاہیئے قلت وجہ توقف
تصریحھم فی کتاب الرھن بان رھن البناء دون الارض دعکسہ لایصح لانہ کالشائع فتاملہ مین کہتا ہون اور میرے توقف کی وجہ مسئلہ مذکورہ
مین تصریح کرنا فقہا کا ہی کتاب الرہن مین اس مسئلہ کا کہ رہن کہنا عمارت کا بدون زمین کے اور زمین کا رہن کہنا بدون عمارت کے صحیح نہین اسواسطے کہ یہہ شائع کے
مانند ہی تو اسمین تامل کرو مہل توقف علامہ عبدالبر شارح وہبانیہ سے ہی شارح مذکور نے کہا کہ مسئلہ ہبہ عمارت بلاارض ذخیرہ اور منیہ اور تتمہ سے منقول ہی اور
دلیل مسئلہ کی تتمہ مین یون مذکور ہی کہ مشتری جب کہے کہ مینے زمین مول لی ہی اور بائع نے مجکو عمارت اوسکی ہبہ کی ہی اور شفیع کہے بلکہ تونے زمین اور عمارت
دونون مول لین ہین تو مشتری کا قول مقبول ہوگا پہر شارح نے کہا کہ میرے نزدیک استدلال مین نظر ہی اسواسطے کہ بیان کی صحت تقدم ملک ارض سے
حاصل ہوئی ہی اور لائق یہہ ہے کہ ہبہ عمارت کا بدون ارض صحیح نہو اسواسطے کہ قبض شرط ہی ہبہ مین اور یہہ بمنزلہ مشاع کے ہی بتصریح مسئلہ کتاب الرہن کہ رہن
عمارت بلاارض دبالعکس صحیح نہین کیونکہ بمنزلہ مشاع کے ہے انتہی اور کافی مین ہے کہ اگر غلہ مزروع ہبہ کیا زمین مین اور پہل درخت پر اور زیور تلوار مین اور عمارت گہر مین
اور مین بھر ناج ڈہیر سے اور موہوب لہ کو کہیت کاٹنے اور پہل توڑنے اور زیور اوکہیڑنے اور عمارت ڈہانے اور ناج تول لینے کا امر کیا اور موہوب لہ نے
امر کے موافق عمل کیا تو ہبہ صحیح ہوگا استحسان کی وجہ سے گویا اوسنے علیحدہ کرنیکے بعد ہبہ کیا اور اگر واہب قبض کا اذن ندے اور موہوب لہ ویسا کرے تو تاوان
اوسپر لازم ہوگا انتہے تو مدار تحقیق اس تفصیل پر ٹہیرا اور کافی کا کلام فیصلہ توقف مین کافی ہوگیا یعنی صحت ہبہ عمارت بلاارض مشہورہ مین ہی جبکہ
واہب نے عمارت ڈہانے اور قبض کرنے کا امر کیا اور موہوب لہ نے اوسپر عمل کیا کذا فی الطحاوی واشرت باظہر لما فی العمادیۃ عن خواہرزادہ
انہ لایرجع واختارہ بعض المشائخ؛ اور اشارہ کیا نے بلفظ اظہر جو تہی بیت مین اوس قول ضعیف کے طرف جو عمادیہ مین ہے خواہرزادہ سے کہ بعد قبض ثمن مشتری بائع
سے ثمن نہ پہیر لے اور بعض مشائخ نے اس قول کو پسند کیا ہی وینظر ای بنکاح ضرتھا لانہ بردہ للابراء ابطلہ فلا یحنث فلیحفظ اور بلفظ لیظفر اشارہ
کیا تیسری بیت مین یعنی زوجہ کی سوت کے ساتھہ نکاح کرنے پر زوج ظفریاب ہوا اسواسطے کہ ابراکو رد کرنیسے اوسنے تعلیق طلاق کو باطل کر دیا تو مترجم
توفیق سوٹ کو یاد رکہنا چاہیئے **خاتمہ** تاتارخانیہ مین ہی طحاوی نے کہا کہ اگر تحفہ اور ہدیہ ایسا ہو کہ قسمت کا محتمل نہو جیسا کپڑا یا اوس قسم سے ہو کہ فی
الحال ماکول نہو جیسا گوشت اور مانند اسکے تو اپنے ہمنشینون اور ساتہیون کو مناسب ہے کہ کچہہ ندے اور اگر فی الحال کہانیکے لائق ہو تو صحبت والون کو
اسمین سے کچہہ دے اور باقی اپنے اہل وعیال کے واسطے رکہے سراج وہاج مین ہے ایک مرد مرگیا سو دوسرے شخص نے اوسکے فرزند کو کپڑا بہیجا اوسکے کفن کے
واسطے تو اوس کپڑے کا فرزند کیا مالک ہوگا کہ اور کپڑے سے کفن ٹہکا کرے اور وہ کپڑا اپنے واسطے رکہہ چہوڑے یا مالک نہین جواب یہہ ہے کہ اگر میت بزرگ
شخص ہو جسکی تکفین سے برکت لینا منظور رہو بسبب اوسکے علم یا پرہیزگاری کے تو فرزند مالک نہین اور اگر دوسرا کفن دیگا تو کپڑے کا پہیر دینا اوسپر واجب ہوگا
اور اگر ایسا نہین تو فرزند کو جائز ہی کہ کپڑے کو جہان چاہے صرف کرے کذا فی الطحاوی والسبحانہ اعلم استغفر اللہ الحلیم الکریم وصلی اللہ علی سیدنا وشفیعنا
محمد وآلہ واصحابہ اجمعین +

**خاتمۃ الطبع** الحمدللہ والمنہ کہ جلد تیسری کتاب غایۃ الاوطار ترجمہ در مختار کی اوائل ماہ صفر
المظفر مین تصحیح اور تحشیہ اور تکمیل بندہ ضعیف محمد احسن صدیقی سے مطبع منشی بخش بریلی مین حلیہ طبع سے آراستہ ہوئی اللہ تعالے
سے امید ہی کہ دونون جلدین باقی بھی اپنے فضل وکرم سے کمال تک پہنچاکر مطبوع خلائق کرے وآخر دعوانا ان الحمدللہ رب العالمین ربنا تقبل منا
انک انت السمیع العلیم وصلی اللہ علی منبع الرسالۃ واصل الشریعۃ سیدنا ومولنا محمد وآلہ واصحابہ اجمعین

# اشتہار

حقوق اس کتاب کے حسب قانون بستم سنہ ۱۸۶۷ء محفوظ کر لیئے گئے ہیں کوئی صاحب بدون اجازت مہری احقر کے قصد طبع نہ فرمائیں

## التماس

حسن جلد کے ملاحظے پر ناظرین مہر طغرائی احقر پایئں پشت سرورق ملاحظہ کر کے قصد خریداری فرمائیں

## تنبیہ

واسطے اس بات کے کہ یہ کتاب مطبع صدیقی کی ہے سطر اول عنوان لوح کی مصرع دوم تاریخ لکھی گئی ۱۲

